



على سبيل الكفاية و فرض كفايه آنست كه كسي برتبه اجتهاد برسد و از اعداد مقلدين بر آيد پس اگر در هر ناحيه يكے يا دو باين معني قايم شوند فرض ساقط والا همه عاصي شوند ** و حنابله با مرهم باں رفته اند كه جائز نيست خلو زمان از مجتهد لقوله صلى الله عليه وسلم — لايزال طايفة من امتي ظاهرين على الحق حتى ياتي امرالله و زر كشي گفته است كه اين قول مخصوص بحنابله نيست بلكه جماعه از اصحاب يعني شافعيه بداں تصريح كرده اند ** و ابن عرفه از علماء مالكيه گفته قال شيخنا ابن عبدالسلام لايخلوالزمان عن مجتهد — و امام الحرمين گفته كه اختلاف كرده اند اولين در آنكه عصرے از اعصار عدد مجتهدين از مبلغ تواتركم ميشود يا نه جمعي منع كرده و جمعي جائز داشته *

پس ان تمام اقوال سے هر زمانه ميں مجتهد كا هونا ضروري معلوم هوتا هى پس كيسي بڑي غلطي اهل سنت و جماعت كي هى كه اجتهاد كو ختم اور مجتهد كو معدوم مانتے هيں *

اس غلطي اعتقاد نے هم مسلمانوں كے دين و دنيا ميں نهايت نقصان پهونچايا هى اس ليئے همكو ضرور هى كه هم اس خيال كو چهوڑيں اور هر بات كي تحقيق پر مستعد هوں خواه وه بات دين كي هو يا دنيا كي غور كرنا چاهيئے كه هرگاه زمانه حادث هى اور نئے نئے امور اور نئي نئي حاجتيں همكو پيش آتي هيں پس اگر همارے پاس زنده مجتهد موجود نهونگے تو هم مرده مجتهدوں سے نئي بات كا مسئله جو اُن كے زمانه ميں حادث بهي نهيں هوئي تهي كيونكر پوچهيں گے پس همارے ليئے بهي مجتهد العصر و الزمان كا هونا ضرور هى *

راقم

سيد احمد

نمبر ۱۰

## كاهلي

يهه ايك ايسا لفظ هى جسكے معني سمجهنے ميں لوگ غلطي كرتے هيں لوگ يهه سمجهتے هيں كه هاتهه پاؤں سے محنت نكرنا كام كاج محنت مزدوري ميں چستي نكرنا اُٹهنے بيٹهنے چلنے پهرنے ميں سستي كرنا كاهلي هى مگر يهه خيال نهيں كرتے كه دلي قوى كو بيكار چهوڑ دينا سب سے بڑي كاهلي هى *

هاتهه پاؤں كي محنت اوقات بسر كرنے اور روٹي كماكر كهانے كے ليئے نهايت ضروري هى اور روٹي پيدا كرنا اور پيٹ بهرنا ايك ايسي چيز هى كه بمجبوري اُس كے ليئے محنت كي جاتي هى اور هاتهه پاؤں كي كاهلي چهوڑي جاتي هى اور اسي ليئے هم ديكهتے هيں كه محنت مزدوري كرنے والے لوگ اور وه جو كه اپني روزانه محنت سے اپني بسر اوقات كا سامان مهيا كرتے هيں بهت كم كاهل هوتے هيں محنت كرنا اور سخت سخت كاموں ميں هر روز لگے رهنا گويا اُنكي طبيعت ثاني هوجاتي هى مگر جن لوگوں كو ان باتوں كي حاجت نهيں هى وه اپنے دلي قوى كو بيكار چهوڑكر بڑے كاهل اور بالكل حيوان صفت هوجاتے هيں *

يهه سچ هى كه لوگ پڑهتے هيں اور پڑهنے ميں ترقي بهي كرتے هيں اور هزار پڑهے لكهوں ميں سے شايد ايك كو ايسا موقع ملتا هوگا كه اپني تعليم كو اور اپني عقل كو ضرورتاً كام ميں لاوے ليكن اگر انسان اُن عارضي ضرورتوں كا منتظر رهے اور اپنے دلي قوى كو بيكار ڈالدے تو وه نهايت سخت كاهل اور وحشي هوجاتا هى انسان بهي مثل اور حيوانوں كے ايك حيوان هى اور جبكه اُسكے دلي قوى كي تحريك سست هوجاتي هى اور كام ميں نهيں لائي جاتي تو وه اپني حيواني خصلت ميں پڑ جاتا هى اور جسماني باتوں ميں مشغول هوجاتا هى اور انساني صفت كو كهوكر پورا حيوان بن جاتا هى پس هرايك انسان پر لازم هى كه اپنے اندروني قوى كو زنده ركهنے كي كوشش ميں رهے اور اُنكو بيكار نه چهوڑے *

ايك ايسے شخص كي حالت كو خيال كرو جسكي آمدني اُسكے اخراجات كو مناسب هو اور اُسكے حاصل كرنے ميں اُسكو چنداں محنت و مشقت كرني نه پڑے جيسيكه همارے هندوستان ميں ملكيوں اور لاخراج داروں كا حال تها اور وه اپنے دلي قوى كو بهي بيكار ڈالدے تو اُس كا حال كيا هوگا — يهي هوگا كه اُسكے عام شوق وحشيانه باتوں كي طرف مايل هوتے جاوينگے شراب پينا اور مزيدار كهانا اُسكو پسند هوگا قماربازي اور تماش بيني كا عادي هوگا اور يهي سب باتيں اُسكے وحشي بهائيوں ميں بهي هوتي هيں البته اتنا فرق هوتا هى كه وه پهواڑ بد سليقه وحشي هوتے هيں اور يهه ايك وضعدار وحشي هوتا هى شراب پيكر پلنگ پر پڑے رهنا اور پيچوان كے دهوئيں اڑانا اُسكو پسند هوتا هى اور جنگل كے ريت پر پڑے رهنا اور ناريل ميں تمباكو كے دهوئيں اڑانا اُس كو پسند هوتا هى پس پيچوان اور ناريل اور بچهونے اور ريت كے فرق سے كچهه مشابهت ميں جو اِن دونوں ميں هى كمي نهيں هوتي *

هم قبول كرتے هيں كه هندوستان ميں هندوستانيوں كے ليئے ايسے كام بهت كم هيں جن ميں اُنكو قواے دلي اور قوت عقلي كو كام ميں لانيكا موقع ملے اور برخلاف اسكے اور ولايتوں ميں اور خصوصاً انگلستان ميں وهاں كے لوگوں كے ليئے ايسے موقع بهت هيں — اور اس ميں بهي كچهه شك نهيں كه اگر انگريزوں كو بهي كوشش اور محنت كي

 یونیورسٹي کیمبرج

ضرورت اور اُس کا شوق نرهے جیسا که اب هی تو وه بهي بهت جلد وحشي پنے کي حالت کو پهونچ جاوینگے مگر هم اپنے هموطنوں سے یهه کهتے هیں که همارے ملک میں جو همکو اپنے قواے دلي اور قوت عقلي کو کام میں لانیکا موقع نهیں رها هی اسکا بهي سبب یهي هی که همنے کاهلي اختیار کي هی یعني اپنے دلي قوی کو بیکار چهوڑدیا هی اگر همکو قواے قلبي اور قوت عقلي کے کام میں لانیکا موقع نهیں هی تو همکو اسیکي فکر اور کوشش چاهیئے که وه موقع کیونکر حاصل هو اگر اُس کے حاصل کرنے میں همارا کچهه قصور هی تو اسیکي فکر اور کوشش چاهیئے که وه قصور کیونکر رفع هو غرضکه کسي شخص کے دلکو بیکار پڑا رهنا نچاهیئے کسي نه کسي بات کي فکر و کوشش میں مصروف رهنا لازم هی تاکه همکو اپني تمام ضروریات کے انجام کرنیکي فکر اور مستعدي رهے اور جب تک که هماري قوم سے کاهلي یعني دلکو بیکار پڑا رکهنا نچهوٹیگا اُس وقت تک همکو اپني قوم کي بهتري کي توقع کچهه نهیں هی نهایت حکیمانه قول هی که —

بیکار مباش کچهه کیا کر * گر کرنسکے تو کچهه کها کر

راقـــــــم
سید احمد

نمبر ۷۱

## یونیورسٹي کیمبرج

کیمبرج ایک قدیم چهوٹا سا قصبه قریب ساٹهه میل کے لندن سے واقع هی — چهه سو برس سے زیادہ گذرے که ایک امیر پادري نے ایک مدرسه قایم کیا اور اپني جائداد اُسکو دیدي جس کي آمدني سے خرچ چلتا تها اور اُس آمدني سے معلموں کي تنخواه اور غریب طلباء کو وظیفے ملتے تهے — رفته رفته اس مدرسه کي جائداد کي قیمت بڑهتي گئي اور امیر لوگ بهي اپني اولاد کو تعلیم کے لیئے بهیجنے لگے — پهر اور مدرسے بهي قایم هوئے اور اب وهاں سوله کالج هیں جن سے قریب تین هزار آدمي کے تعلق رکهتے هیں مدرسه کي بنیاد اسطرح پر پڑي هی که کسي شخص نے اپني جائداد ایک مدرسه کي بناو کے لیئے دي — اُس کي آمدني سے ایک مکان بنا جس میں که طالب علموں اور معلموں وغیره کے رهنے کي جگهه هو اور پهر اُس آمدني میں سے اُس مدرسه کا خرچ چلتا هی — اُس هي آمدني میں سے سالانه انعام اور طلباء کے وظیفے دیئے جاتے هیں هر مدرسه کے انتظام کي صورت یهه هی که ایک عهده‌دار جسکو کالج کا ماسٹر کهتے هیں تنخواه پاتا هی اس عهده‌دار کا کام پڑهاتا نهیں هی بلکه مدرسه کے انتظام کا اور اُسکي جائداد وغیره کي آمدني کا نگراں حال رهنا هی اس عهده‌دار کو قریب هزار روپیه ماهواري کے اور ایک عمده مکان جو که کالج سے متعلق هوتا هی بلاکرایه رهنے کو ملتا هی — یهه شخص سب سے بڑا عهده‌دار هی اور اپنے مرنے تک اُس عهده پر مامور رهتا هی *

پهر کالج کے فیلو هوتے هیں یهه وه لوگ هیں جوکه امتحان میں نهایت عمده رهتے هیں اور هر شخص قریب تین هزار روپیه سال کے وظیفه پاتا هی — ان لوگوں کو رهنے کے لیئے کالج میں مکان ملتے هیں اور اگر چاهیں تو پڑهاریں ورنه بلا کسي خاص کام کے اُنکو سالانه تنخواه ملے جاتي هی مگر جب شادي کرتے هیں تو بند هوجاتي هی اور وه فیلو نهیں رهتے — یهه لوگ همیشه نهایت عالم هوتے هیں اور اُن کو بلا کسي خاص کام کے تنخواه دینے سے یهه غرض هی که وه علم کي ترقي کریں اور عمده کتابیں عام فائده کے لیئے لکهیں — مگر اصل سبب یهه هی که اُن کو تنخواه اس لیئے دي جاتي هی که بهت سے جوان شخص فیلو هونے کے لیئے کوشش کریں اور علم تحصیل کریں — مثلاً جو امتحان که فلوشپ حاصل کرنے کے لیئے هی وه نهایت مشکل هی بلکه شاید دنیا میں اُس سے زیاده مشکل امتحان علوم میں نهیں هی هر سال کے شروع میں مدرسوں میں طالب علم داخل هوتے هیں اور تین برس کے بعد ڈگري حاصل کرتے هیں — ڈگري کے امتحان میں جو طالب علم که عمده رهیں اُن کو فیلو بنایا جاتا هی — مگر ابهي تک فیلوشپ (یعني عهده فیلو) صرف اُن لوگوں کو دیا جاتا هی جو که زبان لیٹن اور گریک میں یا علوم هندسه اور ریاضي میں عمده امتحان دیں — اس بات کي بحث هی که اَور علوم میں اچها امتحان دینے والوں کو بهي ملے اور یقین هی که چند سال میں اور علوم کي تحصیل کرنے والوں کو بهي فیلو بنایا جاویگا *

هر کالج میں مختلف تعداد فیلو کي هی — مگر اوسط قریب پندره فلو في مدرسه میں هیں — ان سب کا کام ملکر بندوبست کالج کا کرنا هی — ان کي ایک کونسل هوتي هی جس کا پریسیڈنٹ کالج کا ماسٹر هوتا هی — اور هر امر کا تصفیه کثرت راے پر منحصر رهتا هی *

فیلو هر مدرسه کي مختلف جماعتوں کو پڑهاتے هیں مگر اس کي تنخواه اُن کو الگ ملتي هی — جو فیلو که طالب علموں کو درس دیتے هیں وه اکثر سب سے زیاده عالم هوتے هیں اور اُن کو ٹیوٹر یعني اوستاد کهتے هیں *

جب که کالج کا ماسٹر مرتا هی تو ان فیلوں میں سے ایک شخص آپس کي راے سے چنا جاتا هی اور وه ماسٹر بنادیا جاتا هی اور اپنے مرتے دم تک اُس عهده پر رهتا هی غرضکه هر امر متعلق مدرسه فیلوں کي راے سے قرار پاتا هی *

جب کوئي فیلو شادي کرتا هی تو اُس کو اپني فیلو شپ چھوڑني پڑتی هی اور اُس کي جگهہ پھر اور کوئي شخص جس نے کہ نہایت علی امتحان دیا هو فیلوں کي راے سے مقرر هو جاتا هی — هر سال قریب ایک یا دو فیلوشپ کے خالي هوتے هیں اور اُنکي جگهہ جو طالبعلم کہ اُس سال میں عمدہ امتحان دیتے هیں مقرر هوجاتے هیں *

اکثر یہہ هوتا هی کہ کوئي شخص علم دوست دو یا تین هزار روپیہ کالج کو اس غرض سے دیتا هی کہ اُس کي سالانہ آمدني سے اُس طالبعلم کو جو کہ مضمون خاص میں سب سے عمدہ امتحان دے انعام ملے — اکثر یہہ انعام کتابوں کا هوتا هی — ایسے انعام کا نام اکثر اُس کے مقرر کرنے والے کے نام پر کہا جاتا هی *

هر کالج کے ساتھہ ایک کتب خانہ متعلق هی جس میں سے طالب علم کتابیں مستعار لےسکتے هیں — اس کتب خانہ کا ایک داروغہ هوتا هی جو کالج سے تنخواہ پاتا هی *

هر کالج میں ایک هال یعني بڑا کمرہ هوتا هی جس میں کہ شام کا کھانا سب طالب علم اور فیلو ساتھہ کھاتے هیں — اسي کمرہ میں سالانہ امتحان وغیرہ هوتے هیں *

ایک اور کمرہ واسطے کونسل فیلوں کے هوتا هی او مہینہ میں ایک یا دو دفعہ سب فیلو جمع هوکر اُمور مدرسہ کي بحث کرتے هیں *

هر مدرسہ سے ایک چھوٹا سا گرجہ متعلق هوتا هی جس میں سب طالب علم جو کہ عیسائي مذهب رکھتے هیں صبح اور شام عبادت کرتے هیں — فیلوں میں سے ایک شخص جو کہ پادري هو عبادت کراتا هی اور گرجہ کا انتظام رکھتا هی *

کالج کا ایک پھاٹک هوتا هی اور ایک دربان مقرر هوتا هی جو کہ وقت معمولي پر شام کو دروازہ بند کردیتا هی — اکثر قریب نو بجے شام کے پھاٹک بند هو جاتا هی بعد اس کے کالج میں کوئي شخص نہیں آسکتا *

هر طالب علم پاس دو کمرہ هوتے هیں — ان کمروں کا مختلف کرایہ هی اور طالب علم موافق اپني حیثیت کے کمرے لیتے هیں ان دو کمروں میں سے ایک میں پلنگ اور مونہہ دهونے کي میز اور کپڑوں کي الماري وغیرہ هوتي هی — اور دوسرے میں میز اور کتابوں کي الماري اور کرسیاں اور اکثر ایک کوچ هوتي هی — یہہ کمرہ پڑهنے لکھنے اور دوستوں سے ملنے کے لیئے هوتا هی — اس کمرہ کے دروازہ کے دو کواڑ هوتے هیں — ایک باهر کي طرف اور ایک اندر کي طرف — جب طالب علم اپنے کمرہ میں نہیں هوتا تو باهر کے کواڑ کو بند کرجاتا هی — یا یہہ کہ اگر اُس کو یہہ منظور هی کہ کوئي شخص اُس کے پڑهنے میں هرج نہ ڈالے تب بھي وہ باهر کا کواڑ بند کرکے اندر تحصیل کرتا هی — یونیورسٹي کا دستور یہہ هی کہ اگر باهر کا کواڑ بند هو تو † کھٹ کھٹاتے نہیں کیونکہ اگر طالب علم کچھہ یاد کر رها هو تو اُس کي تحصیل میں خلل نہ هو — صبح کا کھانا اور دوپہر کي چاے وغیرہ طالب علم اپنے کمرہ میں کھاتے پیتے هیں — لیکن شام کا کھانا هال میں کھانا ضرور هی — یہہ طریقہ برہ و باش کا هی — اب میں مختصر طرز پر طریقہ تعلیم بیان کرتا هوں *

جب کوئي طالب علم کالج میں داخل هوتا هی تو اُس سے پوچھا جاتا هی کہ وہ کس علم کو تحصیل کرنا چاهتا هی — اکثر طالبعلم جو کہ زبان لیٹن و گریک یا علوم هندسہ و ریاضی یا اور کوئي علم پڑهنا چاهتے هیں تو وہ مدرسہ میں داخل هونے سے پہلے بھي کچھہ پڑھ چکے هوتے هیں — کیونکہ زبان لیٹن و گریک اس ملک میں اسي طرح پر بچپن میں پڑهائي جاتي هی جیسے کہ همارے هاں فارسي اور عربي پڑهائي جاتي هی — غرض کہ هر طالب علم یہہ بات بیان کرتا هی کہ میں فلاں علم تحصیل کرنا چاهتا هوں — اُسکو پھر اپني پسند کے موافق کمرے مل جاتے هیں اور اُن میں وہ خود اسباب خرید کر رکھہ لیتا هی † کالج میں هر صبح کو اول اُسکو گرجہ جانا هوتا هی ‡ — پھر بعد صبح کے کھانے کے کالج میں تعلیم کے مختلف کمروں میں درس هوتا هی — دو سبق روز هوتے هیں اور اُن کے یاد کرنے میں دن اور شام صرف هوتي هی *

لیکن اول هر طالب علم کو خواہ کوئي علم وہ اختیار کرے ایک امتحان دینا هوتا هی جس میں کہ اُس کو اول کامیاب هونا شرط هی — اس امتحان کے مضامین کچھہ بہت مشکل نہیں هیں مگر ایسے عام هیں کہ هر تعلیم یافتہ شخص کو اُن سے واقفیت هوني چاهیئے مضامین یہہ هیں *

۱ زبان لیٹن جس میں ایک کتاب جو کہ مقرر کر دي جاتي هی *
۲ زبان گریک اسمیں بھي ایک کتاب پہلے سے مقرر کي جاتي هی *
۳ قواعد زبان لیٹن و گریک *
۴ اناجیل اربع میں سے ایک انجیل اپني اصلي زبان گریک میں *
۵ ایک کتاب جسمیں کہ عیسائي مذهب کے دلایل بیان هیں *
۶ حساب جبر و مقابلہ تحریر اقلیدس وغیرہ مضامین مذکورہ

بالا کچھہ چنداں مشکل نہیں هیں اور ان میں امتحان بآساني هوجاتا هی مگر بعد اس امتحان کے مضامین مذکورہ ذیل میں سے طالب علم ایک علم تحصیل کرتا هی *

## مضمون اول

علوم میتھے میٹکس جسمیں داخل هیں قریب ۳۶ مختلف شاخیں علم کي مثلاً علم هیئت گردش سیاروں کي علم آب و هوا علم متعلق بہ گردش زمین وغیرہ *

† یہہ دستور هی کہ جب کوئي شخص کمرہ میں آنا چاهتا هی تو پہلے هاتھہ سے کواڑ پر کھٹ کھٹ کرتا هی

† هر کالج کے متعلق ایک اسباب والے کي دوکان هوتي هی جہاں سے کہ اسباب خرید کیا جاتا هی — طالب علم کو مدرسہ چھوڑتے وقت دو تہائي قیمت اُس کے اسباب کي ملتي هی اور وہ اسباب وهي دوکان دار خرید لیتا هی *

‡ جو لوگ کہ عیسائي نہیں هیں مثلاً یہودي یا مسلمان اُنکو گرجہ میں جانا نہیں پڑتا —

مضمون دوم

زبان لیٹن و گریک معہ تاریخ یونان و روم کبیر اور حالات مختلف مصنفوں کے جو کہ اگلے زمانہ میں عمدہ عمدہ کتابیں لکھہ گئے ہیں مثلاً سقراط اور ارسطو وغیرہ *

مضمون سوم

علم مارل سائینسز جسمیں شامل ہیں فلسفہ ( معہ اصول حکومت ) اور منطق اور پولیٹیکل اکانومی یعني علم انتظام مدن وغیرہ *

مضمون چہارم

نیچورل سائینسز یعني علوم قدرت جسمیں داخل ہیں —

علم کیمسٹري یعني کیمیا *

ایضا منرالوجي یعني علم معدنیات *

ایضا جیالوجی یعني علم جمادات *

ایضا باٹیني یعني علم نباتات *

ایضا زوالوجي یعني علم حیوانات ( معہ اندروني تشریح اُنکے جسموں کے ) *

مگر مذکورہ بالا میں سے اکثر صرف دو یا تین ایک شخص اختیار کرتا ہی *

مضمون پنجم

علم الٰہیات یعني علم متعلق بہ مذہب عیسائي اس امتحان کو وہ لوگ دیتے ہیں جو کہ پادري ہونا چاہتے ہیں — اسمیں زبان عبري اور یوناني کي شرط ہی تاکہ توریت و انجیل کو اصلي زبانوں میں پڑھ سکے — سواے عیسائیوں کے اور کوئي اس امتحان کو نہیں دے سکتا *

مضمون ششم

اصول قوانین اور تواریخ — اس مضمون میں داخل ہیں پرانے قوانین جو کہ روم کبیر میں جاري تھے اور جن پر قوانین اقوام یورپ مبني ہیں اور وہ قانون جس سے مختلف قوموں کے تنازع فیصل ہوتے ہیں اور انٹرنیشنل لا کہلایا جاتا ہی — اس مضمون میں تاریخ قانون بھي داخل ہی *

مضمون ہفتم

علوم طب و تشریح وغیرہ اسکي مختلف شاخیں اور مضامین ہیں مگر اُنکا بیان کرنا ضرور نہیں *

مذکورہ بالا سات مضامین سے طالب علم ایک پر اپني پوري توجہہ دیتا ہی اور کالج میں داخل ہونے کے قریب تین سال کے بعد مکان سینٹ ہوس میں ( یعني اُس عالیشان مکان میں جہاں یونیورسٹي کے امتحان ہوتے ہیں اور جسمیں کہ ڈگري عطاکرنے کي رسم پوري کي جاتي ہی ) امتحان دیتا ہی اور بحالت کامیابي ڈگري عطا ہوتي ہی اور ایک گون یعني چغا اور ایک ٹوپي بطور سند عطا ہوتي ہی جنکے پہننے کا وہ مستحق ہوتا ہی اور بڑے جلسوں میں اُسکو پہنتا ہی جس سے معلوم ہوتا ہی کہ فلاں یونیورسٹي کي ڈگري حاصل کي ہی — بعد حصول ڈگري وہ شخص اپني عمر بھر کے لیئے یونیورسٹي کا ممبر گنا جاتا ہی اور اُسکو سب حقوق حاصل رہتے ہیں *

اب مختصر حال بیان کرتا ہوں اُن مختلف باتوں کا جو طالب علموں نے خود قایم کي ہیں — اس غرض سے کہ جلسوں میں اسپیچ یعني گفتگو کرنا آوے ایک سوسئیٹي قایم کي ہی جسمیں مختلف مضامین پر بحث ہوتي ہی — یہہ سوسئیٹي بالکل پارلیمنٹ کے نمونہ پر ہی اور ہر ممبر کو استحقاق گفتگو کا ہی — اکثر وہ لوگ جو کہ پارلیمنٹ کے ممبر ہونے کي تمنا رکھتے ہیں یا بیرسٹر ہونے کو ہوتے ہیں اس سوسئیٹي میں گفتگو کي مشق کرتے ہیں — مسٹر گلیڈاسٹون وزیر اعظم حال ایک ایسي ہي سوسئیٹي میں جو کہ اکسفورڈ یونیورسٹي میں ہی اپنے زمانہ طالب علمي میں گفتگو کي مشق کیا کرتے تھے اور لارڈ مکالي ہمارے ہاں کي یونین سوسئیٹي کے زمانہ طالب علمي میں ایک نامي ممبر تھے اور پریسیڈنٹ مقرر ہوئے تھے — یہہ عہدہ ممبروں کے ووٹوں سے ہوتا ہی مگر اکثر سب سے بڑے بولنے والے کو ملتا ہی *

اِسیطرح سے جسماني مشق کے لیئے کلب ہیں اور طالب علم اکثر اپني فرصت کے گھنٹوں میں دریاے کیم پر ( جسپر کیمبرج واقع ہی ) کشتي کھیتے ہیں *

مذکورہ بالا مختصر حال طرز تعلیم یونیورسٹي کیمبرج کا ہوا اب میں چند سطریں اپني راے کے بیان کرنے میں لکھتا ہوں کہ ہم ہندوستان کے مسلمان کیونکر اپني تعلیم کرسکتے ہیں *

# تجویز

اِس بات کے ثابت ہونے میں اب کچھہ شک نہیں رہا کہ جو علوم کہ زبان یوناني سے اگلے زمانہ میں عربي میں ترجمہ کیئے گئے تھے اُن میں سے اب بہت سے تو غلط ثابت ہوگئیے ہیں اور باقي کي اب اقوام یورپ نے اِس قدر ترقي کرلي ہی اور تکمیل کو پہنچایا ہی کہ پرانے علوم † بڈھي عورت کي سي باتیں معلوم ہوتے ہیں — اِس بات کو خیال کرنا چاہیئے کہ ہمارے علم کي کتابوں میں صرف وہ باتیں ہیں جو کہ حکماء یونان نے اپنے خیال و قیاس سے نکالي تھیں — ہاں اس میں کچھہ شک نہیں کہ عربي حکماء اور فلسفہ نے اُن کي بہت ترقي کي مگر وہ بھي قریب ہزار برس سے بند ہوگئي اور جو کتابیں کہ اب عربي درس میں ہیں وہ سب نہایت پراني تحقیقات پر مبني ہیں — مثلاً علم جغرافیہ ہمارے ہاں نہایت غیر مکمل حالت میں ہی اور عربي کتابوں میں اُسي حالت میں ہی جو کہ تین ہزار برس ہوئے یونان میں تھا جب کہ امریکا کا کچھہ حال معلوم نہ تھا اور آسٹریلیا کا کچھہ گمان بھي نہ تھا — یورپ کي ترقي اور تربیت سے تمام دنیا پر سفر کیئے گئے اور جزایر وغیرہ دریافت کیئے گئے — جس قدر کہ متقدمین کو زمین معلوم تھي اُس سے اب قریب چوگني کے معلوم ہی مگر غیاث اللغات میں زمین کے نقشہ کو انگریزي نقشوں سے ملانے سے معلوم ہوتا ہی کہ علم جغرافیہ میں کس قدر ترقي ہوئي ہی — غرضکہ سب علوم جو کہ ہمارے ہاں موجود ہیں وہ سب نہایت پراني حالت زنگ آلودہ میں ہیں اُس سے زیادہ بد قسمتي کي بات یہہ ہی کہ اُن

† میں علوم دین کي نسبت کچھہ بحث نہیں کرتا اور نہ اُنکو شامل کرتا ہوں —

کو بهي اب مسلمانوں نے تحصیل کرنا جهوڑ دیا اور دن بدن دین پر بهي زوال هی یهه تو مسلمانوں کے علم کا حال هی — کي معاش کا حال اور بهي بد تر هی اور دن بدن بدتر هوتا جاتا ایک نہایت بڑا حصہ مسلمان شرفا کا وہ هی جو نہ اپني جائداد آمدني پر گذر کرتے هیں — بلکہ شاید سب سے دولت مند مسلمان هب جائداد هیں اس بات کو خیال کرنا چاهیئے کہ ان میں سے ی بهي اپني اولاد کي تعلیم قرار واقعي نهیں کرتا — یهہ بیشک اصل ل هی — اب اس بات پر خیال کرنا چاهیئے کہ موافق شرع شریف لمان کي جائداد بعد انتقال کے اولاد میں تقسیم هو جاتي هی — اس سے یهہ نتیجہ صاف هی کہ امیر سے امیر مسلمان کي اولاد یا تین پشت میں غریب هو جاویگي اور ملکي لوگوں کي کاهلي هور هی — میں ایسي حالت تنزل سے یهہ نتیجہ نکالتا هوں کہ ناس برس کے عرصہ میں مسلمان نہایت بے تربیت یافتہ اور ذلیل خوار اور مفلس هو جاوینگے اور خدا نخواستہ یهہ بات بهي ممکن کہ تهوڑے اور زمانہ میں اُن کا هندوستان میں وہ حال هوجاویگا کہ ذلیل ترین اقوام هندوستان کا اب هی — میں اپني اس کو اس بات سے سہارا دیتا هوں کہ محمد تغلق کي اولاد اب دهلي قریب پرانے قلعہ میں ( جس کا نام تغلق آباد هی ) بستي هی اُن میں سے کسي کو پڑهنا لکهنا نهیں آتا اور وہ گهاس کهود کر ني روٹي کماتے هیں اور یهہ بهي کہ شاهزادگان خاندان تیموریہ نہ نہایت ذلیل طرز پر دهلي میں روٹي کماتے هیں اور کسي کو کسي م کا م نهیں *

س کہ هم اسبات کو خیال میں رکهیں کہ کوئي مسلمان خاندان وجودہ کسي قسم کي ترقي نهیں کرتا اور یهہ بهي کہ کوئي نیا خاندان اگر جائداد نهیں پاتا ( جیسا کہ مغلیہ بادشاهوں کے وقت میں وتا تها ) اور یهہ کہ مسلمان دن بدن گورنمنٹ کے معزز عهدوں پر سے هوے جاتے هیں تو میري رنج آمیز راے هرگز نادرست نهیں معلوم رکي *

اس بات کے مانے جانے کے بعد سوال یهہ هی کہ کیا علاج ؟ اسکا واب هم یهہ دیتے هیں کہ "تعلیم" مگر اسکے ساتهہ هي هم یهہ کهتے یں کہ جو طرز تعلیم کہ گورنمنٹ نے اختیار کیا هی وہ هرگز هماري احتیاجات اور ضروریات کے موافق نهیں — گورنمنٹ کالجوں میں تعلیم رف انگریزي اچهي هوتي هی اور اس میں کچهہ شک نهیں کہ عربي ور فارسي کي نہایت خراب تعلیم هوتي هی — مسلمان نوجوان گورنمنٹ کالجوں میں اپنے مذهب کی تعلیم نهیں پاسکتے اور سب سے بڑي بات یهہ هی کہ سب علوم انگریزي میں پڑهائے جاتے هیں جس سے ن علموں کي مشکلات دو چند هوجاتي هیں یهہ سچ هی کہ بہت سے ایسے علوم هیں کہ جنکي کتابیں هماري زبان اُردو میں موجود نهیں مگر اس کا جواب یهہ هی کہ اگر چاهو تو نہایت کم عرصہ میں بہت سي کتابیں ترجمہ هوسکتي هیں — اس میں کچهہ شک نهیں کہ یهہ بات کہ گورنمنٹ اپنے مدارس میں مذهبي تعلیم نهیں دیتي هرگز گورنمنٹ پر اعتراض نهیں هی بلکہ هر تربیت یافتہ اور دانا گورنمنٹ کو ضرور هی کہ مذهب کے لگاؤ سے بچے — مگر یهہ بات کہ زبان اُردو میں علوم کیوں نهیں پڑهاتے بلاشبہ بڑا اعتراض هی اور گورنمنٹ خود اسبات پر اب توجہ دیگي *

هماري فرض یهہ هی کہ مسلمان اپني تعلیم خود سب سے بهتر کرسکتے هیں اور اگر کوشش و سعي کریں تو نہایت اساني سے وہ کام کرسکتے هیں جو کہ گورنمنٹ مشکل سے بهي نهیں کرسکتي *

اس ملک کو دیکهو کہ جتنے بڑے مدرسہ اور دارالعلوم هیں اُنکو گورنمنٹ سے لگاو نهیں اور یهاں کے لوگ اپني تعلیم خود کرتے هیں اسي یونیورسٹي میں گورنمنٹ ایک حبہ نهیں دیتي اور اس میں کچهہ شک نهیں کہ دنیا میں سب سے بڑا دارالعلوم هی *

پس اب میں کمیٹي ترقي تعلیم مسلمانان کي خدمت میں یهہ عرض کرتا هوں کہ آپ اپني عالي همتي اور حب وطن کو اسبات کي کوشش میں کام میں لاویں کہ مسلمان اپني خراب حالت پر غور کریں اور اُسکا علاج اس بات میں سمجهیں کہ هم میں تعلیم پهیلے — هم خود مدرسہ قایم کریں اور اپني اولاد کي تعلیم کریں *

مگر سب سے مقدم بات یهہ هی کہ ایک بڑا مدرسہ کسي عمدہ شهر میں قایم کیا جاوے جسمیں کہ طالب علم اس اصول پر تعلیم پاویں جیسا کہ اس یونیورسٹي میں یعني یهہ کہ مدرسہ میں رهنا هو اور سب ساتهہ کهانا کهاویں اور هر طالب علم الگ الگ دو دو کمرہ لیکر رهے — اور یهہ کہ علوم سب زبان اُردو میں پڑهائے جاویں اور انگریزي صرف بطور ایک زبان غیر کے پڑهائي جاوے بلکہ یهہ کہ جسکا دل چاهے پڑهے اور جسکا دل چاهے نہ پڑهے اور جسکا دل چاهے عربي و فارسي میں تکمیل کرے جسکا دل چاهے دین کے علوم تحصیل کرے — غرض یهہ هی کہ ایک ایسا مدرسہ هو جهاں کہ صرف مسلمان اپني حسب خواهش تعلیم پاسکیں اور اپنے دین کي تعلیم بهي شامل رکهیں *

فرض کیجیئے کہ علیگڈہ میں یهہ مدرسہ قایم هو تو اس میں کچهہ شک نهیں کہ وهاں هندوستان کے سب طرف سے مسلمان بآساني آسکتے هیں پنجاب اور اودہ و بہار سب سے ریل علیگڈہ کو جاتي هی اور سفر کي کچهہ دشواري نهیں *

یهہ بات کهنا کہ مسلمانوں کو مقدور نهیں بالکل غلط هی کیونکہ هر محرم میں هندوستان کے مسلمان فضول باتوں میں لاکهوں روپیہ صرف کردیتے هیں اور جو کچهہ کہ فضول خرچیاں شادیوں میں هوتي هیں اُنکا دسواں حصہ بهي نہایت عالیشان دارالعلوم قایم هونے کے لیئے کافي هی اصل یهہ هی کہ سب سے زیادہ دل کي سعي چاهیئے مسلمان کسقدر شوق سے مسجدیں بناتے هیں مگر اسبات کا خیال نهیں کرتے کہ جب علم دن بدن گهٹتا جاتا هی تو مدرسہ بنانے سے دس گنا زیادہ ثواب هوتا هی — اگر مسلمانوں کا علم دین خدا نخواستہ جاتا رها تو مسجدیں کس کام آوینگي اور کیا فائدہ هوگا *

جیسے مدرسے یهاں سولہ هیں اگر ایسا ایک بهي مدرسہ مسلمان قایم کرلیں تو کل قوم کي ترقي هو اور دنیا و دین کے مصائب سے نجات پانے کي صورت نکلے *

راقم

محمد محمود عفي عنہ
از کریسٹ کالج کیمبرج

یکم فروري سنہ ۱۸۷۲ ع

# شکریہ صحت

۲۷ فروری سنہ ۱۸۷۴ع روز سہ شنبہ کو ساڑھے نو بجے مسلمانان بنارس نے سجدہ شکر صحت ہز رایل ہائینس پرنس آف ویلز کا بدرگاہ خداوند کریم ادا کیا اور عربی خطبہ کے بعد جو مناجات اور شکریہ اُردو میں پڑھا گیا اور جس کے خاتمہ پر سجدہ شکر ہوا وہ یہہ ہی *

---

## بسم‌الله الرحمن الرحیم

ای خدا ای خدا بے شک خدا تو ہي ہی تیرے سوا کوئي نہیں ای خدا ای خدا بے شک توھي ازلي ھی اور توھي ابدي ھی تیرے سوا کوئي نہیں توھي ھمارا خالق ھی اور توھي ھمارا مالک توھي ھمارا معبود ھی اور توھي ھمارا مسجود توھي ھماري دعا ھی اور تو ھي ھمارا مدعو تو ھي ھمارا مقصد ھی اور توھي ھمارا مقصود الھي ھم تجھي کو چاھتے ھیں اور تجھي سے چاھتے ھیں الھي ھم تجھي کو مانگتے ھیں اور تجھي سے مانگتے ھیں ای میرے پیارے الله ھمارا دل ھماري جان ھماري روح تیري ھي ھی اور تیرے ھي لیئے ھی ای قادر مطلق خدا یہہ تمام قوی جو ھم میں ھیں تجھي سے ھیں اور تیرے ھي لیئے ھیں پس اپني چیز کو اپني ھي مرضی کے تابع رکھہ *

الھي ھم اپنے گناھوں سے اقرار کرتے ھیں ھماري شامت اعمال نے ھمکو گناھوں کے کالے دریا میں ڈبو دیا ھی الھي ھمنے تیري تقصیر کي ھی اور تیري امانت میں خیانت کي ھی جو چیزیں تونے ھمکو جن کاموں کے لیئے دي تھیں اُنسے ھمنے وہ کام نہیں لیا الھي ھمارے نفس امارہ نے ھمکو بہکایا اور گناہ میں ڈالا الھي ھمنے تیري نافرماني کي اور تجھہ سے یکتا خدا کي حکم عدولي کي ھم بال بال گنہگار ھیں گناھوں کے کالے دریا میں غرق ھیں مگر تیرے ھی سہارے کي اُمید ھی پس اے ھمارے غفورالرحیم خدا ھماري دستگیري کر اور ھمکو گناھوں سے نکال اور آپ رحمت سے ھمارے گناھوں کو دھو اور ھمارے دل کو برف سے زیادہ سفید اور اپني ذات کے نور سے سورج سے بھي زیادہ چمکیلاکر *

اے خدا تو بےشک بےنیاز ھی تیري بےنیازي ھمکو تسلیم ھی مگر کیا تو ھمسے بھي بےنیاز ھی گیرم کہ غمت نیست غم ما ھم نیست نہیں نہیں حاشا و کلا تو ھمارے ما باپ سے بھي زیادہ ھمارا غمخوار ھی جیسے کہ ھم تجھسے بےنیاز نہیں ھیں ویسا ھي تو بھي ھم سے بےنیاز نہیں اے خدا اے خدا ھمارا اور تیرا یہہ رشتہ کہ تو ھمارا خدا ھی اور ھم تیرے بندے اور تو ھمارا خالق ھی اور ھم تیري مخلوق کبھي ٹوٹ نہیں سکتا اے ھمارے عظیم‌الشان خدا اگر تجھکو اے ذوالجلال وحدہ لاشریک ھونے کي عزت و جلال ھی تو ھمکو بھي ترے بندے ھونے پر بہت ھي کچھہ فخر ھی پس اپنے جلال کو دیکھہ ر اپنے بندوں کي دستگیري کر *

الھي ھمارا دل اور ھماري جان محمد رسول الله صلی‌الله علیہ سلم خاتم‌النبیین و رحمة‌للعالمین پر فدا ھو جنکو تونے ھماري ھدایت کے لیئے بھیجا اور جنکي ھدایت سے ھمنے تجھکو جانا بس تجھہ سے ھمنے رسول الله کو پایا اور محمد رسول الله سے تجھکو —

محمد از تو میخواھم خدا را * خدایا از تو خواھم مصطفی را

پس اے خدا تو ھمیشہ ھمکو اُنکي راہ پر رکھہ اور اُنپر اور انکي آل و اصحاب پر اپني رحمت نازل کر اللھم صل علی محمد و علی آل محمد کما صلیت علی ابراھیم و علی آل ابراھیم انک حمید مجید *

اے مسلمانوں جان لو کہ ھمارا دین اسلام بالکل سچائي اور بالکل نیکي ھی ھمدردي اور محسن کي احسانمندي اور تمام خلایق کي خیرخواھي بہت بڑا رکن اسلام کا ھی جسطرح ھمکو اپنے خدائے پاک کا شکر کرنا ھی اُسیطرح ھمکو اُس انسان کا بھي شکر کرنا ھی جسکا احسان ھم پر ھی بادشاہ عادل کا احسان اپني رعیت پر جسقدر کہ ھوتا ھی اُتنا احسان کسي انسان کا کسي انسان پر نہیں ھوسکتا پس ھمارا سچا مذھب اور ھمارا روشن ایمان ھمکو یہہ تعلیم کرتا ھی کہ ھم دل سے بادشاہ عادل کے شکر گذار ھوں نوشیرواں جو ایک آتش پرست بادشاہ تھا مگر عادل اُس کے عہد میں ھونے سے رسول مقبول صلی‌الله علیہ وسلم نے بھي اپني خوشي و خوشنودي ظاھر فرمائي ھی پس بادشاہ عادل کا کسی رعیت پر مستولی ھونا در حقیقت خدا تعالے کي اپنے بندوں پر رحمت ھی اور بلا شبہہ تمام رعیت اُس عادل بادشاہ کي احسانمند ھی پس ھم رعایائے ھندوستان جو ملکہ معظمہ وکٹوریا دام سلطنتھا ملکہ ھند و انگلنڈ کي رعیت ھیں اور جو ھم پر عدل و انصاف اور بغیر قومی یا مذھبي طرفداري کے حکومت کرتي ھی سرتاپا احسانمند ھیں اور ھم پر ھمارے پاک اور روشن مذھب کي تعلیم سے ھم کو اُس احسانمندي کا ماننا اور اُس کا شکر بجا لانا واجب ھی رعایا کي بادشاہ عادل کے ساتھہ ھمدردي یا احسانمندي صرف اُس کے رنج و راحت میں شریک ھونا ھی شکر خدا کا کہ رنج کے دن گئے اور خوشي میں شریک ھونے کے دن آئے یعني ھماري ملکہ معظمہ کے فرزند ارجمند ولیعھد ھند و انگلینڈ ھز رایل ھائینس پرنس آف ویلز جو نہایت بیمار ھوگئے تھے اُنھوں نے صحت پائي اور خدا تعالی نے اپنے فضل و کرم سے اُنکو شفاء کامل عطا فرمائي جسکا شکرانہ بدرگاہ شاہي حقیقي ادا کرنے کو آج کا دن مقرر ھوا ھی پس ھم خدا تعالی کي اس مرحمت عظمی کا دل سے شکر ادا کرتے ھیں ھم یقین کرتے ھیں کہ تمام بلاؤں کا ٹالنے والا اور بیماري سے بیماروں کا شفا دینے والا صرف وھي ایک خدا ھی جسکا کوئي شریک نہیں اور ھم خدا تعالی کي تمام نشانیوں پر ایمان رکھتے ھیں و قد قال الله تبارک و تعالی انما یومن بایتنا الذین اذا ذکروابھا خروا سجداً و سبحوا بحمد ربھم و ھم لایستکبرون *

راقـــــــم

سید احمد

---

بمقام علیگڈہ — مطابع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور باھتمام

حافظ محمد عبدالرزاق کے شایع ھوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

# تہذیب الاخلاق

جلد سوم ] ۲۰ محرم الحرام سنہ ۱۲۸۹ ہجری [ نمبر ۳

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و تصرف منافع

### تہذیب الاحلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے احرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساتھہ روپیہ سالانہ پیشگی بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراحات روانگی پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بھی بلا قیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام اُس ترقی کے مانع ہیں وہ مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۷۳

# خط معہ جواب

ادر مونٔ سید مہدیعلي صاحب زاد لطفہ

مد سلام مسنون کے مدعا یہہ هی کہ آپ میرے پرانے یار هیں
رے عزیز اور بہائي هیں اس لیئے مجہے اُمید هی کہ آپ میري
ر سے جو صرف براہ محبت کرتا هوں ناراض نہونگے بہائي میرے
، نہایت انسوس هی کہ تم سید احمد خاں کي صحبت میں
ـب هوگئے اور اُسکا تنصر تم میں بهي آگیا اور اُسکے خلیفہ مشہور
ہ وہ وعظ کا کہنا اور مجلس میلاد میں ذکر خیر کرنا اور علماء کي
، کرنا اور اسلام کي وضع کا لحاظ رکھنا سب تمنے چھوڑ دیا اور اُسي
ـتان کي طرح تم مضامین لکھنے لگے تقلید کے تارک هوگئے علماء سے
ـخالفت کرنے لگے وضع اپني لباس و خوراک میں بدل ڈالي سو بہائي
ب بهي کچھہ نہیں بگرا تم اُسکي صحبت چھوڑو اور اپنے آپ کو بدنام
، کرو آیندہ اختیار هی والسلام علی من اتبع الهدی *

# جواب خط

جناب بہائیصاحب آپ کا نصیحت نامہ جسکے لفظ لفظ سے محبت
ي بو آتي تهي اور جسکی هر سطر سے درد اور دلسوزي ظاهر هوتي
ي، میٹے پایا میں دل و جان سے اُسکا شکر کرتا هوں اور نہایت ادب
اُسکا جواب لکھتا هوں *

بہائیصاحب جبتک مینے سید احمد خاں کو نہ دیکھا تھا اور اُنکے
ـلي حالات اور مذهبي خیالات سے مجہے ناواقفیت تهي میں سب سے
ـکر اُنکا دشمن تھا بلکہ اُنکے الحاد اور ارتداد اور تنصر کا قایل تھا
جب سے میں اُن سے ملا هوں اور اُنکے حالات اور خیالات مجھکو
وم هوئے هیں تب سے مجہے اُنکي سچائي اور ایمان اور اُنکے عقاید
خوبي اور اُنکے مذهبي خیالات کي صفائي کا ایسا یقین هوگیا هی کہ
شف الغطاء ماازددت یقیناً *

میں اُنکے مذهبي خیالات کي خوبي اور صفائي کا صرف اقرار هي نہیں
بلکہ اس پر حیرت بهي کرتا هوں کہ ایسے زمانہ میں جبکہ اکثر
، کے دلوں سے سچائي اور حق کي تحقیق کا نور جاتا رہا تھا اور
رواج کي پابندي اور هندوؤں کي تقلید اور عوام کي نگاهوں میں
وقعت پیدا کرنے کي آرزو اور ریائي اتقا اور تورع کي شہرت کے
، جاهلانہ تعصبات میں لوگوں کو مبتلا کر رکھا تھا اور تقلید نے
اشیاء کے ادراک کي قوت کو جو هر انسان کي نطرت میں خدا
، هی معطل اور بیکار کردیا تھا اور خدا و رسول کي اصلي هدایتوں
ـہ حکموں سے چشم پوشي کرکے لوگوں نے زید و عمرو کي روایات
وٹے قصص و حکایات پر دین و مذهب کا مدار ٹهرا رکھا تھا
اور مذهبي احکام کے علل اور اغراض اور اسرار کي تحقیق کا شوق
دلوں سے جاتا رہا تھا اور برادري کي شرم اور جمهور کي مخالفت کے
خوف اور کفر کے فتوی کے ڈر نے حق و باطل میں تمیز کرنے کي راہ
بند کردي تهي کیونکر همارے هي قوم میں سے ایک شخص کو حق کي
تحقیق کا خیال آیا اور کسطرح حقایق اشیاء کے ادراک پر متوجهہ هوا
اور کیونکر اسلام کي محبت نے اُسکے دل کو ایسا قوي کردیا کہ حق کے
ظاهر کرنے اور سچي راہ پر چلنے اور تقلید کے چھوڑنے میں نہ برادري
کا خیال کیا نہ جمهور کي مخالفت سے ڈرا نہ کفر کے فتوی سے خایف
هوا فللہ درہ و علی اللہ اجرہ *

پس بہائیصاحب جب میرے دل میں اُس شخص کی نسبت اسلام
کي محبت کا یہہ خیال هو تو میں کیونکر اُسکي صحبت چھوڑوں اور
کسطرح اُسکو برا سمجھوں سچ یہہ هی کہ جسطرح آپ اور اَور ناواقف
لوگ صرف اسلام کي وجہہ سے اُن سے عداوت رکھتے هیں ویساهي میں
فقط اُنکے سچے ایمان کے سبب سے اُن سے محبت رکھتا هوں و للناس
فیما یعشقون مذاهب *

حضرت مولوي هونا فقیہ بنجانا عربي عمامہ سر پر باندہ لینا هزار
دانہ کي تسبیح زیتون کي زیب گلو فرمالینا قباء نوراني سے بدن کو
مزین کرلینا مقدس و ابرار اور شیخ وقت هوجانا مجلس وعظ میں
نکات و اسرار بیان کرکے سامعین کو هلادینا خانقاہ میں بیٹھہ کر تصوف
کے دقائق اور توحید کے نکتے ارشاد فرماکر سننے والوں کو وجد میں لےآنا
یا کسي مزار و درگاہ میں جاکر مریدان باصدق و صفا کو حلقہ توجہہ
میں بیٹھا کر عرش کي زیارت کرادینا آسان هی اور نہایت آسان هی
مگر مشکل اور سب سے زیادہ مشکل هی مسلمان هونا اور خدا سے
یکرنگي اور یکدلي کے ساتھہ معاملہ رکھنا اور ریا اور مکر اور نفاق
سے بچنا *

شراب پیکر مردار کہاکر علانیہ سب کے سامنے اقرار کردینا اور ممبر
پر چڑہ کر اپنے اصلي حالات اور اپنے دلي خیالات کا خطبہ پڑہ دینا اسلام
کي سچائي هی نہ کہ نوراني کرتہ پہنکر اپنے داغوں کو چھپانا اور
عربي عمامہ باندہ کر اپنے تئیں مقدس جتانا اور میٹھي میٹھي باتیں
کرکے اپنے آپکو حضرت اور شیخ بنانا اور قرآن کے دام میں موٹي موٹي
چڑیوں کا شکار کھیلنا اور روکھي سوکھي صورت بناکر لقمہ تر نوش
فرمانا اسلام سے اور اِن مکاریوں سے کیا نسبت —

مرد ایں رہ را نشانے دیگر است

بہائي صاحب افسوس هی کہ آپ لوگوں نے سید احمد خاں کي حقیقت
ابتک نہیں جاني اور تعصب اور تقلید یا بغض اور حسد نے اُن کي
خوبیوں کو آپ کي نظروں سے چھپا دیا ورنہ آپ لوگوں کي دیني اور

دنیاوي بہلائي کے لیئے جو کچھہ اُنھوں نے کیا هی اور کر رهے هیں اُسکا شکر آپ لوگوں سے ادا نہوتا اور جو کچھہ اُنکے مساعي جمیلہ سے فائدہ هوا اُس سے آپ محروم نہ رهتے مگر اُمید هی کہ آیندہ آنیوالي نسل اُنکے بوئے هوئے بیج کا پهل پاوے اور آپ لوگوں کي اولاد اُن کے دست و بازو کا شکر ادا کرے ان اللہ لایضیع اجرالمحسنین *

علماء کي مخالفت کا الزام اُن کي نسبت کرنے سے مجھے کچھہ تعجب نہیں هوتا کیونکہ اگر اس مہلک بیماري میں آپ لوگ مبتلا نہ هوتے اور تقلید نے اسلام کو مجموعہ قصص و حکایات نہ بنا دیا هوتا اور زید و عمرو کے اقوال اور بهماں و فلاں کي رائیں مثل وحي کے واجب الاتباع نہ سمجھي جاتیں تو اُن کو مخالفت کرنے کي ضرورت هي نہ هوتي اور تحقیق کے جھنڈے کا پرچم کهولنے پر اُن کا هاتهہ هي نہ اُٹھتا آپ کي تقلید اور اتباع اقوال قدما کي عالمگیر مصیبت هي نے اُن کو اس طرف متوجہ کیا اور اُسي توجہ نے یہہ شور و شغب هندوستان میں مچا دیا هی مگر سچ یہہ هی کہ اگر چندے هندوستان کے مسلمان اسي نیند میں سوتے رهتے اور حضرات علماء قصے کہانیاں کہہ کہہ کر آیندہ آنے والي نسل کو بهي خواب خرگوش میں سلایا کرتے اور کوئي اُن کا چونکانے والا اور تازیانہ لیکر جگانے والا نہ هوتا اور لوگ اسي طرح تقلید کے پابند رهتے اور مخالفت جمهور کے خیال سے تحقیق کا شوق نہ کرتے بلکہ هر بات کي صحت و غلطي کے ادراک کے لیئے اپنے پرانے نسخوں اور لعل کتابوں هي کے کهولنے کي بد عادت میں مبتلا رهتے اور خدا اور رسول کے کلام کو چهوڑ کر پرانے لوگوں کے قولوں هي پر تحقیق کو منحصر سمجھتے اور حضرات علماء رحمۃاللہ علیهم تعصب کے سبب سے یا اپنے خیالات کي غلطي کي وجہہ سے یا اپنے تقشف اور تورع کي اشاعت کي نظر سے کفر کے فتوؤں سے ڈرایا کرتے اور هم لوگ بهي جنت و دوزخ کي کنجیاں اُنهیں کے اختیار میں اور رضوان خازن جنت اور مالک داروغہ جهنم کو اُنهیں کا نوکر سمجھہ کر اُن کي تحریر هي پر اپنے آپ کو قطعي جنتي اور یقیني دوزخي سمجھا کرتے اور اُن کے کفر کے فتوؤں کے ڈر سے نہ تحقیق حق کا قصد کرتے اور نہ جس کیچڑ اور دل دل میں پهنسے هوئے تهے اُس سے نکلنے پر کمر همت باندهتے تو بلاشبہہ دین و مذهب کا مرثیہ پڑهتے اور اسلام اور ایمان پر نوحہ کرنے اور سچائي اور صفائي پر ماتم کرنے کا وقت آگیا تها لان العلماء هم ادلاء الطریق و قد شغر منهم الزمان ولم یبق الاالمترسمون و قد استحوذ علی اکثرهم الشیطان و استغواهم الطغیان و اصبح کل واحد منهم بعاجل حظہ مشعوفا فصار یری المعروف منکرا والمنکر معروفا *

بهائي صاحب میرے اوپر بهي ایک ایسا زمانہ گذرا هی کہ میں علماء کي مخالفت کو ارتداد اور الحاد کہتا تها بلکہ عربي عبارت میں جو کتاب لکهي هوتي تهي اُس کے ایک فقرہ سے انکار کرنے کو بد اعتقادي جانتا تها اور آپ کي طرح هر عالم اور هر مولوي کي کو کالوحي المنزل من السماء سمجھہ کر اُس پر یقین کرنے کو اُ کا نتیجہ سمجھتا تها مگر ایک روز امام غزالي رحمۃاللہ علیہ کتاب کي چند سطروں کو دیکهہ کر میں بد اعتقاد هوگیا اور حضرات علما کے اقوال اور رایوں کے اتباع کرنے اور اُن کي هر بات کو سچ جاننے اور اُن کے هر امر میں تقلید کرنے کو ضعف اسلام کا ثمرہ سمجھنے لگا اور مخالفت جمهور کا جو خوف میرے دل میں تها وہ بالکل جاتا رها امام صاحب اول تو حضرات علما کي نسبت لکهتے هیں کہ "اُنهوں نے علم کي حقیقت کو لفظوں پر منحصر کردیا هی اور تبدیل الفاظ سے لوگوں کو معرکہ میں ڈال دیا هی فقہ اور حکمت اور تصوف اور کلام کو حرام مال پیدا کرنے کا دام بنا رکها هی اور جو مراد خدا اور رسول کي ان لفظوں سے تهي اُسے بدل دیا هی اور اپني وعظ گوئي اور قصہ خواني اور فصاحت و بلاغت اور اصطلاحات جدیدہ اور عبارات مزخرفہ پر علم دین کا مدار ٹهرا رکها هی" اور پهر امام صاحب مخالفت جمهور کي نسبت لکهتے هیں کہ "بڑا مانع تحقیق حق کا مخالفت جمهور کا خیال هی کہ لوگ سمجھتے هیں کہ سب لوگ همکو مجنون و دیوانہ بتاوینگے اور هم سے مسخرگي اور ٹهٹهہ کرینگے اسلیئے اگر هم باطل پر هیں تو خیر کیا مضایقہ هی جو سب کا حال هوگا وهي همارا هوگا مرگ انبوہ جشنے دارد مگر ایسے خیال کرنے والے کو سوچنا چاهیئے کہ اگر اُس کے ساتهي ڈوبنے لگیں مگر وہ ایک کشتي پالے اور اُس پر سوار هوکر بچنے پر یقین کرے اور اُن کے چهوڑنے پر اپني نجات سمجھے تو کیا اُس وقت لوگوں کا ساتهہ دیگا اور اپني نجات کے فریعہ کو چهوڑ دیگا کوئي نادان بهي ایسي رفاقت کو پسند نہ کریگا ولم یهلک ابکار الاصراعۃ اهل زمانهم حیث قالوا انا وجدنا اباءنا علی امۃ و انا اثارهم مقتدون" *

حضرت من بلا شبہہ تحقیق حق کا بڑا مزاحم یهي خیال مخالفت جمهور کا هی اور جاهلانہ خوش اعتقادي هي راہ راست کے ڈهونڈنے کي بڑي مانع هے اچهے پڑهے لکهے یهي خیال کرکے کہ اگلوں نے کوئي بات نہیں چهوڑي اور سارے اُمور کي تحقیق کرلي هی قصد هي نہیں کرتے کہ اصلیت اور حقیقت کو کماهي هي دریافت کریں مگر وہ لوگ خیال نہیں کرتے کہ سب اگلے اور سارے بزرگ یهي کرتے آئے هیں اور تحقیق هي کے سبب سے وہ بزرگ اور محقق کہلاتے هیں اگر ائمہ دین اور مجتهدین رحمۃاللہ علیهم اجمعین یہہ خیال کرتے کہ اگلے سب کچھہ کرگئے هیں تو اصول فقہ اور فقہ کي تدوین کا کب قصد کرتے اور پهر آیندہ علماء اسلام علم کلام کے اصول و فروع کي تمهید کا کیوں ارادہ کرتے

ے علوم معقولات کي اشاعت پر حضرات علماء کتب ترجمه
و جو ترقیاں علمي اسلام میں هوئیں وة کیونکر هوتیں اگر
لمانوں کي طرح وے حضرات بهي خوش اعتقاد هوتے اور
ں کے خیال سے تحقیق کسي چیز کي نه کرتے اور جن علموں
اور حاجت هوتي گئي اُس کي تدوین نه فرماتے اور تقلید
میں پهنسے رهتے تو اسلام میں آج تک نه کوئي عالم هوتا
ه کوئي مجتهد کهلاتا نه کوئي محقق پس هم لوگوں کی
جهالت اور بد نصیبي هی جو هم تحقیق کو مخالفت علماء
بهتے هیں اور اجتهاد اور حقیقت اشیاء کے ادراک کو
فاني جانتے هیں اور ساري تحقیقاتوں اور تمام اشیاء کي
وں کے دریافت کو اپنے اگلوں پر منحصر اور ختم سمجهتے هیں

ول قول القائل الماهر کم ترک الاول للاخر وهذا هو قول الذي علیه
ل و من ذهب الی غیرة لم یهتد الی سواء السبیل فان فضائل
س منحصرة في قوم ولا مختصة بیوم دون یوم *

هائي صاحب اس تقلید اور پابندي مراسم نے جیسے بد نتیجے اسلام
لمانوں کے حق میں پیدا کیئے هیں اُس پر اُس شخص کو رونا آتا
و اِن باتوں پر غور کرتا هی اور جو مسلمانوں کے علوم و فنون اور
و اعمال کو نظر غور سے دیکهتا هی مگر حضرات علما اور ابرار
ي قوم کے وة آنکهه هي نهیں رکهتے جس سے ان خرابیوں کو دیکهیں
ة دل هي نهیں رکهتے جس سے اپني قوم کے تنزلات روز افزوں کو
یں بلکة وة تو ایمان اور اسلام اور ورع اور تقوی اور تهذیب اور
اري کو اسي پر منحصر سمجهتے هیں که تیلي کے بیل کي طرح آنکهه
باندهکر رات دن ایک محدود تنگ دائرة کے اندر گهوما کریں
ت وسیع میدانوں کو جو تختة جنت کي طرح هر قسم کے گل
سے آراستة هیں آنکهه اُٹهاکر بهي نه دیکهیں *

سي تقلید کا سبب هی که مسلمانوں کے علوم گهٹ گئے اُنکے عقاید
ي بگڑ گئے اُن کے اعمال هندوانه هوگئے اُن کي دنیاوي ترقیاں رک
اُن کي عزت اور منزلت جاتي رهي غیر قوموں کي نظروں میں
هوگئے تربیت یافتة لوگ جاهل سمجهنے لگے اگر کسي کو شک هو
تحان کرلے اور اپني آنکهه سے دیکهه لے *

کسي ایسے بڑے سے بڑے نامي مدرسة میں جاکر تعلیم کي کیفیت
جس کے مدرس کوئي بڑي مشهور منطقي اور نامي فلسفي اور
معقول و منقول حاوي فروع و اصول هوں که وهاں بهي جلوة
چمکتا اور پابندي رسم کا نور جهلکتا هوگا حضرت استاد
مان نهایت خوبي اور کمال قابلیت سے اسطقسات اربعة کي کیفیت
بیاتے هونگے اور نهایت فصاحت و بلاغت سے طبیعات کے مسائل
کي تشریح کرتے هونگے اور کمال خوبي سے برهان ترسي اور برهان سلمي
کو ثابت کرتے هونگے اور صدرا کي مثناة بالتکریر کے عقدے حل کرنے پر
ملک العلماء اور بحر العلوم کے حاشیة کهولے هونگے اور میر زاهد شرح
مواقف کے منهئي نهایت خوش تقریري سے طالب علم کو سمجهاتے هونگے
حالانکه اگر وهي حضرت علامي فهامي اُن مسائل حکمیة کو مسائل
جدیدة سے مقابله کریں اور اُس طرز تعلیم کو جو اب جاري هی دیکهیں
تو وة خود اقرار کرینگے که هم جهل مرکب میں گرفتار هیں اور اپني اور
اپني قوم کے لڑکوں کي عمر فضول بحثوں اور عبث باتوں میں ضایع کرتے
هیں اور پوچ اچر بیهودة باتوں کو علم اور حکمت سمجهتے هیں *

مگر غزارت علم اور شهرت فضیلت اور غیرت زهد و تقوی حضرت
مولانا کي ایسي بلاء جان هی که وة کب اُس تقلید سے نکلنے اور علوم و
فنون جدیدة کے دریافت کرنے اور موافق حال اور ضرورت وقت کے علوم
مفیدة کي تعلیم کرنے کا ارادة کرسکتے هیں *

اگر علوم و فنون سے بهي قطع نظر کي جاوے اور دین و مذهب پر
خیال کیا جاوے تو اُسي تقلید کے سبب سے اُس کا بهي حال ابتر هی
اول تو تقلید ائمه اربعة رحمة الله علیهم کي ایمان کي نشاني سمجهي
جاتي تهي اب هر خاندان میں اُس خاندان کے بزرگوں کي چال و چلن
کي تقلید نشاني اسلام کي خیال کي جاتي هی اور هر رسم کي ٹهیک
ٹهیک پابندي پرهیزگاري اور دینداري سے تعبیر کي جاتي هی اگر کسیکو
شک هو تو وة حضرات صوفیة کرام کي خانقاهوں اور مشائخ عظام کي
درگاهوں اور حضرات علماء کے وعظ کي مجلسوں اور عاشقان اهلبیت کے
امام باڑوں میں ذرا قدم رنجه فرماوے اور خدا کي کتاب کو هاتهه
میں لیکر اُن کے عقاید و اعمال کو اُس سے ملاوے اور انصاف کرے که
اُس میں اسلام کتنا هی اور کفر اور شرک اور بدعت کسقدر *

امور دنیاوي پر اگر خیال کیا جاوے تو وهي بلاء تقلید ذلت و ادبار
کے نتیجے دکها رهي هی معاشرت کے طریقے زندگي بسر کرنے کے قاعدے
معاش حاصل کرنے کي تدبیریں مخالطت اور مجالست کے طور شادي اور
غمي کي رسمیں جو کچهه هیں وة سب تقلیدي هیں اور گو خود همارے
بهائي بعض یا اکثر باتوں کي برائي کے مقر هوں اور اُس کي پابندي
کو ذریعة ذلت اور رسوائي اور افلاس اور نالایقي کا سمجهتے هوں مگر
وهي ترک تقلید اور مخالفت جمهور کا خوف کچهه کرنے نهیں دیتا اور
کسیکو اُس پابندي سے نکلنے کي جرأت نهیں هوتي *

پس بهائي صاحب ایسي حالت میں جب که تقلید اور پابندي رسم
کي سیاهي نے دلونکو تاریک کردیا هو اور وة نور جسے عقل کهتے هیں چهپ
گیا هو اور سارے عقیدے اور اعمال تقلیدي هوگئے هوں اور غیر قومیں
همارے تعصب و جهالت پر خندة زن اشارے کرتی هوں اور شب و روز
کتابیں اور اخبار هماري ذلت کي باتوں سے سیاة کیئے جاتے هوں اگر خدا

کسي کي آنکهہ کهولے تو وہ کیا کرے یا کہ جمہور کي موافقت کرکے جاہلانہ تقلید کي دلدل میں پهنسا رہے یا اسلام کي محبت اور اپني قوم کي ہمدردي کے جوش میں آکر خود اپنا پاؤں اُس کیچڑ سے نکالے اور اپنے بهائیوں کے نکلنے کي خواہش کرے *

بهائي میرے برا ماننے کي بات نہیں ہی لیکن آپ لوگ ہمدردي ور محبت قومي اور ملکي ترقي اور اسلام کي روشني پهیلانے کي حقیقت هي سے ناواقف ہیں اور اُس کے اصول هي سے بیخبر ہیں سچ یہہ ہی کہ یہہ الفاظ آپ کے نزدیک مہمل اور بے معني ہیں ورنہ کیا اب تک مسلمانوں کي یہي حالت رہتي اور آیندہ کو سوائے تنزلات روز افزوں کے کوئي بهي صورت ترقي کي نہ دکهائي دیتي میں یہہ نہیں کہتا کہ ہمارے بهائي سخاوت نہیں کرتے فیاضي ظاہر نہیں فرماتے اب تک خدا کے فضل سے ایسے بلند حوصلہ عالي ہمت صاحب جود و سخا موجود ہیں کہ لاکهوں روپیہ ایک دم میں صرف کردیتے ہیں لیکن چاہیئے کہ پنے بهائیوں کي بهلائي میں کچهہ خرچ کریں اس کا کیا ذکر ہی *

اُن بدمعاشوں نالایقوں کا کچهہ ذکر نہیں جو فواحش اور اور معصیت کے کاموں میں اسراف کرتے ہیں بلکہ ہم اُن بلند ہمتوں کا ذکر کرتے ہیں جو اپني شہرت اور عزت اور دین کے لیئے بہت کچهہ صرف کرتے ہیں جب اُن کے اسراف پر نظر کي جاوے تو معلوم ہوگا کہ وہي تقلید اور پابندي رسم کي اُن کے روپیہ کو برباد کرتي ہی اور جهوٹي شہرت اور بے اصل عزت کے حاصل ہونے کي تمنا ن کا روپیہ لٹواتي ہی *

کیا کسي نے سنا ہی کہ سوائے شادي بیاہ میں ہزار ہا روپیہ لگانے یا بهائیوں کو تو رہ بندي کهانا تقسیم کرنے یا بڑي بڑي عالیشان عمارتیں بنانے یا حاکموں کي خوشامد سے غیر مفید کاموں میں روپیہ لگانے یا جهوٹهي دینداري اور جاہلانہ تعصب سے خانقاہوں اور مزاروں اور امام باڑوں میں شرک اور بدعت کے کاموں میں دولت برباد کرنے کے کسي نے ابتک کوئي زر خطیر یا رقم کثیر بلکہ کچهہ حصہ بهي اپني کمائي کا اپني قوم کي بهلائي کے کاموں میں لگایا ہو یا لگانے پر رغبت کرتے ہوں پس کیا سبب اسکا صرف پست ہمتي اور بخل ہی ہرگز نہیں بلکہ سبب اِسکا یہہ ہی کہ تقلید اور پابندي رسم کے سبب سے ہمکو اُس بات کے کرنے کي جرأت هي نہیں ہوتي جو ابتک ہمنے نہ کي ہو اور اگر جرأت بهي ہو تو بوجہہ نہونے عادت کے اُس طرف رغبت هي نہیں ہوتي اور اُس کام کو کچهہ مفید یا باعث ثواب یا موجب عزت هي نہیں سمجهتے ورنہ اگر وہ روپیہ جو محرم اور عرس میں بتیوں کے جلانے اور چراغاں کرنے اور ہول بجانے میں صرف کیا جاتا ہی مسلمانوں کي تربیت اور تعلیم میں ایک جگہہ جمع کرکے بہ طرز مناسب صرف کیا جاوے تو خود مسلمان دیکهیں کہ اُنکو کیسي ترقي ہوتي ہی اور اُنکي اولاد کیا عزت حاصل کرتي ہی *

غرضکہ اس زمانہ میں پہلا کام مسلمان کا یہہ ہی کہ وہ شرک کي طرح تقلید اور رسم کي پابندي چهوڑے اور اپني گردن کو اس پهانسي کے پهندے سے نکالے اور کفر کے فتوی اور برادري کے طعنی سے نہ ڈرے اور جب تک مسلمان یہہ نہ کرینگے تب تک ہمارے نزدیک کوئي اُمید اُنکي ترقي کي نہیں ہی الا ان یشاء اللہ پس بهائي صاحب وہ شخص جس نے پہلا یہہ کام ہندوستان میں کیا ہی اور جس نے فقط اسلام اور مسلمانوں کے پیچهے اپنا وقت اور مال بلکہ اپني جان کو قربان کیا ہی وہي ہی جسے لوگ سید احمد کہتے ہیں اور جسپر ہزاروں طعنی کفر اور ارتداد کے ہوتے ہیں اگر محبت قومي کي کچهہ حقیقت آپ کو دریافت کرني ہو تو ذرا اُس کے پاس آئیئے اور اِس درد کو اُسکے دل سے پوچهیئے اور اس جانسوز مصیبت کا افسانہ اُسي ماتمزدہ کي زبان سے سنیئے *

بخرام سوے کلبۂ احزان او شبی
تا بنگري کہ عشق تو با او چہ میکند

راقـــــــــم
مہدي علي ڈپٹي کلکٹر مرزاپور

نمبر ۷۴

# تحریف الفاظ علوم

اِس زمانہ میں جو علوم شرعي علوم سمجهے جاتے ہیں اور جو باتیں بڑي دینداري اور ایمان کي خیال کي جاتي ہیں جب اُسکي حقیقت پر غور کیا جاتا ہی اور خدا و رسول کے کلام سے اُسکي تطبیق دیکهاتي ہی تو معلوم ہوتا ہی کہ نہ وہ علوم حقیقت میں شرعي علوم ہیں اور نہ وہ باتیں في نفسہ دینداري اور ایمان کي ہیں بلکہ دنیا طلبي اور نفس پروري اور غرور و حب جاہ کے سبب سے لوگوں نے تحریف کرکے شارع کے مقصود کے برخلاف اُن علموں کي حقیقت کو چهپاکر اور اپني بنائي ہوئي باتوں پر اطلاق دینداري اور ایمان کا کرکے لفظوں کے التباس سے لوگوں کو دهوکہ اور مغالطہ میں ڈالدیا تاکہ اِس ذریعہ سے وہ لوگ علماء رباني سمجهے جاویں اور نائب رسول اور جانشین نبي ٹهہریں *

بلاشبہہ وہ علوم اور وہ باتیں في نفسہ سلف صالح اور قرن صحابہ میں شرعي علوم اور دین کي باتیں تهیں اور اُنکے جاننے والے بڑے دیندار بلکہ نائب رسول تهے مگر اب اُسمیں ایسي تحریف اور تبدیل و تغیر ہوگئي ہی کہ سوائے لفظوں کے اُن کے معني هي باقي نہیں رہے اور جو مراد اُن علموں سے اُسوقت لیجاتي تهي وہ بالکل فوت ہوگئي پس اب اُن علوم کے جاننے والوں کا اپنے آپ کو محقق اور مدقق

سمجھنا اور جو شخص اُنکي اصطلاحات اور محاورات کے لفظوں کو زبان پر نہ لاتا ہو اور اُنکي بنائي ہوئي بولیاں نہ جانتا ہو اُسکو جاهل اور دین کي باتوں سے بےخبر کہنا اور جو کوئي اُن علوم کي مذمت کرے یا اُنکو شرعي علوم نہ جانے اُسے مرتد اور بد دین بتلانا حقیقت میں اُسي تحریف کا نتیجہ هی پس جب تک کہ اُن لفظوں کي اصلي حقیقت بیان نہ کي جاوے اور جو معني اُسکے سلف صالح اور صحابہ سمجھے تھے ظاهر نہ کیئے جاویں اور جو کچھہ تحریف اُسمیں کي گئي هی وہ ثابت نہ کي جاوے تب تک یہہ مغالطہ اور دھوکہ رفع ہوهي نہیں سکتا *

منجملہ اُن لفظوں کے چند لفظوں کا هم بیان کرتے هیں — اول لفظ علم دوسرے لفظ فقہ تیسرے لفظ حکمت چوتھے لفظ وعظ و تذکیر *

اول لفظ علم

لفظ علم کا اطلاق خدا اور اُسکے رسول کے کلام میں اُن چیزوں کے جاننے پر هی جو متعلق ذات اور صفات اور ایات اور افعال خداے عزوجل کے هوں اور جس سے اُسکي قدرت اور عظمت اور جلال کي تاثیر دل پر هووے مگر اس لفظ کي تعریف اس طرح کي گئي هی کہ لوگوں نے اُسے مخصوص اپنے مصطلحات اور محاورات پر کردیا هی اور جن باتوں کا کچھہ ذکر بھي قرن اول میں نہ تھا اُنکو اصل علم رار دیا هی اِسیواسطے جو شخص علم کلام خوب جانتا ہو اور مسائل فقہیہ میں خوب مناظرہ اور مباحثہ کرتا هو اور لوگوں کے گھڑے هوئے اصول سے بخوبي واقف هو اور کتابي لفظوں کو اچھي طرح یاد رکھتا هو وهي بڑا عالم اور علامہ سمجھا جاتا هی اور جو فضائل علماء کے شارع نے بیان کیئے هیں اُن کا مستحق ٹھہرایا جاتا هی لیکن حقیقت میں وہ فضیلتیں اُن علماء کي نسبت بیان کي گئي هیں جو کہ اللہ جلشانہ کي ذات و صفات اور قدرت اور جلال کے جاننے والے هیں *

دوسرا لفظ فقہہ †

اس لفظ میں تحریف اس طرح کي گئي هی کہ اُسے مخصوص کردیا هی فروعات کے جاننے اور احکام کي علتوں کے دقایق دریافت کرنے اور مشکل اور عجیب مسئلوں کے یاد رکھنے اور مصطلحات اور محاورات مخترعہ کے الفاظ کے حفظ هونے پر * اسي واسطے جو شخص اُ[ن] فروعات سے خوب واقف هو اور جسی اُن اصطلاحوں اور اقوال سے زیاد[ہ] آگاهي هو اور جو دقیق اور باریک مسئلوں کو مثل معمی اور پہیلي کے خوب حل کرتا هو وهي بڑا فقیہہ سمجھا جاتا هی حالانکہ زمان[ہ] میں صحابہ کے اس لفظ کا اطلاق طریق آخرت کے جاننے والے اور آفات نفوس کي باریکیوں کے پہچاننے اور دنیا کي بےثباتي پر یقین کرکے نعی[م] جنت کي خواهش کرنے پر کیا جاتا تھا اور اسي واسطے جو شخص خد[ا] سے خائف اور دنیا سے متنفر اور آخرت کا طالب هوتا تھا اُسکو فقیہ کہتے تھے اور یهي مراد خدا کے کلام میں اس لفظ سے هی حیث قا[ل] تبارک و تعالی لیتفقہوا في الدین ولینذروا قومهم اذا رجعوا الیهم تا[کہ] فقیہہ هوں دین میں اور ڈراویں اپني قوم کو جب کہ لوٹیں اُن میں اور ظاهر هی کہ یہہ ڈرانا اور لوگوں کو خدا کا خوف دلانا اُسي فقہ سے هوسکتا هی جو قرن صحابہ میں جاري تھي نہ اُس فقہ سے جو ب[ا]نام فقہ کے مشہور هی کیا کوئي شخص طلاق اور عتاق اور لعان ا[و]ر سلم اور اجارہ کے مسائل سے کسي کو دنیا کي بےثباتي اور آخرت ک[ي] نعمتوں کا یقین یا اُن فرعي مسایل سے خدا کا خوف دلاسکتا هی بلک[ہ] فقط اسي میں مبتلا رهنا اور انہیں باتوں کو فقہہ سمجھنا آدمي ک[و] قسي القلب اور نڈر کردیتا هی اور خدا کا خوف ایسے فقیہہ کے دل س[ے] جاتا رهتا هی جیسا کہ هم اپنے زمانہ کے فقیہوں کا حال دیکھتے هیں جنکے حق میں خدا کا یہہ قول صادق هی لهم قلوب لایفقهون بها اسیواسطے حضرت حسن بصري رحمۃ اللہ علیہ نے ایک شخص سے جبکہ اُس نے کوئي مسئلہ اُن سے پوچھا اور اُنہوں نے کچھہ جواب دیا ا[و]ر اُس پوچھنے والے نے کہا کہ یہہ فقہا کے مخالف هی فرمایا کہ هل رایت فقیها بعینک انما الفقیہ الزاهد في الدنیا الراغب في الاخرۃ البصیر بدینہ المداوم علی عبادۃ ربہ الورع الکاف نفسہ عن اعراض المسلمین العفیف عن اموالهم الناصح لجماعتهم کہ آیا تونے کسي فقیہہ کو آنکھہ سے دیکھا هی فقیہہ وهي هی جو کہ دنیا کا تارک هو آخرت پر راغب هو اپنے دین کو جانتا هو اپنے پروردگار کي عبادت پر مداومت کرتا هو پرهیزگار هو اپنے نفس کو مسلمانوں کي آبرو اور اُن کے مالوں سے بچا رهتا هو اور اپنے بھائیوں کو نصیحت کرتا رهتا هو *

یہہ سب صفات فقیہہ کي حضرت حسن بصري نے بیان کیں م[گر] ایک لفظ بھي ایسا نہ فرمایا جس سے معلوم هوتا کہ فقیہہ وہ ه[ی] جو مسایل فروعات کو خوب جانتا هو *

---

† الفقہ فقد تصرفوا فیہ بالتخصیص لا بالنقل والتحویل اذ خصصوہ بمعرفۃ الفروع الغریبۃ في الفتاوی والوقوف علی دقائق عللها واستکثار الکلام فیها و حفظ المقالات المتعلقۃ بها فمن کان اشد تعمقا فیها و اکثر اشتغالا بها یقال هو الافقہ ولقد کان اسم الفقہ في العصر الاول مطلقا علی علم طریق الاخرۃ و معرفۃ دقائق آفات النفوس و مفسدات الاعمال و قوۃ الاحاطۃ بحقارۃ الدنیا و شدۃ التطلع الی نعیم الاخرۃ و استیلاء الخوف علی القلب و یدلک علیہ قولہ عز و جل لیتفقهوا في الدین ولینذروا قومهم اذا رجعوا الیهم وما یحصل بہ الانذار والتخویف هو هذا الفقہ دون تفریعات الطلاق والعتاق واللعان والسلم والاجارۃ فذلک لا یحصل بہ انذار ولا تخویف بل التجرد لہ علی الدوام یقسي القلب و ینزع الخشیۃ منہ کما نشاهد الان من المتجردین لہ وقال تعالی لهم قلوب لایفقهون بها واراد بہ معاني الایمان دون الفتوی ( احیاء العلوم )

چنانچه میں اس مقام پر چند اقوال محدثین اور علماء محققین کے اپنے کلام کي تائید میں پیش کرتا هوں *

شرح مشکوة میں بعد ایک بڑي بحث کے بہ نسبت روایت باالفاظ اور بالمعني کے لکہتے هیں که والنقل بالمعني واقع في الكتب الستة وغيرها صحاح ستة وغیرہ کتب حدیث میں نقل حدیث بالمعني واقع هی *

شرح صحیح مسلم میں امام نووي اسي بحث میں لکھتے هیں که قال جمهور السلف والخلف من الطوائف المذكورة يجوز في الجميع اذا جزم بانه ادى المعاني و هذا هوالصواب نقتضيه احوال الصحابة و من بعد هم رضي الله عنهم في روايتهم القضية الواحدة بالفاظ مختلفة ثم هذا في الذي يسمعه في غيرالمصنفات اماالمصنفات فلا يجوز تغيرها وانكان بالمعني که سب اگلے پچھلوں نے روایت باالفاظ جایز رکھي هی احادیث میں پیغمبر خدا صلی الله علیه وسلم کي اور اقوال میں اَوْرون کے بشرطیکه یقیني معاني کي صحت پر هووے اور یہي صحیح اور درست هی اور حالات صحابه اور اُنکے مابعد کے لوگوں سے بھي ٹھیک معلوم هوتا هی کیونکه ایک بات کو مختلف لفظوں میں اُنھوں نے روایت کیا هی علامه اثیرالدین ابي حیان محمد بن یوسف بن حیان اندلسي کتاب تذئیل و تکمیل میں جو شرح تسهیل الفواید اور تکمیل المقاصد کي هی لکھا هی که مصنف نے قواعد کلیه کے اثبات میں استدلال حدیث کے لفظوں سے کیا هی حالانکه یہه اُس کي غلطي هی آج تک میٔنے ایک کو بھي اگلے پچھلے میں سے ایسا کرتے نهیں دیکھا اور کسیني الفاظ حدیث سے ایسا استدلال نهیں کیا کیونکه اُنکو وثوق اسپر نهیں هوا که یہه الفاظ وهي هیں جو پیغمبر خدا نے فرمائے تھے اور اگر ایسا وثوق هوجاتا تو وہ الفاظ مثل الفاظ قران کے قواعد کلیه کے استخراج میں مانے جاتے اور عدم وثوق کے دو سبب هیں اول یہه که راویوں نے نقل بالمعني کرنا جایز سمجھا تھا دوسرے بہت سي حدیثوں میں موافق علم عرب کے لفظي غلطیاں هیں کیونکه اکثر راوي غیر عرب تھے *

## چوتھي بحث بلانسبت اِسکے که کل احادیث صحیحه مفید یقین هیں یا نهیں

همارے محققین نے لکھا هی که احادیث متواتر مفید یقین هیں اور احادیث احاد مفید یقین نهیں هیں جیساکه تلویح میں لکھا هی که والاول اي المتواتر يوجب علم اليقين والثاني اي المشهور يفيد علم طمانية والثالث و هو خبرالواحد يوجب العمل دون علم اليقين و قيل لايوجب شيئاً منهما اور نیز اخبار احاد کي نسبت لکھا هی که ان خبرالواحد يحتمل الصدق والكذب و بالعدالة يترجح جانب الصدق بحيث لايبقي احتمال الكذب وهومعني العلم وجوابه انالا نسلم يرجح جانب الصدق الى حيث لايحتمل الكذب اصلا بل العقل شاهد بان خبر الواحد العدل لايوجب اليقين وان احتمال الكذب قايم وان كان مرجوحا والالزم القطع بالنقيضين عند اخبار العدلين یعني خبر متواتر تو مفید یقین هی اور خبر مشهور سے علم اطمیناني حاصل هوتا هی نه یقیني اور خبر احاد عمل کے لیئے کافي هی نه یقین کے لیئے اور بعضوں نے کہا هی که اخبار احاد مفید علم هی نه واجب العمل اور خبر احاد کي نسبت اگر کوئي کہے که بلاشبہه خبر احاد میں احتمال صدق و کذب کا هی لیکن جب عدالت راوي سے جانب صدق غالب هوگي بایں حیثیت که احتمال کذب نرها تو یہي معني علم کے هیں اس لیئے خبر احاد بھي مفید یقین هوگي جواب اُسکا یہه هی که هم نهیں مانتے که جانب صدق احاد میں ایسا غالب هی که احتمال کذب کا باقي هي نهیں رها بلکه عقل اسپر شاهد هی که خبر ایک آدمي کي گو وہ عادل هی مفید یقین نهیں اور احتمال کذب اُس پر قایم هی گو وہ احتمال ضعیف هي هو اور اگر ایسا نه هو تو یقین کرنا دو نقیض پر لازم هوجاوے اُن اخبار میں جو دو عادل راویوں سے منقول هیں اور باهم متناقض هیں اور شرح صحیح مسلم میں لکھا هی که جتني حدیثیں غیر متواتر صحیح بخاري اور صحیح مسلم کي هیں اُن کي نسبت محققین کا یہه قول هی که وہ صرف مفید ظن هیں نه مفید یقین کیونکه وہ احاد هیں اور احاد سے صرف علم ظني هوتا هی نه علم یقیني اور جبکه یہه قاعدہ بہ نسبت اخبار احاد کے ٹھہرچکا تو کچھہ فرق بخاري اور مسلم اور غیر بخاري اور مسلم میں نهیں هی اور اس بات سے که عمل کرنا اُن حدیثوں پر اجماعا ثابت هی یہه بات نهیں ثابت هوتي که اس پر بھي اجماع هی که احادیث صحیح بخاري اور صحیح مسلم کي یقیني پیغمبر خدا کا کلام هی صلی الله علیه و سلم پس فقط کسي کتاب میں لکھے هونے سے یہه بات ثابت نهیں هوسکتي که یقیني وہ کلام کلام رسول خدا صلی الله علیه وسلم کا هی جبتک که بتواتر منقول هونا اُسکا ثابت نهو کیا خوب کہا هی قاضي ابوبکر باقلاني نے کتاب الانتصار میں که اگر کوئي مسئله ایک کتاب میں کیا هزار کتاب میں بھي پایا جاوے اور کسي امام کي طرف منسوب هو تو اس سے یہه ثابت نهیں هوتا که یقیني وہ مسئله اس امام نے فرمایا هی جب تک که بتواتر اُس کا منقول هونا اُس امام سے ثابت نهو حالانکه یہه بہت هي مشکل هی فقط پس ایسا هي خیال کرنا چاهیئے پیغمبر خدا صلی الله علیه و سلم کے مبارک قولوں کي نسبت که جب تک بتواتر اُن کا منقول هونا ثابت نهو جاوے تب تک اُس پر کامل یقین نهیں هوسکتا *

فواتح شرح مسلم الثبوت میں لکھا هی که ابن صلاح اور چند اهل حدیث نے یہه گمان کیا هی که روایت بخاري اور مسلم کي مفید یقین هیں حالانکه یہه بڑا دھوکا هی کیونکه جو شخص اپنے دل میں سوچیگا وہ اس بات کو بالبداهته مانیگا که فقط اُن کا روایت کرنا یقین کے لیئے کافي نهیں اور کیونکر هوسکتا هی اِس لیئے که اُن میں بہت سي ایسي حدیثیں هیں جو ایک دوسرے کي نقیض هیں اور اگر اُن سب پر یقین کیا جاوے تو متناقض باتوں کا ماننا لازم آوے پھر حال

یہہ بات اگر مانی جاوے کہ اُن کے راوی جامع شرایط تھے تو اس سے صرف زیادہ ظن ہوسکتا ہی لیکن یہہ بات کہ اُن کی روایت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے یقینی ثابت ہی اس پر ہرگز اجماع نہیں ہی اور کیونکر اُس کا اجماع ہو حالانکہ اس پر بھی اجماع نہیں ہی کہ جو کچھہ اُن دونوں کتابوں میں ہی وہ سب صحیح ہی کیونکہ بعض راوی اُنکے قدری تھے بعض اہل بدعت تھے اور اہل بدعت کی روایت کا قبول کرنا مختلف فیہ ہی تو اجماع کا دعوی اُن کی مرویات کی صحت پر کہاں باقی رہا غایۃ ما فی الباب یہہ ہی کہ حدیثیں بخاری و مسلم کی اُن کی شرط پر صحیح ہوں اور اس سے سوائے ظن کے یقین کا فائدہ نہیں ہوتا *

## پانچویں بحث بہ نسبت اس کے کہ کتب صحاح کی احادیث کی صحت بمرتبہ یقین ثابت ہی یا نہیں

یہہ بات مسلمات سے ہی کہ منجملہ کتب احادیث کے صحاح ستہ اور موطاے امام مالک اعلی درجہ کی ہیں اور ان کے جامعین نے نہایت احتیاط اور کمال محنت سے احادیث کی تصحیح کی ہی پھر اُن میں سے صحیحین یعنی صحیح بخاری و مسلم اعلی درجہ پر ہیں اور اُن کی تحقیق بہت بڑھی ہوئی ہی مگر یہہ کہنا کہ کل احادیث اُن کی ایسی صحیح ہیں کہ جن کی صحت پر مرتبہ یقین کا ہو صحیح نہیں ہی چند وجوہ سے اولاً جو احادیث متواتر نہیں ہیں اُن کی صحت کا بمرتبہ یقین ہونا ایسا امر ہی جس کا کسی محقق نے دعوی نہیں کیا ثانیاً ان کتابوں میں بعض حدیثیں ایسی بھی ہیں جن کی عدم صحت بالبداہۃ ظاہر ہی اور جسے شارحین اور محققین نے صاف صاف لکھدیا ہی اور پھر بعض راوی ایسے بھی ہیں کہ جنکی جرح اَوْر محدثین نے کی ہی تو کیونکر یہہ دعوی کیا جاوے کہ مثل آیات قران کے ہر حدیث قطعی اور یقینی ہی چنانچہ میں بطور تمثیل کے چند اقوال اور چند احادیث کو نقل کرتا ہوں *

شرح اصول بزدوی میں لکھا ہی کہ ابو عمرو دمشقی نے لکھا ہی کہ بخاری نے ایسی جماعت سے استناد کیا ہی جس کی نسبت اَوْر متقدمین نے جرح کی ہی مثل عکرمہ اور اسماعیل اور عاصم اور عمرو بن مرزوق و غیرہم کے اور مسلم نے بھی سوید بن سعید وغیرہ سے استناد کیا ہی جس پر اَوْروں نے طعنہ کیا ہی *

جامع الاصول میں لکھا ہی کہ حدیثیں جو ہمارے اماموں نے روایت کی ہیں بعض اُن میں سے صحیح ہیں بعض سقیم اور اس کا سبب اختلاف جرح و تعدیل رواۃ ہی *

دار قطنی نے کہا ہی کہ دو سو دس حدیثیں صحیحین کی ضعیف ہیں جن میں اسی مخصوص بہ بخاری اور تیس مخصوص بہ مسلم اور سو مشترک دونوں میں ہیں *

منجملہ اُن احادیث کے جن کی عدم صحت کا اقرار محدثین اور شارحین نے کیا ہی چند حدیثیں لکھی جاتی ہیں *

اول صحیح بخاری میں لکھا ہی عن عروۃ ان النبي خطب عایشۃ فقال لہ ابوبکر انما انا اخوک فقال انت اخي في دين اللہ فتح الباری میں اس حدیث کو غیر صحیح لکھا ہی کما قيل في صحۃ هذا الحديث نظر لان الخلۃ لابي بكر انما كانت بالمدينۃ و خطبۃ عايشۃ كانت بمكۃ فكيف يلتئم قولہ انما انا اخوک اس حدیث کی صحت میں صرف ایک تاریخی واقعہ کے مخالف ہونے سے کلام کیا گیا کیونکہ خلۃ ابوبکر صدیق مدینہ میں ہوئی اور خطبہ عایشہ صدیقہ مکہ میں قبل اُس کے تو قبل از خلت و اخوت ابوبکر صدیق کا کہنا انما انا اخوک صحیح نہیں ہو سکتا *

دوسرے صحیح بخاری میں لکھا ہی عن ابي هريرۃ عن النبي صلى اللہ عليہ وسلم قال يلقى ابراهيم اباہ فيقول يارب انک وعدتني ان لا تخزني يوم يبعثون فيقول اللہ اني حرمت الجنۃ على الكافرين اس حدیث کی عدم صحت کا بھی اقرار محققین نے کیا ہی کما قيل وقد استشكل الاسماعيلي هذا الحديث من اصلہ و طعن في صحتہ فقال هذا حديث في صحتہ نظر اور اس حدیث کی صحت میں اس لیئے کلام کیا ہی کہ حضرت ابراہیم کی شان سے خلاف ہی کہ جب خداے عز وجل نے اُن کو شفاعت سے اپنے باپ کی دنیا میں منع کردیا تو وہ کیونکر پھر قیامت میں خلاف حکم خدا کے شفاعت کرینگے *

تیسری روایت نماز پڑھنے پیغمبر خدا کے جنازہ پر ابن ابي سلول کے جو بخاری میں ہی محققین نے کلام کیا ہی اور باقلانی نے صاف اس حدیث کا انکار کیا ہی *

چوتھے صحیح مسلم میں حضرت ابن عباس سے یہہ حدیث منقول ہی کہ ان اباسفيان قال للنبي صلى اللہ عليہ وسلم اسالک ثلاثا فاعطاہ اياهن منهن عندي احسن العرب ام حبيبۃ ازوجک اياها زاد المعاد في هدى خير العباد میں لکھا ہی کہ فهذا الحديث غلط ظاهر لاخفاء بہ کہ اس حدیث کی غلطی ایسی ظاہر ہی کہ ذرا بھی اُسکی غلطی پوشیدہ نہیں اور اُس کی غلطی بھی اسی وجہہ سے مانی گئی کہ وہ تاریخی واقعہ کے خلاف ہی کیونکہ حضرت ام حبیبہ عبداللہ بن حجش کی منکوحہ تھیں اور حبیبہ اپنے خاوند کے ساتھہ ہجرت کو گئی تھیں جب وہ وہاں جاکر عیسائی ہوگیا اور ام حبیبہ اپنے دین پر قائم رہیں تب پیغمبر خدا نے نجاشی کے ذریعہ سے اُن سے نکاح کیا اور یہہ امر قبل از فتح مکہ کے ہوا اور ابوسفیان فتح مکہ کے دن ایمان لایا اور پیغمبر صاحب کے سامنے آیا اسی واسطے اس حدیث کی غلطی ثابت ہوئی و قال ابو محمد بن حزم و هو موضوع بلاشک كذبہ عكرمۃ بن عمار و قال ابن الجوزي في هذا الحديث هو وهم من بعض الرواۃ لا شک فيہ و لا تردد *

پانچویں ملا علی قاری کتاب رجال میں لکھتے ہیں کہ روایت مسلم کی جابر سے قصہ حجۃالوداع میں ایسی مختلف ہی کہ اُنمیں ایک ضرور جھوٹی ہی کیونکہ ایک میں لکھا ہی کہ آنحضرت نے طواف کرکے نماز ظہر کی مکہ میں پڑھی دوسری میں لکھا ہی کہ نماز ظہر کی منی میں ادا کی ولہذا قال ابن حزم فی ہاتین الروایتین احد ھما کذب بلا شک #

اور اسی طرح حدیث اسراء قبل الوحی اور حدیث خلق تربت یوم السبت اور حدیث اول ما نزل من القران اور حدیث صلوۃ الکسوف بتثلیث رکعات کی غلطی اور ضعف کا محققین نے اظہار کیا ہی اور اسی طرح حدیث فدک کی موضوعیت کا جو صحیح بخاری میں ہی صاف اقرار محققین نے کیا ہی پس باوجود اس کے ہر حدیث کی صحت کو قطعی اور یقینی سمجھنا خلاف تحقیق محققین سابق کے ہی #

اگر مستفتی کو اس تقریر پر یہہ شبہہ ہو کہ میرے نزدیک کوئی حدیث صحیح نہیں ہی اور نہ کسی پر عمل کرنا جایز ہے اور بخاری اور مسلم پر بھی اعتبار صحت کا نہیں تو یہہ اُس کی سمجھہ کی غلطی ہی کیونکہ مینے اپنے اس جواب میں صرف اصولی مسایل کو بیان کیا اور محققین کے اقوال کو نقل کیا اور چونکہ ہمارے ابناء جنس اصل بات کو تو دیکھتے نہیں اور مطلب پر غور نہیں فرماتے سرسری طور سے عامیانہ اعتراض کرنے لگتے ہیں اس لیئے حقیقت میں مطلب اُوْر کا اُوْر ہوجاتا ہی میرا عقیدہ یہہ ہی کہ جن محدثین نے صحاح ستہ کو جمع کیا وہ بڑے محقق اور متورع اور امام اور دین کے پیشوا تھے اُن کی نیت نیک تھی اُن کی صداقت اور سچائی اعلی درجہ پر تھی اور اُنہوں نے احادیث کو جہاں تک ممکن تھا نہایت احتیاط سے جمع کیا اور راویوں کے الفاظ اور کلمات کو بہت محنت سے یاد کیا اور اپنے نزدیک اُنہوں نے کوئی دقیقہ تصحیح کا باقی نہیں رکھا اور ان کتابوں میں حدیث کی صحیح بخاری اور صحیح مسلم کا درجہ بڑھا ہوا ہی اور اُن کی احتیاط اور تدقیق بہت زیادہ ہی مگر جو کچھہ ان محدثین نے لکھا اور جمع کیا اُس کی دو قسمیں ہیں ایک تو یہہ کہ اُس کے راوی اس کثرت سے ہوں کہ جن پر عقلاً احتمال غلطی کا ہو ہی نہ سکے اُسے متواتر کہتے ہیں اور اُس کی صحت پر کامل یقین ہی دوسری احاد ہیں جو اُس درجہ پر نہیں پہونچیں اسلیئے ایسا یقین صحت کا اُس پر نہیں ہی کہ اُس میں غلطی کا احتمال نہو مگر اُس پر عمل کرنا جایز ہی جب تک کہ اُس کا تعارض اور مخالفت اُن اصول صحیحہ عقلیہ سے ثابت نہ ہووے جو واسطے تصحیح احادیث کے قرار دیئے گئے ہیں اور پھر ان اخبار احاد کی نقل میں محدثین نے نہایت احتیاط کی مگر پھر بھی وہ غلطی اور خطا سے نہیں بچے اور بعض بعض احادیث کی روایت میں اُن کو دھوکہ ہوگیا پس ہمارا اعتقاد یہہ ہی کہ ہم اُن حدیثوں کو جو صحاح میں خصوصاً بخاری اور مسلم میں مذکور ہیں صحیح جانینگے اور اُس پر عمل کرینگے لیکن جب اُس کی مخالفت کسی اصل صحیح سے منجملہ اُن اصول کے ثابت ہوگی تب ہم اُس کو صرف اس وجہہ سے کہ یہہ حدیث صحاح ستہ میں لکھی ہی واجب القبول نہ جانینگے کیونکہ کسی محقق نے ایسا نہیں کیا نہ کوئی ایسا کرسکتا ہی اور جو ایسا دعوی کرے وہ کبھی اپنے دعوے پر قایم نہیں رہ سکتا اور آخر کار اُسے بھی اُسی راہ پر آنا ہوگا جس پر ہم چلتے ہیں پس بڑا فرق ہی درمیان اسکے کہ احادیث احاد مفید یقین نہیں ہیں اور درمیان اسکے کہ وہ غلط ہیں اور درمیان اس کے کہ وہ واجب العمل نہیں ہیں باوجود تعارض اور تخالف کے اور درمیان اس کے کہ جایز العمل ہیں جب تک اُنکا تعارض ثابت نہو اور درمیان اس کے کہ محدثین معصوم اور محفوظ نہ تھے اور اُن سے غلطی ہونا ممکن تھی اور باوجود احتیاط کے اُن سے بوجہ بشریت غلطی ہوئی اور درمیان اس کے کہ وہ جھوٹے تھے اور جھوٹی باتیں اُنہوں نے جمع کیں پس جو کوئی دوسری بات کو ہماری طرف منسوب کرے اُسکا الزام اُس پر ہی نہ ہم پر ـــ وھا انا بری مما یقولون #

والسلام
مہدی علی ڈپٹی کلکٹر مرزا پور
۱۰ ربیع الاول سنہ ۱۲۸۹ ہجری

نمبر ۸۱

# استفتا

کیا فرماتے ہیں حضرات علماء کہ اگر زید معتقد یا قایل اُن امور کا ہو جو کہ نیچے بیان کیئے جاتے ہیں اور پھر عمرو اُسے امام اور پیشوا اور مقتداء دین سمجھے تو عمرو کی نسبت شرعاً کیا حکم ہی #

۱ اولاً اللہ جل شانہ جہت اور حیز اور صورت اور جسم اور مکان سے منزہ نہیں ہی #

۲ قران مجید نہ جامع ہی نہ مانع یعنی جس قدر نازل ہوا تھا وہ سب محفوظ نہیں رہا اور جو قران نہیں تھا وہ قران میں داخل ہوگیا #

۳ قران موجودہ غلطیوں اور کاتب کی بھولوں سے بھرا ہوا ہی #

۴ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی کبھی ایسی حالت ہوگئی تھی کہ کہنا کچھہ چاہتے اور دہان مبارک سے اُوْر کچھہ نکل جاتا اور بہ سبب مسحور ہونے کے خود نہ جانتے کہ میں کیا کہتا ہوں #

۵ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بتوں کی تعریف قران پڑھنے کی حالت میں مشرکوں کے سامنے کی #

۶ خدا کو بعض آیتوں میں بندوں پر توارد ہوا یعنی جو کچھہ پہلے کسی بندے کی زبان سے نکلا اُسی کو پھر خدا نے بذریعہ جبرئیل امین کے نازل کیا #

۷ باوجود نہ لئیے جانے نام خدا کے وقت ذبح کے اور عمداً ترک کرنے تسمیہ کے ذبیحہ حلال ہی #

۸ سوا عربی زبان کے ترجمہ قران کا نماز میں پڑھنا جایز ہی #

۹ صحیح بخاری اور مسلم میں بھی موضوع حدیثیں ہیں #

۱۰ صحابہ کے اقوال واجب العمل نہیں ہیں وہ بھی آدمی تھے اور ہم بھی آدمی ہیں #

المستفتی
مہدی علی

بمقام علیگڈہ ـــ مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد سوم ] ۱۵ ربیع‌الثاني سنة ۱۲۸۹ هجري [ نمبر ۸

بسم‌الله الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع تہذیب‌الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساتھہ روپیہ سالانہ پیشگي بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور هوگا *

یہہ پرچہ هر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین هوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني هوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاهیگا اُس کو في پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا هوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بھي بلا قیمت جسکو وہ چاهیں اختیار هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین تہذیب‌الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور هو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر هو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج هونے کے لیئے بھیجنا هو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا هو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسیم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق هیں چھاپے هوتے هیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں هوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ هی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام اُس ترقي کے مانع هیں وہ مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۸۲

# خط

## نوشتہ سید احمد

## بنام

## مولوي سید مهدي علي صاحب

محبي مهدي ـ مینے آپ کا مضمون جس کا عنوان سوال و جواب هی دیکھا اور اُسي طرح بے قصد دل سے اُٹھنے والے شوق سے وجد کیا جس طرح کہ آدم نے انجان جانب کار خدا کي بات پر وجد کیا تھا زندہ باشي و جانمن باشي آمین ـ مگر میں ایک بات پر آپ کي توجہہ چاهتا هوں کہ آپ نے تاویل الفاظ قران مجید کي اُن کے مدلول ظاهري سے یا اُن مدلولات سے جو لوگوں نے اپنے خیال میں اُن الفاظ کا مدلول ٹھہرا رکھا هی مگر اُس کي تصریح قران مجید میں نہیں هی پانچ حالتوں میں جایز رکھي هی یا لاباس بہ تصور کیا هی یا اُس تاویل کو انکار جزو قران قرار نہیں دیا اور یہہ بالکل حق اور سچ هی آمنا و صدقنا چنانچہہ ایک مقام پر آپ ارقام فرماتے هیں کہ "اگر الفاظ اور کلمات کے لفظي معني مراد لینے سے مخالفت قران کي کسي امر موجودہ واقعیہ سے هوتي هو تو ظاهري معني مراد نہ لیئے جاوینگے" اور دوسرے مقام پر آپ ارقام فرماتے هیں کہ "اسماء موجودات سے جن کا ذکر قران میں بلا تشریح اُن کي حقیقت کے هی وہ حقیقت مراد نہ لینا جو لوگوں نے سمجھہ رکھي هو اور جس کا ثبوت نہ کتاب و سنت سے هوتا هو اور نہ جس کے اثبات پر سوائے اوهام و ظنون کے کوئي عقلي دلیل هو تو اُن اسماء سے موافق قرینہ مقام کے کوئي ایک وجود مراد لینا منجملہ وجود خارجي یا حسي یا خیالي یا عقلي یا تشبیهي کے جایز هی یا انکار جزو قران سے نہیں هی" جزاک اللہ في الدارین خیرا *

اب خیال کرو کہ قران مجید میں شیطان کا لفظ یا نام آیا هی مگر اُس کي حقیقت و ماهیت کچھہ بیان نہیں هوئي یہودیوں نے اور مشرکین عرب نے اُس کي ایک صورت و حقیقت اپنے ذهن میں سمجھہ رکھي تھي اور بعض قوموں نے ظلمت و نور کو اور بعضوں نے اهرمن و یزدان کو شیطان اور خدا سمجھہ رکھا تھا اور علی هذالقیاس هر ایک قوم نے اپنے اپنے خیالات کے موافق شیطان کي ایک حقیقت سمجھہ رکھي تھي یا قرار دي تھي قران مجید میں یہہ نام تو آیا مگر اُس کي حقیقت یا ماهیت کچھہ بیان نہیں هوئي *

البتہ هم اُس کي کچھہ صفات قران مجید اور بعض احادیث سے پاتے هیں بڑي صفت اُس کي جو بمنزلہ ذاتیات کے هی اور جس سے گویا اُس کي حقیقت یا ماهیت پائي جاتي هی وہ یہہ هی کہ وہ صرف مغوي آدم هي نہیں تھا بلکہ وہ تا قیامت مغوي للانسان علی المعصیۃ هی کما قال اللہ تبارک وتعالی قال فبعزتک لاغوینهم اجمعین اور یہہ کہ وہ همارے بدن میں همارے خون کے ساتھہ پھرتا هی کماروي عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الشیطان یجري من الانسان مجری الدم اور یہہ کہ وہ هم میں اور هماري نماز میں خواہ نماز کا وجود موجود في الخارج سمجھو یا نہ سمجھو حایل هوجاتا هی کماروي عنہ صلعم الشیطان حال بیني و بین صلاتي پس یہي اوصاف حمیدہ اُن بزرگ ذات کے هیں جو هم کو شارع نے بتائے هیں *

اب هم ارادہ کرتے هیں کہ مثل اهل جنت کے لفظ شیطان سے ایک وجود مستقل موجود في الخارج مراد لیں کیونکہ حتی المقدور هر اسم سے اُس کے مسمی کا موجود بوجود مستقل موجود في الخارج سمجھنا چاهیئے لیکن اس سمجھنے کے لیئے ضرور هی کہ در حقیقت اُسکا ایسا وجود هونے کے لیئے اُس کے ایسے وجود کا ثبوت قطعي اور واقعي بھي چاهیئے کیونکہ صرف نام سے وجود خارجي تسلیم کرلینا کافي نہیں هی بلکہ اگر اُس کا وجود خارجي ثابت نہوسکیگا تو لا محالہ وجود خیالي یا عقلي یا تشبیهي قرار دینا پڑیگا جیسا کہ آپ نے اصول معتقدہ پنجگانہ میں قرار دیا هی *

اب ان صفات شیطان کا جو همارے پاک خدا اور سچے پیغمبر نے بتلائي هیں هم اپنے میں اثر تو پاتے هیں مگر کسي وجود خارجي کو نہیں پاتے دن رات هم کو شیطان بہکاتا هی اور گناهوں میں پھنساتا هی مگر کوئي وجود خارجي محسوس نہیں هوتا بلکہ هم بالیقین پاتے هیں کہ خود هم هي میں ایک قوت هی جو هم کو سیدھے رستے سے پھیرتي هی همکو بے انتہا ترغیبوں سے بہکاتي هی شیطان سمجھکر اُس کي ڈاڑھي پکڑ لیتے هیں اور زور سے طمانچہ مارتے هیں مگر جب آنکھہ کھلتي هی تو اپني هي سفید ڈاڑھي اپنے هاتھہ میں اور اپنا هي گال لال دیکھتے هیں *

پس اگر هم شیطان کے لفظ سے وجود خارجي مراد لیں تو نہ تو مراد لے سکتے هیں اس لیئے کہ اُس کے وجود خارجي کا ثبوت واجب هی حالانکہ کچھہ ثبوت نہیں اور نیز امور موجودہ واقعیہ کے برخلاف هی کیونکہ اُس کي صفات منصوصہ کا اثر هم کسي دوسرے وجود سے نہیں پاتے بلکہ خود اپنے آپے میں پاتے هیں اور نیز کتاب و سنت سے اُس کے وجود خارجي کا ثبوت نہیں هوتا هی بلکہ صرف اوهام و ظنون سے لوگوں نے اُس کا وجود خارجي ٹھہرایا هی اس لیئے واجب هی کہ منجملہ اقسام وجود کے سوائے وجود خارجي کے اور کسي قسم کا وجود شیطان کا سمجھا جاوے ـ تدبر والسلام *

آپ پر فدا
سید احمد

نمبر ٨٣

# روئداد

## اجلاس صدر كميٹي خواستگار ترقي تعليم مسلمانان هندوستان واقع ١٢ مئي سنه ١٨٧٢ع

## ممبران موجوده

مولوي اشرف حسين خاں صاحب رئيس بنارس *
سيد محمود حسين صاحب وكيل هائي كورٹ الهآباد *
مرزا محمد رحمت‌الله بيگ صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس *
منشي محمد سبحان صاحب سررشته دار كلكٹري بنارس *
حافظ محمد فضل‌الرحمن صاحب وكيل عدالت بنارس *
مولوي محمد عبدالستار صاحب وكيل هائي كورٹ الهآباد *
مولوي شجاع‌الدين حيدر صاحب وكيل عدالت بنارس *
منشي مصطفى بخش صاحب پيشكار *
مولوي عليم‌الله صاحب ڈگري نويس عدالت ديواني بنارس *
شيخ عبدالله صاحب محرر عدالت ديواني بنارس *
شيخ غوث علي صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس *
خواجه عبدالله صاحب وكيل عدالت بنارس *
سيد غلام نجف صاحب وكيل عدالت بنارس *
حافظ مجتبى كريم صاحب محرر اول محكمه صفائي شهر بنارس *
سيد عبدالعزيز صاحب *
مولوي سيد عبدالله صاحب اتاليق مهاراجه دربهنگا *
مولوي امين الدين صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس *
سيد احمد خاں بهادر سي ايس آئي سب آرڈينٹ جج بنارس *
قاضي محمد باقر صاحب سب انسپكٹر پوليس *
منشي ممتاز علي صاحب محرر فوجداري بنارس *
حافظ عنايت الرحمن صاحب طالب‌العلم كوئينز كالج بنارس *
شيخ اُميدعلي صاحب ڈگري نويس محكمه سب آرڈينٹ جج بنارس *
مولوي قطب‌الدين صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس *
شاهزاده مرزا زورآور بخت بهادر *
شاهزاده محمد مرزا كرامت شاه صاحب بهادر *
سيد سجاد علي صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس *
مولوي محمد محمود اشرف صاحب رئيس بنارس *
شاهزاده مرزا شمس‌الدين بخت بهادر *
سيد مظهر علي صاحب رئيس بنارس *
مولوي محمد عارف صاحب ناظر كلكٹري بنارس *
سيد فدا حسين صاحب انسپكٹر پوليس تهانه مرزا مراد *
شيخ غلام علي صاحب رئيس بنارس *
منشي افضل‌الدين صاحب پيشكار *
منشي رعايت حسين صاحب محافظ دفتر عدالت ديواني بنارس *
محمد يار خاں صاحب رئيس مرادآباد *

مولوي اشرف حسين خاں صاحب رئيس بنارس نے صدر انجمن كي كرسي پر اجلاس كيا *

سيد احمد خاں سكرٹري نے "رپورٹ سليكٹ كميٹي كي اجلاس كے روبرو پيش كركے تمام كارروائي سليكٹ كميٹي كي مختصر طور پر بيان كي اور تيسرا حصه رپورٹ كا جس ميں مسلمانوں كي تعليم و تربيت كا طريقه ممبران سليكٹ كميٹي نے تجويز كيا هے پڑهكر سنايا اور يهه خواهش كي كه ممبران موجوده اس طريقه تعليم پر غور فرماويں اور اگر پسند هو تو اُسكي پسنديدگي ظاهر كي جاوے تاكه اُسي بناء پر آينده عمل درآمد هو *

سيد محمود حسين صاحب نے اولاً سليكٹ كميٹي كي تمام كارروائي كي پسنديدگي ظاهر كي اور نسبت طريقه مجوزه تعليم كے بيان كيا كه نهايت لايق اور قابل شخصوں كي بهت سي غور و مباحثه كے بعد يهه طريقه تعليم تجويز هوا هے اور در حقيقت نهايت عمده اور مفيد هے اسليئے ميں اسي طريقه تعليم كي منظوري كي تحريك كرتا هوں *

منشي محمد ممتاز علي صاحب نے مذكوره بالا تحريك كي تائيد كي اور بالاتفاق منظور هوئي *

سيد احمدخاں سكرٹري نے بعد منظور هوجانے رپورٹ كے كها كه اب تك جو كچهه تدبيريں كميٹي نے كي هيں وه سب بخوبي انجام كو پهنچيں يعني اسباب اور موانع اهل اسلام كي تعليم و تربيت كے اور اُن كے علاج جو كميٹي نے معلوم كرنے چاهے تهے اُن كي اچهي طرح تحقيقات هوگئي اور اِس زمانه ميں جس طرز پر كه مسلمانوں كي تعليم و تربيت هوني چاهيئے اُس كا نهايت عمده اور مناسب طريقه ممبران سليكٹ كميٹي نے تجويز كرديا جو ابهي اِس اجلاس سے منظور هوا مگر اُس كے عمل درآمد كے ليئے بهت سا روپيه دركار هوگا اسليئے اب همكو ضرور هے كه روپيه بهم پهنچانے كي تدبيريں كريں اِس ميں كچهه شك نهيں كه اِس طريقه تعليم كے اجرا كے ليئے لاكهوں روپيه دركار هونگے لاكهوں روپيه كا نام سننے سے البته ايك حيرت سي هوتي هے مگر ميں خيال كرتا هوں كه تمام هندوستان كے مسلمان نهيں بلكه صرف ممالك مغربي و شمالي كے مسلمان بهي اگر انسانيت حاصل كرنے كو جو

صرف تعلیم و تربیت کے ذریعہ سے حاصل ہو سکتي هی ایساهي ضروري سمجهیں جیسا که زندہ رهنے کے واسطے سامان معیشت کو ضروري سمجهتے هیں تو اسقدر روپیہ جمع هو سکتا هی ایک مدرسةالعلوم کیا متعدد مدرسةالعلوم قایم هو سکتے هیں اور اگر وہ اوسکو اپنے معمولي فضول اور بیفائدہ رسموں هي کے برابر سمجهیں بلکه اوس سے بهي کسیقدر کمتر تو بهي اِسقدر روپیہ جمع هو سکتا هی جس سے یہہ مدرسةالعلوم مسلمانان بخوبي قایم هوسکے پس میں تحریک کرتا هوں که ایک کمیٹي قایم کیجاوے جو لوگوں سے چندہ وصول کرتي رهے اور چندہ وصول کرنے کي تدبیریں کیا کرے اور جسقدر چندہ وصول هوتا جای اوسکو نهایت حفاظت سے رکھے اور اوس سے کچھہ آمدني کي تدبیر کرے تا که جسوقت ایسا سرمایہ جسکي آمدني مدرسہ کے لیئے کافي هو جمع هو جاوے تو مدرسہ قایم هو *

منشي محمد سبحان صاحب نے اِس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور هوئي *

اِس کے بعد سید احمد خاں سکرتري نے تحریک کي که اِس کمیٹي کي کار روائي کے لیئے قواعد تجویز کیئے جاویں تاکه اون قواعد کے بموجب کمیٹي قایم هو *

حافظ مجتبي کریم صاحب نے اِس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور هوئي *

سید احمد خاں سکرتري نے مسودہ قواعد کمیٹي پیش کیا اور اوسکي منظوري کي تحریک کي اور بیان کیا که یہہ مسودہ چند نهایت لایق اور قابل ممبروں کي صلاح اور مشورہ سے مرتب کیا گیا هی جسمیں سے چند ممبر اِس وقت اِجلاس میں بهي شریک هیں پس اور ممبر بهي اِس پر غور فرماویں اور اگر پسند هو تو اِجلاس سے منظور کیا جاوے *

مرزا رحمت‌الله بیگ صاحب نے اس تحریک کي تائید کي اور مسودہ پیش شدہ بالاتفاق پسند اور منظور کیا گیا *

مولوي عبدالستار صاحب نے تحریک کي که بموجب دفعہ ۳ قواعد کمیٹي کے جو ابهي منظور هوئے هیں ممبروں کا تقرر بهي اجلاس سے عمل میں آوے اور تحریک کي که صاحبان مندرجہ ذیل اُس کمیٹي کے ممبر مقرر هوں یعني *

۱ خلیفہ سید محمد حسن صاحب وزیر اعظم ریاست پٹیالہ *
۲ مولوي محمد عثمان خاں صاحب بهادر نایب ریاست رامپور *
۳ نواب محمد حسن خاں صاحب بهادر جاگیردار سنواني *
۴ حضرت مولوي سید امداد علي صاحب رئیس بهاگلپور سب آرڈینٹ جج گیا عرف صاحب گنج *
۵ مولوي محمد حیدر حسین صاحب رئیس اعظم جونپور وکیل هائي کورٹ الهآباد *
۶ مولوي سید فریدالدین احمد صاحب رئیس کڑا مانکپور وکیل هائي کورٹ الهآباد *
۷ مولوي محمد سمیع‌الله خاں صاحب رئیس دهلي وکیل هائي کورٹ الهآباد *
۸ سید ظهور حسین صاحب رئیس مرادآباد وکیل هائي کورٹ الهآباد *
۹ محمد عنایت الله خاں صاحب رئیس و تعلقه دار بهیکمپور ضلع علیگڈہ *
۱۰ مولوي محمد اسمعیل صاحب رئیس علیگڈہ اسسٹنٹ سکرٹري سین ٹیفک سوسئیٹي علیگڈہ *
۱۱ خواجہ محمد یوسف صاحب رئیس علیگڈہ وکیل عدالت دیواني علیگڈہ *
۱۲ مولوي سید مهدي علي صاحب رئیس اٹاوہ ڈپٹي کلکٹر ضلع مرزاپور *
۱۳ مولوي سید زین‌العابدین صاحب رئیس مچهلي شهر صدراصین بلند شهر *
۱۴ مرزا رحمت‌الله بیگ صاحب رئیس بنارس وکیل عدالت دیواني بنارس *
۱۵ مولوي اشرف حسین خاں صاحب رئیس بنارس *
۱۶ شیخ غلام علي صاحب رئیس بنارس *
۱۷ حافظ احمد حسین صاحب رئیس بدایوں سفیر نواب صاحب سابق والي ٹونک *
۱۸ شیخ خیرالدین احمد خاں صاحب رئیس رمضان پور ڈپٹي کلکٹر بریلي *
۱۹ خواجہ فضل احمد خاں صاحب رئیس دهلي ڈپٹي کلکٹر شاهجهانپور *
۲۰ سید محمد میر بادشاہ صاحب رئیس دهلي منصف کانپور *
۲۱ منشي محمد صدیق صاحب بهادر ڈپٹي کلکٹر نهر *
۲۲ منشي محمد یار خاں صاحب رئیس مراد آباد *
۲۳ سید احمد خاں صاحب بهادر سي ایس آئي رئیس دهلي سب آرڈینٹ جج بنارس *
۲۴ سید محمد احمد خاں صاحب بهادر رئیس دهلي اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر هردوئي *
۲۵ سید محمد حامد خاں صاحب رئیس دهلي *

۲۶ سید محمد محمود خاں صاحب رئیس دهلي لنکن اِن کے بارسٹر اِٹ لا اور طالب علم کرسٹ کالج یونیورسٹي کیمبرج *

حافظ مجتبي کریم صاحب نے اِس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور هوئي *

مولوي محمد عارف صاحب نے تحریک کي که بموجب دفعه ۹ قواعد کمیٹي کے جو ابهي منظور هوئے هیں تقرر عهده داروں کا اُس کمیٹي کے اپنے عمل میں آوے اور تحریک کي که نواب محمد حسن خاں صاحب جاگیر دار سنواني میر مجلس اور سید احمد خاں بهادر سي ایس آئي اُس کمیٹي کے لئف انوبري سکرٹري مقرر هوں *

سید ظهور حسین صاحب نے اِس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور هوئي *

اِسکے بعد سید احمد خاں سکرٹري نے تحریک کي که یهه کمیٹي خواستگار ترقي تعلیم مسلمانان همیشه کے لیئے قایم رهے اور ترقي تعلیم مسلمانان میں جو امور پیش آویں اونپر بحث اور کوشش کرتي رهے *

خواجه عبدالله صاحب نے اِس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور هوئي *

اِس کے بعد سید احمد خاں نے اسبات کي تحریک کي که اِس کمیٹي کے تحت میں ایک اسپشل کمیٹي مقرر هو جو اُن علوم کي کتابوں کا سلسله درست کرے جنکا تعلیم دینا ممبران سلیکٹ کمیٹي نے اپني رپورٹ میں تجویز کیا هے *

مولوي شجاع الدین حیدر صاحب نے اِس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور هوئي *

حافظ فضل الرحمن صاحب نے تحریک کي که اِس اسپشل کمیٹي کے لیئے صاحبان مندرجه ذیل ممبر قرار دیئے جاویں *

مولوي سید فریدالدین احمد صاحب *
مولوي سید مهدي علي صاحب *
منشي ذکاءالله صاحب *
مولوي محمد احسن صاحب مدرس بریلي کالج *
سید احمد خاں بهادر سي ایس آئي *
مولوي سمیع الله خاں صاحب *
مولوي محمد اسمعیل صاحب اسسٹنٹ سکرٹري سینٹیفک سوسیٹي علیگڈه *
مولوي نذیر احمد صاحب ڈپٹي کلکٹر *
مولوي محمد مظهر صاحب *

اور اِس اسپشل کمیٹي کے سکرٹري کا کام سید احمد خاں بهادر سے متعلق رهے اور ممبروں کي جو کچهه تجویزیں هوا کریں اُنکو بذریعه رپورٹ کے واسطے تصفیه کے اِجلاس میں پیش کیا کریں *

میر سجاد علي صاحب نے اِس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور هوئي *

میر ظهور حسین صاحب نے تحریک کي که ممبران سلیکٹ کمیٹي کا جنهوں نے کمال کوشش اور جانفشاني سے نهایت عمده اور مفید رپورٹ مرتب کي هے شکریه ادا کیا جاوے *

منشي ممتاز علي صاحب نے اِس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور هوئي *

منشي محمد سبحان صاحب نے تحریک کي که تمام ممبروں کا جو اِس کمیٹي میں شریک هوئے اور چنده سے تائید کي شکریه ادا کیا جاوے *

مولوي محمد عارف صاحب نے اِس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور هوئي *

بعد اِسکے شکریه صدر انجمن کا ادا کیا گیا اور مجلس برخاست هوئي *

دستخط سید احمد خاں بهادر سي ایس آئي
سکرٹري کمیٹي

نمبر ۸۳

# قواعد کارروائي

مجلس

خازن البضاعة لتاسیس مدرسة العلوم للمسلمین

## نمبر ۱

سنه ۱۸۷۲ ع مطابق سنه ۱۲۸۹ هجري

## نام اور مقصد

دفعه ۱ یهه مجلس "مجلس خازن البضاعة لتاسیس مدرسة العلوم للمسلمین" یعني هي "محمدن اینگلو اوریئینٹل کالج فنڈ کمیٹي" کے نام سے موسوم هوگي *

دفعه ۲ مقصد اس مجلس کا یهه هوگا که واسطے قائم کرنے اُس قسم کے مدرسةالعلوم کے جسکي تجویز صدر کمیٹي خواستگار ترقي تعلیم

مسلمانان يعني کميٹي فارني بيٹرڈ فيوزن ايڈتاپيقوانس ميٹنگ آف ترلنگ‌امنگ محمڈنز آف انڈيا نے کي هی اور وہ تجويز رپورٹ سليکٹ کميٹي مورخه ۱۵ اپريل سنه ۱۸۷۲ ع ميں مندرج هی اور اُس ميں بالتخصيص مسلمانوں کي تعليم کے ليئے مدرسة‌العلوم کا قايم کرنا تجويز کيا هی ايسا سرمايه جسکي آمدني سے وہ مدرسه قائم هوسکے جمع کرے *

## تقرر ممبران

دفعه ۳ صرف اشخاص مسلمان ممبر اس مجلس کے هونگے پهلي دفعه اُنکا تقرر حسب تجويز ممبران کميٹي خواستگار ترقي تعليم مسلمانان کے هوگا جو اُس تجويز کے وقت موجود اور شريک هوں اور آيندہ اُنکا تقرر خود اُسي مجلس کے ممبروں کي تجويز سے هوگا *

دفعه ۴ ممبران مجلس کا انتخاب هميشه بيليٹ بکس کے ذريعه سے کيا جاويگا اور اگر هاں اور ناہ کے ووٹ برابر نکلينگے تو اُسوقت صدر انجمن کو هاں يا ناہ کے ووٹوں کے ليئے راے ترجيح دينے کا اختيار هوگا *

دفعه ۵ جو اشخاص که اس مجلس کے ممبر مقرر هونگے وہ ليف ممبر يعني تمام عمر کے ليئے ممبر متصور هونگے جبتک که وہ خود استعفاء ديديں يا کسي جرم قابل العزل ميں سزاياب هوں *

دفعه ۶ عهدہ ممبري موروثي نهوگا بلکه بحالت وفات يا استعفاء يا معزول هونے کسي ممبر کے ديگر ممبروں کو اختيار هوگا که بموجب احکام ان قواعد کے جسکو مناسب سمجهيں اُسکے بجاے دوسرا شخص ممبر مقرر کريں *

دفعه ۷ اِس مجلس کے ممبروں کي تعداد کچهه محدود نهوگي بلکه ممبران مجلس کو اختيار هوگا جس شخص کو لايق سمجهيں اُسکو ممبروں ميں منتخب کريں مگر ممبران مجلس انتخاب کرتے وقت خود اسبات پر خيال کرينگے که ايسے اشخاص کو جنسے کچهه تائيد يا کاربرآري يا مدد انتظام و کار و بار متعلق مجلس ميں متصور نهو اُنکا ممبروں ميں منتخب کرنا محض بيفائدہ هوگا *

دفعه ۸ جو لوگ ممبر مقرر هونگے اُنکو مجلس کي طرف سے ايک سند جس ميں اُنکے فرايض اور اختيارات مندرج هونگے مع نقل قواعد مجلس مروجه وقت کے دي جاويگي اور اُسکے ذريعه سے اُنکو تمام اختيارات جو ممبروں کو هونے چاهيئيں حاصل هونگے *

## عهدہ داران

دفعه ۹ منجمله ممبروں کے ايک ممبر جسکو ممبران موجودہ منتخب کرينگے مير مجلس اور ايک ممبر ليف آنريري سکرٹري هوگا اور جو ممبر که مير مجلس مقرر کيا جاوے اُسکو هر اجلاس ميں صدر انجمن هونے کا حق هوگا اور اُس کي غير حاضري ميں ممبران موجودہ ميں سے جو ممبر پهلا هو وہ صدر انجمن هوگا مگر ان عهدہداروں کا پهلي دفعه تقرر حسب تجويز ممبران کميٹي خواستگار ترقي تعليم مسلمانان کے هوگا جو اُس تجويز کے وقت موجود اور شريک هوں *

دفعه ۱۰ ممبران مجلس کو کسي شخص يا اشخاص کو بطور اسسٹنٹ سکرٹري مقرر کرنے کا اختيار هوگا اور هر صورتيکه وہ ممبر نهوتو اُسکے ليئے وظيفه مناسب بهي مقرر کرنا جائز هوگا *

دفعه ۱۱ عهدہداران مذکورہ کا تقرر صرف ايک سال کے ليئے هوگا اور هر سالانه اجلاس ميں ممبران شريک اجلاس کي تجويز سے تقرر جديد بذريعه بيليٹ بکس حسب قاعدہ مندرجه دفعه ۴ هوا کريگا *

دفعه ۱۲ هر عهدہدار تا تقرر عهدہداران جديد اور هر ايک ممبر بارہ شخص جو ليف سکرٹري مقرر هوا هی مادام الحيات اپنے عهدہ پر مقرر رهينگے مگر جبکه وہ کسي عدالت کے فيصله اخير سے بجرم خيانت مجرمانه يا زنا يا سرقه يا حلف دروغي يا جعلسازي يا فريب يا رشوت ستاني يا بغاوت کے مجرم هوکر سزاياب هوں تو وہ از خود معزول متصور هونگے اور تمام اختيارات اور حقوق جو اُنکو بذريعه اُس منصب کے حاصل هونگے سب معدوم هوجاوينگے *

دفعه ۱۳ هر ايک ممبر يا عهدہدار کو اپنے عهدہ سے مستعفي هونے کا اختيار هوگا *

دفعه ۱۴ کوئي ممبر يا عهدہدار سواے اسسٹنٹ سکرٹري کے جو بموجب دفعه ۹ کے وظيفهدار مقرر هوا هو اپنے عهدہ کے انجام ميں کسي اجرت يا کسي قسم کے معاوضه کا مستحق نهوگا *

دفعه ۱۵ جو عهدہدار که سالگذشته ميں مامور رهے هوں جائز هوگا که سال آيندہ کے ليئے بهي منتخب کيئے جاويں *

## کام ممبروں کا

دفعه ۱۶ ممبروں کا اول کام جمع کرنے سرمايه کا هی اُن کو اختيار هوگا که مسلمانوں سے جنکي قومي بهتري کے ليئے مدرسه قايم هوتا هی اور عيسائيوں سے ( جو اهل کتاب هيں اور نيز اس سبب سے که وہ هندوستان پر حکومت رکهتے هيں اور مسلمانوں کي بهلائي اور

بهتري ميں بهي اُن کو ايسي هي مدد کرني فرض هی جيسيکه اَوْر قوموں کي ) چندة دينے کي درخواست کريں اور سواے ان دو قوموں کے اَوْر کسي قوم سے چندة کي درخواست کرنا ممبران مجلس کو جائز نهوگا الا اگر کوئي اَوْر قوم اور مذهب کا شخص اپني خوشي سے بلا درخواست کچهه چندة دے تو ممبران مجلس کو نهايت شکرگذاري سے اُس کا قبول کرنا جائز هوگا *

دفعه ۱۷ چندة ميں زر نقد و جنس اور جائداد غير منقوله جو کوئي دے قبول هوسکيگا ليکن اگر ممبران مجلس اُس جنس يا جائداد غير منقوله کو واسطے مقاصد نقرر مدرسه مفيد نه سمجهيں تو اُن کو اُسے بيچ کر زر نقد کرلينے کا اختيار هوگا اور اُس کا بيع نامه سکرتري کي جانب سے حسب قوانين گورنمنٹ تحرير هوگا اور مجلس کي جانب سے بطور دستاويز مکمل تصور کيا جاويگا *

دفعه ۱۸ اِس مجلس کے ممبر اپنے ماتحت جهاں جهاں مناسب سمجهيں ماتحت مجلسيں مقرر کرسکتے هيں مگر اُن ماتحت مجلسوں کے ممبروں کو بجز اس کے که زر چندة وصول کرکر اس مجلس کے سکرتري کے پاس بهيجديں اور کسي قسم کي کار روائي کا اختيار نهوگا *

## زر چندة

دفعه ۱۹ جسقدر روپيه که بذريعه چندة يا قيمت جائداد يا منافع سرمايه وصول هو وة سب بنک آف بنگال ميں اِس مجلس کے حق ميں جمع هوگا اور صرف واسطے اغراض متذکرة آيندة کے سکرتري مجلس کي رسيد سے طلب هوسکيگا *

دفعه ۲۰ جسقدر سرمايه که مذکورة بالا طريق پر جمع هوگا اُس سرمايه سے گورنمنٹ پراميسري نوٹ يا روزينهاے دوامي جنکا ذکر ايکٹ ۲۳ سنه ۱۸۷۱ع ميں هی يا بنک آف بنگال کے حصة يا اراضي معافي دوامي بحق مجلس خريدي جاوينگي تاکه اُس کي آمدني سے مدرسه مطلوبه قايم هو اور جبتک که کل ممبران مجلس کي صلاح نهو اور کثرت راے سے اجازت نهولے اُس وقت تک اور کوئي جائداد سواے جائداد مذکورة بالا کے خريدي نه جاويگي اور ممبران مجلس ميں سے جو شخص کهيں چلا گيا هو يا راے مطلوبه کا جواب وقت معين تک نه بهيجے تو اُس کي راے انکاري تصور کيجاويگي مگر مذکورة بالا جائداد ميں سے ايک جائداد کا دوسري جائداد ميں تبديل کرنا جائز هوگا *

دفعه ۲۱ چندة دينے والا متعين کرسکتا هی که مذکورة بالا جائداد ميں سے فلاں قسم کي جائداد اُس کے روپيه سے خريدي جاوے *

دفعه ۲۲ جسقدر زر چندة جمع هوتا جاوے اُسيقدر روپيه کي جائداد مذکورة بالا واسطے مجلس کے وقتاً فوقتاً خريدي جاويگي اور دستاويز پراميسري نوٹ يا بيع نامه روزينه يا اراضي معافي کا يا کاغذ حصه بنک جو کچهه خريدا جاوے بنک بنگال ميں رکهے جاوينگے اور نيز اُسکو حسب ضابطه اُسکا محاصل وصول کرنے کي اجازت ديجاويگي *

دفعه ۲۳ سواے خريدنے اُس جائداد کے جسکا ذکر اوپر هوا اَوْر کسي کام ميں زر سرمايه خرچ نه کيا جاوے گا ليکن اگر سرمايه دس لاکهه روپيه سے زيادة جمع هوجاوے تو زر زائد دس لاکهه ميں سے صرف تين لکهه روپيه تک واسطے طياري مدرسه اور اُس کے مکانات متعلق کے صرف هوسکيگا *

دفعه ۲۴ جو سکرتر يا کوئي ممبر يا کوئي اجلاس برخلاف دفعه ۲۲ کے زرسرمايه صرف کريگا وة مجرم خيانت مجرمانه کا متصور هوگا اور هر شخص اُس پر دعوى خيانت مجرمانه کرنے کا حق رکهيگا *

دفعه ۲۵ ممبران مجلس کو واسطے قايم کرنے اغراض مدرسة العلوم کے جسکے ليئے سرمايه جمع کيا جاتا هی منافع زر سرمايه کے خرچ کرنے کا اختيار هوگا اور اُن کو يهه بهي اختيار هوگا که زر منافع کو بطور اصل سرمايه کے جمع کرديں ليکن جب زر منافع بطور اصل سرمايه کے جمع هوجاويگا تو پهر وة خرچ نهوسکيگا اور اُس سے تمام احکام اور قواعد دفعه ۲۲ و ۲۱۰ قواعد هذا کے متعلق هوجاوينگے *

دفعه ۲۶ کم سے کم هر شش ماهي پر اجلاس ممبران مجلس کا هوگا اور اُس شش ماهي ميں جسقدر زر چندة جمع هوا هوگا اُس کي کيفيت اور جو جو کارروائي نسبت فراهمي سرمايه اور خريد جائداد متذکرة دفعه ۲۰ و ۲۲ عمل ميں آئي هوگي سب ايک روئداد ميں مندرج هوکر مشتهر هوا کريگي *

دفعه ۲۷ هر ايک ممبر کو اختيار هوگا که اجلاس هونے کي تحريک سکرتري سے کرے اور اُس وقت سے دو هفته کے اندر اجلاس کا منعقد هونا ضرور هوگا *

دفعه ۲۸ کم سے کم تين ممبر اور ايک صدرانجمن اور ايک سکرتري کي شرکت کامل نصاب اجلاس کي متصور هوگي اور اُن سب کو راے دينے کا استحقاق هوگا اور کار روائي مجلس کے ليئے کثرت راے کا فيصله ناطق سمجها جاويگا مگر سکرتري کو تنها يا بشرکت کسي ممبر کے اپني ذمهداري و جوابدهي پر کسي نهايت ضروري امر متعلقه

مجلس کا انجام دے لینا بشرط منظوري اجلاس جایز هوگا اور پهر اجلاس سے یا وہ منسوخ هوگا یا بحال رهیگا *

دفعه ۲۹ تمام روئدادیں اجلاسوں کي بدستخط اصلي صدرانجمن و سکرتري کے بنک آف بنگال میں جهاں تمام سرمایه جمع هوگا بهیج دیجایینگي اور وہ روئدادیں علحدہ یا بذریعه کسي اخبار کے همیشه مشتهر هونگي اور ایک یا دوکاپي مطبوعه بهي بنک آف بنگال میں بهیجي جایا کرینگي *

دفعه ۳۰ تمام روئدادیں اور حساب مجلس کے انگریزي اور فارسي میں مرتب هونگے اور هر ششماهي پر ایک کاپي تمام حساب کي بنک آف بنگال میں واسطے امانت رهنے کے بهیج دي جاویگي اور بنک آف بنگال کو اُسکے دیکهنے اور اپنے یهاں کے حساب کي کتابوں سے اُسکے مقابله کرنے کا اختیار کلي هوگا *

دفعه ۳۱ هر ششماهي پر حسابات مجلس کے واسطے اطلاع عام کے علحدہ یا کسي اخبار میں مشتهر هوا کرینگے *

## مهر مجلس کي

دفعه ۳۲ یهه مجلس اپنے لیئے ایک گول مهر بناویگي جسکے سرے پر کرون کے تاج کا نقش هوگا اور اُسپر بخط انگریزي یهه لفظ کهودے جاوینگے "وکٹوریا رجینا" اور اُسکے نیچے کے دائرہ میں بخط انگریزي یهه الفاظ کهودے جاوینگے "دي محمدن اینگلو اورینٹنٹل کالج فنڈ کمیٹي سنه ۱۸۷۲ع" اور اُسکے نیچے کے دائرہ میں جو بشکل هلال نمودار هوگا عربي خط میں یهه الفاظ کهودے جاوینگے "مجلس خازن البضاعة لتأسيس مدرسة العلوم للمسلمين سنه ۱۲۸۹ هجري" *

## مقام مجلس

دفعه ۳۳ بعد جمع هوجانے استدر سرمایه کے جسکي آمدني مدرسه جاري کرنے کے لایق هوجاوے ممبران مجلس تجویز کرینگے که کس مقام پر وہ مدرسه جاري هو اور جس جگهه اُسکا اجرا تجویز کرینگے اُسي جگهه اس مجلس کا بهي مقام قرار پاویگا اور جب تک که اُسقدر سرمایه جمع نهو اُسوقت تک مقام مجلس وهي هوگا جس جگهه که لیف سکرتري کا مقام هو اور تمام حسابات اور کتابیں متعلق مجلس کي اُسي مقام پر لیف سکرٹري کے پاس رهینگي *

دفعه ۳۴ بشرکت راے جمله ممبران کمیٹي ان قواعد کي ترمیم جائز هوگي الا تجویز مندرجه دفعه ۲۳ و دفعه ۲۴ کبهي تغیر و تبدل نهوسکیگي اور جب ترمیم قواعد کي ضرورت معلوم هو تو بموجب دفعه ۲۰ قواعد هذا کے ممبروں سے راے طلب کرني اور کثرت راے قرار دینے کي پابندي کي جاویگي *

دفعه ۳۵ تمام کاغذ اور روئدادیں اور قواعد مجوزہ اور وسیدیں اور بل اور هر قسم کي دستاویزیں جو اس مجلس سے متعلق هوں لیف سکرتري کے دستخط سے مستحکم اور مستند متصور هونگي اور لیف سکرتري کو یهه بهي اختیار هوگا که کوئي خاص وجهه پیش هونے پر کسي شخص کو اجازت دے که اُسکے لیئے دستخط کرے مگر شرط یهه هي که قبل ایسي اجازت دینے کے لیف سکرتري کو اجلاس میں اُس وجهه خاص کو پیش کرنا اور جس شخص کو ایسي اجازت دینا چاهتا هی اجلاس سے اُسکي منظوري حاصل کرنا ضرور هوگا *

دفعه ۳۶ ایسي حالت میں اگر کسي قسم کا هرج یا نقصان پیش آئیگا تو لیف سکرتري اور وہ شخص جس نے اُسکے واسطے دستخط کیا هی دونوں جوابدہ اور ذمهدار متصور هونگے *

دفعه ۳۷ یهه قواعد کمیٹي خواستگار ترقي تعلیم مسلمانان کے اجلاس سے سنه ۱۸۷۲ ع مطابق سنه ۱۲۸۹ هجري میں منظور کیئے گئے *

دستخط سید احمد خان بهادر
سي ایس آئي سکرٹري مجلس



بمقام علیگدہ — مطبع علیگدہ انسٹیٹیوٹ میں چهپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شایع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد سوم ] یکم جمادي الاول سنة ۱۲۸۹ هجري [ نمبر ۹

بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع تہذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اِس پرچه کے بطور چندة خواة بطور قيمت وصول هو وة کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

مسلمانوں ميں سے جو شخص ساتهه روپيه سالانه پيشگي بطور چندة دے وة اس پرچه کے متعلق معاملات ميں ممبر متصور هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات؛ روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

ممبروں کو بلا قيمت يهه پرچه مليگا اور اُن کو اُس کے تقسيم کا بهي بلا قيمت جسکو وة چاهيں اختيار هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين تہذيب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چندة يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرماتا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈة ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هي اور وهاں سے تقسيم هوتا هي اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هي *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيدة جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هي که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام اُس ترقي کے مانع هيں وة مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ۸۵

# تدبير و اُميد

يهه عام اور غير متبدل قاعدة قدرت كے قانون كا كه هر ايك چيز كے هونے كے ليئے اُس سے پہلے اُن چيزوں كا هونا ضرور هي جو كه اُس كے هونے كے ليئے ايک ضروري سبب هيں ايسا هي كه كوئي چيز مادي هو يا غير مادي خارجي هو يا ذهني اُس سے مستثني نهيں جتني چيزيں همارے آنكهه كے سامنے آتي هيں اُنميں سے كوئي ايک بهي ايسي نهيں جو اُن چيزوں كے بغير هوگئي هو جو اُس كے هونے كے ليئے قدرتاً مقدم هيں جتنے خيالات همارے ذهن ميں گذرتے هيں اُن ميں سے كوئي ايک بهي ايسا نهيں جس كي پہلے وہ باتيں همارے ذهن ميں نه آجاتي هوں جو اُس خيال كے پيدا هونے سے پہلے عادتاً ضروري هيں جتني چيزيں هيں اُن ميں قدرت نے باهم ايسا تسلسل اور ارتباط ركها هي كه ايک سے دوسري اور دوسري سے تيسري پيدا هوتي هي پس هر چيز كے حاصل كرنے كے ليئے اُن چيزوں كا پہلے مهيا كرنا جو اُس كے ليئے بطور آلات اور معدات اور مقدمات كے هيں تدبير هي اور اُن كے مهيا كرنے پر اُس چيز كے حاصل هونے كي توقع كرنا اُميد هي اور بغير اسباب كے كسي چيز كے پيدا هونے كا خيال كرنا جنون و ناداني هي اور بلا مهيا كرنے اُن اسباب كے اُس شے كے حاصل هونے كي توقع كرنا حماقت هي اور جو چيز كسي چيز كے هونے كي اصلي سبب نهيں اُن سے اُس شے كے هونے كي توقع كرنا تدبير كي غلطي هي *

يهه بات جو همنے بيان كي اُسے نادان سے ليكر كامل حكيم تک اور جاهل سے ليكر عارف باللہ تک اور ملحد سے ليكر شارع تک سب نے تسليم كيا هي اور سب مانتے چلے آئے هيں اور هم سب هر وقت اور هر لحظه هر چيز ميں اس قاعدة كا برتاؤ ديكهتے رهتے هيں چنانچهه هم اسے ايک صاف اور روشن مثال ميں سمجهاتے هيں ديكهو ايک دهقان غله پيدا كرنے كے ليئے كيا كرتا هي اور اُسے غله حاصل كرنے سے پہلے كس كس چيز كا مهيا كرنا ضرور هوتا هي پہلے وہ اچهي زمين تلاش كرتا هي جس ميں زراعت كي قابليت هو پهر وہ اُن آلات كو جمع كرتا هي جن كي زمين بنانے كے ليئے ضرورت هي پهر وہ اُن آلات كو كام ميں لاتا هي اور جو خود رو گهانس يا پراني كهيتي كي بيكار اور نكمي چيزيں اُس ميں پڑي رهجاتي هيں اُن كو صاف كركے زمين كو اپني اصلي هيئت پر لاكر اُسے بناتا هي پهر وہ سوچتا هي كه كس جنس كي اس وقت ضرورت هي تاكه لوگوں كي حاجت رفع هو اور منهگي قيمت ملے آخر وہ مختلف جنسوں ميں سے ايک يا چند چيزوں كو اختيار كركے اُس كا عمدہ بيج ڈهونڈتا هي اور مختلف دوكانوں مختلف بازاروں ميں خود پهر پهر كر اُسے تلاش كرتا هي اور اپنے نزديک وہ ايسا بيج جو نه سڑا هو نه گلا نه بوسيدہ هو نه ناقص سوائي قيمت ديكر ليتا هي پهر اُسے ايک اندازة معين سے زمين ميں ڈالتا هي پهر اُسے مٹي ميں ملاكر چهپا ديتا هي پهر اُگنے كے بعد وقتاً فوقتاً پاني ديتا هي اور جو خود رو گهانس پيدا هوتي جاتي هي اُسے دور كرتا رهتا هي پهر سب سے زيادہ اُسے اُس وقت حفاظت كرني پڑتي هي جب كه دانه پڑتا هي اور جس كے كهانے كے ليئے چڑيوں كے جهنڈ كے جهنڈ آتے هيں پهر جب اِن تدبيروں كے كرنے كے بعد اُس كي كهيتي ارضي و سماوي آفات سے محفوظ رهے اور اُن باتوں سے جو اُس كے اختيار سے خارج هيں خدا نے اُس كي زراعت كو بچايا تب وہ ايک ايک دانه كے سو سو اور هزار هزار حاصل كرتا هي اور اپني محنت اور تدبير كا ثمرة پاتا هي پس ان سب چيزوں كا مهيا كرنا اور اُس تسلسل اور ارتباط اور ترتيب كا لحاظ ركهنا تدبير هي اور بعد اس كے پهل پانے كي توقع كرنا سچي اُميد هي اور ان ميں سے كسي چيز كا چهوڑ دينا يا كسي ترتيب و ارتباط ميں چوک جانا يا كسي امر كي تقديم و تاخير كا لحاظ نه كرنا يا وقت پر كسي چيز كو استعمال ميں نه لانا تدبير كي غلطي هي اور كسي چيز كا باوجود سعي كے نه ملنا يا كسي اتفاقي امر كا پيش آجانا يا كسي ارضي و سماوي آفت سے اُس زراعت كا خراب هوجانا تقدير كي مخالفت هي *

اب هم اس تدبير و اُميد كو اپني قوم كے حال سے ملاتے هيں اور سوچتے هيں كه جو كچهه وہ اپني ترقي كي اُميد كرتے هيں اور جيسے وہ اُس كي تدبيريں كر رهے هيں وہ حقيقت ميں سچي اُميد اور پوري تدبير هي يا نهيں چنانچهه هماري قوم ميں سے ايسا تو كوئي نهيں جو اپني ترقي نه چاهتا هو يا اپني دولت و عزت كي اُميد نه ركهتا هو مگر ايسے كم هيں جو اُس كي تدبير كرتے هوں اور جو كرتے هيں اُن ميں بهي ايسے كم هيں جو اُس ميں غلطي نه كرتے هوں اور جس ترتيب و ارتباط كا لحاظ ركهنا اُس كے ليئے ضروري هي اُسكا خيال ركهتے هوں *

هاں وہ تدبير جو كميٹي خواستگار ترقي تعليم مسلمانان نے كي هي همارے نزديک وہ ايسي تدبير هي جس كے پورے هونے پر قومي ترقي كي سچي اُميد هي كيونكه اُس كے باني نے اول هي سے قدرتي سلسلة كا لحاظ ركها هي وہ پہلے اس بات كے دريافت كرنے پر متوجهه هوا كه قومي عزت كا اصلي سبب كيا هي آخر اُس نے ثابت كيا كه صرف علم هي تب وہ اُس كا مستفسر هوا كه موانع اُس كے هماري قوم ميں كيا هيں اس سوال كو اُس نے اپني تمام قوم ميں پيش

کیا اور مختلف صوبوں کے مختلف لوگوں سے اُس کا جواب لیکر اُن موانع کو تحقیق کرکے ایک انجمن مقرر کی اور نہایت بحث و مباحثہ کے بعد اُن کے دور کرنے کی تدبیر سوچی آخر سب کے اتفاق سے سواے قایم کرنے ایک مدرسۃالعلوم کے دوسری صورت قرار نہ پائی چنانچہ اُس نے اُس کی بنیاد ڈالنے کی راہ نکالی اور اُس کے قایم ہونے کے سامان جمع کرنے پر ہمت کی چنانچہ اب تک جو کچھہ اُس نے کیا ٹھیک ٹھیک کیا اور وہ ایک ہوشیار دھقان کی چال پر چلا اُس نے زمین بھی اچھی تلاش کرلی ہی اُس جنس کو بھی تحقیق کرلیا ہی جس کی ضرورت ہی اور جو اس وقت بازار میں اچھے نرخ پر بک سکتی ہی اُس کا بیج بھی تلاش کرلیا ہی پس اب اُسقدر سرمایہ کا جمع ہوجانا چاہیئے جو اُس کی قیمت کے واسطے اور دیگر آلات کے جمع کرنے کے لیئے کافی ہو *

یہہ ہوشیار دھقان صرف اس تدبیر کے بتانے ہی پر کفایت نہیں کرتا بلکہ سب کا بوجھہ اپنے سر پر اُٹھانے اور ساری محنت کو جو اس کھیتی میں ہوگی اپنے اوپر لینے پر مستعد ہی وہ اپنی قوم سے صرف یہہ چاہتا ہی کہ سامان خریدنے کے لایق سرمایہ جمع کریں اور اپنے گھر میں آرام سے بیٹھے رہیں جب فصل تیار ہو جاوے تب اُس کا پھل لے لیں *

اب میں اپنی قوم کے دلوں پر نظر کرتا ہوں کہ بہ نسبت اس تدبیر کے اُن کے دلوں میں کیا خیال گذرتے ہیں جہانتک میں واقف ہوں میرے نزدیک بہت ہی تھوڑے آدمی ہونگے جو اس تدبیر کو کامل اور اس تجویز کو مفید نہ سمجھتے ہوں مگر اُس کے انجام کو ایسا مشکل جانتے ہیں کہ قریب بہ محال سمجھتے ہیں کوئی کہتا ہی کہ یہہ فقط ایک خیالی عمارت ہی جو ہوا میں کھڑی کی گئی ہی کوئی فرماتا ہی کہ یہہ محض ایک فرضی تجویز ہی جو دل بہلانے کے لیئے کی گئی ہی کوئی اسے گورنمنٹی کا انتظام کہتا ہی کوئی اسے ایک محال اور غیر ممکن بات سمجھتا ہی لیکن یہہ سب پست ہمتی کی نشانیاں اور ہمدردی اور محبت قومی نہونے کے نتیجے ہیں کیونکہ یہہ سب باتیں دس لاکھہ روپیہ کے جمع ہونے پر خیال کی جاتی ہیں حالانکہ یہہ روپیہ اُس سے زیادہ نہیں ہی جو ایک بڑے شہر میں ایک برس کے اندر کھیل تماشے میں اُمراء خرچ کردیتے اور لڑکوں لڑکیوں کے شادی بیاہ میں برباد کردیتے ہیں پس اگر ہم اپنی قوم کے اصراف ترپہ ترپہ اُن کے اسراف پر نظر کرکے اس سرمایہ کو زیادہ سمجھتے تو ہم بھی ایک تکلیف مالایطاق اور تدبیر محال کہتے مگر جب ہم اب بھی اپنے اُمراء کے جود و سخا کی یہہ کیفیت دیکھتے ہیں کہ ایک ایک باہمت ایسے ہیں جو لاکھہ لاکھہ روپیہ چندہ میں حاکموں کے خوش کرنے کے لیئے دیدیتے ہیں تو ہمارے ذہن میں اس سرمایہ کی بمقابل اُن کے حوصلہ کے کیا حقیقت ہو رہا دینا یا نہ دینا یہہ ہمدردی اور محبت قومی پر منحصر ہی اُس کی نسبت البتہ ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس کا قحط بلا شبہہ ہماری قوم میں ہی اگر اُس پر خیال کرکے کچھہ مایوسی ہو تو عجب نہیں مگر پھر ہر شخص کو اپنا فرض ادا کرنا اور سعی میں کوتاہی نہ کرنا ضرور ہی السعی مني والاتمام من الله *

راقــــــم
مہدی علی عفی عنہ

---

نمبر ۸۹

## خط

### متعلق چندۂ مدرسۃ العلوم مسلمانان

منشی محمد مشتاق حسین صاحب نے سکرتری کمیٹی خازن البضاعۃ کے نام ایک خط بھیجا ہی اُسکو ہم بجنسہ چھاپتے ہیں اور جو تدبیر فراہمی چندہ کی اُنہوں نے اُسمیں ارقام فرمائی ہی اور خود اُسپر عمل بھی کیا ہی اُسکا شکر کرتے ہیں اور تمام مسلمانوں سے اُمید رکھتے ہیں کہ ہر ایک مسلمان مثل منشی مشتاق حسین صاحب کے بدل و جان اس مدرسہ کے واسطے چندہ فراہم کرنے کے لیئے کوشش کریگا *

## نقل خط

سکرتری کمیٹی خازن البضاعۃ سلامت

بعالیخدمت مولوی سید احمد خانصاحب بہادر سی ایس آئی

تسلیم — میری عزت اور میرا فخر ہوگا اگر آپ میری ایک تنخواہ جسکی تعداد ساٹھہ روپیہ ہی میری طرف سے کمیٹی خازن البضاعۃ میں جمع فرماویں میں پانچ روپیہ مہینے کے حساب سے کمیٹی میں جمع کرونگا جسکی پہلی قسط مئی کی تنخواہ سے شروع ہوگی آج یکم جون ہی اس لیئے پہلی قسط اس عریضہ کے ساتھہ بھیجتا ہوں *

یہہ بہت ہی ناچیز رقم ہی جو ایسے بڑے کام میں میں پیش کرتا ہوں اور بلاشبہہ اگر سب مسلمان ایک ایک مہینے کی آمدنی دیدیں تو غالباً کروروں روپیہ جمع ہوجانے کی نوبت پہونچ جاوے لیکن دفعتاً ایسا ہونا فی الجملہ مشکل معلوم ہوتا ہی خصوصاً اس لیئے کہ جملہ مسلمانوں کو اس کمیٹی کے مقاصد سے مطلع ہوتے ہوتے ایک عرصۃ چاہیئے *

تاهم جسقدر مسلمان اُسکے مقاصد سے مطلع هوگئے هيں اور هوتے جاتے هيں اُنکو صرف اسيقدر امداد پر اكتفا نه كرنا چاهيئے كه ايک رقم يک مشت عنايت كريں اگرچه بهت هي قدر كے قابل هيں وه پيش بها توفيشى جو اس كار خير ميں پيش كيئے جاويں — مسلمانوں كو چاهيئے كه كوئي ايسي سبيل نكاليں جس سے اس كميٹي كي سالانه آمدني نهايت استحكام كے ساتهه اور بڑے افراط كے ساتهه قايم هوجاوے *

مينے اپنے هاں ايک مريض كے مرض سے صحت پانے كے شكريه ميں جناب باري ميں اس كميٹي كے واسطے ايک مختصر سي منت مانى تهي بجاے مصلي كهلانے كے چنانچه پانچ روپيه اُس منت كي بابت اس كميٹي كے ليئے بهيجتا هوں *

مينے ايک چنگي اپنے روز مره كے هر ايک قسم كے صرف پر اس كميٹي كے واسطے اس طرح سے مقرر كي تهي كه اگر ايک بڑهيا اور نادار سے نادار اور ايسا شخص بهي اُسكو اپنے اوپر لازم كرلے جسكو هر دو وقت ميں روٹي ملتي هو تو بهي كچهه ناگوار نه هوگي اس چنگي سے مجهكو مهينے مئي ميں ايک روپيه دو آنه وصول هوئے وه بهي ميں اس عريضه كے ساتهه بهيجتا هوں اور آينده انشاءالله يهه چنگي ميں هميشه بهيجتا رهونگا *

اَوْر بهي مينے بهت سے ارادے دل ميں ٹهان ليئے هيں اگر خدا نے پورے كيئے تو كميٹي كو اُن كي اطلاع دونگا — مينے اراده كرليا هى كه اولاد كي تقريب اور خصوصاً مكتب كي تقريب ميں جو روپيه فضول صرف هوتا هى اُس صرف كو روكا جاوے اور اُس ميں سے ايک بڑا حصه اس كميٹي ميں دياجايا كرے جب تک يهه كميٹي عام مدارس قايم كرنے كے بخوبي لايق هوجاوے تو يهه مدد جو هر ايک مقام سے وصول هو اُسي مقام يا اُسكے قريب تر مقاموں ميں جيسا موقع هو مسلمانوں كي ترقي تعليم ميں صرف كي جاوے *

مكتب كي تقريب كا جو حواله مينے ديا هى ميں نهيں سمجهتا كه وه كون مسلمان هوگا جو اپني اولاد كي مكتب كي تقريب اس نيت سے كراتا هى كه آينده اُسكي تعليم كامل اور عمده هو اور پهر وه اس كميٹي ميں اُس فضول صرف ميں سے ايک بڑا حصه نه دے اور گئے گذرے درجه پر فيصدي بيس روپيه يا پچيس روپيه سے بهي دريغ كرے *

گيارہ روپيه دو آنه ميں بهيجتا هوں جسكا تذكره اوپر هوا اور يهه درخواست كرتا هوں كه ميرے روپيه سے جو اسوقت مينے بهيجا اور جو آينده ميں بهيجوں جائداد خريدي جاوے يا مكان بنايا جاوے پراميسري نوٹوں كي خريداري ميں صرف نه كيا جاوے اس ليئے كه ميں پراميسري نوٹوں كے سود كو مسلمانوں كے واسطے اچها نهيں سمجهتا زياده حد ادب *

كمترين
مشتاق حسين عفي عنه
از عليگڈه يكم جون سنه ۱۸۷۲ ع

---

نمبر ۸۷

## همارى قوم اگر چاهے تو كس درجه تک ترقي كرسكتي هى

آج تک همارے هم وطن شايد اس بات سے ناواقف هيں كه هم سب بموجب عام اصول برٹش گورنمنٹ كے بحيثيت رعيت هونے ملكه معظمه كے تمام اعلے ترين عهده هاے سول پر منصوب هوسكتے هيں هائي كورٹ كي ججي گورنر جنرل كي كونسل اور نيز دوسري كونسلوں كي ممبري اڈنے اور اعلے عهده هاے فوجي اور انجنيري وغيره اسي طرح سے پاسكتے هيں جس طرح كه همارى فرماں روا قوم كے لوگ همارے ملک ميں مامور هيں اور نيز برٹش پارليمنٹ ميں اس ملک كي طرف سے نيابتاً داخل هوسكتے هيں صرف ڈپٹي كلكٹري اور صدرالصدوري هي همارى معراج نهيں — انكم ٹيكس اور ديگر محصولات وغيره جن كا هندوستان ميں ايک شور و غل مچ رها هى صرف اس سبب سے كه وه همارے حالات كے نامناسب هيں اور همارے حاكموں نے بوجهه عدم واقفيت تام همارے حالات كے جاري كيئے هيں همارى هي طاقت ميں آسكتے هيں هم چاهيں جس مقدار سے كم و بيش يا بالكل موقوف كرسكتے هيں جيسا كه همارے ملک كي حالت مقتضي هو هر ايک ايكٹ اور آئين همارے واسطے همارے ملک ميں همارى تجويزوں سے جاري هوسكتا هى نه كه هم بهيڑ اور بكريوں كي طرح حكومت كيئے جانے كو مجبور هيں — هم هر ايک قسم كے فنون اور تجارت كو اپنے ملک ميں ترقي دے سكتے هيں افريقه كے وحشيوں كي طرح كه وه زرافه كي هڈياں اور هاتي دانت جنگلوں سے جمع كركے نهايت ارزاں قيمت پر اقوام يورپ كے هاتهه بيچتے هيں اور يهه دانشمند قوميں اُن بد هيئت اور متعفن هڈيوں سے هزاروں عمده عمده چيزيں بنا بنا كر بڑے بڑے فائدے اُٹهاتي هيں هم تمام هندوستان كي اشياء تجارت مثل روئي اُون نيل چربي چمڑه وغيره يورپ كو بهيجتے هيں اور هم خود اُس كے فوائد اور قابل الاستعمال كرنے سے بے بهره هيں هم پر يهي فرض نهيں هى كه هم تمام هندوستان كي روئي مينچسٹر كو بهيجا كريں اور وهاں اُس كا كپڑا بنے اور پهر همارے هي هاتوں بيس گني قيمت كو بكے بلكه هم خود بهي بحيثيت جماعتيں

قايم کرنے کے اگر زيادہ کو نہيں تو اپنے هندوستان هي کے مصارف کے لايق اور وهاں کي هي خواهشوں کے موافق هندوستان هي ميں بناسکتے هيں اور ارزاں ترين قيمت پر خريد سکتے هيں اور تجارت هي ايک بہت بڑا ذريعہ هى قوم کے متمول اور آسودہ هونے کا جو کہ آج کل اقوام يورپ کے حصہ ميں هى - تاربرقي اور ريل کپڑا بنانے اور زراعت کي کلوں کا بنانا اور استعمال کرنا بهي معجزہ اور کرامات نہيں - هم نے اپنے علوم اور فنون قديم کو بهي بجاے اس کے کہ ترقي کرتے کهو ديا کيا کوئي اس بات کو تسليم کرنے ميں ايک لمحہ بهي انکار کريگا کہ بڑے بڑے عالموں شاعروں حکيموں طبيبوں سے همارا ملک خالي هوگيا اور آيندہ کو نام بهي باقي نہ رهيگا اگر هم تدبير نہ کرينگے گو کہ همارے علوم پراني هي تحقيقاتوں پر مبني هوں مثلاً طب ميں تشريح کہ بو علي سينا يا جالينوس نے جو صدها برس پيشتر بندروں کا بدن چير چير کر لکهي هو اور زمانہ حال کے ڈاکٹروں کي نئي نئي تحقيقاتوں اور تجربوں سے کچهہ بهي نسبت نہ رکهتي هو اور همنے ان نئے تجربوں سے کچهہ بهي ترقي نہ دي هو خواہ اس دليل سے کہ همارے متقدمين هم سے علم اور عقل ميں بدرجها بهتر تهے يا آنکہ هم اپني پاک عربي کي کتابيں کيوں نئي تحريفات سے ملوث کريں بغير لحاظ اس بات کے کہ يہہ پاک کتابيں بهي يوناني سے هي ترجمہ کي گئي هيں الغرض هم سب کچهہ کرسکتے هيں اگر هم چاهيں مگر هماري جہالت اور توهمات بيجا هماري ترقيات کے مانع هيں اگر هم جاهل نهوتے تو هم فوراً جان ليتے نہ کون کون همارے ايسے استحقاق هيں جو مثل ديگر رعاياے ملکہ معظمہ کے همکو ابهي تک حاصل نہيں هوئے اور کونسا وہ طريقہ هى جس سے کہ هم حاصل کرسکتے هيں اور اس حالت ميں گورنمنٹ کو بهي همارے پورے پورے استحقاق همکو ديدينے ميں ذرا بهي تامل نهوگا تاوقتيکہ وہ لياقت هي همکو حاصل نهو جس سے کہ هم اپنے تمام حقوق کو حاصل کرکر اچهي طرح سے استعمال کرسکتے هوں بلکہ اُس سے بهي زيادہ ايک وحشيانہ حالت ميں اپنے آپ کو ديکهتے هيں تو کيونکر اُس گورنمنٹ سے جس کو همارے معراے محض هونے کا يقين هى هم توقع کرسکتے هيں بهلا کيونکر کوئي فن اور کسي طرح کي تجارت کو هم اپني قوم ميں پهيلا سکتے هيں جب کہ هماري جہالت اس درجہ تک پهونچ گئي هو کہ هم دنيا کے حالات سے قطع نظر اس شهر هي کے گلي اور کوچوں سے بے خبر هوں اگر هم ادنے فکر اور تامل بهي کريں اور بلا تعصب هر ايک ملک کي حالت پر نظر ڈاليں اور ايک کو دوسرے سے ملاويں اور اسباب ترقي اور تنزل دريافت کريں اور بغور اس بات کو بهي ديکهيں کہ اگر هم نہ جاگينگے تو پهر نہ هماري قوم هى اور نہ دين اور نہ مذهب پس هم پر لامحالہ ايسے خط کے لکهنے کے عوض جو کہ تہذيب الاخلاق مطبوعہ ٢٠ محرم ميں چهپا هى دلي شکريہ مولوي سيد مهدي علي صاحب کا کرنا اور نهايت عزت اور وقعت اُنکي اپنے دل ميں رکهنا اور دل و جان سے اُن کا شريک اور معين هونا واجبات سے هوگا هم کو اس بات پر خوب يقين کرنا چاهيئے کہ يهي وہ لوگ هيں جو کہ محض اپني نيک نيتي سے اپني قوم کي عزت رکهنے اور حسن معاشرت اور تهذيب کے ترقي دينے اور دين و مذهب کو عمدہ طرح سے باقي اور برقرار رکهنے ميں کوشش کر رهے هيں يهي وہ لوگ هيں جو خوب سمجهتے هيں کہ اگر هم ابهي سے اپني قوم کي بهلائي ميں کوشش نہ کرينگے تو آيندہ اُس کي حالت کيا هونے والي هى ترقي يافتہ ملکوں کي تواريخ کے عالم اس بات سے واقف هيں کہ قريب تين سو برس پيشتر انگلستان ميں جب کہ اس قوم کے چند شخصوں نے اپني قومي ترقيات ميں کوششيں کي تهيں تو اُنهيں بهي بڑي بڑي دقتيں پيش آئي تهيں مگر آخرش وہ کامياب هوئے تهے جيسا کہ هم اب اپني آنکهوں سے ديکهہ رهے هيں اور ابهي تک اُن کے نام نامي روشن هيں اسي طرح همکو يقين هى کہ يہہ لوگ هماري قوم کے ترقي خواہ بہت جلد اپني کوششوں ميں کاميابي حاصل کرلينگے هماري قوم ميں هميشہ کے ليئے نام نيک چهوڑينگے اور عنداللہ اور عندالرسول اس کا اجر عظيم پاوينگے الحق يعلو ولايعلى اور ہرا کہنے سے تو ما نجى اللہ والرسول معاً * من لسان الورى فكيف انا مجهکو قريب تين سال سے اکثر بلاد عرب افريقہ اور يورپ کے ديکهنے على الخصوص انگلينڈ اسکاٹ لينڈ ميں رهنے کا اتفق هوا هى ميں نے هر طرح کے کارخانہ هاے صناعي اور تجارت ديکهے هيں جلسہ هاے علوم اور فنون اور هر طرح کے عام اور خاص جلسوں اور تماشہ گاهوں ميں داخل هوا هوں بہت سے کالج اور اسکول اور اکسفورڈ اور کيمبرج کي يونيورسٹياں ديکهي هيں هر ايک کے اسباب ترقي اور تنزل کو معلوم کيا هى اور سب کا ما حصل يہہ هى کہ جو کچهہ کيا هى قوم نے کيا هى جو کچهہ کرتي هى قوم کرتي هى اور جو استحکام کہ قوم کے ساختہ اور پرداختہ کو هوسکتا هى دوسري چيز کو نہيں هوتا اور جو عمدہ نتائج کہ اُس سے حاصل هوتے هيں هم اپني آنکهہ سے ديکهہ رهے هيں جس کارخانہ يا مدرسہ کي ابتدا دريافت کي گئي تو معلوم هوا کہ اول فلاں فلاں چند شخصوں نے اس بات پر کوشش کرنا شروع کي تهي اور پهر فلاں فلاں اهل دول اُن کے شريک هوگئے اور پهر عوام يهاں تک کہ ذراسے چشمہ سے تهوڑے هي عرصہ ميں ايک بہت بڑا دريا هوگيا جس کي نہريں تمام دنيا ميں پهيل گئيں ان ملکوں کے حالات اور اسباب زندگي ديکهہ ديکهہ کر ميں اپني قوم کے حالات پر

تاسف کیا کرتا تھا اور یہي خیال باندھا کرتا تھا کہ کونسا وہ طریقہ هی جس سے همارا قومي تنزل اور ادبار دفع هو مگر جبسے تہذیب‌الاخلاق کے عمدہ عمدہ مضامین کو میںنے پڑھا هی اور تمام حالات پر نظر ڈالي هی اور هر ایک اُس کے پہلو اور جوانب کو غور کیا هی تو مجھے کسیقدر اس بات کا یقین هوگیا هی کہ یہي بسم‌الله هماري قوم کي عزت اور نام برقرار رکھنے والي چیز کي اور یہہ یہي هی حسن معاشرت اور ترقي دینے والي لہذا مجھے اُمید هی کہ هماري قوم کے تمام سردار اور اهل دول اور نیز عوام اپنے قومي جوش اور اسلامي حرارت کے ساتھہ تہذیب‌الاخلاق کي علت غائي میں مدد کرینگے اور سب سے پہلا مدد کرنے کا کام یہہ هی کہ هر ایک مسلمان علے قدر مراتب و حال اپني قومي بہبودي کے واسطے ایک بڑا دارالعلوم اور فنون اور چند اُس کي شاخیں قایم کرنے میں شریک هو اگر یہہ دارالعلم قایم هوگیا تو خوب یقین جان لینا چاهیئے کہ همارے تمام مردہ علوم زندہ هو جاوینگے هماري قوم کا ادبار جاتا رهیگا هماري قوم کے حسن معاشرت اور تہذیب میں ترقي هوني شروع هو جاویگي بے هنري دور هوگي افلاس نہ رهیگا دولتمند هو جاوینگے دوسري قوموں کي نظروں میں حقیر اور ذلیل نہ معلوم هونگے هر طرح کے علم اور ادب میں دسترس هوگي اور اپنا دین اسلام بہت اچھي مضبوطي کے ساتھہ قایم اور برقرار رکھہ سکینگے اور نیز مجھے توقع هی کہ همارے دیسي اخبار اپنے فرایض کے بموجب جیسا کہ وہ کر رهے هیں اپني قوم کي بھلائي کي غرض سے تمام هندوستان کے مسلمانوں کو جگانے اور اُن کو اس قسم کا دارالعلم اور مدرسہ قایم کرنے کے لیئے پوري طاقت صرف کرینگے اور کافي توجہہ دلاوینگے *

محررہ ۳۰ مئي سنہ ۱۸۷۲ ع از لندن } راقـــــــم محمد حکمت الله عفي عنہ

---

## چندہ مدرسۃالعلوم مسلمانان

کمیٹي خواستگار ترقي تعلیم مسلمانان نے خاص مسلمانوں کي تعلیم کے لیئے جو مدرسۃالعلوم مقرر کرنا تجویز کیا هی اور جس کا ذکر تہذیب‌الاخلاق کے پرچوں میں چھپ چکا هی اُس کے قایم کرنے کے لیئے چندہ شروع هوگیا اور تاریخ ۲۵ جون سنہ ۱۸۷۲ع تک صاحبان مندرجہ ذیل نے فہرست چندہ پر بہ تعداد مندرجہ ذیل اپنا نام نامي مندرج فرمایا *

جسقدر زر چندہ وصول هوتا هی بالفعل بمقام بنارس بنک بنگال میں امانت کیا جاتا هی اس لیئے مسلمانوں سے درخواست کي جاتي هی کہ بقدر اپني توفیق کے زرچندہ مرحمت فرماویں *

راقـــــــم

سید احمد

لیف انریري سکرتري کمیٹي خازن‌البضاعۃ

| | |
|---|---|
| بابت نذر امام ضامن علیہ‌السلام | عصر ۱ر |
| نذر الله از جانب مولوي زین‌العابدین صاحب | عصا ۳ |
| نذر الله از جانب سید احمد خاں صاحب | عصار |
| نذر الله از جانب منشي مشتاق حسین صاحب بابت منت شفاے بیمار | صہر |
| نذر الله از جانب منشي مشتاق حسین صاحب بطور چنگي منجملہ اخراجات روز مرہ | عصر۲ر |
| سید ظہور حسین صاحب وکیل هائي کورٹ الہ‌آباد | السے عہر |
| سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي جج سمال کاز کورٹ بنارس | السے |
| مرزا رحمت الله بیگ صاحب رئیس بنارس | عہار |
| میر تراب علي صاحب ڈپٹي کلکٹر مینپوري | اسمار |
| مولوي سید مہدي علي صاحب ڈپٹي کلکٹر مرزاپور | اسمار |
| مولوي سید زین العابدین صاحب صدر امین بلند شہر | اسمار |
| سید محمد احمد خاں صاحب اکسترااسسٹنٹ کمشنر هردوئی | ماار صہ |
| منشی محمد یار خاں صاحب رئیس مرادآباد | مار |
| نجیب‌الله ملازم سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي سب‌آرڈنیٹ جج بنارس | صہر |
| مولوي سید محمد عبدالله صاحب اتالیق مہاراجہ دربھنگا | مار |
| مولوي محمد عارف صاحب ناظر کلکٹري بنارس | صہ |
| منشي مصطفی بخش صاحب پیشکار کلکٹري بنارس | صہ |

منشي محمد ممتاز علي صاحب اهلمد فوجداري بنارس ... عـــہ

حافظ مجتبیٰ کریم صاحب منشي اول محکمہ صفائي شہر بنارس ... عـــہ

منشي محمد حسین صاحب سررشتہدار عدالت دیواني بنارس ... معہ

حافظ کریم بخش صاحب ساکن اٹاوہ ... عـــہ

مرزا نبو صاحب رئیس بنارس ... عـہ

نواب محمد حسن خاں صاحب بہادر جاگیردار سنواني رئیس بنارس ... اعـــہ

سید فدا حسین صاحب سب انسپیکٹر تھانہ مرزا مراد ... سـہ

میر امید علي صاحب ڈگري نویس محکمہ سب آرڈینیٹ جج بنارس ... عـہ

سید عبدالغني صاحب محرر محکمہ سب آرڈینیٹ جج بنارس ... عـــہ

محمد عبدالرحمن صاحب محرر اجراے ڈگري منصفي اول بنارس ... عـہ

میر عنایت علي صاحب محرر اجراے ڈگري محکمہ سب آرڈینیٹ جج بنارس ... عـہ

شیخ عبداللہ صاحب زمیندار موضع دیوان پرگنہ دہوس ضلع بنارس ... عـــہ

مولوي محمد عبدالستار صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس ... ماہ

مولوي شجاع الدین حیدر صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس ... ماہ

حافظ محمد فضل الرحمن صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس ... ماہ

سید عبدالرحیم صاحب امین عدالت دیواني بنارس ... سـہ

میر سجاد علي صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس ... صـہ

منشي محمد رعایت حسین صاحب محافظ دفتر عدالت دیواني بنارس ... سـہ

منشي محمد نعیم اللہ صاحب ناظر عدالت دیواني بنارس ... صـہ

منشي محمد عبداللہ صاحب روبکار نویس عدالت دیواني بنارس ... للعہ

منشي محمد علیم اللہ صاحب ڈگري نویس عدالت دیواني بنارس ... للعہ

منشي احمد بخش صاحب روزنامچہ نویس عدالت دیواني بنارس ... صـــہ

منشي محمد عبدالقادر صاحب محرر سفینہ بنارس ... سـہ

منشي منصب علي خاں صاحب نائب محافظ دفتر عدالت دیواني بنارس ... عـہ

منشي محمد اصغر حسین صاحب محرر رجسٹري بنارس ... عـــہ

منشي محمد مظفر کریم صاحب نقل نویس عدالت دیواني بنارس ... عـہ

منشي سید محمد هادي بخش صاحب نقل نویس عدالت دیواني بنارس ... عـہ

منشي احمد حسین صاحب نقل نویس ... عـہ

حافظ عنایت الرحمن صاحب طالب علم کوئنز کالج بنارس ... صیر

مولوي محمد اشرف حسین خاں صاحب رئیس بنارس ... ماہ

عالي جناب نواب محمد علي خاں صاحب بہادر سابق نواب ٹونک ... الـــہ

منشي محمد مشتاق حسین صاحب نائب سررشتہ دار کلکٹري علیگڈہ ... مـــہ

منشي محمد مسعود شاہ خاں صاحب منصرم محکمہ منصفي هاتهرس ضلع علیگڈہ ... صـہ

حکیم محمد سردار مرزا صاحب رئیس دهلي ... صیر

شیخ غلام علی صاحب و شیخ اکبر علی صاحب
رئیسان بنارس ... صہ/
منشی محمد سبحان حیدر صاحب سررشتہ دار
کلکٹری بنارس ... ما/
بابو بینی پرشاد صاحب رئیس بنارس ... عـــہ
مولوی محمد حفیظ الدین احمد صاحب رئیس
دیوا ضلع نواب گنج بارہ بنکی ... عـــہ
سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی
بابت قیمت تصویر فوٹو گراف ... مصہ/
کپتان جی ایف ائی گریہیم صاحب بہادر
سپرنٹنڈنٹ پولیس ... ما/
مرزا خدا داد بیگ صاحب رئیس دہلی
باشندہ لکھنؤ ... ما/ صــہ
جناب خلیفہ سید محمد حسن صاحب وزیر
اعظم ریاست پٹیالہ ... الـــہ ما/
شیخ تصدق حسین صاحب رئیس الہ آباد منصرم
بندوبست علاقہ دودھی ضلع مرزا پور ... للعـــہ
منشی محمد اکرام حسین صاحب رئیس
گھانم پور ضلع کانپور منصرم علاقہ راجہ کنتت
ضلع مرزا پور ... ما صــہ
حاجی محمد ممتاز علی خاں صاحب رئیس
میرٹھ ... سہ/
منشی محمد صدیق صاحب رئیس میرٹھ
ڈپٹی مجسٹریٹ نہر ... سما صــہ
مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب رئیس
دہلی وکیل ہائی کورٹ الہ آباد ... الـــہ
مولوی فرزند علی صاحب وکیل عدالت دیوانی
مرزا پور ... ما/
محمد اکبر علی خاں صاحب رئیس مرزا پور عـــہ
مسٹر والٹر اسمائتہ صاحب بہادر ... ما/
بابو ہرشنکر پرشاد سنگہ صاحب بہادر رئیس
بنارس ... ما/
میزان عـــہ اسما عـــہ ۷/

# اشتہار

## صدر کمیٹی خواستگار ترقی تعلیم مسلمانان ہندوستان

واضح ہو کہ کمیٹی خواستگار ترقی تعلیم مسلمانان کی رپورٹ بنارس میں چھپ چکی ہی اِس رپورٹ کے تخمیناً تین سو بیس صفحہ ہیں اور اُس میں تین حصہ ہیں *

پہلے حصہ میں جو رسالے انعام کے لیئے منتخب ہوئے اُن کا ذکر ہی *

دوسرے حصہ میں چار بحثیں ہیں *

بحث اول میں گورنمنٹ کالجوں اور اسکولوں میں مسلمان طالب علموں کے کم داخل ہونے کے اسباب سے بحث ہی *

بحث دوم میں تحصیلی و حلقہ بندی مکتبوں میں مسلمان طالب علموں کے کم داخل ہونے کے اسباب سے بحث ہی *

بحث سوم میں مسلمانوں میں علوم قدیمہ کے گھٹ جانے کے اسباب سے بحث ہی *

بحث چہارم میں مسلمانوں میں علوم جدیدہ کے رواج نہ پانے کے اسباب سے بحث ہی *

تیسرے حصہ میں مسلمانوں کی ترقی تعلیم کی تدبیریں اور طریقہ جس طرح پر کہ اُنکی تعلیم و تربیت اس زمانہ میں ہونی چاہیئے اور جس طرح کے مدرسہ اور مکتب اُنکی تعلیم کے مقرر ہونے چاہیئیں اُنکا بیان ہی *

خاتمہ میں اُن پچیس رسالوں کا خلاصہ مندرج ہی جو حسب اشتہار کمیٹی تصنیف ہوئے تھے اور جنکے ہر ایک مضمون پر کمیٹی نے بحث کی ہی *

اُس رپورٹ کی قیمت پانچ روپیہ مقرر ہوئی ہی جس صاحب کو اُسکا خریدنا منظور ہو راقم اثم پاس زر قیمت ارسال فرماکر رپورٹ مذکور طلب فرمالے *

واضح ہو کہ بموجب تجویز کمیٹی منعقدہ ۳۱ جولائی سنہ ۱۸۷۱ ع اُس رپورٹ کے چھپنے کے لیئے جداگانہ چندہ ہونا تجویز ہوا ہی پس جن ممبروں نے خاص اس رپورٹ نے چھپنے کے لیئے زر چندہ بقدر پانچ روپیہ یا اُس سے زیادہ ندیا ہوگا اُن کے پاس یہہ رپورٹ بموجب تجویز کمیٹی منعقدہ ۷ مارچ سنہ ۱۸۷۲ ع مرسل نہوگی *

دستخط سید احمد خاں بہادر سی ایس آئی
سکرٹری کمیٹی مقام بنارس

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد سوم ] ۱۵ جمادي الاول سنہ ۱۲۸۹ هجري [ نمبر ۱۰

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اطلاع

## تشریح قیمت و مصرف منافع تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساتہہ روپیہ سالانہ پیشگي بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور هوگا *

یہہ پرچہ هر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین هوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني هوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاهیگا اُس کو في پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا هوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بھي بلا قیمت جسکو وہ چاهیں اختیار هوگا *

# اطلاع

## بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور هو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر هو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج هونے کے لیئے بھیجنا هو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا هو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنهي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسیم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق هیں چھاپے هوتے هیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں هوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ هی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام اُس ترقي کے مانع هیں وہ مٹاے جاویں *

مضمون نمبر ٨٨

## مجوزہ مدرسۃ العلوم مسلمانان

چٹھي مندرجه ذيل مرسلهٔ صاحب سکرٹري گورنمنٹ ممالک مغربي و شمالي بنام صاحب ڈائرکٹر پبلک انسٹرکشن ممالک مغربي و شمالي جس کي نقل سکرٹري کميٹي خواستگار ترقي تعليم مسلمانان هندوستان کے پاس بهيجي گئي هی واسطے اطلاع عوام کے مشتهر کي جاتي هی *

اس ميں کچهه شبهه نهيں هی که تمام مسلمان اس چٹهي کو پڑهٔ کر بهت خوش هونگے کيونکه اس ميں بشرط کاميابي اُس تدبير کے جو مد نظر هی يعني بحالت قايم هو جانے مدرسهٔ مجوزه کے اس بات کا وعدہ گورنمنٹ کي طرف سے کيا گيا هی که بموجب قواعد گرينٹ ان ايڈ کے يعني بموجب اُن قواعد کے جن کے بموجب گورنمنٹ مدرسوں ميں مساوي اُس آمدني کے جو رعايا نے کي هو روپيه دينے سے مدد کرتي هی اس مدرسه کي بهي گورنمنٹ مدد کريگي *

اس تدبير کي کاميابي کي کوشش هر ايک سچے مسلمان کو دل سے کرني چاهيئے اور اُميد واثق هی که هر شخص اپني حيثيت کے بموجب خود بخود کچهه نه کچهه اس مدرسه کے ليئے چنده ديگا اگر مسلمان يهي خيال کريں که هر ايک آدمي اگر تهوڑا تهوڑا چنده دے تو بهي يهه مدرسه مجوزه بخوبي قايم هو جاويگا تو همکو يقين هوتا هی که تمام مسلمان بدل و جان اس مدرسه کے قايم هونے ميں مدد کرينگے *

تمام مسلمانوں پر فرض هی که بعوض اُس هوا خواهي کے جو گورنمنٹ اُن کي بهبودي کے ليئے کرتي هی اور نيز اس کالج کے قايم هونے پر جو بالتخصيص مسلمانوں کے فائده کے ليئے هی مدد کرنے پر آماده هی گورنمنٹ کا شکريه سچے دل سے ادا کريں *

### ترجمه چٹهي مذکورہ بالا

نمبر ٢٣٩٤

حرف الف بابت سنه ١٨٧٢ ع

از جانب سکرٹري گورنمنٹ ممالک مغربي و شمالي

بنام

صاحب ڈائرکٹر پبلک انسٹرکشن ممالک مغربي و شمالي

مقام نيني تال

مورخه يکم جولائي سنه ١٨٧٢ ع

جنرل ڈپارٹمنٹ ممالک مغربي و شمالي

حسب هدايت گورنمنٹ ميں آپ کي خدمت ميں قطعه چٹهي معه کاغذات متعلقه اُس کے جو سيد احمد خاں بهادر سي ايس آئي

### The Projected Mohammedan Anglo Oriental College.

We beg to publish here for general information a letter relating to the proposed Mohammedan Anglo Oriental College, from the Government, N. W. Provinces, to the Director, D. P. I., N. W. P., a copy of which has been forwarded to the Secretary to the Committee for the better diffusion and advancement of learning among the Mohammedans of India.

The Mohammedan community will doubtless peruse this letter with extreme pleasure, containing as it does a promise, should the project succeed, of Government aid under the grant-in-aid Rules.

That the project should succeed ought to be the earnest desire of every right minded Mohammedan, and it is earnestly hoped that all will come forward with donations according to their means. If they will only reflect that it requires but a very small sum from each individual to establish the proposed College, we feel sure that they will all respond heartily to the Committee's appeal for aid.

Our Government deserves the most hearty thanks of all followers of Islam for the interest which it shows in their welfare, and for its readiness to promote the establishment of a College intended as it is for the special benefit of the Mohammedans.

COPY.

No. 2394 A of 1872.

From,

The Secretary to the Govt. of the N. W. Provinces.

To

The Director of Public Instruction, N. W. Provinces.

Dated Nynee Tal, the 1st of July 1872.

General Department, N. W. P.

Sir,

I am directed to forward, for any remarks you may wish to offer, the accompanying letter dated 14th June, with enclosures, from Syed Ahmed Khan Baha-

door, C. S. I., Secretary to the Select Committee for the better diffusion and advancement of learning among Mohammedans of India.

2. I am to observe that the Lieutenant-Governor will be prepared to take copies of the Pamphlet for distribution among the Educational Officers and Educational Committees in these Provinces.

3. I am to add that should the Society's efforts be successful in effecting the establishment of a Mohammedan College, on the projected footing, that is of imparting a liberal secular education, in addition to a religious education, the aid of Government could best be afforded in respect of the former on the basis of the grant-in-aid Rules.

I have, &c.,

(Sd.) C. A. ELLIOTT,

Secretary to the Government of the N. W. Provinces.

**No. 2395 of 1872.**

GENERAL DEPARTMENT OF THE N. W. P.

Dated Nynee Tal the 1st July, 1872.

ORDER.

Ordered that a copy of the foregoing be forwarded to the Secretary to the Select Committee for information in reply to his letter of 14th June with the remark that a copy of the Committee's Report, Rules, &c., has been forwarded to the Supreme Government as desired.

(Sd.) J. LLOYD,

For Secretary to the Govt. of the N. W. Provinces.

سکرتری سلیکٹ کمیٹی خواستگار ترقی تعلیم مسلمانان ہندوستان نے ارسال کی ہی اس غرض سے بھیجتا ہوں کہ اگر آپ اُس کی نسبت کچھہ کیفیت لکھنی چاہیں تو لکھیں *

دفعہ ۲ یہہ بات بھی آپ کو واضح رہے کہ جناب نواب لفٹننٹ گورنر بہادر رپورٹ سلیکٹ کمیٹی کی کتابیں جس کا ذکر اُس چٹھی میں ہی اس مقصد سے لیویں گے کہ اِن ممالک کے سررشتہ تعلیم کے افسروں اور تعلیم کی کمیٹیوں کو تقسیم کی جاویں *

دفعہ ۳ مجھے اس بات کے لکھنے کی بھی اجازت ہی کہ اگر کمیٹی کی کوششوں سے وہ کالج قایم ہو جاوے جس کی تجویز ہو رہی ہی اور جس میں کہ عام دنیاوی علوم بشمول مذہبی علوم کے پڑھائے جاوینگے تو گورنمنٹ بھی بخوبی عام دنیاوی علوم کی تعلیم کے لیئے بموجب قواعد "گرینٹ ان ایڈ" کے اس مدرسہ کو مدد دیگی *

دستخط سی اے ایلیٹ

سکرتری گورنمنٹ ممالک مغربی و شمالی

---

**نمبر ۲۳۹۵**

حرف الف بابت سنہ ۱۸۷۲ ع

جنرل ڈپارٹمنٹ ممالک مغربی و شمالی

مقام نینی تال — مورخہ یکم جولائی سنہ ۱۸۷۲ ع

حکم ہوا کہ اس چٹھی کی ایک نقل سکرتری سلیکٹ کمیٹی کے پاس اطلاعاً اور نیز بجواب اُن کی چٹھی مورخہ ۱۴ جون کے بھیجی جاوے اور یہہ بھی اطلاع دی جاوے کہ کمیٹی کی رپورٹ اور قواعد وغیرہ کی ایک پرت اُن کی درخواست کے بموجب سوپریم گورنمنٹ میں بھی ارسال کی گئی *

دستخط جے لائیل

از طرف سکرتری گورنمنٹ ممالک مغربی وشمالی

---

نمبر ۸۹

## خط

## نوشتہ سید احمد

بنام

## مولوی سید مہدیعلی صاحب سلمہ‌اللہ تعالی

پیارے مہدی — افسوس آپنے مجھکو بہت انتظار میں رکھا اور میرے خط کا جو ۱۵ ربیع‌الثانی کے تہذیب‌الاخلاق میں چھپا کچھہ جواب ندیا — یہہ نہ کہا کہ میں خطاب کے لایق نہ تھا یا میرا خط لاجواب تھا *

میرے پیارے مہدی میں آپ کو ہمیشہ کہا کرتا ہوں کہ جو خراب اثر مشرقی طریقہ تعلیم کا انسان کے دل اور طبیعت پر ہوتا ہی اُس سے آپ کبھی ایمن نرہیں آپ سمجھتے ہیں کہ نبی آخرالزماں صلعم کو امی محض رکھنے میں کیا حکمت تھی — یہی حکمت تھی کہ نیچرل فیض جو اندرونی چشموں کا جاری رہتا ہی اُس کو کوئی

بیرونی چیز مزاحم نہو اور جو کچھہ باہر نکلے خالص بے میل ہو پس اب ہمیشہ نیچر کے سرچشمہ کے جاری رکھنے پر متوجہہ رہا کریں اور جس علم کی نسبت یہہ کہا گیا ہی کہ العلم حجاب الاکبر اُس کے پیرو ہرگز نہوویں *

مجہے یقین ہی کہ اب آپکا دل یہہ بات کہتا ہوگا کہ لفظ شیطان سے اگر کوئی وجود خارج من الانسان مراد لی جاوے تو ضرور قران مجید کو نعوذ باللہ غلط یا خلاف واقع ماننا پڑیگا کیونکہ حقیقت میں کوئی وجود خارجی مغوی للانسان موجود نہیں ہی *

اور یقینی آپکا دل اسبات پر بہی گواہی دیتا ہوگا کہ شیطان کے وجود خارجی ہونیکا کوئی ثبوت موجود نہیں ہی جو لوگ اُس کے قایل ہوئے ہیں اُنہوں نے خود اپنی ہی صورت آئینہ میں دیکھی ہی *

اور یقینی آپ کا دل اسبات کی بہی تصدیق کرتا ہوگا کہ جو لوگ شیطان کے وجود خارجی کا دعوی کرتے ہیں اُس کا اثبات اُنہی کے ذمہ ہی اور اُن لوگوں کی دلیلوں کو جو اُس کے وجود خارجی سے منکر ہیں ناقص کہدینا اور اُن سے مخالفت کرنا اور اُن کی سمجہہ اور فہم پر افسوس کرنا کافی نہیں ہی *

اور میں یقین کرتا ہوں کہ آپنے جو یہہ الفاظ ارقام فرمائے ہیں کہ " وجود جسمانی سے شیطان کے انکار کرنا کفر نہیں ہی گو بڑی غلطی اور نادانی ہی " اب آپکو اس تحریر سے نہایت افسوس ہوا ہوگا پس ہمیشہ ایسی بات کہا کرو اور کیا کرو کہ جس کے بعد افسوس نہو *

اب یہہ دوسرا خط میں آپکو آدم کے قصہ کی نسبت لکھتا ہوں ممکن نہیں ہی کہ جو کچھہ قران مجید میں لکھا ہی اُس سے بیان حال کے سوا اور کچھہ مراد لیجاسکے یا سمجہی جاسکے *

پہلی بسم اللہ قران مجید میں لفظ قال کا بہ نسبت خدا اور فرشتوں اور شیطان کے آیا ہی کوئی شخص نہیں کہہ سکتا کہ ان تینوں جگہہ لفظ قال کا اپنے حقیقی معنوں میں مستعمل ہی کیونکہ کوئی شخص خدا کے قول کو مثل اقوال انسان مرکب صوت والفاظ سے یقین نہیں کرسکتا اور غالبا اقوال فرشتگان و شیطان کے بہی اس قسم کے نہونگے پس اب لفظ قال سے کوئی اور معنی مراد لو بمجبور ترک کرنے معنی حقیقی کے جو کچھہ کہ آدم و شیطان اور فرشتوں کی نسبت بیان ہوا ہی وہ قصہ اور حکایت نہیں رہنے کی بلکہ صرف حال رہ جاویگا — وماھو الا ماالہمنی ربی *

پہر لفظ شجر کا قران مجید میں موجود ہی کیا حقیقت میں وہ ایسا ہی درخت تہا جیسا آلو مالی اور کلو کسان بویا کرتا ہی اور جیسیکہ حقیقی معنی لفظ شجر کے ہمارے خیال میں آتے ہیں — غالبا اسکا تو آپ اقرار نکرینگے بلکہ کوئی اور مراد شجر سے لوگے پس جہاں آپ نے لفظ شجر سے اُس کے حقیقی معنی یا آلو اور کلو کا بویا ہوا درخت مراد نہ لیئے تو صرف وہ ایک تمثیل رہ جاویگی — وماھو الا ماالہمنی ربی *

کیا سچ مچ آپ یہہ یقین کرتے ہیں کہ لفظ فبدت لہما سوأتہما سے حقیقت میں یہی مراد ہی کہ نعوذ باللہ حضرت آدم کی وہ چیز گول گول و لنبی لنبی دیکہائی دینے لگی تہی کیا حقیقت میں اُس سے حضرت حوا کی شرمگاہ مراد ہی اگر ان الفاظ کو آپ اپنے حقیقی معنوں میں مستعمل سمجہتے ہیں تو کسقدر رنج اور غم کی بات ہی کہ آپ سا آدمی جو مہدی ھذا الزماں ہو مفسروں اور ترجمہ نویسوں کی ایسی بلادت کی پیروی کرے کیا لفظ " سوءۃ " کے اور معنی عرب کی زبان میں نہیں † ہیں اور کیا یہہ لفظ اور معنوں میں مستعمل نہیں ہوتا ہی اسی سورۃ میں اور انہی لفظوں کے بعد خدا تعالی فرماتا ہی یا بنی آدم قد انزلنا علیکم لباسا یواری سوأتکم وریشا ولباس التقوی ذالک خیر ذلک من ایات اللہ لعلہم یذکرون یا بنی آدم لایفتننکم الشیطان کما اخرج ابویکم من الجنۃ ینزع عنہما لباسہما ‡ لیریہما سوأتہما § انہ یراکم ھو و قبیلہ من حیث لاترونہم انا جعلنا الشیاطین اولیاء للذین لایومنون یعنی اللہ تعالی سورۃ اعراف میں فرماتا ہی کہ " اے آدم کے بچوں تمکو شیطان نہ بہکاوے جس طرح کہ تمہارے ماں باپ کو بہشت میں سے ( بہکاکر ) نکالا چہین لیا اُن سے اُنکا لباس ( یعنی لباس تقوی ) تاکہ دکہاوے اُنکو اُنکی برائیاں بے شک وہ اور اُسکا کنبہ تمکو دیکہتا ہی اسطرح پر کہ تم اُنکو نہیں دیکہتے بے شک ہمنے شیطانوں کو اُن لوگوں کا مربی کیا ہی جو ایمان نہیں لائے " *

پس ان تمام آیتوں کو ملاؤ اور غور کرو کہ یہہ سب تشبیہہ واستعارہ ہی ان سے معنی حقیقی مراد نہیں ہیں جیساکہ اور علماء نے بہی تسلیم کیا ہی پس اب تمثیل ہونے میں کیا باقی رہ گیا وماھو الا ماالہمنی ربی *

بہائی مہدی براے خدا آپ ذرا انصاف کریں کہ قران مجید کے یہہ معنی لینے کہ جب آدم و حوا نے گیہوں کے درخت کا پہل کہا لیا تو اُن کے اعضاء مخصوصہ دکہائی دینے لگے قران مجید کی خوبی اور

† فی القاموس السوءۃ الفرج والفاحشۃ والخلۃ القبیحۃ
فی التفسیر الکبیر بدو العورۃ کنایۃ عن سقوط الحرمۃ وزوال الجاہ والمعنی ان غرضہ من القاء تلک الوسوسۃ الی آدم زوال حرمتہ وذھاب منصبہ — الخ

‡ ای لباس تقویہما بدلیل قولہ تعالی و لباس التقوی ذالک خیر

§ ای الخلۃ القبیحۃ التی کانت مستورا فیہما

اُس کے ادب اور اُس کے حکمت سے بھرے ہوئے ہونے پر یقین کرتا هی یا یہہ معني لیئے که اُس قوة کي ترغیب نے ظاهر کردیا که انسان میں خدا کي نافرماني کرنے کي برائي هی قران کي بزرگي اور اُس کي عزت اور اُس کا حکمت و معرفت سے بھرا ہوا ہونا یقین کرتا هی — اگر پہلے هي معني سچ هوں تو مجبوري سے کہنا پڑیگا که " سخن فهمي عالم بالا معلوم شد " حضرت کو پھکڑ بولنے بھي نہیں آتے چه جائے خدائي کہا گیہوں کھانا اور کہا اعضاے مخصوصه کا دکھائي دینا — نعوذ با الله منها *

خدا کي عظمت و شان کو خیال کرو اور پھر قصه آدم کو دیکھو اور کھو که تمھارا دل یقین کرتا هی که خدا میں اور فرشتوں میں ایسي تکرار اور مناظرہ ہوا هو جیسا که الفاظ ظاهري سے سمجھا جاتا هی پس اگر اُن الفاظ کے وهي معني هوں تو خدا میں اور فرشتوں میں خدائي اور بندگي کاهیکو هوئي بھٹیاروں کي تو تو میں میں هوئي — اگر یہه سچ هو تو همکو اپنے نوکروں کي بھي شکایت نہیں رهنے کي کیونکه خدا کے نوکر همارے نوکروں سے بھي زیادہ بُرے هیں *

اِس تمام قصه سے اگر وهي ظاهري معني مراد هوں تو خدا کے علو مرتبه اور تقدس اور تنزیه میں بٹا لگتا هی پس اُسي اصول سے جو آپ نے قایم کیا هی که ایسي حالت میں عدول معني حقیقي سے ضرور هی یہه تمام قصه تمثیلي رہ جاتا هی نه اصلي — و ما هو الا ما الهمني ربي *

اور اگر آپ نے اِس بات کا یقین کرلیا هی که ( اور میں یقین کرتا هوں که یقین کر لیا هی ) شیطان کا کوئي وجود خارج من الانسان نہیں هی تو تو سرگذشت آدم کي تمثیلي اور بیان حال هونے میں کچھه کلام هي نرهیگا — و ما هو الا ما الهمني ربي *

آپ کي تحریر میں ایک جگهه لکھا هی که " قران مجید میں جنت اور آدم اور درخت کے کھانے اور ملایکه کے سجدہ کرنے وغیرہ کا ذکر هی مگر اُن کي کچھه زیادہ تر حقیقت خدا نے نہیں بتائي که وہ درخت کیا تھا اور کھانے سے کیا مراد هی " اور پھر اُسکے بعد ارقام فرماتے هو که " اگر ایسي تاویل نصوص صریحه کي کیجاوے تو بالکل اعتبار ظاهر شریعت سے اُٹھه جاوے " بھائي یہاں ذرا انصاف کرو که خود هي لکھتے هو که ان چیزوں کي کچھه زیادہ تر حقیقت خدا نے نہیں بتائي اور پھر اُن کو نصوص صریحه کہتے هو جب اُن کي حقیقت هي نہیں بتائي تو وہ نصوص صریحه کیونکر هوئیں فتدبر *

خداے تعالی نے قران مجید تمام انسانوں کے لیئے نازل کیا هی جنمیں هر درجه علم و عقل و فہم کے لوگ شامل هیں اور معجزہ قران یہه هی که مضامین دقیقه اور مسایل حکمیه نیچریه ایسے لفظوں میں بیان کیئے هیں که هر درجه کے لوگوں کو یکسان نتیجه اور یکسان روحاني تربیت حاصل هوتي هی *

اس کي تصدیق سرگذشت آدم سے بخوبي حاصل هی اِنسان کا نیچر جن قوتوں سے بنا هی اور جو جو قوتیں بھلائي اور برائي کي اُس میں رکھي هیں اور جسطرح که وہ اُن قوتوں پر قادر هی اور جسطرح که وہ اُن قوتوں کے سبب سے مجبور هی اُن کا بیان کرنا اور هر درجه کے لوگوں کو یکسان نتیجه روحاني تربیت کا پہنچانا ایسا مشکل کام تھا جو اِنسان کي طاقت سے باهر تھا یہه خداهي کا کام تھا که اُس نے اُس کو ایسے لفظوں میں بیان کیا هی که اگر عام آدمي یہه سمجھه لیں که انسان ایک وجود هی اور شیطان ایک وجود علحدہ هی جو همکو نہیں دکھائي دیتا پر همکو وہ دیکھتا هی اور همکو اس طرح چپکے سے بہکا دیتا هی که هم نہیں جانتے اور همکو گناهوں میں پھنسا دیتا هی پس همکو چاهیئے که ایک لبني تسبیح مثل شیطان کي دم کے لیکر لاحول پڑھتے رهیں اور دل کو اُس کے پھندے میں نه آنے دیں بلکه خدا کي فرمانبرداري اور عبادت میں مصروف رهیں تو اِس سمجھه سے بھي وهي نتیجه اور روحاني تربیت حاصل هوگي جسطرح که ایک دانا نیچرل اسٹ اُس کي حقیقت کو خیال کرے اور سمجھے که وہ سب انسان کے نیچر کا بیان هی جو تمثیلي لفظوں میں اِنسان کے نیچر کي زبان حال سے بیان هوا هی پس اِس طرح سے بیان کرنا ایک بہت بڑا معجزہ قران مجید کا هی مگر کسقدر افسوس کي بات هی که آپ نے اس کو بدعت لکھا هی اگر حقیقت اسلام اور اسرار دین بدعت هی تو معلوم نہیں که هدایت کیا هوگي *

آپ خیال کیجیئے که علماء سابقین اسلام کا یہه طریقه رها هی که وہ اس قسم کے مطالب کا بیان کمتر کرتے تھے کچھه تو اُنکو بسبب شدت اتقا اور خوف معصیت کے یہه وهم هوتا تھا که جو کچھه حقیقت هم سمجھے هیں شاید وہ حقیقت نهو اور خدا کي مراد وہ نهو اور اُس کے بیان سے هم گنہگار هوں اور کچھه اُنکو یہه خیال تھا که اُن باتوں کي حقیقت بیان کرنے کي کچھه ضرورت نہیں هی کم علم اور جاهل جو بکثرت هیں وہ اُنهي لفظوں سے کافي روحاني تربیت حاصل کرتے هیں اور جو عالم هیں جیسے امام حجةالاسلام غزالي وغیرہ وہ خود اُنکي حقیقت جانتے هیں اور کافي روحاني تربیت پاتے هیں ان خیالات سے اُنهوں نے اُنهي الفاظ کو بیان کردینا مناسب سمجھا جو قران مجید میں تھے اور اُنکي مراد کي نسبت کہدیا که خدا کو معلوم هی هم تو کلام خدا پر ایمان لائے هیں اور جو اُسکي حقیقت خدا کے علم میں هو وهي همارا ایمان هی *

مگر اُنکا زمانه ايسا تها كه لاادري كهكر اُنكا پيچها چهوٹ گيا مگر همارا زمانه ايسا نهيں هى تمام علوم گو هم ميں نه سهي مگر دوسري قوموں ميں بدرجه اعلى پهونچ گئے اور پهونچتے جاتے هيں حقايق اشياء روز بروز واضح هوتي جاتي هيں اور جهاں تک بغير كسي شک كے معلوم هوگئي هيں وه درجه يقين پر پهونچ گئي هيں پس اس زمانه ميں كسي بات كے مدعي كو دعوى كرنا اور پهر لاادري كهديتا كافي نهيں ايسا كرنا خود اپني هنسي اُڑوانا هى بلكه هر بات كا ثبوت اور كافي تسلي بخش بيان چاهيئے اِس ليئے جو لوگ دعوى اسلام كرتے هيں اُنكا كسي مسئله اسلامي كي نسبت لاادري كهنا خود اپني حماقت ظاهر كرنا هى پس اس زمانه ميں ضرور هى كه دهوكه كي ٹٹي كو اُٹها ڈالا جاوے اور تمام مسائل اسلام كي حقيقت علانيه بيان كي جاوے تاكه اُسكي روشني آفتاب كي طرح چمكے اور اسرار دين سب كو معلوم هوں اور لوگ يوں كهنے لگيں —

سر خدا كه عارف و عابد بكس نگفت
در حيرتم كه باده فروش از كجا شنيد

ايک خط جناب مولوي عبيدالله صاحب عبيدي كا اسي قصه آدم كي نسبت ميرے پاس آيا هى اُسكي نقل آپ كے ملاحظه كے ليئے اسميں شامل هى *

اب كسي فرصت كے وقت تيسرا خط آپ كو عيسائيوں كے گردن مروڑي مرغي كي نسبت لكهونگا اور اُميد هى كه آپ مثل ان دونوں خطوں كے اُسكو بهي منصفانه اور محققانه تصور فرماوينگے *

خدا آپ كو خوش ركهے اور اپنا محبوب گو كه هم رشک كيا كريں والسلام *

تمهارا تابعدار
سيد احمد

از بنارس ۶ جولائي سنه ۱۸۷۲ ع

## نقل خط

### جناب مولوي عبيد الله صاحب عبيدي
بنام
سيد احمد

۲۸ جون سنه ۱۸۷۲ ع هوگلي كالج — چنچڑه

پس از فراوان نيايش هاے چاكرانه عرض يهه هى * * *
حضور كي تحرير درمادة آدم كو ميں نے بڑي دلدهي سے پڑها سبحان الله حق يهه هى كه اصل اسرار دين كو آپ هي نے سمجها هى دين ميں بهت سي باتيں مرموز هيں بطور تشبيهات كے بيان هوئي هيں حمقا جو متقشرين و متقشفين ميں سے هيں اُسكو معني ظاهري پر حمل كركے مورد اعتراضات و شبهات بناتے هيں در حقيقت دشمن دين رهي هيں اسرار دين كے سمجهنے والے بهت كم هيں بيت

انكس است اهل بشارت كه اشارت داند
نكته هاهست بسے محرم اسرار كجا است

چنانچه حديثوں ميں هى كه بهشت كے داروغه كا نام رضوان هى — عوام سمجهتے هيں كه ايک شخص هى جو دروازه جنت كا دربان هى اُن سے پوچها چاهيئے كه كيا بهشت ايسي جگهه هى كه جهاں باهر كے لوگوں كے گهس جانے كا احتمال هى اس ليئے دربان ركها گيا هى كه غير كو گهس جانے سے روكے حقيقت يهه هى كه رضوان كے معني خوشنودي خدا كے هيں خوشنودي خدا كو بلا شبهه دربان كهه سكتے هيں كيونكه بدون اجازت خوشنودي خدا كسي كا مجال نهيں كه بهشت ميں جاے ميرے دل ميں بهي يهه برابر گذرتا تها كه آدم كے قصه ميں سجود ملائكه سے قواے ملكيه كا انسان كے تابع هوجانا مراد هى — اس قواے ملكيه كے انسان كے تابع هوجانے سے حضرت انسان كا تمام حيوانات پر شرف ثابت هوا هى اور بلا شبهه شيطان سے قوت حيوانيه يعني قواے بهيمي و سبعي مراد هى جو مبداء شهوت اور غضب كا هى جنكا منشاء يعني محل تولد نار يعني حرارت هى پس ابليس كا نار سے پيدا هونا نهايت سچ هى خلاصه آپ كي تحرير ايسي هوئي هى كه كسي نے آج تک نهيں لكهي خدا آپ كي بقا كو ممتد كرے تاكه اسلام اور مسلمان آپ كے مساعي سے منتفع هوتے رهيں — سچ تو هى هر زمانه ميں الله تعالى ايک بڑے شخص كو واسطے اصلاح اُس زمانه كے قبائح كي پيدا كرتا هى ايسے شخص كو انگريزي زبان ميں ريفارمر كهتے هيں عاليجناب مولانا مهدي علي صاحب سے ملاقات جسماني نهيں مگر اُنكي تحريروں سے معلوم هوتا هى كه نهايت صاحب طبع اور اهل دل هيں — ايک حماقت شعار نے * * * اپنے حمق و جهل سے مضامين مندرجه تهذيب الخلاق كا رد لكهنا شروع كيا هى نهايت مهمل اور لچر باتيں ديكهيں — اسكي وهي مثال هى چهوٹا منهه بڑي بات — حضور ان سب لغويات كي طرف التفات نفرماكر اپنے وظيفه مفروضه ميں جو اصلاح قبائح دين و احوال تمدني و قومي مسلمانوں كي هى مشغول رهيں — يريدون ان يطفئوا نورالله بافواههم و الله يتم نوره و لوكره المشركون — آپ نے جو تعليم مسلمانوں كے ليئے منصوبے ٹهوراے هيں نهايت مفيد هيں خدا آپ كو قوت اور مسلمانان هند كو همت دے *

بندة شما
عبيد الله عبيدي

نمبر ۹۰

# اسپیچ

## مولوي سید مهدي علي صاحب

### بمقام هائي اسکول مرزا پور

مدرسة مرزا پور میں تاریخ ۲۳ مئي کو بنظر تقسیم سالانة انعام کے جلسة هوا اور اکثر رئیس اور حاکم تشریف لائے اول هیڈ ماسٹر صاحب نے انگریزي میں پهر دوسرے ماسٹر نے اُردو میں رپورٹ سنائي بعد اُس کے جناب رابرٹسن صاحب کلکٹر مرزا پور نے انگریزي زبان میں ایک مختصر اسپیچ کرکے یهه فرمایا که اب میرے دوست مولوي مهدي علي صاحب کچهه تقریر کرینگے اور اُردو زبان میں آپ لوگوں سے کچهه کهینگے بعد اُس کے مولوي مهدي علي صاحب نے کهڑے هوکر زباني یهه تقریر کي *

اے حاضرین جلسة — جو رپورٹ حالات مدرسة کي ابهي هیڈ ماسٹر صاحب نے انگریزي میں اور بابو صاحب نے اُردو میں سنائي اس سے آپ کو طلبة کي تعداد اُن کي تعلیم کے درجے اور اُس کے نتیجے معلوم هو گئے اب اُس کا اعادہ بیفائدہ هی مگر میں اپنے اُوپر ضرور سمجهتا هوں که جو فرق اس مدرسة کي حالت میں به نسبت سابق کے هوا هی اُسے کچهه تهوڑا سا بیان کروں *

سنة ۱۸۶۷ ع میں میںنے اس مدرسة کو دیکها اور چند مرتبة عربي فارسي اُردو درجوں کا امتحان لیا اور انگریزي طلبة کي استعداد و لیاقت کي کیفیت اَوْر ممتحنین سے سنی اُس زمانة میں اس مدرسة کي تعلیم کي یهه کیفیت تهي که رؤساء شهر اپنے لڑکوں کو مشن اسکول میں بهیجنا پسند کرتے تهے اور بوجهه ناقص هونے تعلیم کے اور بے انتظامي مدرسة کے یهاں داخل کرانا منظور نه کرتے تهے مگر جب سے گارڈن صاحب ماسٹر مقرر هوئے اُن کي لیاقت اور محنت و توجهة خصوصاً اُن کي خوش اخلاقي اور تهذیب کي وجهة سے صورت مدرسة کي بدل گئي طلبة بهي بڑه گئے استعداد میں بهي اُن کي ترقي هوئي اب رئیسان شهر اپنے وارثوں کو اسي مدرسة میں بهیجتے هیں اور یهاں کي تعلیم کو پسند کرتے هیں اور گارڈن صاحب کے شکر گذار هیں عربي درجة میں بهي اچهي ترقي هوئي مولوي معین الدین صاحب کي برکت سے چند طالب علموں کے سر پر فضیلت کي پگڑي بهي بندہ گئي بلا شبهة مولانا صاحب بڑے مفسر بڑے محدث بڑے عالم اور جامع معقول و منقول هیں دور دور سے لوگ اُن سے پڑهنے آتے هیں جسقدر اُنهوں نے محنت کي هی اُس قدر تنخواہ نهیں پاتي جس قدر اُنهوں نے علوم کي تعلیم کي گو اُن علوم کي نسبت میري رائے کیسي هي هو اُن کي محنت اور تعلیم میں ذرا شک نهیں *

یهه چند فقرے کهه کر ڈپٹي صاحب عربي کے طلبة کي طرف متوجهة هوئے اور اُن سے مخاطب هوکر یهه تقریر کي *

اے میرے هم قوم اور هم مذهب طالب علموں تم ذرا میري باتوں کو غور سے سنو اور انصاف اور دانشمندي سے اُسے سوچو که میں تمهاري بهلائي کے لیئے کیا کهتا هوں *

اگرچه میں نهایت خوش هوں که تم اپنے قدیم علوم کي تعلیم پر متوجهة هو اور ایک نهایت دل پر اثر کرنے والے شوق سے اُسکي تحصیل کرتے هو اور تم میں سے چند طلبة نے کامیابی بهي پائي اور فضیلت کے خطاب پا لینے سے اپني عزت حاصل کي مگر حقیقت میں یهه تعلیم نا کافي هی اور جو نتیجة علم کا هی وہ اس سے حاصل نهیں کیونکه تمنے دو قسم کے علم حاصل کیئے ایک منقول دوسرے معقول پهلي تعلیم نے تمکو تقلید میں کامل کیا دوسري نے چند غلط اور بے اصل اوهام کو معقولات صحیحة کي صورت میں تمهارے دل پر نقش کیا نه اُس سے جیسا که چاهیئے تمهارے دین کو فائدہ هوا نه اُسمیں تمهاري عقل کو ترقي هوئي مذهبي تعلیم سے غرض صرف یهه هی که وہ باتیں جو خدا نے اپنے سچے رسول کي معرفت بذریعة وحي کے بتائیں اُس کي روشني همارے دل پر پڑے اور هم اُن کي حقیقت سے واقف هوں اور اُن کي حقیقت اور سچائي همارے دل پر اپنا ایسا اثر کرے که نه تقلیداً بلکه تحقیقاً هم اُن کو تسلیم کریں مگر جو تعلیم تمنے پائي اُس نے یهه فائدہ نهیں پهونچایا نه تم اُس کي حقیقت سے واقف هوئے نه بے واسطة اُس نور کي شعاعیں تمهارے دل پر پهونچیں تمهاري مذهبي تحقیقات اُن لوگوں کے قولوں پر ختم هوگئي جو مثل تمهارے غیر معصوم تهے اور جن کي رائے میں تمهاري طرح خطا و صواب دونوں کا احتمال تها افسوس که تمنے اصل چشمة سے پاني نهیں پیا جو نهایت شیریں اور صاف اور موتي کي طرح چمکتا هی بلکه اُس حوض کو اصل چشمة خیال کیا جو بیرو بضاعۃ کي طرح گندہ هو رها هی تم نے اپنے دیني عقائد اور مذهبی اقوال کو خدا کي کتاب سے خود تحقیق نه کیا بلکه لوگوں کي رایوں اور قولوں اور خیالوں هي پر اپنے معتقدات کي بنیاد قایم کي تم نے اپنے فقهي مسائل اور شرعي احکام کو سچي باتوں سے رسول کي خود دریافت نهیں کیا بلکه جو لوگ لکهه گئے اور کهه گئے اُسي کو منزل من الله سمجها اور پهر افسوس یهه هی که اگر تم جاهل رهتے اور کچهه تعلیم نه پاتے تو تم اس کورانة تقلید میں پڑنے سے معذور هوتے مگر افسوس اور هزار افسوس اس پر هی که تعلیم نے تمکو یهه نتیجة دکهلایا اور علم کے حاصل کرنے سے بجاے تحقیق کے تمنے تقلید کو حق جانا *

یہہ تم نہ خیال کرو کہ معاذاللہ میں مذہبی تعلیم کو برا جانتا ہوں میں کافر ہوں اگر ایسا خیال کروں بلکہ میں ہر مسلمان پر فرض سمجھتا ہوں کہ وہ مذہبی تعلیم پارے اور اپنے دینیات میں کامل واقفیت حاصل کرے لیکن اگر میں متاسف ہوں تو صرف اُس کی طرز و طریق پر کیونکہ جو تقلیدی تعلیم تم حاصل کرتے ہو یہہ حقایق دینی کے ادراک کے لیئے اور مسائل شرعی کی حقیقت پر پہونچنے کے لیئے نہ کافی ہی بلکہ مزاحم ہی انصاف کرو کہ کیا حاصل ہوا تمکو تعلیم سے جبکہ تمہارے خیالات میں بلندی اور تمہاری عقل میں ترقی نہوئی اور تمہارے دل نے اصل مذہب کی روشنی نہ پائی اور کیا فرق ہوا درمیان اُن عامیوں کے جو تمہاری تقلید کرتے ہیں اور درمیان تم عالموں فاضلوں کے جو تم اوروں کے پیچھے چلتے ہو پس اُس تعلیم سے جسنے تمکو کورانہ تقلید میں مبتلا کیا تمہارے مذہب کو کیا فائدہ ہوا *

مگر حقیقت میں یہہ قصور تمہارا نہیں ہی وہ سلسلہ تعلیم کا ایسا ہی کہ جب تک بڑی مضبوطی اور دانشمندی اور ایمانی قوت سے اچھی اچھی تحقیق اُس میں اصلاح نہ کریں اور اُس کے حسن و قبح سے بحث کرکے دوسری راہ نہ بتاویں تب تک تم سوائے اِس کے کہ آنکھہ بند کرکے اُسپر چلو کیا کرسکتے ہو *

خیر مذہبی تعلیم کو چھوڑو اب اپنے معقولی سلسلہ پر نظر کرو اور سوچو کہ تقلید نے اُسے بھی کس ابتر حالت پر پہونچا دیا ہی اور اُس سے کیا نتیجہ تمکو حاصل ہوتا ہی تمہارا علم معقول چند یونانی مسئلوں کے جاننے پر منحصر ہی اور گنی ہوئی باتوں کی واقفیت پر اُس کا مدار ہی حقیقت میں معمولی کتابوں کے چند ورقوں کا اُلٹ پلٹ کرلینا اور طوطی کی طرح اُسی زبان سے کہدینا تمہارے علم کی انتہا ہی اور چند فلسفی باتوں کا جسکی حقیقت پر بھی ہرگز تم نہیں پہونچتے یاد کرلینا تمہارا مبلغ علم ہی حساب میں اگر تمنے خلاصۃالحساب کی ضرب شبکہ سیکھہ لی تم محاسب ہوگئے شرح چغمینی کے دو جزو اگر پڑہ لیئے تو تم رشک بطلمیوس بنگئے مجسطی کے لفظ یاد ہونے سے تم اپنے آپ کو افلاطون جاننے لگے مگر اے میرے عزیزو تم اپنے اُن بھائیوں کو جو اسی مدرسہ میں ابتدائی تعلیم پاتے ہیں دیکھو اور اُنکی باتوں سے اپنے دقایق حایق کو مقابلہ کرو تب تمہیں معلوم ہو کہ تم کس غلطی میں پڑے ہوئے ہو اے طالب علمو ذرا ان لڑکوں سے عناصر کی حقیقت سنو تب اسطقسات اربعہ کی ماہیت جاننے پر خوش ہو ذرا طبیعات کے مسائل کا تجربہ کرکے دیکھو تب میبذی اور صدرہ کی طبیعات پڑہ لینے پر ناز کرو ذرا آسمان و زمین کا کرہ جو اِس وقت تمہارے سامنے رکھا ہی ہاتھہ میں اُٹھاکر اُسکی کیفیت پوچھو پھر اپنے فلکیات پڑہکر اسمان زمین کے قلابے ملاؤ افسوس ہی کہ یہہ سب چیزیں تمہارے سامنے ہیں اور تم اُنکی حقیقت دریافت کرنے کا ارادہ بھی نہیں کرتے اور اُسکی غلطی و صحت پر آگاہ ہونے پر متوجہہ نہیں ہوتے میں کہتا ہوں کہ تم میں جو علوم سے فارغ ہوچکے اور جنہوں نے پگڑی فضیلت کی سر پر باندہ لی اور جنکو جناب سیدنا و اُستادنا نے معقول و منقول کی سند بھی دیدی ذرا میرے ساتھہ اسٹیشن پر چلو اور ایک انجن کو دیکھکر اُس کے چلنے کا سبب بتاؤ شاید تم ویسی ہی باتیں کروگے جیسا کہ وہ دہقان جو اپنا ہل بیل چھوڑ کر اُسے دیکھکر حیرت زدہ ہو اور عامیانہ باتیں کرے نہ تم اُسکی دم سے واقف ہوگے نہ سر سے پھر ذرا تارگھر کے کمرہ میں تشریف لیچلو اور اُس کہربائی قوت کی حقیقت بتاؤ وہاں بھی سوائے اظہار حیرت کے آپ لوگوں سے کچھہ نہ ہوگا پس افسوس کا مقام ہی یا نہیں کہ تمہارے معقولات اور ہندسہ اور ہیئات اور ریاضی اور طبیعیات نے تمکو ایک عامی آدمی کے درجہ سے بھی نہیں بڑھایا اور ذرا بھی کوئی مادہ تحقیق کا نہیں دیا پس آپ کے علم و فضل سے کیا توقع قوم کی ترقی اور علم کی روشنی پھیلنے کی کیجاوے *

اے ہوشیار طالب علمو کیا خدا نے تمکو اَور قوموں کی طرح مادہ تحقیق کا نہیں دیا ہی یا تمہارے دل و دماغ کو ان باتوں کے سمجھنے کے لایق نہیں بنایا میرے نزدیک شاید ساری دنیا میں ہماری ہی وہ قوم ہی کہ جسکے دل و دماغ کے برابر دوسرا نہیں ــــ کیا یہہ وہ قوم نہیں ہی جسنے یونانیوں کے چند مسائل سیکھہ کر اُسے ایسی ترقی دی کہ اگر افلاطون و ارسطو زندہ ہوتے تو وہ بھی قدموں پر گرتے کیا ہم لوگ وہ نہیں ہیں جنکے اجداد نے ساری دنیا کو معقولات کی روشنی سے منور کیا یورپ کا ملک کیا ہماری شاگردی پر کسی زمانہ میں فخر نہ کرتا تھا کیا اب یہہ بڑے بڑے محقق ہمارے اسلاف کے علم و فضل سے فیضیابی کا اقرار نہیں کرتے پس رونے کا مقام ہی کہ ایک ایسی باہمت اور عالی دماغ اور بلند حوصلہ قوم ایسی پست اور ذلیل اور ابتر حالت پر پہونچ جاوے کہ چماروں کے لڑکے کولیوں کے بچے اُنپر ہنسیں اور اُن کے دل و دماغ کو علوم کی تحصیل کے لایق نہ جانیں سچ ہی جو خدا نے فرمایا ہی تلک الایام ندا ولہا بین الناس کیسی قوم کیسی ہوجاوے *

لیکن اس ذلت و ادبار و جہالت کا سبب صرف تمہارا تعصب و تقلید ہی کوئی کہتا ہی کہ انگریزی پڑھنا منع ہی کوئی فرماتا ہی کہ علوم جدیدہ سیکھنا حرام ہی کوئی اس خبط میں مبتلا ہی کہ انگریزی مدرسوں میں تعلیم لینے سے مذہب جاتا رہیگا کوئی اس نشہ میں سرمست ہی کہ تحقیق کرنے اور پرانے خیالات کے چھوڑنے سے خرق اجماع کا الزام ہوگا اگر حقیقت میں تمہارا مذہب ایسا ہی بودا اور ناپائدار ہی اور وہ تمہارے نزدیک ایک طلسم کا کارخانہ ہی تو کب تک

بچاوگے آج نہیں کل کل نہیں پرسوں وہ گرجاویگا اور ان نئے مقتروں جو یہہ بچے سیکھتے جاتے ہیں وہ طلسم درہم برہم ہوجاویگا لر ہمارے نزدیک تو وہ ایک ایسا مضبوط قلعہ ہی جسکی بنیاد بالیہ پہاڑ کی چوٹی پر ہی کہ طوفان نوح سے بھی اُسے صدمہ نہ ونچیگا اور علوم کی تحصیل اور حقایق اشیا کی تحقیق سے اُسکا ر اور چمکیگا *

اے میرے عزیزو ذرا ہارون رشید اور خلفاء عباسیہ کے عہد دولت خیال کرو برامکہ کی علمی مجالسوں کو دیکھو کہ اُنہوں نے علم ترقی اور معقولات کی تحقیق میں کیا کیا کوششیں کیں اور اُنہوں اسی تحقیق کی بدولت اسلام کی کیسی عزت ظاہر کی غزالی اور رازی ر بوعلی اور فارابی اور حسن کیسے کیسے نامور ہوئے کہ جنکا م اب بھی غیر قوم کا کوئی محقق بغیر تعظیم کے نہیں لیتا مگر نسوس ہزار افسوس کہ وہ لوگ مرگئے اُنکی جگہہ ہم پیدا ہوئے
ریفان بادہا خوردند و رفتند * تہی خمخا نہا کردند و رفتند

لیکن اگر تم کہو کہ اب بھی تم اُنکی باتیں جانتے ہو اور اُنہیں ی تحقیقاتوں کو پڑھتے ہو تو یہہ غلطی ہی بہت سی باتوں میں رق ہوگیا بہت سی چیزیں بدل گئیں تحقیقات اعلی درجہ ر پہونچ گئی اکثر چیزوں کی غلطیاں کھل گئیں اس واسطے وہ پنے زمانہ کے خیال کے لحاظ سے محقق تھے مگر اب انکی تحقیقاتوں کے ماننے والے جاہل اور مقلد ٹھرینگے دیکھو بطلمیوس یسا بڑا حکیم تھا مگر ذرا اُسکا جغرافیہ دیکھو اُسنے جو پرانی دنیا کا نقشہ کھینچا تھا اُسے ملاحظہ کرو اور اب کے جغرافیہ اور حال کی زمین کے کرہ سے ملاؤ تو کتنا فرق پاؤ گے کہ اگر اس زمانہ میں کوئی ایسے جغرافیہ کو لکھے تو وہ احمق ٹھرے مگر سب اُس نامور حکیم کی اُس تحقیقات کو اُس کی عالی دماغی کا نتیجہ سمجھتے ہیں پس تم جو اس خیال میں مبتلا ہو کہ علم اگلوں پر تمام ہوگیا ساری تحقیقاتیں پرانے لوگ کرگئے اب اُنکا جاننا ہی منتہاے علم ہی یہہ نادانی ہی اس لیئے ذرا تم ان عامیانہ خیالات کو چھوڑو اور اپنی قوم کی جسکے ڈوبنے میں کچھہ باقی نہیں رہا دستگیری کرو نہ کہ اور اُسکے غرق کرنے کی تدبیر کرو *

بھلا انصاف سے اسکا جواب دو کہ تم عالم بھی ہوگئے فقیہہ بھی بن گئے صدرہ شمس بازغہ پڑہ کر جامع معقول بھی ٹھرچکے مگر اب تم خود کیا کروگے اور مدرسہ سے نکلنے کے بعد اپنی قوم کی کیا بھلائی کروگے میرے نزدیک تمہارا معقول تو اس کام کا بھی نہیں کہ کسی علمی جلسہ میں بیٹھکر بات سمجھنے کی بھی لیاقت اُس سے حاصل ہو جہ جاے کسی صنعت و ہنر کے ایجاد کرنے کی توقع ہو یا کسی نئی تحقیقات کرنے کی اُمید ہو ہاں اُسکا یہہ نتیجہ ہوسکتا ہی کہ جب تم اپنے مشرب کے چند تو عمر آدمی بیٹھو تو اُن کتابوں کے حواشی اور شرحوں اور زوائد لفظوں سے بحث کرکے چند ساعت اپنی عمر عزیز ضایع کرو رہا تمہارا منقول اُس کا یہہ نتیجہ ہوگا کہ کسی مسجد میں جاکر قصہ گوئی کروگے جھوٹی جھوٹی باتیں دین کی کہکر نہایت ذلت اور مکر کے ساتھہ روٹیاں کھاؤگے دنیا کی برائی دنیاداروں سے نفرت کا وعظ کہکر کونجڑے قصائیوں کے سامنے اپنا دامن پھیلاؤ گے شاذ نادر ایسے لوگ نکلینگے جو سچا توکل کریں اور اپنے دل سے دنیا چھوڑکر دیندار بنیں پس یہہ نتیجہ تو تمہاری ذات کے لیئے ہوا رہی قوم کی بھلائی پس علم اور حکمت اور عقل کی ترقی کی تو تم سے کچھہ اُمید نہیں کیونکہ وہ آلہ ہی تمہارے پاس نہیں جس سے وہ کام ہو ہاں دین کی ترقی کا تم خیال کرسکتے ہو مگر میرے نزدیک سواے اسکے کہ تعصب اور جہالت اور تقلید کی ترقی ہو تمہاری ذات سے اور کچھہ اُمید نہیں چند جہلا میں بیٹھہ کر شیخی کی باتیں کروگے اُن کے دلوں میں جو تعصب اور تقلید کی آگ ہی اُسے اور مشتعل کروگے نہ اخلاق میں تہذیب نہ عادات میں اصلاح نہ معاشرت کے طریقوں کی درستی نہ چال چلن میں شایستگی کی تم سے توقع ہی نہ غلط خیالات اور نہ بیہودہ اوہام کے دور کرنیکی تم سے اُمید ہی کیونکہ تمنے خود ہی ایسی تعلیم نہیں پائی دوسروں کو تم کیا تعلیم کروگے *

پس اے میرے بھائیو جبتک کہ تم تعصب و تقلید نہ چھوڑوگے اور علوم جدیدہ کی تحصیل پر متوجہہ نہوگے تب تک تمہارا علم اور تمہارا جہل یکساں ہی *

مینے تمہاری بہت سامع خراشی کی اور شاید تم میں سے بعض کو نہایت غصہ دلایا مگر الحق مر حق کہنے نے مجھے اس کہنے پر امادہ کیا اگر یہہ حالت تمہاری نہوتی تو ہم سے ادنی درجہ کے آدمیوں کو ایسی بڑی باتوں کی زبان سے نکالنے پر کب جرات ہوتی

خير خدا رحم کرے اور ھماري قوم کے ليئے بھي ترقي علم و دولت کي راہ کھولي *

نمبر ۱۱

## غلطي

ابطال غلامي کا آرٹيکل جو تہذيب الاخلاق کے متعدد پرچوں ميں چھپا ھی اور جسکا نام " تبرئة الاسلام عن شين الامة و الغلام " ھی اُس آرٹيکل ميں ايک بڑي غلطي ھم سے ھوگئي ھی *

يعني اُسکے باب ھشتم ميں بذيل بيان ازدواج مطہرات کے ھمنے ايک حديث صحيح مسلم سے نسبت حضرت جويرية کے نقل کي ھی افسوس ھی کہ جس کتاب سے ھمنے اُس حديث کو نقل کيا اُسميں غلطي تھي يعني بجاے اس لفظ کے " فاخبر فاطمة بجارت وھي جويرية" يہہ غلط لفظ لکھے " فاخبر فاطمة فجارت ھي و جويرية " افسوس ھی کہ ھم نے اپني جہالت سے اُسي غلط عبارت کي پيروي کي اُسي کو نقل کيا اور اُسي کو بطور ايک اختلاف کے لکھديا پس ھم اس خطا کا اور اپني جہالت کا اقرار کرتے ھيں اور ناظرين تہذيب الاخلاق سے اُميد کرتے ھيں کہ پرچہ مطبوعہ يکم شوال سنہ ۱۲۸۸ ھجري کے صفحہ ۱۵۶ کے کالم اول کي سطر اول لفظ صحيح مسلم سے پانچويں سطر کے لفظ ھوسکتا ھی تک اور سولھويں سطر سے اخير کالم تک جو عبارت لکھي ھی اُسکو کاٹ ديں *

اب ھم اپنے شفيق مولوي علي بخش خاں صاحب سب آرڈنيٹ جج گورکھپور کا شکر ادا کرتے ھيں جنکے فرمانے سے ھم اس غلطي سے متنبہ ھوئے *

راقــــــــم
سيد احمد

## اشتہار

واضح ھو کہ کميٹي خواستگار ترقي تعليم مسلمانان ھندوستان نے يہہ تجويز کي ھی کہ خاص واسطے تعليم مسلمانوں کے شمال مغربي اضلاع ميں چندہ جمع کرکر ايک بہت بڑا مدرسة العلوم قايم کرے جس ميں ديني اور دنيوي تمام قسم کے علوم کي مسلمانوں کو تعليم ھو *

مگر اسبات کي تجويز کرني ھی کہ کس شہر ميں اُس مدرسہ کا قايم ھونا مناسب ھی اور ارادہ ھی کہ اُس مدرسہ کے مقام کا تصفيہ جہاں تک ممکن ھو مسلمانوں کي راے دريافت کرنے کے بعد کيا جاوے اس ليئے يہہ اشتہار ديا جاتا ھی کہ مسلمانوں ميں سے جس کا دل چاھے اس باب ميں اپني راے لکھکر راقم اثم کے پاس بمقام بنارس بھيجدے وہ سب رائيں کميٹي ميں پيش ھونگي مگر جونسا شہر اُس کے ليئے پسند کيا جاوے اُس کي ترجيح کي وجوھات بھي ارقام ھو اور خط جو بھيجا جاوے وہ بعد اداے محصول مرسل ھو ورنہ بيرنگ خط واپس ھوگا *

تمام اخبار نويسوں سے يہہ درخواست ھی کہ بنظر رفاہ عام اس اشتہار کو اپنے اپنے اخباروں ميں مندرج فرماويں اور ايڈيٹران اخبار سے يہہ بھي اُميد ھی کہ وہ اپني راے بہ نسبت اس مضمون کے مندرج اخبار فرماويں اور جس پرچہ اخبار ميں وہ مضمون چھپے اُس کا ايک پرچہ از راہ عنايت بلاقيمت بنظر رفاہ عام راقم اثم پاس مرحمت فرماويں کہ وہ تحرير کميٹي ميں پيش ھوگي اور کميٹي مسلمانان اُن کي اس عنايت کا نہايت شکر ادا کريگي *

راقــــم
سيد احمد
سکرٹري کميٹي خواستگار ترقي تعليم مسلمانان ھندوستان
مقام بنارس ۹ جولائي سنہ ۱۸۷۲ ع

## اشتہار

پرچہ ھاے تہذيب الاخلاق ابتداے اجراء يعني يکم شوال سنہ ۱۲۸۷ ھجري سے لغايت آخر ذيحجہ سنہ ۱۲۸۸ ھجري بابت سوابرس کے بہ ترتيب ايک جلد ميں مرتب واسطے فروخت کے موجود ھيں قيمت اُنکي پانچ روپيہ ھی جس صاحب کو اُس کي خريداري منظور ھو زر قيمت سيد احمد خاں بہادر سي، ايس، آئي پاس بمقام بنارس بھيجکر پرچہ ھاے مذکور طلب کرلے *

بمقام عليگڈہ ـــ مطبع عليگڈہ انسٹيٹيوٹ ميں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اھتمام سے شايع ھوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد سوم ] یکم جمادي الثاني سنة ۱۲۸۹ هجري [ نمبر ۱۱

بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع
### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساتھہ روپیہ سالانہ پیشگي بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور هوگا *

یہہ پرچہ هر مهینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین هوگا چهپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني هوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاهیگا اُس کو في پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا هوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بهي بلا قیمت جسکو وہ چاهیں اختیار هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین
### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچهہ خط و کتابت کرني منظور هو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر هو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج هونے کے لیئے بهیجنا هو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچهہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا هو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بهیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنهي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسیم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق هیں چهاپے هوتے هیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں هوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ هی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام اُس ترقي کے مانع هیں وہ مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۹۴

# عقايد مذهب اسلام

## عقيدة اول

تمام موجودات كا خالق يا أن كے وجود كا سبب اخير يا علت العلل كوئي هى اور أسي كا نام هى الله *

مذهب اسلام كا سب سے پهلا يهه عقيدة هى كه تمام كائنات كا كوئي خالق هى — يهه سب كچهه جو موجود هى اور جس كو هم كسي طرح جان سكتے هيں يا سمجهه سكتے هيں يا خيال كر سكتے هيں ايك ايسے سلسله سے مربوط هى كه ايك كا وجود دوسرے پر اور دوسرے كا تيسرے پر منحصر هى — پس ضرور هى كه يهه سلسله كسي اخير وجود يا علت يا سبب پر منتهي هو اور جس پر يهه منتهي هو وهي خالق اور خدا اور رب العالمين هى *

اِس بات پر يقين نهيں هو سكتا كه يهه سب كچهه جو موجود هى خود آپ هي اپنے وجود كي اخير علت هى — اگر موجودات ميں سے هر چيز اپنے وجود ميں كسي دوسرے وجود كي محتاج نهوتي يا كسي كا وجود كسي دوسرے وجود كا معلول نهوتا تو شايد هم ايسا يقين كرسكتے — مگر جب كه هر ايك چيز كو كسي علت كا معلول پاتے هيں تو أنهي چيزوں كے مجموعة كو كس طرح كسي علة العلل كا معلول نه سمجهيں *

تمام چيزيں جو بوجود حقيقي موجود هيں نه ممتنع هيں نه قابل عدم اگر وة ممتنع هوتيں تو موجود كيوں هوتيں اور اگر قابل عدم هوتيں تو كبهي غير موجود بهي هوتيں *

هم ديكهتے هيں كه كوئي موجود حقيقي كبهي معدوم نهيں هوتا صرف عوارض يا صور كا تبدل هوتا رهتا هى — پاني هوا هوجاتا هى هوا پاني بن جاتي هى بهت سي چيزيں هيں جو مٹي هو جاتي هيں اور پهر مٹي سے عجيب عجيب چيزيں پيدا هوتي هيں غرضكه كوئي شى معدوم نهيں هوتي صرف عوارض يا صورت كا ادل بدل هوتا رهتا هى پس اگر تمام موجودات كے عوارض نوعية يا شخصية معدوم هوجاويں تو جو كچهه باقي رهيگا وة نا قابل عدم هوگا — و قد قال الله تبارك و تعالى كل من عليها فان و يبقي وجهه ربك ذوالجلال والاكرام *

بلاشبهه اِسبات كا فيصله نهيں هوسكتا كه تمام موجودات كے عوارض نوعية و شخصية كے معدوم هونے كے بعد جو وجود نا قابل عدم باقي رهيگا وة كيا هى اور وة ايك هوگا يا كئي — مگر اِس بات كے فيصل نهونے سے خالق كے وجود سے انكار نهيں هوسكتا — كيونكه أس نا قابل عدم موجود كي حقيقت كو يا أس كي و حدت و كثرت كو خالق كے وجود كے هونے يا نهونے سے كچهه تعلق نهيں هى *

اگر وة متعدد هوں تو البته يهه سوال كرنا پڑيگا كه قبول عوارض كي قوت خود أنهي ميں هى يا كسي دوسرے موجود سے هى — خود أنهي ميں تو هم اسليئے نهيں مانتے كه جب هم تمام موجودات كو معه عوارض نوعية و شخصية ديكهتے هيں تو ايك كو دوسرے كا معاون پاتے هيں پس أن موجودات كے عوارض نوعية و شخصية كے معدوم تصور كرنے كے بعد جو متعدد وجود نا قابل عدم باقي رهينگے ضرور وة بهي ايك دوسرے كے معاون هونگے — مگر أن كے ايسا هونے كے ليئے بلا كسي علت مشترك كے كوئي وجهه نهيں هى — اب كچهه شبهه نهيں رهتا كه أن ميں أس معاونت كي علت مشترك كوئي اور وجود هو اور أسي وجود كو هم كهتے هيں الله *

اور اگر وة واحد هو تو يهه سوال هوگا كه قبول عوارض كي قوت خود أسي ميں هى يا كوئي دوسرا وجود أسكي علت هى — اگر أسي ميں هو تو أسي كا نام الله هى — اور اگر دوسرا وجود أس كي علت هو تو أسي علة العلل كا نام الله هى *

كبراء اسلام كي راے اس ميں مختلف رهي هى اكثر كهتے هيں كه أسي وجود ناقابل عدم ميں دونوں قوتيں فعل و انفعال كي يعني جسكو قوت قبول عوارض كهتے هيں موجود هيں اور اسي سبب سے وة لوگ وحدت وجود كے قايل هيں اور يوں كهتے هيں —

خود كوزة و خود كوزة گرو خود گل كوزة
خود برسر بازار خريدار بر آمد — بشكست و رواں شد

اور بعضے كهتے هيں كه أس قوت انفعال كي علت دوسرا وجود هى اور اس سبب سے وة لوگ وحدت شهود كے قايل هيں مگر اصل يهه هى كه —

اى برتر از خيال و قياس گمان وهم
وز هرچه گفته اند و شنيديم و خوانده ايم

بهر حال ان دونوں مسئلوں ميں كوئي سا مسئله صحيح هو اس اسلامي مسئله ميں كه تمام موجودات كا كوئي خالق هى كسيطرح كا تبدل نهيں آتا *

وحدت شهود كے مسئلة كو لوگوں نے كفر جانا هى وة اس دهوكے ميں پڑے هيں كه أس وجود ناقابل عدم كو بهي جس ميں أس قوت انفعال كي علت دوسرا وجود مانا هى ازلي و ابدي ماننا پڑيگا جو ٹهيك ٹهيك شرك هى يا أنكا مذهب هى جو خدا اور مادة دوچيزوں كو ازلي و ابدي مانتے هيں اور بعضي أسيكو ظلمت اور نور سے تعبير كرتے هيں — مگر يهه أن لوگوں كي سمجهه كي غلطي هى كيونكه معلول كا وجود علت كے وجود كے ساتهه لازم و ملزوم هى — مگر جب





معلول کا وجود علت کے وجود کے سبب سے ہی تو شرک کہاں وہا علت ازلی و ابدی کا معلول بھی ازلی و ابدی ہی — ہم تم بھی جبکہ علت ازلی و ابدی کے معلول ہیں تو ازلی و ابدی ہیں — تم بھی ازلی و ابدی ہو — ہم بھی ازلی و ابدی ہیں —

مخلوق شدیم و با خالق گشتیم

جائیکہ خدا بود من هم بودیم

پس انہی موجودات کے وجود سے ہم خالق پر یقین کرتے ہیں *

اس پر کہا جاسکتا ہی کہ یہہ تو یقین نہیں ہی بلکہ ایک خیال ہی جس کا تجربہ نہیں ہوا اور خیال کے مفہوم میں امکان اثبات کا کہ بعد تجربہ کے وہ مطابق واقع کے ہو یا نہو دونو داخل ہیں — ہمنے اس خیال کا تجربہ نہیں کیا پھر اسکے مطابق واقع ہونے پر کیونکر یقین ہوسکتا ہی *

یہہ کہنا سچ ہی مگر ہمارے خیالات ہر قسم کے ہوتے ہیں ایک وہ جنکو خود ہماری طبیعتوں نے پیدا کیا ہو یا اسباب غیر محققہ خیالیہ سے ہم میں پیدا ہوئے ہوں — بلاشبہہ اس قسم کے خیال کے مفہوم میں امکان اثبات کا کہ بعد تجربہ کے مطابق واقع کے ہو یا نہو داخل ہی — مگر ہمارے خیالات جو دوسری قسم کے ہیں جنکو نہ از خود ہماری طبیعتوں نے پیدا کیا ہی اور نہ وہ اسباب غیر محققہ خیالیہ سے ہم میں پیدا ہوئے ہیں بلکہ اُنکو کسی دوسرے حقایق محققہ نے پیدا کیا ہی وہ ہمیشہ ہوتے ہیں اور بالکل مطابق واقع کے بعد تجربہ کے *

جبکہ ہم سنتے ہیں ایک آواز یا دیکھتے ہیں ایک دھواں تو ہم خیال کرتے ہیں کہ وہاں ہی ایک اواز کرنے والا یا وہاں ہی ایک آگ — ہمارا ایسا خیال کرنا بھی ایک خیال ہی مگر اس قسم کا نہیں ہی جو از خود ہماری طبیعت میں آ گیا ہو یا اسباب غیر محققہ خیالیہ نے ہم میں پیدا کیا ہو بلکہ ایک ایسا خیال ہی جس کو دوسرے حقایق محققہ نے پیدا کیا ہی — ہمارا ایسا خیال ہمیشہ ہوتا ہی ٹھیک اور بعد تجربہ کے بالکل مطابق واقع کے اگو ہم نے خود اُس چیز میں جس نے ہم میں ایسا خیال پیدا کیا ہی غلطی نکی ہو *

جبکہ ہم پاتے ہیں چند چیزوں کو ایک جگہہ ترتیب سے رکھا ہوا یا خوبصورت بنا ہوا تو ہم یقین کرتے ہیں کہ اُن کا کوئی رکھنے والا یا بنانے والا ہی — پھر جب ہم دیکھتے ہیں اس تمام موجودات کو ایسی عمدہ ترتیب سے رکھا ہوا اور ایسی حکمت سے بنا ہوا اور ایسی خوبصورتی سے ڈھلا ہوا تو یقین کرسکتے ہیں کہ کوئی انکا ترتیب دینے والا اور بنانے والا ہی — جبکہ ہم ایک پتھر کو جو رستہ میں پڑا ہوا ہی دیکھکر یقین کرتے ہیں کہ اُس کو کسینے یہاں ڈالا ہی تو ہم کیونکر اسبات پر یقین نکریں کہ اِن سب چیزوں کو بھی جو انسان کی قدرت سے باہر ہیں کسی بڑے دانا کاریگر نے بنایا ہی اور اُسی کاریگر کو ہم کہتے ہیں خدا *

یہہ خیال ہمارا جو خدا کے ہونے پر ہوا ہی اُسکو ایسی چیزوں نے پیدا کیا ہی جو ایک حقیقت ہیں یا یوں کہو کہ جو حقایق محققہ ہیں اور ہمنے اس قسم کے خیال کو ہمیشہ ٹھیک اور بعد تجربہ کے مطابق واقع کے پایا ہی اس لیئے ہم اس خیال پر بھی یقین کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ بعد تجربہ کے بھی جب کبھی کہ ہو یہہ ہمارا خیال بالکل مطابق واقع کے ہوگا اور اسی لیئے ہم اسکو خیال نہیں کہتے بلکہ یقین کہتے ہیں *

پس یہہ تمام موجودات عام عقل انسانی کے لیئے بخوبی اسبات کی رہنما ہیں کہ اُنکا کوئی خالق ہی اور اس لیئے وجود خالق پر ایمان لانے کا ایسا مسئلہ ہی کہ عام عقل انسانی اُس کو بخوبی سمجھہ سکتی ہی اور اسی سبب سے انسان اُس پر ایمان لانیکو مکلف ہوا ہی — اگر یہہ مسئلہ عقل انسانی میں آنیکے یا یوں کہو کہ انسان کی سمجھہ کے لایق نہوتا تو انسان ہرگز اس مسئلہ پر ایمان لانے کو مکلف نکیا جاتا — کما قال اللہ تعالی لایکلف اللہ نفسا الاوسعہا *

بانی اسلام کا یہہ منشاء نہیں ہی کہ وجود صانع کا مسئلہ انسان بغیر سمجھے مان لیں یا اس وجہہ سے اُس کو تسلیم کرلیں کہ پیغمبروں نے فرمایا ہی — بلکہ بانی اسلام صاف صاف انہی موجودات کی دلیلوں سے اور نیچر یعنی قدرت اور فطرت کے عجائبات کو بتلا بتلا کر اور دکھلا دکھلا کر وجود صانع پر ایمان لانے کو کہتا ہی *

کس پیاری اور سچی زبان سے فرمایا ہی کہ " اُسی کی نشانیوں میں سے ہی کہ تمکو مٹی سے پیدا کیا پھر اب تم انسان ہو جا بجا پھیلے ہوئے *

" اُسی کی نشانیوں میں سے ہی کہ تمہارے لیئے تم ہی سا جوڑا پیدا کیا تاکہ اُس سے دل کو چین رہے اور ایک عجیب قسم کی محبت اور دل کی پگلاہٹ تم میں رکھی سمجھنے والوں کے لیئے اس میں بہت سی نشانیاں ہیں " *

" اُسی کی نشانیوں میں ہی آسمان و زمین کا پیدا کرنا تمہاری بولیوں کا تمہاری رنگتوں کا مختلف ہونا اسی بات میں تمام دنیا کے لوگوں کے لیئے نشانیاں ہیں " *

" اُسی کی نشانیوں میں سے رات کو تمہارا سونا ... روٹی کے دھندے میں لگنا " *

نبوت سے

ہیں ہی بلکہ

" اُسي کي نشانیوں میں سے بجلي بهي هی جس میں ڈر کا خوف اور مینهه کي طمع هی که پاني برسنے سے مري هوئي زمین زنده هو جاتي هی " *

" اُسي کي نشانیوں میں سے هی که آسمان اور زمین اُسي کے حکم سے ٹهیرے هوئے هیں " *

" اُسي کي نشانیوں میں سے هی که سیلي هوا مینهه آنے کي خوشخبري دیتي هی " *

" وهي الله هی جو هوا کو چلاتا هی پهر اُس سے بادلوں کو هنکاتا هی پهر تمام آسمان میں جس طرح چاهتا هی پهیلادیتا هی پهر اُن کو تهه به تهه کر دیتا هی پهر تم دیکهتے هو که اُن میں سے بوندیاں نکلتي هیں " *

" آسمان سے اندازه کے موافق مینهه برساتا هی پهر اُس کو زمین میں ٹهراتا هی پهر اُس کے سبب سے تمهارے لیئے باغوں میں بهت سے میوے اور کهجوریں اور انگور پیدا کرتا هی جن کو تم کهاتے هو پهاڑ میں سے درخت اُگاتا هی جس میں سے تیل نکلتا هی " *

" تمهارے لیئے تو جانوروں میں بهي بڑي نصیحت هی اُن کي چهاتیوں میں سے جو کچهه نکلتا هی اُس کو پیتے هو اور بهت سے فائدے اُٹهاتے هو بعضے جانور تمهارے کهانے میں آتے هیں — جانور بهي تمکو اُٹهائے پهرتے هیں اور کشتیاں بهي تمکو اُٹهاکر لیجاتي هیں " *

" زمین پر کس حکمت سے پهاڑ بنائے هیں تاکه وه تلي رهے پهر اُن میں گهاٹیاں بنائي هیں تاکه رسته چلنے میں هرج نهو *

" اُسي نے بنائي هی رات اور دن سورج اور چاند جو اپنے اپنے گهیرے میں پهرتے هیں " *

" تم اُونٹ هي کو کیوں نهیں دیکهتے نه کیسے عجیب طور سے بنایا هی اور آسمان کو کس طرح اُونچا کیا هی اور پهاڑوں کو کسطرح پر گاڑا هی اور زمین کو کس طرح پر بچهایا هی " *

غرضکه اسي طرح جا بجا قرآن مجید میں باني اسلام نے صانع کے وجود پر ایمان لانے کو تمام موجودات سے جس کو هم دیکهتے هیں استدلال کیا هی اور کسي جگهه یهه بات نهیں فرمائي که تم بے سمجهے خدا پر ایمان لے آؤ *

ایک جگهه فرماتا هی که " اگر کافروں سے بهي یهه بات پوچهو عوارض توفیان و زمین کسنے بنایا اور چاند و سورج کو کسنے تابعدار کیا باقي رهیگا وه الله نے " *

فیصل نهرنے سے ـ اُن سے پوچهو که کس نے آسمان پر سے مینهه برسایا نُي زمین کو پهر زنده کیا تو کهینگے الله نے " *

پس مذهب اسلام کا کیا سچا مسئله هی که تمام انسانوں کو جنگلي هوں یا پهاڑي شهري هوں یا دیهاتي تربیت یافته هوں یا ناتربیت یافته کسي نبي کي اُن کو خبر پهونچي هو یا نه پهونچي هو کوئي مذهب اُن کو دیا گیا هو یا نه دیا گیا هو اس بات پر ایمان لانا فرض هی که تمام موجودات کا کوئي صانع هی اور وهي هی الله جل شانه و جل جلاله *

راقم

سید احمد

نمبر ۹۳

## نصیحت کا صله

جب کسي قوم کي حالت نهایت ابتري پر پهونچتي هی اور کوئي عالي دماغ بلند حوصله مستقل مزاج اُسمیں پیدا هوتا هی اور محبت قومي اور همدردي کے جوش میں آکر نصیحت پر مستعد هوتا اور اپني قوم کي بهلائي چاهتا هی تو وهي قوم اُسکي دشمن هوجاتي هی اور اُسکي سچي اور پاک نیت پر خود غرضي کے شبهے کرتي هی اُسکي محبت اور درد کو عداوت سمجهتي هی جو کام وه اُنکي بهلائي کا کرتا هی اُسے اپنے حق میں برا خیال کرتي هی اور اُسے لعنت و ملامت کا نشانه بناتي هی سب اُسکو اپنا دشمن کهتے هیں مگر لوگوں کي عداوت کے حقیقت میں دو سبب هوتے هیں ایک جهالت که وه اپني حالت کو برا هي نهیں جانتے اور اصلاح کے لایق نهیں سمجهتے اس لیئے اُسکي دلسوزي کي باتوں کو عیب جوئي پر محمول کرتے هیں اور بجاے حق گو کے اُسے عیب جو کهتے هیں اور چونکه وه ناصح کوئي چاره نهیں دیکهتا بجز اسکے که اول اُنکے نقصوں اور عیبوں کو بتاوے پهر اُسکي اصلاح کي تدبیر کرے اُس لیئے جو کچهه وه اپني قوم کو اُن کے عیبوں پر مطلع کرتا هی اُسے وه عداوت سمجهتے هیں اور ابغض الاشخاص عندنا من یطلع علی عیو بنا کي تصدیق کرتے هیں *

دوسرا سبب حسد هی که جو لوگ اپني قوم میں سربرآورده هوئے اور جنکي جهوٹي عزت لوگوں کي نگاهوں میں هوتي وه اُس سچے ناصح کي باتوں کو اپني عزت کے زوال کا سبب سمجهتے هیں اور چونکه وه اپني قوم کے لوگوں کو اُنهیں کے غلط خیالات کي تائید کرنے سے خوش رکهتے هیں اور اُنکي جهوٹي ثنا و صفت کرکے اُنمیں اپنے آپ کو باعزت بنائے رهتے هیں وه اُس قوم کے سینوں میں اُس ناصح کي دشمني کي آگ کو بهڑکاتے رهتے هیں اور جهاں تک هوسکتا هی اُسکي سچي اور پاک نصیحت کو سننے نهیں دیتے لیکن اگر وه ناصح حقیقت میں بهي ناصح هوا اور اپني سچائي اور نیک نیتي پر بهروسه کرکے مستقل اور ثابت

قدم رہا اور یہہ خیال کرکے کہ اگر میں کامیاب ہوا تو لقد فزت فوزا عظیماً اور اگر اپنے جیتے جی مراد پر نہ پہونچا اور دل کی حسرت دل کے ساتھہ لیگیا تو فقد وقع اجری علی‌الله اپنے کام میں مصروف رہا نہ اپنی قوم کے جگر خراش طعنوں کو سنکر اُنکی نصیحت چھوڑی نہ اُنکی لعنت و ملامت کی باتوں پر خیال کرکے اُنکی خیر خواہی سے باز رہا تو تھوڑے ہی دنوں میں اُسکی سچائی اور نیک نیتی اپنا نتیجہ دکہاتی ہی کچھہ کچھہ لوگ اُسکی نصیحت کو سننے لگتے ہیں چپکے چپکے اُسکی باتوں کی تصدیق کرتے جاتے ہیں یہاں تک کہ آخر اُسکی لعنت رحمت سے اور اُسکی ہجو ستایش سے مبدل ہوجاتی ہی اور پھر وہی قوم اُسے اپنے فخر و عزت کا ذریعہ سمجھتی ہی چنانچہ جتنے ناصح اور مصلح اور خیر خواہ اپنی قوم کے ہوتے ہیں اُنکے تاریخی حالات ہمارے اس قول پر شاہد ہیں اُنکے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہی کہ کوئی صاحب ہمت ایسا نہیں ہوا جس نے اپنی قوم کی بھلائی پر کمر باندھی ہو اور اُسی قوم کے ملامت کے تیروں کا نشانہ نہ بنا ہو اور جنکی خیر خواہی پر مستعد ہوا ہو اُنہیں نے اُسے اپنا دشمن نہ جانا ہو *

جو بلند حوصلہ عالی دماغ ایسا ہوا ہی جس نے کسی زمانہ میں اپنے سچے اور صاف خیالات کو تمام لوگوں کے خیالات کے مخالف صاف صاف ظاہر کیا اور نفاق اور حیلہ کا لباس اوتارکر نہایت صداقت اور ایمان سے اپنے دلی عقاید کو علانیہ بیان کیا نہ کفر کے فتوی سے ڈرا نہ دار پر چڑھنے اور شکنجہ عذاب میں رہنے سے خائف ہوا اور اپنی زبان کو اپنے دل کا ترجمان بناکر حق گوئی سے نہ رکا اُس نے کونسی مصیبت اپنی قوم سے نہیں پائی اور کونسی روحانی یا جسمانی تکلیف اُنکے ہاتھوں سے نہیں اُٹھائی وہ بڑے بڑے امام اور عارف جو آج اسلام کے تاج کے روشن موتی سمجھے جاتے ہیں کیا اپنے زمانہ میں زندیق اور مرتد نہیں ٹھہرے اور وہ عالی درجہ کے محقق مدقق جو اب فخرالاسلام اور حجةالاسلام سمجھے جاتے ہیں کیا اپنے وقت میں کافر اور ملحد مشہور نہیں ہوئے جہاں تک ہم بڑے بڑے لوگوں کے حالات پر خیال کرتے ہیں سب کو حسد اور جہلا کی عداوت کا نشانہ پاتے ہیں دیکھو امام ابوحنیفہ رحمة الله علیہ کو جو آج بمرتبہ نبی معصوم سمجھے جاتے ہیں اور جنکی تقلید کا ہار آج کروروں آدمی کے گلے میں ہی صاحب‌الراے ٹھہرایا وہ وہ باتیں اُن کی طرف منسوب کیں جنکی نقل بھی بےادبی ہی امام مالک نے پچیس برس طعنہ کرنے والوں کے ہجوم سے مسجد کا رہنا اور جمعہ و جماعت میں شریک ہونا چھوڑا تسپر بھی جعفر ابن سلیمان نے ستایا اور بیعزتی کے ساتھہ اُونٹ پر سوار کرکے کوچہ بکوچہ پھرایا اور طلاق مکرہ کے سچے مسئلہ کہنے پر ستر کوڑوں سے اُنکو مضروب کیا امام شافعی رحمةالله کی نسبت لوگوں نے حدیثیں تک بنالیں اور اضر من‌الابلیس کا کلمہ شارع کی زبان سے اُنکی پاک جناب کی طرف منسوب کیا پھر یمن سے برہنہ پا برہنہ سر وہ قید میں بولائے گئے اور حق گوئی کے پیچھے ذلیل ہوئے امام احمد بن حنبل کی خلق قرآن کے مسئلہ میں جو کچھہ تکفیر ہوئی اور جو مصیبت اُن پر پہونچی وہ بیان کے لایق نہیں امام محمد اسمعیل بخاری جنکی کتاب کا آج اصح‌الکتب بعد کتاب‌الله الباری لقب ہی حدیث کی بدولت در در مارے پھرے اور جلا وطن ہوئے بایزید بسطامی بسطام سے علما کے فتوی کی برکت سے بہ تہمت زندقہ سات مرتبہ نکالے گئے ذوالنون مصری زندیق ٹھہرکر مصر سے مقید کیئے گئے سہل ابن عبدالله تستری کفر کی تہمت سے جیلخانہ میں مار ڈالے گئے جنید بغدادی توحید کے مسئلہ پر زندان میں پڑکر مرگئے امام ابوالحسن شاذلی زندیق ٹھہرکر مصر میں مقید ہوئے امام حجةالاسلام غزالی پر تکفیر کی تہمت ہوئی اور جو کچھہ حال حضرات موحدین اور ارباب تصوف کا جو جامع معقول منقول ہیں ہوا ہی وہ سب پر ظاہر ہی پس العلماء ورثةالانبیاء کا مقولہ اُنہیں علما پر صادق ہی جنھوں نے نصیحت اور راست گوئی کے سبب سے بلا اور مصیبت جو اصلی میراث انبیا کی ہی پائی اور حق کے ظاہر کرنے میں کسیکی حیا و شرم نہ کی ولنعم ماقیل ماکان کبیر و ناصح فی مصر قط الا کان له عدو من‌السفلیة *

راقم
نجف علی جہسرامی

نمبر ۹۲

# ایک مسلمان کے خیالات

ان دنوں میں مینے ایک کتاب دیکھی جس کے پشتے پر سنہری حرفوں سے لکھا ہوا تھا "تہذیب الاخلاق" بے اختیار میرا دل خوش ہوا اور اُس پاک صحیفہ کو جسے چند الہامی آدمیوں نے سوا برس کی مدت میں بذریعہ الہام کے لکھا ہی نہایت غور سے پڑھا بلا شبہہ مضمون اُس کا تعجب خیز مطلب اُس کا حیرت انگیز عبارت اُس کی صاف اور شستہ ڈھنگ اُس کے لکھنے کا نیا اور عمدہ تحریر میں ایک خاص تاثیر ہی اُس کا بانی اپنے آپ کو مصلح دین و دنیا سمجھہ کر اُن دینی باتوں کو جو رسم و رواج سے ملکر ایک خاص خاصیت پر ہوگئی ہیں یا اُن چیزوں کو جو مذہب میں داخل نہ تھیں اور اُس میں مل گئی ہیں اصلاح کرکے اپنی اصلی حالت پر لانے کا ارادہ کرتا ہی اور اُن چیزوں کو جو اخلاق اور حسن معاشرت اور باہمی برتاؤ اور معاملات میں نقص اور خرابی پیدا کرنے والی ہیں درست کرنے میں اپنی سعی ظاہر کرتا ہی اور بلاشک یہہ دونوں ارادے نیک اور مفید اور قابل تعریف کے ہیں اور اس سبب سے وہ مستحق ہی کہ اُسے محمدن رفارمر یا مصلح دین یا مجدد تیرہ صدی † کہا جاوے *

† مجدد کے سال کا حساب ہوتا ہی سال بعثت یعنی نبوت سے اور اس سبب سے یہہ شخص تیرھویں صدی کا مجدد نہیں ہی بلکہ ٹھیک چودھویں صدی کا مجدد ہی ۱۲ مہتمم

اُس نے مذهبي خيالات کو ايک دل پر اثر کرنے والي عبارت ميں جس کا عنوان هی " انسان کے خيالات " ايسا ظاهر کرديا هی جيسا که ايک فوٹو گرافر کسي کي تشبيهه کهينچ کر اُس کي صورت کو دکها ديتا هو اور اُس نے نيکي اور حسن معاشرت کي خوبي اور دين و دنيا کے باهمي ارتباط کو اُن صاف اور سيدهے لفظوں ميں بيان کيا هی جس کي سرخي " ايک نادان خدا پرست اور دانا دنيادار کي حکايت " اور " دين دنيا کا رشته " بلا شبهه يهه مضمون ايسے هيں که اگر فارابي اور بوعلي اور ديگر فلاسفه اسلام بهي چاهتے تو شايد اس سے زياده نه لکهه سکتے اور ان مضمونوں کو جو مثل حدوث و قدم کے ايک دوسرے کے نقيض هيں ايک محمل پر نه بٹها سکتے پس آفرين هی اُس رفارمر کے عمده خيالات پر اور حيرت هی اُس مصلح اور محقق کي عالي دماغي پر بهت سا زمانه چاهيئے که آسمان چکر کهاوے اور اپنا دورة تمام کرے که ايک ايسا فلسفي دانشمند پيدا هو *

ميںنے اُس کي باتوں کو ديکهه کر اول اول تو يهه خيال کيا که يهه روشن ضمير حکيم صرف اپني ذاتي شهرت اور عزت کا طلبگار هی اور اُسي شوق نے اُس کو اس بوالعجبي پر برانگيخته کيا هی مگر جب ميںنے ديکها که وهي خيال اُس کي ذلت اور تحقير کا سبب هی اور اُنهيں باتوں سے اُس کے هم قوم اُسے برا جانتے هيں مگر وه باز نهيں آتا تو ميںنے خيال کيا که اس پر بهي باز نرهنا اُس کا اور کوئي سنے يا نه سنے اُس کا منادي کيئے جانا هي اس بات کو دکهاتا هی که نه وه شهرت کا طالب هی نه جهوٹي عزت کا خواهاں هی تب ميںنے يقين کيا که ضرور اُس کے دل ميں يهه بات سماگئي هی که هماري قوم کي ديني اور دنياوي حالتيں ابتر اور خراب هوگئي هيں اور بغير اس کے که نهايت صلابت اور قوت کے ساتهه وه دور کي جاويں اُن کا ازاله غير ممکن هی وه اس اصلاح پر مستعد هوا هی پس اگر اصلاح کرلي فقد فاز فوزا عظيما اگر اسي پر داعي اجل کو لبيک کها اور دنيا سے کوچ کيا فقد وقع اجره علی الله *

مجهے اُس کے مضمونوں کے ديکهنے سے بے انتها خيالات پيدا هوئے اور طرح طرح کي مفيد اور مضر باتيں ميري آنکهوں کے سامنے آئيں اور مختلف اور متناقض تصورات ميرے دل ميں گذرے اور اب بهي ميرے دل کي وه کيفيت هی جو که اُس عاشق کے دل کي هوتي هی جسے نه محبوب کے وصال کي اُميد هو نه اُس کے ملنے سے کامل مايوسي هو *

اس مصلح نے دين کي اصلاح کے ليئے يهه ايک عمده اصول قرار ديا هی که مذهب سچا وهي هی جو بالکل † عقل کے مطابق هو اور پهر دعوی کيا هی که مذهب اسلام ايسا هي هی ليکن حقيقت ميں يهه ايک ايسا دعوی هی که جس کا ثابت کرنا نهايت مشکل هی کيونکه عقل کو وهم و شک سے پاک کرنا اور معقولات کو وهميات سے جدا کرلينا ايسا مشکل هی که قريب به محال هی پس گو يهه اصول نهايت ٹهيک هی که مذهب سچا وهي هی جو بالکل عقل کے مطابق هو مگر اُس بات پر اطمينان کرلينا جنهيں هم نے معقول جانا هی غير ممکن هی *

ميرے دل ميں يهه بهي خيال آيا که اگر عقل رهنمائي کے ليئے کافي هوتي تو بعثت انبيا کي ضرورت کيا تهي اور اگر عاقل اور حکيم هي اپني عقل و حکمت سے نيک و بد کي تميز کرليتے تو پهر وهي سب سے بڑهکر خدا شناس هوتے حالانکه وهي سب سے زياده انبيا کے منکر هوئے هيں اس سے مجهے يهه شبهه هوا که جس عقل کو هم رهنما جانتے هيں حقيقت ميں وه رهزن هی *

پهر ميںنے يهه خيال کيا که اگر عقل رهزن هی تو کيا بےعقلي اور نادانی اور جهالت رهنما هی اور وه چيز جسے خدا نے انسان کے ساتهه مخصوص کرديا هی اور جسکے سبب سے اس خاک کے پتلے کو اپني باتوں کا معصوم بنايا هی انسان کے ليئے وبال هی تب ميں يهه سوچا که نهيں بلاشبهه عقل رهنما اور انبيا کي نبوت ثابت کرنے اور بعثت کي ضرورت کو تسليم کرنے کے سوائے عقل کے دوسرا کوئي ذريعه نهيں هی ليکن هر بات کا عقل ميں آجانا اور هر چيز کي هر شخص کو تحقيق کرلينا انسان کي قدرت سے باهر هی اسليئے انبيا کا قول هماري †عقل پر مقدم هی اور اُن کي باتيں هماري تحقيقات پر غالب هيں کيونکه عقل غلطي سے محفوظ نهيں اور انبيا خطا سے معصوم هيں *

اِس خيال کو ميري اِس بات نے اَوْر بهي قوي کرديا که ميں نے بهت سي باتيں انبيا کي ديکهيں اور اُس کي تطبيق عقل سے چاهي ليکن ميں اُس ميں کامياب نه هوا ميرے دل نے سوچا که نماز کے پانچ وقتوں کا روزه کے رمضان ميں هونے کا ايک ابراهيم کے بنائے هوئے گهر کے طواف کرنے کا خدا کي ياد کي ايک صورت خاص قرار دينے کا سر کيا هی ميري عقل ميں کوئي سبب نه آيا اور بڑے بڑے محققوں کے اسرار ونکات کو ديکها کسي پر قلبي اطمينان نهوا مگر پهر مجهے يهه خيال هوا که اول تو يهه اصول مذهب ميں نهيں هيں بلکه مذهب کي تتميم اور تکميل کرنے والے هيں اور دين کے شعار و علامت هيں اِسيليئے نجات ابدي جو نتيجه سچے مذهب کا هی اس پر منحصر نهيں اور بلا باز پرس يا بعد باز پرس اور ايک معين زمانه کے عذاب کي خلاصي هوني ضروريات سے هی اور دوسرے ان ميں سے کوئي بات عقل کے مخالف نهيں کيونکه عقل کے مخالف تو وه بات هی جو يا واقع کے خلاف هو يا اصول اخلاق اور حسن معاشرت اور باهمي برتاؤ اور حکمت منزلي اور سياست مدني کے مضر هو مگر خدا کي ياد کے ليئے وقت مقرر کردينا يا چند روز کے ليئے ايک وقت خاص تک ترک آب و طعام کرنا اور عام و خاص کو ان قيدوں کا مقيد رکهنا اور لوگوں کا فرايض و واجبات کا پابند کرنا اور غفلت سے روکنا نه عقل کے مخالف هی بلکه بالکل عقل کے مطابق اور حقيقت ميں نيچر کے موافق هی کيونکه جب هم ديکهتے هيں که خدا نے انسان کي ترکيب ميں ايک هي قسم

† اُس مجدد کا قول يهه نهيں هی که سچا مذهب وه هی جو عقل کے مطابق هو بلکه اُس کا يهه قول هی که جو نيچر کے يعني قدرت و فطرت کے مطابق هو اور اس ليئے وه مشکلات جو يهاں بيان هوئي هيں واقع نهيں هوتيں ۱۲ مهتمم

† ميں نے اس مجدد سے سنا هی که وه کهتا تها که جهاں مذهب و عقل کا ذکر هو وهاں کبهي عقل شخصي سے بحث مت کيا کرو بلکه عقل انساني سے بحث کرو پس هماري عقل اِس مقام پر کهنا اُس مجدد کے مشرب کے برخلاف هی ۱۲ مهتمم

کی چیز نہیں رکھی بلکہ بعض اشد ضروری بعض ضروری بعض صرف اُس کے حسن و جمال کی تکمیل کے لیئے مثلاً دل و دماغ انسان کی زندگی کے لیئے اشد ضروری ہیں آنکھہ ناک کان وغیرہ اسکی زندگی کے پورے ہونے کے لیئے ضروری ہیں باقی اَوْر بہت سی چیزیں مثل خط و خال اور مژگان و آبرو وغیرہ کے صرف واسطے اُس کے حسن و جمال کے ہیں پس دین و مذہب کو بھی ایک ایسا ہی جسم سمجھنا چاہیئے جسکی زندگی کے واسطے بعض چیزیں اشد ضروری ہیں مثل توحید اور اقرار نبوت کے بعض چیزیں اُس کے سارے حواس کے قایم رکھنے کے واسطے لابدی ہیں مثل اداے فرایض و واجبات کے بعض چیزیں اُس کے حسن و جمال کو بڑھانے والی ہیں مثل اَوْر بالائی نیکی اور عبادت وغیرہ کے پس یہہ بھی عقل کا قصور ہی کہ ہم ان چیزوں کو عقل کے مخالف سمجھیں *

پھر مینے یہہ خیال کیا کہ نیکیاں دو قسم کی ہیں ایک لازمی جسکا اثر اپنی ہی ذات پر محدود ہو دوسری متعدی جسکی تاثیر دوسروں پر ہو پس اصل نیکی وہ ہی جو متعدی ہی لیکن ہمارے مذہب میں بہت سی باتیں ایسی ہیں کہ وہ بجاے نیکی کے عقل میں بدی کی صورت معلوم ہوتی ہیں اور اگر عقل ہی کو ہم تحقیق کے لیئے کافی سمجھیں تو بجاے تصدیق کے مذہب کی تکذیب لازم آتی ہی خون کرنا لوگوں کو مارنا جبراً مذہب کا قبول کرانا اپنے ہی بھائیوں کو پکڑنا بچوں عورتوں کو غلام و لونڈی بنانا جو ہمارے مذہب کے اصول ہیں بالکل عقل کے مخالف اور اصول اخلاق کے برعکس ہیں لیکن ان میں کوئی ایسی خوبی ضرور ہی جو ہماری سمجھہ اور ہماری عقل میں نہیں آتی *

مگر جب میں یہہ سوچا کہ کوئی بات جو عقل اور اصول اخلاق کے مخالف ہوگی وہ نیکی اور سچی مذہب کی تعلیم نہوگی اور یہہ باتیں ضرور عقل و اخلاق کے برخلاف ہیں تو بلاشبہہ مذہب کی باتیں نہونگی اس لیئے میں غور میں پڑا اور سوچنے لگا آخر بہت دنوں کے بعد میرے دل سے پردے تقلید کے دور ہوئے اور اصل مذہب سے اسکی حقیقت دریافت کی تو اُن باتوں کی حقیقت ہی اَوْر کچھہ پائی لونڈی غلام کرنے کو جو اصلی نیکی کے برخلاف ہی ہمارے مذہب نے جائز ہی نہیں رکھا بلکہ اُسے قطعاً روک دیا اور اُس زمانہ میں جبکہ کسی بشر کے ذہن میں بھی اُس کی ایسی برائی نہ گذری تھی ہمارے ہی دین کے بانی نے اما منّاً بعد و اما فداء کہکر اُس کو ممنوع ٹھہرا دیا جبراً مذہب قبول کرانے کی ہمارے مذہب میں کچھہ اصل نہیں لااکراہ فی الدین ہمارے ہی مذہب کا قدرتی نشان ہی خون کرنا مارنا حق کے ساتھہ بالکل اصول عقل و اخلاق کے موافق ہی روکنا خدا کی منادی کو بند کرنا اُس کے قدرتی حق کا جو ہر شخص کو ازروے قانون قدرت کے حاصل ہی تکلیف پہونچانا کسی کی جان و مال کو اطمینان سے ٹوھنے دینا کسی کا حق نہیں اور جو اُسے اپنا حق سمجھے اُس کا روکنا اور اُسے ایک قدرتی حق کا مزاحم سمجھہ کر اُس سے لڑنا عقل کے مخالف نہیں ہی اور یہی منشا ہمارے ہاں کی دینی لڑائی کا ہی نہ واسطے جبراً مسلمان کرنے اور باکراہ اسلام لانے کے اور سواے اس کے جو ملکی لڑائیں ہوئیاں اور ہوتی ہیں وہ اصول سیاست پر مبنی ہیں نہ دین و مذہب پر *

پھر میں اس سوچ میں گیا کہ تمام عالم فاضل امام پیشوا دین کے اُن باتوں کو مانتے آئے ہیں اور میرا خیال بالکل اُن کے مخالف ہی تو یہہ تطبیق دین کی عقل سے تطبیق تو نہیں ہی بلکہ تبدیل اور تحریف ہی تطبیق تو وہ ہوتی کہ جب اصلی باتیں مذہب کی بھی بدستور قایم رہتیں اور اُس کے اصول عقل سے مطابق ہو جاتے مگر پھر یہہ خیال آیا کہ ان باتوں کو اصول مذہب سمجھنے میں تو ہمارا ہی قصور ہی کیونکہ مذہب تو اصل میں وہ ہی جو خدا نے بتایا ہو اور جن باتوں کو ہم نے اصول مذہب ٹھہرا رکھا ہی وہ تو صریح اور صاف آیتوں سے خدا کی مخالف ہیں پس لوگوں کی سمجھہ کی غلطی اور اُن کی فہم و راے کے قصور سے مذہب میں شک کرنا نادانی ہی *

پھر یہہ شبہہ دل میں پیدا ہوا کہ کیونکر ہوسکتا ہی کہ ساری اُمت محمدی کا ضلالت پر یا غلطی پر اجماع رہا اور جو بات حقیقت میں مذہب کی نہ تھی وہ اصول مذہب میں داخل کردی گئی مگر اُسیوقت یہہ خیال آیا کہ یہہ دعوی تو وہ کرسکتا ہی جس نے سارے علما فقہا کی ساری تالیفات دیکھہ لی ہوں اور جس قدر دنیا میں اب تک لوگ گذرے اُن کے مذہبی خیالات پر اطلاع حاصل کی ہو ہماری واقفیت تو ایسی محدود ہی کہ ہم لاکھہ حصہ میں سے دس حصہ کی واقفیت کا بھی دعوی نہیں کرسکتے اب تک یہہ باتیں عربی زبان میں ہونے اور کتابوں کے نہ ملنے سے پوشیدہ رہیں اور سواے ایک خاص گروہ کے اُس کی اشاعت نہوئی اور تقلید نے اُن کو بھی تحقیق سے روکا اور اُنہوں نے بھی ایک خاص تقلیدی تعلیم کے اور اپنے خیالات کی موافق باتوں کے کسی اَوْر بات کی تحقیق بھی کم کی اور اگر کچھہ لوگ محقق اور عالی دماغ پیدا ہوئے اُنکی تحقیقاتوں کا اظہار نہ ہونے پایا کفر و ارتداد کے فتوے نے اُن کی کتابوں کو جلا دیا تقلیدی فقہا کی حب جاہ نے اَوْروں کو تحقیق پر مستعد نہ ہونے دیا لیکن اس پر بھی محقق اپنا اپنا کام کرگئے ہ اب اُن کی تحقیقاتیں گمنامی کے صندوق سے باہر ہوتی جاتی ہیں ان سب پر ایک اَوْر مشکل اب تک یہہ تھی کہ اکثر باتوں کی صحت و غلطی جیسی کہ اب ظاہر ہوئی اُس زمانہ تک ظاہر نہ ہوئی تھی اس لیئے اکثر محققین کو اُس کا خیال نہ ہوا نہ اُنہوں نے اُس پر توجہہ کی اسی واسطے بہت سی باتیں ویسی ہی خلط ملط رہ گئیں مگر اب جب کہ بہت سی باتیں کھل گئیں تو ہمارا تحقیقات نہ کرنا اور چند عالموں کی باتوں پر ساری خدائی کے خیالات کو خیال کرلینا ہماری ہی نادانی ہی نہ یہہ اُمت محمدی کا ضلالت پر اجماع کا سمجھنا ہی نہ سارے علماء محققین کو گمراہ جاننا ہی *

پھر مینے خیال کیا کہ اگر یہہ اصول صحیح ہی تو دین میں ایک بڑا انقلاب ہوگا اور مذہبی معاملات میں یوم تبدل الارض غیرالارض کی کیفیت نظر آویگی بہت سے کتب خانے ردیوں کے ڈھیر بہت سے گھر علماء کے بے چراغ ہوجاوینگے اور جب ایسا ہوا تو ایک بڑا زلزلہ ارکان دین میں پیدا ہوگا مگر پھر میں سوچا کہ ہر بگڑی ہوئی چیز کی ایسی ہی شکل سے اصلاح ہوتی آئی ہی لیکن حقیقت میں نہ یہہ دین میں انقلاب ہی نہ ارکان میں اسلام کے زلزلہ ہی بلکہ اسلام کے چہرہ کے حجاب اور پردے دور کرنا اور اُس کی

 ایک مسلمان کے خیالات

خوبصورت صورت کو دکھاتا ہی اور وہ بدنما پھوس کے جھونپڑے جو اس نورانی خوش رنگ عمارت کے ارد گرد مدت سے ڈال دیئے گئے ہیں اور جس نے اصل عمارت کی خوبی کو چھپا دیا ہی اُس کا گراتا ہی *

پھر مینے خیال کیا کہ اگر مینے ساری سیر و تاریخ کو اپنے مذہب کی غلط جانا اور لایق اصلاح و ترمیم سمجھا تمام کلام اور عقاید کی کتابوں پر بھی خط نسخ کھینچا ساری تفسیروں کو بھی لوگوں کی صحیح و غلط اقوال کا جامع جانکر دریا میں ڈالا حدیثوں کو بھی صحیح و غلط باتوں کا مجموعہ سمجھکر کل مذہبی روایات کو عقل پر قربان کیا تو مذہب میں صرف ایک قرآن رہ جاویگا لیکن اگر اُسکی باتیں بھی عقل کے مطابق نہ ہوئیں تو بس مذہب چھوڑنا اور قرآن کو بھی ایک غیر معقول باتوں کا مجموعہ ماننا پڑیگا مگر مینے یہہ خیال کیا کہ یہہ سب وسوسے اور شیطانی دھوکے ہیں اصل مذہب تو ہمارا قرآن ہی ہی پس ہمکو اُسپر تمسک چاہیئے اور فقط توہمات سے اُسکو مخالف عقل کے سمجھنا نادانی ہی چنانچہ مینے سرے سے قرآن شریف کو دیکھنا شروع کیا پہلا پارہ تمام نہ ہونے پایا تہا کہ آدم کا قصہ نظر پڑا جسے مینے خلاف واقع اور مخالف عقل کے جانا اور جس بات سے ڈرتا تہا وہی میرے سامنے آئی چونکہ مجھے اس بات کا تو یقین ہی تہا کہ نہ جنت کوئی مادی چیز ہی نہ شیطان کا کوئی خارجی وجود ہی کیونکہ ساری دنیا کا جغرافیہ مینے پڑھا آسمان و زمین کا کرہ خاص گرینچ کے رصد خانہ کا بھی مینے دیکھا کسی میں نہ جنت کا ذکر ہی نہ کسی حصہ میں دنیا کے ایسا کوئی مقام ہی پس جسکا وجود نہ تحقیقات سے ثابت نہ جسکے ہونے پر کوئی عقلی دلیل ہی نہ ہمارے کسی حواس سے اُسکا ادراک ہوتا ہی اس لیئے میں اپنے اس یقین سے تو پھر ہی نہ سکتا تہا مگر قرآن کے اس قصہ پر شک کرنے لگا اور قریب تہا کہ میں قرآن کے کلام الٰہی ہونے سے منکر ہوجاوں مگر پھر مجھے یہہ خیال آیا کہ ہماری سمجھہ کا قصور ہی خدا کے کلام کے حق ہونے میں کچھہ شبہہ نہیں اگر یہہ قصہ تمثیلی اور بزبان حال مان لیا جاوے تو بالکل نیچر اور قانون قدرت کے مطابق ہوتا ہی لیکن اگر وہ اصلی اور واقعی گذرا ہوا قصہ سمجھا جاوے تو حسن کی مثنوی اور بکاولی کا قصہ ہوا جاتا ہی پس یہہ ہماری سمجھہ کا قصور ہی کہ ہم نے جنت کو پبلک گارڈن یا خانہ باغ اور اُسکے درختوں کو اپنے باغ کے سے اشجار اور دوزخ کو اپنے چولھے کی سی آگ کا ڈھیر اور شیطان کو ایک باون سر کا راون سمجھہ رکھا ہی اور حوروں کو کشمیری کسبیوں کے موافق بڑی بڑی آنکھہ والی عورتیں اور بہشت کو اُنکے رہنے کا چکلہ بنا رکھا ہی اگر اُسکی باتیں روحانی تعلیم سمجھی جاویں تو نہ مخالفت عقل کی ہوتی ہی نہ کوئی دقت پیش آتی ہی *

اس خیال پر اول تو میں خوش ہوا مگر پھر سوچا کہ مذہب کو مذہب سے ثابت کرنا چاہیئے پس اگر ہم ان چیزوں کے وجود سے منکر ہوں اور ان حکایتوں کو تمثیلی زبان میں ایک فرضی قصہ سمجھیں تو یہہ حقیقت میں تکذیب ہی نہ تطبیق کیونکہ جس نے وہ قصہ بیان کیا اور جس نے اُن چیزوں کا وجود ہمکو بتایا اُس نے ہم سے اشارہ کنایہ میں بھی تو یہہ بات نہ بتائی کہ یہہ انسان کی فطرتی حال کی فرضی کہانی ہی *

پھر مینے یہہ خیال کیا کہ اگر اس قصہ کو تمثیلی اور حال کی زبان میں کہنا تکذیب قرآن ہی تو کوئی مسلمان پڑھا لکھا تکذیب اور انکار کے الزام سے بچ نہیں سکتا کیونکہ ہم دیکھتے ہیں کہ بہت سے مقام پر عالموں نے قرآن کی ایسی ہی حقیقت بیان کی ہی مثلاً ایۃ انا عرضنا الامانۃ علی السموات والارض میں کوئی نہیں کہتا کہ یہہ معاملہ واقع میں ہوا ہو اور عرض امانت اور سوال جواب اور انکار اور اقرار مابین خدا اور انسان اور آسمان و زمین کے خارج میں ہوا ہو وہ بھی اُس ملکہ اور استعداد کا بیان ہی جو انسان کو دی گئی ہی اور جسکے سبب سے وہ نیکی بدی کرسکتا ہی اور یہہ گفتگو صرف تمثیلی اور زبان حال کی بیان کی گئی ہی تو کیونکر ہم ایک ہی کیفیت اور ایک ہی حالت کو ایک ہی جگہہ تمثیل اور حال پر محمول کریں اور دوسرے کو اُسپر محمول کرنے سے تکذیب و انکار قرآن سمجھیں *

پھر مینے خیال کیا کہ اگر ان حکایتوں کو بھی ہم زبان حال پر خیال کرکے عقل کے مطابق کرلیں تب بھی اور بہت سی باتیں قرآن کی عقل کے مخالف ہیں قیامت کا ہونا مردوں کا اپنے پرانے جسموں سے اُٹھنا اُن کو جسمانی عذاب ہونا اُنکا دوزخ اور جنت میں جانا حور و غلمان کا ملنا قرآن سے ایسی ثابت ہیں کہ انکار اُنکا ہو ہی نہیں سکتا تو پھر یہہ باتیں اصول عقل سے کیونکر مطابق ہوسکتی ہیں اور مذہب اسلام کیونکر سچا ٹھہر سکتا ہی *

تب مینے خیال کیا کہ یہہ سب باتیں جہلا کے ڈرانے اور عوام کے سمجھانے کے لیئے بیان کی گئی ہیں حقیقت میں سوا‌ے روحانی عذاب ثواب کے کچھہ نہوگا نہ وہاں حشر اجساد ہی نہ وہاں کوئی آگ کی بھٹی اور خانہ باغ ہی نہ دودہ و شہد کی نہریں ہیں نہ حوریں اور غلماں ہیں روحانی کیفیتوں کو اس پیرایہ میں بیان کیا ہی *

اس مرتبہ پر پہونچ کر میرا خیال رک گیا اور یہہ سوچنے لگا کہ اب یہہ سچا اسلام ہی یا اصلی الحاد اور یہہ تطبیق ہی یا تکذیب اور اس سے اسلام کی روشنی پھیلیگی یا الحاد کی تاریکی اور پھر اس طرح اور مذہب والے بھی اپنے لغویات کی اصول عقل سے تطبیق کرسکینگے یا نہیں اور ان کی تطبیق اور ہماری تطبیق میں کچھہ فرق ہوتا یا نہیں اور اگر وہ بھی اپنی مذہبی باتوں کو ایسی ہی طرز سے اصول عقل سے ملادینگے تو ہمکو اُن کے مذہب کی سچائی پر بھی اعتقاد لانا ضرور ہوگا یا نہیں چنانچہ آخر میرے خیال میں یہہ بات آئی کہ سوا‌ے ہمارے زمانہ کے لوتھر مقدس اور اڈیسن محقق کے کوئی اس مشکل کو حل نہیں کرسکتا کاش وہ میرے ان خیالات پر آگاہ ہو اور میرے ان شبہات کو دور کرے † *

راقم

کریم بخش مفاصنہ

ساکن اڈاوہ حال وارد مرزاپور

† ہم دیکھتے ہیں کہ اُس مجدد مایۃ رابع عشر من سنین النبوۃ نے عقاید اسلام لکھنے شروع کیئے ہیں اور اس لیئے اُمید ہی کہ اِن تمام مشکلات کا حل انکے قلم الہام رقم سے ہوجاویگا ۱۲ مہتمم

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

# تہذیب الاخلاق

جلد سوم ] ۱۵ جمادي الثاني سنه ۱۲۸۹ هجري [ نمبر ۱۲


بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اِس پرچه کے بطور چندة خواة بطور قيمت وصول هو وة کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاريگا *

مسلمانوں ميں سے جو شخص ساتهه روپيه سالانه پيشگي بطور چندة دے وة اس پرچه کے متعلق معاملات ميں ممبر متصور هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

ممبروں کو بلا قيمت يهه پرچه مليگا اور اُن کو اُس کے تقسيم کا بهي بلا قيمت جسکو وة چاهيں اختيار هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چندة يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈة ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هي اور وهاں سے تقسيم هوتا هي اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هي *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيدة جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هي که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام اُس ترقي کے مانع هيں وة مٹاے جاويں *

نمبر ۹۵

# عقاید مذہب اسلام

## عقیدہ دوم

وہ ہستی جسکو ہم اللہ کہتے ہیں واحد فی الذات ہی یعنی مثل اُسکے دوسری ہستی نہیں *

تمام موجودات پر جب ہم نظر کرتے ہیں تو بادی النظر میں ہمکو عجیب مختلف قسم کی چیزیں دکھائی دیتی ہیں اور ہم سمجھتے ہیں کہ ایک کو دوسری سے کچھہ تعلق نہیں مگر جب بہ تعمق نظر ڈالتے ہیں اور بخوبی سوچتے ہیں اور حقایق قدرت پر بقدر طاقت بشری واقفیت حاصل کرتے ہیں تب سمجھتے ہیں کہ تمام موجودات آپس میں نہایت مناسبت رکھتی ہی اور سب کی سب ایک راہ پر چلتی ہی ایک کو دوسری سے ایسی مناسبت ہی کہ اگر ایک چیز بھی موجودات میں سے معدوم ہوجاوے تو اس گورکھہ دھندے میں اُتنا ہی نقصان آجاوے *

تمام موجودات ایسی تدبیر و حکمت و مناسبت سے موجود ہی جیسے ایک گھڑی یا کل کے مختلف پرزے آپس میں مناسبت رکھتے ہیں اور اس سے ہمکو اسبات کی ہدایت ہوتی ہی کہ یہہ گورکھہ دھندا ایک ہی دانا حکیم کا نکالا ہوا اور ایک ہی کاریگر کا بنایا ہوا ہی — اور عام عقل انسانی اس دلیل سے خدا کی وحدانیت پر اقرار کرسکتی ہی اس لیئے اس مسئلہ پر بھی ایمان لانا اُسیطرح ہر ایک انسان پر فرض ہی جس طرح کہ وجود خالق کے مسئلہ پر ایمان لانا فرض تھا *

بلا شبہہ یہہ مسئلہ بہ نسبت پہلے مسئلہ کے کسیقدر زیادہ باریک ہی جو لوگ کہ نیچرل فلزفی یعنی علم طبیعات سے زیادہ واقف ہیں اور جنہوں نے موجودات عالم میں سے بہت سی چیزوں کی بناوت اور پیدایش اور پھر اُن کے انقلاب کا بقدر طاقت بشری علم حاصل کیا ہی اُن کا یقین اس مسئلہ پر سب سے زیادہ پختہ اور مستحکم ہی اور اُن سے کم درجہ کے لوگوں کو خود کسیقدر غور و فکر کی حاجت ہوتی ہی اور اُس سے ادنی درجے کے لوگ دوسرے کی تنبیہہ سے متنبہ ہونے اور کسی سے اُس کا بیان سننے کے محتاج ہوتے ہیں مگر یہہ مسئلہ ایسا نہیں ہی کہ عام عقل انسانی کی سمجھہ سے باہر ہو تحقیقات کامل سے خواہ خود سوچنے سے یا کسیکے سمجھانے سے انسان اُسکو بخوبی سمجھہ سکتا ہی اور یہی وجہہ ہی کہ اس مسئلہ پر ایمان لانا بموجب مذہب اسلام کے تمام انسانوں پر فرض ہی — بانی اسلام نے بھی اس مسئلہ کو کار خانۂ قدرت کی دلیل سے سمجھایا ہی اور کسی جگہہ بغیر سمجھے ایمان لانے کو نہیں فرمایا *

ایک جگہہ فرمایا ہی " اُسیکا ہی جو کچھہ کہ آسمان و زمین میں ہی اور جو اُسکا ہی ( یا اُسکے پاس ہی ) اُس کی اطاعت سے نہ منحرف ہوتا ہی اور نہ تھکتا ہی رات دن اُسیکی بزرگی یاد کرتا ہی اور ذرا بھی سستی نہیں کرتا — کیا اُنہوں نے زمین کی چیزوں میں سے کسیکو خدا ٹہرایا ہی — اگر اسمان و زمین میں بہت سے خدا ہوتے تو دونوں کا کارخانہ بگڑ جاتا " *

ایک اور مقام پر بانی اسلام نے اس سے بھی زیادہ فصیح و موثر زبان سے نیچر سے خدا کی وحدانیت پر اس طرح استدلال کیا ہی کہ " کسنے پیدا کیا آسمان اور زمین اور کسنے برسایا تمہارے لیئے مینہہ پھر اُس سے نہایت پر رونق باغ اُگائے تمکو تو اُن کے اُگانے کی قدرت نہ تھی پھر کیا خدا کے ساتھہ کوئی دوسرا خدا ہی " *

" کسنے زمین کو تمہارے رہنے کی جگہہ بنایا اور کسنے اُس کے بیچ میں نہریں بہائیں اور کسنے اُس پر پہاڑ گاڑے اور کسنے دوسمندروں کے بیچ میں زمین کا پردہ پیدا کیا — پھر کیا خدا کے ساتھہ کوئی دوسرا خدا ہی " *

" کون تمکو اندھیرے جنگلوں میں اور سمندر میں رستہ بتاتا ہی کون مینہہ برسنے سے پہلے اپنی مہربانی کی خوشخبری دینے والی ٹھنڈی ہوا چلاتا ہی — پھر کیا خدا کے ساتھہ کوئی دوسرا خدا ہی اگر تم سچے ہو تو اُس کی دلیل لاؤ " *

پس دیکھو کہ کس طرح بانی اسلام نے توحید کا مسئلہ صرف کارخانۂ قدرت کی حکمت اور اُس کی مناسبت سمجھاکر انسانوں کو سمجھایا ہی — یہہ نہیں کہا کہ خواہ نخواہ بے سمجھے خدا کو ایک مان لو اور جبکہ یہہ مسئلہ ایسا تھا کہ ہر ایک انسان اُسکو سمجھہ سکتا تھا اس لیئے بانی اسلام نے تمام انسانوں کو اس مسئلہ پر ایمان لانے کا مکلف کیا اور کہدیا کہ تعالی اللہ عما یشرکون *

ہاں بےشک ایک شبہہ اس پر وارد ہوتا ہی کہ اس تمام کارخانۂ قدرت سے جو ہم دیکھتے ہیں اور سمجھتے ہیں یہہ خیال مٹ نہیں سکتا کہ کیا عجب ہی کہ مثل اس کارخانۂ قدرت کے کوئی اور کارخانۂ قدرت ہو جسکو اس سے کچھہ تعلق نہو اور اُس کار خانۂ قدرت کا ایسا ہی کوئی اور صانع اور علۃ العلل اور موجود بالذات ازلی و ابدی ہو جیساکہ اس کارخانۂ قدرت کا ہی تو پھر توحید خدا کی کسطرح پر ثابت ہوگی *

ہم اس شبہہ کو تسلیم کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ بلا شبہہ یہہ ایک خیالی شبہہ ہی جو رفع نہیں ہوسکتا مگر اسلام اور ایمان کی بنیاد خیال پر نہیں ہی فلسفیہ اور عقلیہ مباحث کو جو حالت فرضیہ

غير وجودية سے هوتي هيں يقين سے اور ايمان سے کچھہ مناسبت نہيں
هى مولانائے روم نے اُس کے حق ميں نہايت خوب فرمايا هى —

پائے استدلاليان چوبيں بود
پائے چوبيں سخت بے تمکيں بود

يقين کے ليئے ضرور هى که معترض اول اسبات کا يقين دلائے که
در حقيقت ايساهي دوسرا کار خانه قدرت موجود هى اور اُس وقت
کہے که خدا کي توحيد ثابت نہيں مگر وهمي و فرضي باتوں سے خدا
کے متعدد هونے کا ثبوت نہيں هوسکتا سب مذهب اسلام کي رو سے
انسان کو صرف اسي بات کا يقين که تمام چيزوں کا جنکو هم ديکھتے
هيں اور سمجھتے هيں اور جو وجود پذير هيں اُن سب کا خدا ايک
هي هى کافي اور وافي هى اور اسيقدر پر انسان مکلف هى — اصابه
والحمد لله على ذلک *

راقـــــــــم
سيد احمد

نمبر ۹۶.

## چندہ مدرسة العلوم مسلمانان

### چندہ سابق

يعني چندہ مندرجه فہرست سابق ... [illegible]

### چندہ جديد

مولوي محمد حيدرحسين صاحب وکيل
هائي کورت الهٰآباد ... [illegible]
مولوي سيد فريدالدين احمد صاحب
وکيل هائي کورت الهٰآباد ... [illegible]
حضور عالي جناب انريبل سر وليم ميور
صاحب بهادر جي سي ايس آئي نواب
لفتننت گورنر بهادر خاص واسطے تعليم
دنياوي علوم کے بروقت شروع تعليم [illegible]
جناب آنريبل آر اسپينکي صاحب بهادر
جستس هائي کورت الهٰآباد ... [illegible]
منشي الهي بخش صاحب سب انجينير
اور ڈپٹي مجستريت نهر گنگ ڈويزن
بلند شهر ... [illegible]
محمد حکمت الله صاحب رئيس بدايوں
متعلق سفارت سابق نواب ٹونک مقيم
لندن ... [illegible]

سيد محمد مير بادشاه صاحب منصف
کانپور ... [illegible]
جناب مينارڈ براڈهرسٹ صاحب بهادر
صاحب جج بنارس ... [illegible]
منشي محمد ذکاء الله صاحب پروفيسر
ميور کالج الهٰآباد ... [illegible]
جناب جان هنري بيکس اير ن سيڈ
صاحب بهادر صاحب جج غازيپور ... [illegible]
حاجي مرزا محمد جلال الدين صاحب
رئيس بنارس ... [illegible]
سيد مهربان علي صاحب رئيس گلاوٹي
ضلع بلند شهر ... [illegible]
شيخ سبحان علي صاحب رئيس بنارس [illegible]
شيخ محمد امين الدين صاحب وکيل
عدالت ديواني بنارس ... [illegible]
مولوي محمد عنايت رسول صاحب
رئيس چريا کوٹ ضلع اعظمگڈہ ... [illegible]
مرزا محمد سعيد بخت بهادر شاهزاده
شواله ... [illegible]
مولوي محمد امين الدين صاحب وکيل
عدالت ديواني بنارس ... [illegible]
شيخ غوث علي صاحب وکيل عدالت
ديواني بنارس ... [illegible]
نواب محمد هادي علي خاں صاحب
وکيل عدالت ديواني بنارس ... [illegible]
نواب محمد مبارک علي خاں صاحب
رئيس ميرٹھه ... [illegible]
سيد جعفر حسين صاحب وکيل عدالت
ديواني بنارس ... [illegible]
مرزا محمد معز الدين بخت بهادر
شاهزاده شواله ... [illegible]
شيخ امين الدين احمد صاحب وکيل
عدالت ديواني بنارس ... [illegible]
مرزا محمد شرف الدين سکندر بخت
بهادر شاهزده شواله ... [illegible]

مرزا محمد قيصر بخت بهادر شاهزادہ شوالہ ... عـــه
عظيم الله عرف چهجو ملازم سيد محمد محمود مقيم لندن ... عـــه
شيخ نصرت حسين صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس ... عـــه
مرزا محمد نادر بخت بهادر شاهزادہ شوالہ ... عـــه
خواجه محمد عبدالله صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس ... صمہ
عبدالرحيم كوچوان ملازم سيد احمد خاں للعہ
مرزا زورآور بخت بهادر شاهزادہ ... للعہ
مولوي احمد شفيع صاحب هيڈ ماسٹر اسكول وزيرآباد ... للعہ
ماسٹر نرنجنداس صاحب سكنڈ ماسٹر اسكول وزيرآباد ... عمہ

---

ميزان كل عـــه ۷ر

سيد احمد
سكرٹري

مرقوم ۲۲ جولائي سنه ۱۸۷۲ع

---

THE MUHAMMEDAN ANGLO-ORIENTAL COLLEGE FUND COMMITTEE.

With great pleasure and thankfulness we publish here a letter from the Private Secretary to His Excellency the Viceroy and Governor-General to the Secretary to the M. A. O. C. F. Committee. His Excellency's munificent donation, promised under certain conditions, is worthy of the giver, and will not soon be forgotten by the Muhammedans of India. Such liberality has never been equalled by any former Governor-General of India. The promised contributions to the College Fund now amount to Rs. 30,135-7-0.

---

COPY OF THE LETTER.

GOVERNMENT HOUSE, SIMLA.
July 19th, 1872.

DEAR SIR,

I am in receipt of your note of the 14th ultimo enclosing the Rules for the Guidance of the Muhammedan Anglo Oriental College Fund Committee and a printed circular inviting subscriptions towards the establishment of the College. Although these papers were addressed to me personally, I have laid them both before His Excellency the Viceroy and Governor-General, and I am now directed to make the following communication to you.

His Excellency is much gratified at the active interest in the matter of education, which the present endeavour to found a college evinces on the part of

---

نمبر ۹۷

## ترقي چندہ مدرسة العلوم مسلمانان

هم نهايت خوشي اور شكرگذاري سے حضور عالي جناب ويسراے اور گورنر جنرل بهادر كشور هند كے پرائيوٹ سكرٹري كي چٹهي كي نقل جو بنام سكرٹري كميٹي خزنة البضاعة آئي هى اِس مقام پر مندرج كرتے هيں *

حضور جناب ويسراے نے جو بشرط كاميابي نهايت فياضانه ڈونيشن عطا فرمايا هى وہ اُن كي جاہ و جلال و شان و مرتبه كا ثمرہ هى — مسلمانان هند اِس احسان كو كبهي نه بهولينگے اس سے پہلے كسي گورنر جنرل نے ايسي سخاوت و فياضي نهيں كي *

اب تعداد زر چندہ اس فياض ڈونيشن كے سبب لغايت ۲۳ جولائي سنه ۱۸۷۲ع بقدر تيس هزار ايک سو پينتيس روپيه سات آنه كے هوگئي هى اُس كے بعد اور بهي بهت چندہ هوا هى جو آيندہ مشتهر هوگا *

### نقل چٹهي

پرائيوٹ سكرٹري حضور نواب گورنر جنرل بهادر
بنام
سيد احمد خاں بهادر سي ايس آئي سكرٹري كميٹي
خزنة البضاعة

عزيز دوست

آپ كي چٹهي مورخه ۱۴ ماہ گذشته معه قواعد مجلس خزنة البضاعة لتاسيس مدرسة العلوم للمسلمين اور ايک چهپا هوا سركيولر واسطے چندہ مدرسه كے ميرے پاس پهنچا — گو يه سب كاغذ ميرے نام كے آئے مگر ميں نے اُن كو بحضور عالي جناب ويسراے

yourself and other Muhammedan gentlemen of influence and position. His Excellency feels a deep interest in the subject of Muhammedan Education, and while it would be inconsistent with his religious opinions to give any personal pecuniary assistance to the religious teaching, which, as I understand, is to form part of the course of studies at the proposed college, he will gladly contribute to the study of "the Western Arts and Sciences," which it is one of the principal objects of the Committee to promote.

His Excellency considers, however, that any pecuniary assistance which he may render should be contingent on the interest shown in the matter by Muhammedan gentlemen themselves, and on the support afforded by them. He is not, therefore, at present, prepared to contribute any donation towards the establishment of the college, but I am desired to inform you that if the Committee succeed in establishing the college,—if the institution, when established shows a reasonable prospect of durability and general success, and if the course of instruction is such as to convince His Excellency that a really *bonâ fide* effort is being made to afford sound secular instruction, he is prepared to devote Rs. 10,000 to the perpetual establishment of a scholarship in some branch of European Literature or Science. Should this scholarship be ultimately established, the details connected with the method of competing for it, its tenure, &c., can form the subject of future correspondence.

"I remain,
"Dear Sir,
"Yours very truly,
"(Sd.) EVELYN BARING, CAPTAIN,
Private Secretary to the Viceroy."

To
MOULVI SYUD AHMED KHAN,
BAHADOOR, C. S. I.,
Secretay, M. A. O. C. F.,
Committee,
Benares.

و گورنر جنرل کشور هند کے پیش کیا اور اب بموجب حکم حضور ویسراے ممدوح کے آپ کو اطلاع دیتا هوں *

تعلیم کے باب میں جو آپ اور دیگر صاحبان مسلمان ذي مرتبه اور صاحب اقتدار سعي و کوشش کرتے هیں اور جسکا ظهور ایک مدرسه قایم کرنے کي تدبیر میں پایا جاتا هي اُس سے حضور ویسراے نهایت محظوظ هیں اور حضور جناب ویسراے مسلمانوں کي ترقي تعلیم پر دل سے مایل هیں اور گو وہ اپنے مذهبي عقاید کے موافق مسلمانوں کي مذهبي تعلیم میں جسکو میں سمجهتا هوں که مدرسه مجوزه کي تعلیم کا ایک جزو هوگي روپیه سے مدد کرنا ٹهیک نهوگا تاهم وہ نهایت خوشي سے مغربي علوم و فنون کي تعلیم میں جسکي ترقي کرنا خاص مقصد کمیٹي کا هی تائید فرماوینگے *

حضور جناب ویسراے کي یهه مرضي هی که اُن کي مدد زر نقد سے اُس اندازہ کے موافق هو جسقدر که خود مسلمان اس معامله میں اپنا شوق ظاهر کریں اور جیسیکه وہ خود اُس میں مدد دیں پس اس وقت کچهه ڈونیشن دے دینے کو بنام قایم کرنے مدرسه کے وہ طیار نهیں هیں مگر مجهکو اجازت هوئي هی که میں آپ کو اس بات سے اطلاع دوں که اگر کمیٹي مدرسة العلوم قایم کرنے میں کامیاب هو اور بعد قایم هوجانے کے اگر اُس مدرسه سے معقول توقع عام ترقي کي پائي جاوے اور نیز سلسله تعلیم بهي ایسا هو جس سے حضور ویسراے کو یقین هو که در حقیقت کامل دنیوي تعلیم میں کوشش هوتي هی تو اُس صورت میں دس هزار روپیه عطا فرماوینگے تاکه زر مذکور سے مغربي لٹریچر یا علوم و فنون کي کسي شاخ میں اسکالرشپ همیشه کے واسطے مقرر کیا جاوے جب که اسکالرشپ مقرر هوجاوے تب اُسکي تفصیل کي بابت متعاقب تحریر هوگي *

راقــــــم
آپ کا دوست صادق
ایولن بیرنگ کپتان
پرائیوٹ سکرٹري ویسراے

مقام شمله
مورخه ۱۹ جولائي سنه ۱۸۷۲ع

نمبر ۹۸
مدرسة العلوم مسلمانان

# روئداد

اجلاس مجلس خزنة البضاعة لتاسيس مدرسة العلوم للمسلمين منعقدہ ۳۱ جولائي سنه ۱۸۷۲ ع

مقام بنارس

صدر انجمن

مولوي عنايت رسول صاحب *

ممبران موجودہ

مولوي محمد عارف صاحب *

شيخ غلام علي صاحب *

سيد محمد حامد صاحب *

منشي محمد يار خاں صاحب *

سکرتري

سيد احمد خاں بہادر سي ايس آئي *

روئدادہاے اجلاس منعقدہ ۳۰ جون سنه ۱۸۷۲ ع و ۵ جولائي سنه ۱۸۷۲ ع جو بہ دستخط سکرتري مرتب اور کتاب روئداد میں مندرج تہیں ملاحظه ہوئیں *

اُس کے بعد بموجب دفعه ۷ قواعد مجلس مرتبه سنه ۱۸۷۲ ع کے صاحبان مندرجه ذیل مجلس خزنة البضاعة کے ممبر مقرر ہوئے *

جناب عالي نواب محمد فیض علي خاں صاحب بہادر سي ایس آئي رئیس پہاسو ضلع بلند شہر وزیر اعظم راج جے پور *

نواب محمد احمداللہ خاں صاحب رئیس میرٹہہ پترول ہوشنگ آباد *

منشي محمد الہي بخش صاحب رئیس دیوبند ضلع سہارنپور سب انجنیر اور ڈپٹي مجسٹریٹ نہرگنگ ڈویژن بلند شہر *

منشي محمد اکرم صاحب رئیس محمدآباد ضلع اعظم گڈہ گورنمنٹ وکیل ضلع اعظم گڈہ *

حضرت مولوي محمد امانت اللہ صاحب رئیس غازي پور *

حاجي مولوي محمد عبدالاحد صاحب رئیس قصبه بہتیا ضلع غازي پور وکیل عدالت غازي پور *

شیخ محمد جان صاحب رئیس قصبه بہتیا ضلع غازي پور وکیل عدالت غازي پور *

شیخ فیاض علي صاحب رئیس قصبه مؤ قاضي طیب پرگنه سرام گورنمنٹ وکیل و انریري مجسٹریٹ درجه اول ضلع الہ آباد *

مولوي محمد نجم الدین صاحب رئیس چڑیا کوٹ ضلع اعظم گڈہ *

مولوي محمد حامد حسن خاں صاحب بہادر رئیس بریلي سب آرڈینیٹ جج اعظم گڈہ *

منشي محمد ذکاء اللہ صاحب رئیس دہلي پروفیسر میور کالج الہ آباد *

حکیم محمد حکمت اللہ صاحب رئیس بدایوں *

سکرتري نے چٹہي پرویوٹ سکرتري حضور عالي جناب ویسراے اور گورنر جنرل لارڈ نارتہہ بروک صاحب دام اقبالہ مورخه ۱۹ جولائي سنه ۱۸۷۲ ع پیش کي جس میں حضور ممدوح نے عام دنیاوي علوم کي ترقي کے لیئے بہ چند شرایط مندرجه چٹہي مذکور اس مدرسه کے لیئے دس ہزار روپیه چندہ دینے کا وعدہ فرمایا ہی *

صدر انجمن نے اس بات کي تحریک کي کہ حضور ویسراے نے جو توجهه اور اپنا شوق واسطے تعلیم مسلمانوں کے بذریعه عطا فرمانے اس فیاضانه ڈونیشن کے ظاہر فرمایا ہی اُس کا دلي شکر کمیٹي کي جانب سے ادا کیا جاوے *

صدر انجمن نے یہه بہي تجویز کي کہ حضور ویسراے کو اس بات کي بہي اطلاع دي جاوے کہ تمام مسلمانان ہندوستان جن کي حکومت و محافظت کے لیئے حضور ملکه معظمه نے آپ کو مامور کیا ہی آپ کي سخاوت کے نہایت ممنون ہیں اور جب یہه مدرسه قایم ہو جاویگا تو مسلمانوں کي آیندہ نسلوں کے لیئے یہه بے نظیر سخاوت ہمیشه کو یادگار رہیگي *

سید محمد حامد نے اس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور ہوئي *

اُس کے بعد سکرتري نے چٹہي ہز ہائینس مختارالملک سر سالار جنگ بہادر کے سي ایس آئي وزیر اعظم حیدر آباد دکہن مورخه ۲۶ جولائي سنه ۱۸۷۲ ع پیش کي اور کمیٹي کو اطلاع دي کہ ہز ہائینس نے چار ہزار روپیه واسطے مدرسة العلوم مسلمانان کے مرحمت فرمایا ہی دو ہزار روپیه بالفعل اور دو ہزار بر وقت قیام مدرسه *

صدر انجمن نے تحریک کي کہ ہزہائینس کا اس فیاضانه چندہ کے لیئے کمیٹي کي جانب سے دلي شکر ادا کیا جاوے اور یہه بہي اطلاع دي جاوے کہ کمیٹي کا خاص مقصد اور کوشش یہي ہی کہ اس مدرسه میں طالب علم ایسي ہي علمیت اور فضیلت حاصل کریں جیسي کہ انگلستان میں اکسفورڈ اور کیمبرج کي یونیورسٹیوں میں طلبا حاصل کرتے ہیں صرف اتنا فرق رہی کہ انگلستان کي یونیورسٹیوں میں جو عیسائي مذہب کي تعلیم ہوتي ہی بعوض اس کے ہمارے مدرسة العلوم

میں ( جو انشا اللہ تعالے ایک دن محمدن یونیورسٹي کے نام سے پکارا جاویگا ) مذھب اسلام کي تعلیم ھو ایک کمرہ میں اھل سنت و جماعت کي اور ایک کمرہ میں شیعہ امامیہ اثنا عشریہ کي *

صدر انجمن نے اس بات کي بھي تحریک کي ھزھائینس کا اس تحریر کي نسبت بھي شکر کیا جاوے جو اُنھوں نے خیال فرمایا ھی کہ اگر یہہ مدرسہ درستي سے قایم ھو جاوے تو حضور ممدوح بھي حیدرآباد سے چند رئیسوں کے لڑکوں کو اس مدرسہ میں تعلیم کے لیئے بھیجینگے کیونکہ اس بات سے کمیٹي کو نہایت تقویت ھوئي ھی *

سید محمد حامد نے اس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور ھوئي *

بعد اس کے سکرٹري نے انریبل آراسپینکي صاحب بہادر جسٹس ھائي کورٹ الہ‌آباد کي چٹھي مورخہ ٣٠ جون سنہ ١٨٧٢ ع پیش کي اور اطلاع کي کہ صاحب ممدوح نے تین سو روپیہ واسطے مدرسہ کے عنایت فرمایا ھی *

صدر انجمن نے تحریک کي کہ صاحب ممدوح کا دلي شکریہ بابت ڈونیشن اور بالتخصیص اس طرز تحریر کي نسبت جس طرز میں صاحب ممدوح نے چٹھي لکھي ھی اور جس سے ایک فیاضانہ نیکي اور ھمدردي مسلمانوں کي تعلیم میں پائي جاتي ھی ادا کیا جاوے *

سید محمد حامد نے اس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور ھوئي *

بعد اس کے سکرٹري نے چٹھي بابو شیوا پرشاد صاحب سي ایس آئي انسپیکٹر محکمہ تعلیم قسمت سویم ممالک مغربي و شمالي مورخہ ٢٩ جولائي سنہ ١٨٧٢ ع پیش کي جس میں بابو صاحب ممدوح نے اُنھي شرایط پر جو حضور ویسرائے نے مقرر کي ھیں اور چٹھي پرایوٹ سکرٹري مورخہ ١٩ جولائي سنہ ١٨٧٢ ع میں مندرج ھیں اور نیز اس شرط پر کہ مدرسہ الہ‌آباد میں قایم ھو مدرسہ کے لیئے ھزار روپیہ چندہ دینے کا وعدہ فرمایا ھی *

صدر انجمن نے تحریک کي کہ بابو صاحب نے جو ھمدردي مسلمانوں کے ساتھہ بہ سبب سچي حب وطني کے کي اُس کا شکریہ کمیٹي کي طرف سے ادا کیا جاوے *

منشي محمد یار خاں صاحب نے کہا کہ میں صاحب صدر انجمن کي اس تجویز سے کہ بابو صاحب ممدوح کا شکریہ ادا کیا جاوے اتفاق کرتا ھوں — اس میں کچھہ شک نہیں کہ بابو صاحب نے سچي حب وطني کے خیال سے مسلمانوں کے ساتھہ ھمدردي کي ھی مگر مجھکو ایسے ڈونیشنوں کي منظوري میں اور ایسے چندہ دینے والوں کے نام کے فہرست چندہ میں مندرج ھونے سے جو مشروط بہ شرایط چندہ دیتے ھیں عذر و انکار ھی — مقصد کمیٹي کا یہہ ھی کہ سرمایہ جمع کرتي جاوے جب تک کہ مدرسہ قایم کرنے کے لیئے کافي ھو اگر لوگ ایسي شرطوں کے ساتھہ چندہ دیں اور وہ منظور ھو تو سرمایہ کا جمع ھونا مدرسہ کے قایم ھونے پر اور مدرسہ کا قایم ھونا چندہ کے جمع ھونے پر موقوف اور منحصر ھوگا اور یہہ ایک ایسا نقص ھی کہ جس سے میري راے میں مقصد کمیٹي کا بالکل ضایع ھو جاویگا پس میري یہہ راے ھی کہ جو چندہ ساتھہ کسي شرط و قید کے آوے ( سواے کسي خاص حالت کے ) فوراً نامنظور ھو *

سکرٹري نے کہا کہ مجھے اس گفتگو کے سننے سے افسوس ھی حضور ویسرائے نے انھي شرطوں سے چندہ عطا فرمایا ھی اور کمیٹي نے اُس کے قبول کرنے میں کچھہ عذر نہیں کیا حضور نواب لفٹننٹ گورنر بہادر کا چندہ بھي قریب قریب انھي شرطوں پر مشروط ھی جن پر کچھہ عذر نہیں ھوا پس میں کوئي وجہہ نہیں پاتا کہ بابو صاحب کے چندہ پر اس قدر اعتراض ھوتا ھی *

مولوي محمد عارف صاحب نے منشي محمد یار خاں کي راے سے اتفاق کیا اور کہا کہ جو کچھہ سکرٹري مجلس نے ابھي فرمایا وہ سب سچ ھی مگر حضور ویسرائے اور جناب نواب لفٹننٹ گورنر بہادر کي شرایط چندہ کے قبول کرنے اور بابو صاحب کي شرایط چندہ کے منظور کرنے میں بڑا فرق ھی — اس بات پر غور کرنا چاھیئے کہ کمیٹي دل و جان سے چندہ جمع کرنے میں کوشش کر رھي ھی — اور اگر لوگوں کا شوق ایسا ھي رھے جیسا کہ اس وقت تک ھی اور وہ لوگ زر نقد دینے سے ایسي ھي مدد کریں جیسي کہ وہ اس وقت تک کر رھے ھیں تو اُمید قوي ھی کہ برس دو ھي برس کے اندر کمیٹي اپنے مقصد یعني مدرسۃالعلوم قایم کرنے پر کامیاب ھو جاویگي اور انشاالله تعالی ضرور مدرسہ قایم ھو جاویگا اور اگر بالفرض اس زمانہ میں کمیٹي کي کوششوں سے مدرسہ قایم ھونے میں توقف ھوا تو ھماري نسلیں اور ھمارے جانشین مدرسہ قایم کرنے کي کوشش کو کبھي ترک نہ کرینگے حضور ویسرائے اور جناب نواب لفٹننٹ گورنر بہادر کا چندہ اس یقین پر قبول کیا گیا ھی کہ جب کبھي مدرسہ قایم ھو وہ چندہ ضرور ملیگا اگر ھماري موجودہ کمیٹي اپني زندگي میں مدرسہ قایم کرلے تو وہ خود وہ دونوں چندے پاویگي اور اگر اپني زندگي میں قایم نہ کر سکے تو اُن کے جانشین حضور ویسرائے اور جناب نواب لفٹننٹ گورنر بہادر سے یا اُن کے قایم مقاموں سے بمجرد قایم ھونے مدرسہ کے چندہ پاوینگے لیکن اور لوگوں سے ایسے زمانہ دراز اور پشتوں تک چندہ وصول ھونے کي کیا توقع ھی پس میري راے

ميں چندة كي فهرست ميں ايسا چندة مندرج كرنا جس پر خود كميٹي كو يقين نهيں هى محض فضول هى *

اُنهوں نے يهه بهي كها كه يهه ميري گفتگو تو عموماً ايسے چندوں كي نسبت هى جو مشروط بشرايط هوں ليكن بابو شيواپرشاد صاحب كے چندة كي نسبت مجهكو اور بهي اعتراض هى بابو صاحب نے مدرسة كے الهاباد ميں قايم هونے پر چندة كا دينا مشروط كيا هى اور يهه شرط برخلاف دفعة ۳۳ قواعد مجلس مرتبة سنة ۱۸۷۲ ع كے هى اگر اس شرط پر چندة قبول كيا جاوے تو كميٹي كي ازادي نرهيگى اور گويا اسي وقت مقام مدرسة كا تصفية هوجاويگا اور يهه كار روائي خلاف قاعدة مذكور كے هى جسكو ميں پسند نهيں كرتا *

سكرٹري نے كها كه افسوس هى كه بابو صاحب نے حضور ويسراے كي شرطوں سے بهي ايك شرط اور زيادة كردي پس بلحاظ اُن وجوهات كے جو ميرے دوست مولوي محمد عارف نے فرمائيں ميں اُن سے بمجبوري اتفاق كرتا هوں *

مگر اس خيال سے كه آيندة نسبت منظوري يا نامنظوري چندوں كے ممبروں ميں اختلاف راے نهو ميں يهه تحريك كرتا هوں كه نسبت قواعد چندة كے كچهه تشريح كردي جاوے *

كميٹي نے اس تحريك كو پسند كيا اور دفعة ۱۶ و ۱۷ قواعد مجلس مرتبة سنة ۱۸۷۲ ع كے حسب تفصيل ذيل تشريح كي *

## تشريحات

۱ كسي شخص كا چندة يا عطية كسي ايسي شرط پر جو برخلاف قواعد مرتبة سنة ۱۸۷۲ ع كے هو نه منظور هوگا اور نه داخل فهرست چندة كيا جاويگا *

۲ كسي مسلمان كا چندة ( سواے كسي صورت خاص كے جسكو كميٹي منظور كرے ) اس شرط پر كه جب مدرسة قايم هوگا اُس وقت چندة ديا جاويگا نه منظور هوگا نه درج فهرست چندة كيا جاويگا ـــ كيونكه مسلمانوں كا فرض اس وقت چندة جمع كرنا هى تاكه مدرسة جاري هو نه كه اُس كے اجرا پر چندة دينے كا وعدة كرنا علاوة اسكے جو كچهه مسلمان مدرسة كے ليئے ديتے هيں وة بموجب اُن كے مذهب كے خيرات اور وقف في سبيل الله هى اور وقت دينے چندة سے اُنكو اُس وقف كا مذهبا ثواب ملتا هى گو كه مدرسة كتني هي مدت كے بعد كيوں نه جاري هو *

۳ البته مسلمان چندة دينے والے اپنے چندوں ميں مفصله ذيل شرطيں قايم كرسكتے هيں *

( الف ) اُنكا زر چندة سود ميں نه لگايا جاوے بلكه اُس سے كوئي جائداد خريدي جاوے جسكا ذكر قواعد مجلس مرتبة سنة ۱۸۷۲ ع ميں مندرج هى اور ممبران كميٹي ان كي اس شرط كے بجالانے كے پابند هونگے *

( ب ) زر چندة قسط وار ايك ميعاد مناسب معين ميں ادا كيا جاويگا *

۴ سواے مسلمانوں كے اور جو صاحب براة فياضي چندة ديں وة مجاز هونگے كه مفصله ذيل شرطوں ميں سے اگر كسي شرط كا مقرر كرنا چاهيں تو مقرر كريں *

( الف ) اُنكو اختيار هوگا كه اپنا چندة صرف دنياوي علوم كي تعليم كے ليئے مخصوص كرديں اور كميٹي كو لازم هوگا كه اُس روپية كو اُسي كام ميں لگاوے *

( ب ) وة بهي اپنا چندة بذريعة اقساط وقت مناسب اور معين ميں دے سكينگے *

( ج ) وة اس شرط كے مقرر كرنے كے بهي مجاز هونگے كه بعد قايم هونے مدرسة كے اُنكا چندة ادا كيا جاويگا مگر كميٹي كو اختيار هوگا كه بلحاظ مقدار زر چندة اور نيز بلحاظ حالت چندة دينے والے كے كه اُس سے اُميد قوي چندة وصول هونے كي بر وقت قيام مدرسة ( گو كه وة كسي وقت قايم هو ) هى يا نهيں اُس چندة كو منظور يا نامنظور كرے سكرٹري كو هدايت هوئي كه اس قسم كا چندة بلا منظوري كميٹي درج فهرست چندة نهوا كرے *

بعد اسكے باتفاق راے ممبران كميٹي يهه امر قرار پايا كه بابو شيوا پرشاد صاحب نے جو سچي حب وطني سے مسلمانوں كے ساتهه همدردي كي هى اُس كا دلي شكر كميٹي كي طرف سے كيا جاوے اور اسبات كي بهي اطلاع ديجاوے كه چونكه اُن كي اخير شرط خلاف دفعة ۳۳ قواعد كميٹي كے هى اس ليئے كميٹي اُن كا نام نامي اور فياضانه چندة فهرست ميں مندرج كرنے سے معذور هى اگر بابو صاحب اُس شرط كو موقوف كرديں تو كميٹي نهايت شكر كے ساتهه اُنكا چندة قبول كريگي *

بعد اسكے شكرية صدرانجمن كا ادا كيا گيا اور مجلس برخاست هوئي *

دستخط سيد احمد
سكرٹري مجلس

بمقام عليگدة ـــ مطبع عليگدة انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ محمد عبدالرزاق كے اهتمام سے شايع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تهذيب الاخلاق

جلد سوم ] يكم رجب سنه ۱۲۸۹ هجري سنه ۱۳۰۲ نبوي [ نمبر ۱۳

بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تهذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت إس پرچه كے بطور چندة خواة بطور قيمت وصول هو وة كسي خاص شخص كي ملكيت نهوگا بلكه إس پرچه كے اجرا و ترقي ميں صرف كيا جاويگا *

مسلمانوں ميں سے جو شخص ساٹهه روپيه سالانه پيشگي بطور چندة دے وة اس پرچه كے متعلق معاملات ميں ممبر متصور هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا كه مقتضاے مضامين هوگا چهپا كريگا خريداروں كو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن كو كچهه تعلق نهوگا *

اگر كوئي شخص كوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس كو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

ممبروں كو بلا قيمت يهه پرچه مليگا اور اُن كو اُس كے تقسيم كا بهي بلا قيمت جسكو وة چاهيں اختيار هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تهذيب الاخلاق

إس پرچه كي بابت جس صاحب كو كچهه خط و كتابت كرني منظور هو يا خريداري إس پرچه كي مد نظر هو يا كوئي مضمون إس پرچه ميں مندرج هونے كے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چندة يا كچهه روپيه بطور ڈونيشن كے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضكه تمام خط و كتابت بابت إس پرچه كے اُنهي سے كي جاوے كيونكه يهه پرچه عليگڈة ميں چهپكر اُن كے پاس چلا جاتا هى اور وهاں سے تقسيم هوتا هى اور تمام حساب كتاب اسكا سب اُن كے پاس رهتا هى *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيدة جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه كے اجرا سے يهه هى كه مسلمانوں كي حسن معاشرت اور تهذيب كي ترقي هو اور جو غلط اوهام اُس ترقي كے مانع هيں وة مٹاے جاويں *

مضمون نمبر ۹۹

## مسلمانوں کي قسمت

يهه سچ هے که زمانه کبهي يکساں نهيں رهتا کبهي خوش نصيبوں کو بد نصيب کرديتا هے اور کبهي بد نصيبوں کو خوش نصيب مگر هر ايک تغير و تبديل کے آثار شروع هوجاتے هيں جس سے آيندہ کے نتيجه کي پيشين گوئي کي جاسکتي هے *

اِس زمانه ميں هم مسلمانوں کي قسمت کو ديکهتے هيں که تقدير اُنکي قسمت کو کچهه بلند کرتي هے يا ايسا گراتي هے جسکے سنبهلنے کي پهر کچهه تدبير نهو *

اس وقت هم ديکهتے هيں که تمام مسلمان تمام هندوستان کے اس بات کو دل سے قبول کرتے هيں که ترقي دولت و حشمت و عزت و مذهب سب عمدہ تعليم پر منحصر هے اور اس بات کو بهي تمام هندوستان کے مسلمان قبول کرتے هيں که مسلمانوں کي اور اُنکي اولاد کي تربيت کے ليئے کسي عمدہ طريقه تعليم کے قايم کرنے اور اُس کے اسباب و لوازم کے بهم پهونچانے کي نهايت اشد ضرورت هے اور اس بات کا بهي سب کو يقين هے که اگر ايسا هي زمانه چلا گيا اور کچهه تدبير نه کي گئي تو يهه مرض لاعلاج هوجاويگا اور اس بات پر بهي سب کي راے متفق هے که اسکا علاج صرف يهي هے که ايک بهت بڑا مدرسة العلوم خاص مسلمانوں کے ليئے قايم کيا جاوے جسميں جميع علوم و فنون ديني اور دنيوي کي بدرجه کمال تعليم هو *

اس دواے جاں بخش کي خواهش سب کو تهي اور اب بهي هے مگر اس خيال سے که کيونکر حاصل هو ايک مايوسي هوتي تهي اس دوا کا حاصل هونا چنداں مشکل نه تها هاں البته اسکے حاصل کرنے کو سعي اور کوشش اور همت درکار تهي پس اس زمانه ميں اس کام پر کوشش شروع هوئي هے اور بلا شبهه اُسکا کامياب هونا يا نهونا پوري نشاني خوش نصيبي يا بدنصيبي مسلمانوں کي هوگي *

پس اے مسلمانوں تم اس بات پر غور کرو که هميشه موقع اور وقت هاتهه نهيں آتا جيسي کوشش اسوقت تک مدرسه کے ليئے هورهي هے کبهي ايسي کوشش هونے کي توقع تهي — ديکهو خدا کي مهرباني سے کيسے اچهے سامان نظر آتے هيں حضور جناب لارڈ نارتهه بروک صاحب ويسراے و گورنر جنرل بهادر نے اپني جيب خاص سے هم مسلمانوں کي تعليم کے ليئے دس هزار روپيه دينے کا وعدہ فرمايا هے حضور نواب لفٹننٹ گورنر بهادر نے اپني جيب خاص سے عطيه عطا فرمانے کے علاوہ گورنمنٹ کي جانب سے گرينٹ ان ايڈ دينے کا وعدہ فرمايا هے *

يهه وعدہ کچهه کم نهيں هے بلکه همارے سرمايه کو يک لخت دوگنا کرديتا هے اگر هم پانچ لاکهه روپيه جمع کر ليں تو وہ اس عطيه گرينٹ ان ايڈ سے حقيقت ميں دس لاکهه هو جاتے هيں اور اگر دس لاکهه جمع کريں تو بيس لاکهه هو جاتے هيں پس ايسي بڑهتي دولت کي همکو کب توقع تهي *

دور دور کے مسلمان بهي اپني قوم کي ترقي کے سامان ديکهه کر خوش هوئے هيں اور چندہ وصول کرنے اور دينے ميں کوشش و فياضي دونوں کو کام ميں لا رهے هيں *

هندوؤں نے بهي همارے ساتهه همدردي و فياضي کي هے چند غريب آدميوں نے اور بعض بڑے آدميوں نے بهي چندہ ديا هے پس اس وقت جو کوشش هو رهي هے وہ ايسي کوشش هے جس کي توقع هرگز نه تهي پس اب سب مسلمانوں کو زيادہ همت اور زيادہ کوشش کرني چاهيئے تاکه يهه سعي حسب مراد کامياب هو *

اے مسلمانوں اس بات کو بهي تم خيال کرو که اگر اس وقت تمنے همت نه کي اور سعي و کوشش ميں کوتاهي کي اور خدا نخواسته يهه کوشش کامياب نهوئي تو پهر کبهي تمهاري بهلائي اور تمهاري بهبودي کي توقع نهوگي *

کهاں سے يهه وقت پهر هاتهه آويگا جو اس وقت هاتهه ميں هے *

کهاں سے يهه موقع باقي رهيگا جو اس وقت هے *

کون تمهارے ليئے اپني جان اپنا مال اپنا وقت اپنا آرام تم پر فدا کرنے والا پيدا هوگا جو پهر تمهارے ليئے کوشش و سعي کريگا *

کس کو ايسي همت و جرأت هوگي که اس کوشش کو خدا نخواسته ناکامياب ديکهه کر پهر آيندہ کسي قسم کي سعي و کوشش کرنے کي همت کرے *

اے مسلمان بهائيوں ميں خوب جانتا هوں که تم ميري حرکات و افعال ناشايسته سے اس وقت ناراض هو ميرے افعال و اقوال کو تو خدا پر چهوڑ دو اور ميرے حق ميں يهه شعر حافظ کا پڑهو —

يکے از عقل مي لافد دگر طامات مي بافد
بيائيں داوري ها را به پيش داور اندازيم

مگر اِس بات کو سوچو که جس کوشش و سعي سے مسلمانوں کے ديني و دنيوي علوم کي تعليم کے ليئے مدرسه قايم کيا جاتا هے اُس سے اور ميري اُن باتوں سے کيا تعلق هے *

مدرسه کے ليئے جو تم چندہ ديتے هو ميرے ليئے نهيں هے بلکه اُن کے ليئے هے جنکو تم عزيز رکهتے هو پس کيا تم ميرے ليئے اپني قوم کو اور اپني اولاد کو اور اپني قوم کي اولاد کو ترپتے اور مرتے دوگے *

اے نا صحان شفیق میں آپ کي نصیحتوں کا بڑا احسانمند ہوں مگر اُس دفتر کو اِس وقت رہنے دو اور اپني قوم اور اپنے اہل مذہب کي خبر لو اور جو کوشش اُن کي بھلائي کے لیئے ہو رہي ہی اُسمیں مدد کرو *

اے مجھپر طعنہ کرنے والے بھائیوں تم ذرا سوچو اور انصاف کرو کہ مجھکو تو اتني بھي توقع نہیں ہی کہ اگر یہہ کوشش کامیاب بھي ہوجاوے اور مدرسہ قایم بھي ہوجاوے تو بھي اُس کے نتیجے دیکھنے تک میں زندہ رہوں پھر-کیا میري ذات کو اِس مدرسے سے کچھہ تعلق ہی میں تو صرف اُنہي لوگوں کي بھلائي کے لیئے جنکو تم اچھا اور اپنا پیارا جانتے ہو کوشش کرتا ہوں میں تمہارا ددکارا سہي مگر تم اپنے پیاروں کے لیئے کوشش کرو *

اے بھائي مسلمانوں تم خوب جان لو کہ یہہ وقت میں تمہاري قسمت آزمائي کا ہی اگر تم ہوشیار نہوگے اور اس مدرسہ کے قایم ہونے میں دل و جان سے مدد نکروگے تو تم یقین جان لینا کہ کیا کیا کچھہ مصیبتیں نہونگیں جو تم پر اور تمہاري اولاد پر نہ پڑینگي گو ہم اُس وقت نہونگے مگر ہمارے یہہ چند کلمے محبت و درد آمیز تمہارے سامنے موجود ہونگے *

الہي تو اپنے بندوں مسلمانوں کو توفیق نیک دے اور اُن کے دل کي آنکھوں کو روشن کر تاکہ وہ موجود حالت کو دیکھیں اور آیندہ کي حالت کو سمجھیں سچ ہی — تعز من تشاء و تذل من تشاء بیدک الخیر انک علی کل شی قدیر *

راقم
سید احمد

---

نمبر ۱۰۰

## مدرسة العلوم مسلمانان

ہم سے لوگ باصرار پوچھتے ہیں کہ مدرسة العلوم مجوزہ میں طریقہ تعلیم کیا ہوگا اور اُس تعلیم میں اور گورنمنٹ کالجوں کي تعلیم میں کیا فرق ہوگا اور جو لڑکے اُس میں رہینگے وہ کیونکر تربیت پاوینگے اور جو لڑکے وہاں کرھینگے وہ کیونکر داخل ہونگے *

ہم جواب دیتے ہیں کہ جب مدرسة العلوم قایم ہوگا تو ایک جدا کمیٹي اُس کے انتظام کي مقرر ہوگي جو سینڈیکٹ یعني مجلس مدبران تعلیم کہلاویگي اور جس میں مسلمان بلا لحاظ فرقہ شریک ہونگے اُس کمیٹي کي راے پر اُن سب باتوں کا انتظام منحصر ہوگا — مگر وہ لوگ اس جواب پر بس نہیں کرتے اور یہہ بات کہتے ہیں کہ ہر گاہ تم اس کے باني ہو تو تم بتاؤ کہ تمنے کیا نقشہ سوچا ہی اور کس تدبیر سے اُس کا قایم ہونا سمجھا ہی قطع نظر اسبات سے کہ مدبران تعلیم اُس کو بجنسہ بحال رکھیں یا کچھہ تغیر و تبدیل کریں تم تو اپنا نقشہ ہمکو بتلاؤ تاکہ ہمکو کچھہ خیال ہو کہ یہہ مدرسة العلوم کیا ہوگا اور کس طرح پر ہوگا پس لاچار جو ہماري سمجھہ میں ہی ہم بیان کرتے ہیں جو ابھي تک شیخ چلي کے خیالات سے زیادہ رتبہ نہیں رکھتا *

ہم اس مدرسة العلوم کو محمڈن یونیورسٹي یعني دارالعلوم مسلماني بنانا اور بالکل اکسفورڈ اور کیمبرج کي یونیورسٹي کي ( جسکو ہم دیکھہ آئے ہیں ) نقل اوتارنا چاہتے ہیں اور وہ نقل اس طرح پر اُترے گي *

### ذکر مکانات

ایک نہایت خوش آب و ہوا شہر میں جو منجملہ شہر ہاے کلاں نہو جس میں طالب علموں کا دل پڑھنے سے اوچاٹ کرنے کي بہت سي ترغیبیں موجود ہوتي ہیں اور نہایت چھوٹا قصبہ بھي نہو اور اودہ اور مشرقي اضلاع پنجاب سے بھي بہت دور نہو ( کیونکہ اُس کے مغربي اضلاع کے لیئے غالباً لاہور یونیورسٹي مفید ہو ) اور نیز روھیلکھنڈ کو ٹھیک اپنے سے ملاتا ہو ایک وسیع ٹکڑا زمین کا خوش فضا جسکي مقدار پانچ سو چھہ سو بیگہ پختہ سے کم نہو لیا جاوے اور اُس میں سڑکیں نکال کر اور درخت لگاکر بالکل پارک کے طور پر بنادیا جاوے ہندوستان کے رہنے والوں نے پارک کو جو قدرتي نمونہ پر ایک قسم کا بوستان ہوتا ہی نہیں دیکھا ہی مگر الہ آباد کے رہنے والوں کو الفرڈ پارک جو بن رہا ہی دیکھہ کر کچھہ اُس کا خیال آویگا — اُس میدان میں مفصلہ ذیل عمارتیں بنائي جاوینگي *

اول مدرسة العلوم جو نہایت وسیع و عالیشان مکان بنایا جاویگا اُس کے بیچ میں بہت بڑا ہال ہوگا جس میں انشاءاللہ تعالی محمڈن یونیورسٹي کے جلسے اور تقسیم انعام اور بعد حصول چارٹر عطاے خطاب اور حضور ویسراے و گورنر جنرل بہادر اور جناب نواب لفتننٹ گورنر بہادر کے تشریف لانے کے وقت اجلاس ہوا کریگا ( کیا عمدہ بات ہو اگر پہلا اجلاس حضور لارڈنارتھہ بروک صاحب کا ہو اگرچہ یہہ بات ہنسي معلوم ہوتي ہی مگر خدا کي قدرت سے کچھہ بعید نہیں ابھي پانچ برس اُنکو رہنا ہی ) *

اُسکے دونوں طرف چار کمرے پرنسپل اور پروفسر اور ہیڈ ماسٹر کے لیئے ہونگے اور اُنکے ادھر اُدھر ہر ایک جماعت کے لیئے جدا جدا مناسب وسعت کے کمرے ہونگے اس مدرسة العلوم کا نقشہ کسي بڑے انجنیر سے قریب قریب نمونہ پر روڑکي کالج کے بنایا جاویگا *

دوم جس طرح کہ کیمبرج و اکسفورڈ کي یونیورسٹیوں میں ہرایک کالج کے ساتھہ ایک گرجا هی اسیطرح اس مدرسۃالعلوم مسلمانان کے ساتھہ دو مسجدیں مع سب قطع پر هونگي ایک سنّیوں کے لیئے اور دوسري شیعوں کے لیئے جنکا اهتمام اُسي مذهب کے لوگوں سے متعلق رهیگا *

سوم جسطرح کہ یونیورسٹي اکسفورڈ اور کیمبرج میں ذیمقدور طالب علم اور امیروں اور دولتمندوں کے لڑکے رهتے هیں اور اُنکے لیئے مکانات طیار هیں اسیطرح اُسي احاطہ میں بطور مناسب دو لڑکوں کے رهنے کے لیئے مکانات بنائے جاوینگے اور بوقت ضرورت اور زیادہ هوتے جاوینگے هر لڑکے کو ایک غسلخانہ ایک سونے کا کمرہ اور ایک بیٹھنے اور لکھنے پڑهنے کا کمرہ ملیگا *

یہہ مکانات بطور جائداد مدرسہ بنائے جاوینگے کیونکہ جو لڑکے اُسمیں رهینگے اُن سے اُسکا کرایہ لیا جاویگا اور بطور آمدني جائداد مدرسہ میں خرچ هوگا *

اِن مکانات سکونت کے شامل دو بڑے هال بهي بنینگے ایک اُن میں سے وہ هوگا جس میں سب لڑکے کهانا کهاوینگے اور دوسرا وہ هوگا جس میں لڑکے چهٹي کے وقت مختلف قسم کے کهیل جنسے عقل یا بدن میں قوت هو کهیلا کرینگے *

چهارم اُسي میدان میں ایک قطعہ مناسب منتخب کیا جاویگا جسمیں لڑکوں کے کهیلنے کا میدان دوب کے فرش زمردین سے آراستہ هوگا اُس قطعہ میں گیند گهر بنایا جاویگا میداني گیند کهیلنے کي جگهہ درست کي جاویگي اُسي جگهہ انگریزي قطع پر یعني پٹا هوا مکان کے اندر بہت بڑا حوض بنایا جاویگا جو نهانے اور تیرنا سیکهنے کے کام آویگا — اُسي کے پاس گهوڑ دوڑ کا چکر هوگا جهاں لڑکے گهوڑے پر چڑهنا سیکهینگے *

یہہ سب چیزیں بطور جائداد مدرسہ متصور هونگي کیونکہ ان سب چیزوں کي بابت بطور فیس اُن لڑکوں سے کچهہ لیا جاویگا اور کچهہ حصہ اُس کا مدرسہ میں اور کچهہ حصہ اِن کهیل کي چیزوں کي درستي میں خرچ هوگا *

یہہ سب اخراجات اُنہیں امراء اور دولتمند لڑکوں سے متعلق هونگے جو مکانات مذکورہ بالا میں سکونت اختیار کرینگے اور اُن لڑکوں سے جو صرف مدرسہ میں پڑهنے آتے هونگے کچهہ متعلق نهونگے *

پنجم چار بنگلے اُس احاطہ میں بنائے جاوینگے جسمیں انگریزي پرنسپل اور پروفسر اور هیڈ ماسٹر رها کرینگے *

ششم ایک بنگلہ اَوُر بنایا جاویگا جسمیں گورنر یعني منتظم مدرسہ جو تمام لڑکوں کي خبرداري اور تمام چیزوں کي نگراني کریگا رها کریگا *

هفتم ایک جگهہ انگریزي دوائي خانہ مع ایک نیٹو ڈاکٹر اور کمپوڈر کے رهنے کي جگهہ اور ایک یوناني دوائي خانہ جسمیں دوا ساز کے رهنے کي بهي جگهہ هوگي تعمیر هوگا *

هشتم ایک بنگلہ اَوُر بنایا جاویگا جو بنام شفا خانہ نامزد هوگا اس لیئے کہ اگر کوئي لڑکا کسي قسم کي بیماري سے دفعتاً بیمار هوجاوے تو اُس میں رهے *

نهم مکانات اصطبل اور شاگرد پیشہ و باورچیخانہ اور گودام بطور مناسب تعمیر هونگے *

## ذکر رهنے لڑکوں کا مکانات مدرسہ میں

جو لڑکے اُن مکانات میں سکونت اختیار کرینگے اُن پر اُسیطرح جسطرح کہ کیمبرج اور اکسفورڈ کے کالجوں کے لڑکوں پر گرجا میں جانا اور نماز میں شریک هونا ضرور هی اپني اپني مسجدوں میں جانا اور نماز میں شریک هونا فرض هوگا یعني لڑکوں کو پانچوں وقت کي نمازوں میں حاضر هونا اور نماز جماعت سے پڑهنا واجب هوگا اور شیعہ لڑکوں کو صرف تین وقت اسلیئے کہ وہ ظهر و عصر مغرب و عشا ساتهہ پڑہ لینگے *

جو لڑکے صرف مدرسہ میں پڑهنے کو حاضر هونگے اُن کو ظهر و عصر کي نمازوں میں شریک هونا واجب هوگا *

اگر سینڈیکٹ یعني مدبران تعلیم سواے مسلمانوں کے اور کسي قوم کے لڑکے کو مدرسۃالعلوم میں پڑهنے کي اجازت دینگے تو وہ صرف مسجد میں حاضر هونے اور نماز میں شریک هونے یا اور کوئي مذهبي کام کرنے سے بري رکها جاویگا جسطرح کہ اکسفورڈ اور کیمبرج میں غیر مذهب کا طالب علم گرجے میں حاضر هونے اور رسومات مذهبي ادا کرنے سے بري رهتا هی *

جسقدر طالب علم اکسفورڈ اور کیمبرج کي یونیورسٹیوں میں پڑهتے هیں اُنکو ایک قسم کا کوٹ اور ایک قسم کي ٹوپي ملتي هی تاکہ ایک قسم کا لباس سب کا هوجاوے اس سے نهایت عمدہ فائدے هیں جنکا بیان اس مقام پر ضرور نهیں مدرسۃالعلوم کے طالب علموں کو بجاے کوٹ کے کالے الپکہ کا نیمہ آستین چغہ اور لال ترکي ٹوپي جسکا رواج روم اور مصر اور عرب و شام میں هی اور اب وہ ٹوپي خاص ترکوں یعني مسلمانوں کي ٹوپي سمجهي جاتي هی دي جاویگي اس کے سوا هر شخص کو اختیار هوگا کہ جیسا لباس چاهے ویسا پهنے *

تمام طالب علم جو مکانات مدرسہ میں سکونت رکهتے هوں یا نرکهتے هوں جب مدرسہ میں یا کتب خانہ میں یا عجائب خانہ میں یا اخباروں کے کمرے میں آوینگے تو بغیر اُس چغہ اور ٹوپي کے آنے کے

مدرسۃ العلوم مسلمانان

مجاز نہونگے اور مدرسہ کے رہنے والے طالب علم اُن دنوں میں جبکہ مدرسہ کھلا ہوگا اگر مدرسہ سے باہر جاوینگے تو بھی چغہ اور ٹوپی پہن کر جاوینگے *

ہر طالب علم کو مدرسہ میں انگریزی جوتہ اور موزہ پہن کر آنا ہوگا ننگے پاؤں پھرنے یا ہندوستانی جوتہ پہنکر آنے کی اجازت نہوگی *

کوئی طالب علم دھوتی پہنکر مدرسہ میں آنے کا مجاز نہوگا *

تمام طالب علم جو وہاں رہتے ہونگے بعد نماز صبح پیادہ پا ہوا کھانے احاطہ میں ایک قاعدہ کے ساتھہ پھرینگے اور جاڑوں میں قبل مغرب اور گرمیوں میں بعد مغرب گاڑیوں میں ہوا کھانے جاوینگے اُنکے لیئے ایک قسم کی گاڑیاں ہوا خوری کی جسمیں جوڑی گھوڑوں کی جتی ہوگی اور سولہہ یا بارہ لڑکے اُس میں بیٹھہ سکینگے مہیا اور موجود رہینگی *

لڑکوں کے پڑھنے اور کھیلنے اور کھانے اور سونے اور نہانے اور کپڑہ بدلنے کے سب وقت معین ہونگے اور ہر لڑکے کو اُس وقت وہی کام کرنا ہوگا جو اُس وقت کے لیئے مقرر ہی یہاں تک کہ جو وقت سونے کا ہی اگر طالب علم چاہے کہ میں اُس وقت پڑھوں اور تھوڑی دیر کے بعد سوؤں تو وہ ایسا نہیں کرسکیگا بلکہ اُس کو ضرور ہوگا کہ سونے کے وقت پر سو رہے اگرچہ بالفرض نیند نہ آوے تو پلنگ پر آنکھیں بند کیئے پڑا رہے *

کھیلنے کے متعدد قسم کے کھیل کے سامان موجود ہونگے اور جو کھیل جس کو پسند ہوگا وہ اختیار کریگا گھوڑے پر چڑھنا بندوق لگانا تیرنا یہہ سب کام بھی مناسب طور اور اندازہ پر سکھایا جاویگا *

الفاظ بد جو لڑکوں کی زبان پر چڑہ جاتے ہیں اُن کے بولنے کا سخت امتناع ہوگا یہاں تک کہ اگر کوئی لڑکا کسی کو جھوٹا کہہ بیٹھیگا تو وہ بمنزلہ دشنام سخت کے سمجھا جاویگا *

تمام طالب علم مدرسہ کے رہنے والے ایک کمرہ میں ایک جگہہ بیٹھہ کر کھانا کھاوینگے طرز کھانے کا یا تو مثل ترکوں کے ہوگا جو میز کرسی پر بیٹھہ کر کھاتے ہیں یا مثل عربوں کے ہوگا جو زمین پر بیٹھہ کر اور چوکی پر کھانا رکھہ کر کھاتے ہیں *

ان دونوں طریقوں میں وہ طریقہ اختیار کیا جاویگا جس کو خود لڑکے کثرت راے سے پسند کرینگے *

تمام چیزیں کھانے کی وقتاً فوقتاً پکائی جاوینگی اور ہر موسم کا میوہ بھی لڑکوں کو مناسب طور سے دیا جاویگا اور ہر ہفتہ میں ایک خاص کھانا خود لڑکوں کی فرمایش سے پکایا جاویگا جسکو وہ خود اپنی کثرت راے سے قرار دینگے بشرطیکہ بلحاظ موسم کے وہ صحت کو مضر نہو *

تمام اسباب پلنگ وغیرہ اور بچھونا فرش سب منتظم مدرسہ مہیا کریگا کسی سامان یا فرنیچر کی کسی طالب علم کو فکر و تدبیر کرنی نہوگی *

تمام خدمت گار فراش سقہ و دھوبی باورچی کہار سب منتظم مدرسہ مقرر کریگا اور مکانات میں تقسیم کردیگا وہی تمام کام خدمت لڑکوں کی کرینگے کسی طالب علم کو اپنا خاص خدمتگار رکھنا ضرور نہوگا بجز کسی خاص حالت کے جس کو منتظم مدرسہ منظور کریگا *

لڑکوں کو صفائی سے رہنے کی نہایت تاکید ہوگی اور قبل اس کے کہ کوئی لڑکا سکونت کے لیئے مکانات میں داخل ہو یہہ بات دیکھہ لی جاویگی کہ جس قسم کے وہ کپڑے پہنتا ہی اُس کے پاس اسقدر تعداد سے ہیں جن سے وہ صفائی اور اُجلے پن سے رہ سکے یا نہیں *

کسی لڑکے کو اجازت نہوگی کہ وہ گوٹے اور کناری لگا ہوا یا بازار کا رنگا ہوا رنگین و نیم رنگ یا ایسا باریک جس میں سے بدن دکھائی دے یا ایسا تنگ جس سے چوچی اور پیٹ نظر آوے کپڑا پہنے *

کسی لڑکے کو اجازت نہوگی کہ وہ بہت بڑے بڑے بال جو کان کی لو سے زیادہ نیچے ہوں سر پر رکھے یا کاکلیں بناوے یا پٹیاں جماوے یا مسی لگاوے یا انگوٹھی و چھلے پہنے یا کسی اُنگلی پر مہندی لگاوے *

کوئی شخص مدرسہ میں اور کوئی طالب علم جو وہاں رہتا ہی پان کھانے یا ہندوستانی حقہ یا چرٹ پینے کا مجاز نہوگا *

جو لڑکے وہاں رہتے نہوں صرف پڑھنے آتے ہوں اُن کے لیئے ایک جگہہ تجویز کی جاویگی جہاں اُن کی ٹوپی اور چغہ اور انگریزی جوتے رکھے رہینگے جب وہ مدرسہ میں آوینگے وہاں سے پہن کر چلے آوینگے اور جب جاوینگے وہاں رکھہ جاوینگے *

جو لڑکے پڑھنے آوینگے اگر وہ میلے ہونگے اور صاف کپڑے پہنے ہوئے نہونگے تو جماعت میں بیٹھنے کی اُن کو اجازت نہوگی *

بیرون احاطہ مدرسہ بھی کچھہ مکانات بنانے اور بنوانے کی فکر کی جاوے گی تاکہ غریب لڑکے جو اس قدر خرچ سکونت اختیار نہیں کرسکتے اُن مکانوں میں بطور خود جس طرح پر چاہیں رہیں *

## تنبیہہ و تادیب

لڑکے جو تقصیر کرینگے اُن کو کسی قسم کی سزاے بدنی یا ایسی سزا جس سے رفتہ رفتہ غیرت جاتی رہتی ہی نہیں دی جائیگی ماسٹروں کو اختیار ہوگا کہ جو لڑکا کچھہ تقصیر کرے یا سبق یاد نہ کرے اُس کو یہہ سزا دیں کہ جس قدر وقت پڑھنے کا ہی اُس کے

علاوہ ایک گھنٹہ یا دو گھنٹے اور پڑھے اور اُس کو چھٹي اَوْر لڑکوں کے ساتھہ نہ دي جاوے یا جماعت میں وقت معین تک کھڑا کردیا جاوے تاکہ اور لڑکے دیکھیں کہ اس نے تقصیر کي ھی اگر اس سے بھي زیادہ سزا کے لایق تقصیر ھو تو ھیڈ ماسٹر کے پاس رپورٹ ھوگي اور ھیڈ ماسٹر دریافت حال کرنے کے بعد یہہ سزا دے سکیگا کہ ایک خاص تپائي پر میعاد معین تک اُس کو کھڑا کردیگا اور ایک کاغذ کي ٹوپي جس پر اُلو کي صورت بني ھوئي ھوگي رکھدیگا *

یہہ سزا بھي کم عمر طالب علموں کو دي جاویگي مگر جو طالبعلم ھوشیار اور سمجھدار ھوگئے ھیں اُن کو صرف فہمایش زباني ھوگي اور جو لڑکا ایسا نالایق ھوگا کہ اِس قسم کي سزاؤں سے اُسکو غیرت نہوگي اور شرارت نچھوڑیگا تو مدرسة سے خارج کیا جاویگا تاکہ اور لڑکے اُس کي بد خصلتیں نہ سیکھنے پاویں *

جو لڑکے کسي قسم کے کھیل میں شرارت کرینگے اور خلاف قاعدہ عمل کرینگے اُن کي سزا یہي ھوگي کہ چند مدت کے لیئے وہ اُس کھیل سے خارج کیئے جاوینگے اور اُس میں شامل نہونگے *

جو لڑکے آپسکي ملاقات اور سوسیٹل باتوں میں کوئي تقصیر کرینگے وہ چند روز کے لیئے سوسئیٹي سے خارج کردیئے جاوینگے نہ اُن کو ساتھہ کھانا ملیگا نہ ساتھہ کھیلنا نہ ساتھہ رھنا نہ کسي لڑکے سے ملنا اور بات چیت کرنا اور جس لڑکے کے لیئے یہہ سزائیں کافي نہونگي وہ مدرسة سے خارج کیا جاویگا *

جھوٹ بولنا گو وہ کیسي ھي خفیف بات میں کیوں نہو ایک بہت بڑا جرم سوسئیٹي کا سمجھا جاویگا اسیطرح کسیکو جھوٹہ کہہ بیٹھنا جرم سوسئیٹي متصور ھوگا گو کہ اُس شخص نے جھوٹ ھي کیوں نہ بولا ھو *

## حالت بیماري

کسي قسم کي بیماري کي حالت میں في الفور ڈاکٹر صاحب سے یا ھندوستاني طبیب سے جو مدرسة سے متعلق ھوگا حسب مرضي لڑکوں کے مربیوں کے رجوع کي جاویگي دونوں قسم کے دوا خانہ سے دوا ملیگي اور في الفور اُن کے مربیوں کو اطلاع دي جاویگي تاکہ جسطرح اُن کي مرضي ھو اُس کے مطابق کیا جاوے ـــ یہہ تمام طریقے تو لڑکوں کے رھنے اور تربیت پانے کے تھے اب اصل مقصد جو تعلیم ھی وہ بیان کیا جاتا ھی *

## طریق داخلہ و فیس

یہہ بات خوب یاد رھے کہ ھر شخص کو آمدني مدرسة کے اضافہ ھونے کي فکر رھني چاھیئے کیونکہ جسقدر آمدني زیادہ ھوگي اُسیقدر عمدہ سامان تعلیم مہیا ھوتا جاویگا اس لیئے گو کہ اِس مدرسة کي بنا اُس روپیہ کي آمدني سے ھوگي جو چندہ سے جمع ھوتا ھی تو بھي فیس ماھواري اور فیس داخلہ لینے کا قاعدہ جاري رھیگا البتہ ممبران کمیٹي کو اختیار ھوگا کہ جو غریب لوگ ھوں اُن سے فیس نہ لیں اور بلا فیس داخل کریں یا نہایت قلیل فیس اُس کے لیئے مقرر کریں اِس تدبیر سے غریب اور محتاج لڑکوں کي تعلیم میں بھي حرج نہوگا اور ذي مقدور لڑکوں کي فیس سے آمدني مدرسة میں اضافہ اور پھر وہ فیس اُنھي لڑکوں کي تعلیم میں صرف ھوگي *

## طریقہ تعلیم

انگریزي کالجوں میں تمام طالب علموں کو یکساں علوم پڑھائے جاتے ھیں جو چیزیں ایک لڑکا جانتا ھی وھي دوسرا جانتا ھی گویا وھاں کے طالب علم مثل چھاپہ کي کتابوں کے ھوتے ھیں یہہ طریقہ پسندید نہیں ھی بلکہ ھر قسم کے علوم کي جدا جدا شاخیں مقرر ھونگي اور طالب علموں کو اختیار ھوگا کہ جس قسم کا علم تحصیل کرنا چاھیں اُس میں داخل ھوں *

ابتدائي تعلیم البتہ سب کي یکساں ھوگي اور وہ علوم بقدر حاجت کے سب کو یکساں پڑھائے جاوینگے جو دیگر علوم کے لیئے بمنزلہ آلہ کے ھیں اور جو عام تعلیم کہلاتي ھی جسکي واقفیت عموماً سب کو چاھیئے مگر اُس درجہ تک تعلیم پانے کے بعد حسب تفصیل ذیل جدا جدا قسمیں علوم کي بنا دي جاوینگي اور ھر شخص کو اختیار ھوگا کہ جونسا علم چاھے اختیار کرے پھر اُسي میں اُس کي تعلیم ھوگي اُسي میں اُس کا امتحان ھوگا اُسمیں خطاب پاویگا اور اُسي علم کا عالم کہلاویگا اور وہ قسمیں یہہ ھونگي *

اول علم ادب ـــ یعني علم انشاء جسکو زبان داني کہتے ھیں صرف تین زبانوں کا علم انشاء سکھلایا جاویگا انگریزي ـــ عربي فارسي ـــ اور فارسي میں اُردو بھي شامل سمجھي جاویگي *

کسي لڑکے کو مجبور نہ کیا جاویگا بلکہ اُس کو اختیار ھوگا کہ ان زبانوں میں سے جونسي زبان کا چاھے علم ادب سیکھنا اختیار کرے اور چاھے دو زبانوں کا علم ادب سیکھنا پسند کرے *

زبان داني حقیقت میں کوئي علم نہیں ھی لیکن جو کہ اب ھم مسلمانوں کے لیئے عربي و فارسي ایسي ھي غیر اور اجنبي زبان ھوگئي ھی جیسیکہ انگریزي ھی اسلیئے ھمکو اُن زبانوں کا حاصل کرنا ھي بمنزلہ ایک علم کے ھوگیا ھی اور اب ھمکو زبان داني میں کامل ھونے کي نہایت ضرورت ھوگئي اور ھماري بہت سي دنیوي ضرورتیں بلکہ دیني ضرورتیں بھي کامل زبان داني پر منحصر ھوگئي ھیں خصوصاً انگریزي زبان کي نہایت عمدہ اور کامل زبان داني پر *

# مدرسۃ العلوم مسلمانان

مدرسۃ العلوم مسلمانان

اسي قسم سے متعلق رهيگا علم تاريخ اور جغرافيہ کيونکہ علم ادب اور تاريخ و جغرافيہ بالکل لازم و ملزوم هيں علم ادب پڑهانے کو تاريخ کا سکهانا اور تاريخ کے ليئے جغرافيہ کا سکهانا لازم و ضرور هی *

اسي قسم ميں هرايک زبان کي جسميں علم ادب پڑها جاوے صرف و نحو و معني و بيان و عروض و قافيہ سب داخل هی اور مشکل کتابيں نظم و نثر کي پڑهني اور اُس زبان کي انشا پردازي اور اُس زبان ميں گفتگو کرنا و نظم و نثر لکهني سب اس ميں شامل هی *

انگريزي زبان کا علم ادب سيکهنے والوں کو ليٹن زبان کا سيکهنا بهي ضروريات سے هوگا اور گريک يعني يوناني کا بهي کسيقدر اُس کے ساتهہ سيکهنا طالب علم کي خوشي پر منحصر هوگا *

دوم علم رياضي — اس علم کي چهتيس شاخيں هيں اور اس ميں تمام علوم جو هندسہ اور حساب اور جبر مقابلہ اور هيئت و مثلث و علم جزئيات و کليات اور هندسہ بالجبر اور علم مناظر وغيرہ سب شامل هيں *

اسي شاخ ميں انجينيري اور علم آلات يا عام جو ڈيل علم حرکت و سکون علم آب علم هوا اور پيمايش اور نقشہ کشي اور طياري و تخمينہ نقشہ مکانات شامل رهيگا *

سوم علم اخلاق — اس قسم ميں علم اخلاق اور علم قوی انساني اور علم منطق اور فلسفہ معہ اصول علم حکمت اور علم سياست مدن يعني اصول گورنمنٹ اور علم انتظام مدن اور اصول قوانين اقوام قديم اور اصول قوانين اقوام مختلفہ جوانٹرنيشنل لا کهلاتا هی اور اصول قوانين مروجہ زمانہ حال سب داخل هيں *

اسي ميں شامل هيں تاريخ قوانين اور روم کہنہ کے پرانے قوانين جن پر قوانين اقوام يورپ زمانہ حال مبني هيں *

چهارم علم طبيعات يعني وہ علوم جو انگريزي زبان ميں نيچرل سينسز کهلاتے هيں اور اُس ميں مفصلہ ذيل علوم داخل هيں *

کمسٹري يعني علم کيميا *
منرالجي يعني علم معدنيات *
جيا لوجي يعني علم طبقات الارض *
باٹني يعني علم نباتات *
زوالوجي يعني علم حيوانات *
علم تشريح *
علم برق وغيرہ *

پنجم علم الهيات اسلامي اس قسم ميں علم عقايد علم تفسير علم فقہ علم حديث اصول فقہ اصول حديث علم سير علم کلام داخل هونگے *

اس پانچويں قسم کے ليئے دو حصہ جداگانہ هونگے ايک سنيوں کے ليئے ايک شيعوں کے ليئے اور جدا جدا مدرس بهي هونگے اور اس قسم کي تعليم کا انتظام بهي جدا جدا ممبروں سے متعلق هوگا سني مذهب کے ممبر سنيوں کي اس تعليم کا اور شيعہ مذهب کے ممبر شيعہ مذهب کي تعليم کا انتظام کرينگے *

نهايت سختي کے ساتهہ قيد هوگي کہ کسي وقت اور کسي موقع پر شيعہ و سني لڑکے آپس ميں کچهہ ذکر مذهب کا نکيا کرينگے اور جو طالب علم کريگا وہ سوسئيٹي کے برخلاف کام کرنے کے جرم کا مجرم متصور هوگا اور سوسئيٹي سے علحدہ کرديا جاويگا *

## زبانيں جنميں علوم تعليم هونگے

ايک حصہ اس مدرسہ کا انگريزي هوگا اُس ميں تمام علوم و فنون جو اُوپر مذکور هوئے سب انگريزي ميں پڑهائے جاوينگے الا هر ايک طالب علم کو دوسري زبان بهي مفصلہ ذيل زبانوں ميں سے سيکهني پڑيگي ليٹن و اُردو يا ليٹن و فارسي يا ليٹن و عربي اور اُسکو بطور اپني تعليم کے کچهہ مختصر کتابيں فقہ و حديث و عقايد کي عربي يا فارسي يا اُردو کسي ايک زبان ميں پڑہ ليني هونگي *

دوسرا حصہ اس مدرسہ کا اُردو هوگا اور تمام علوم و فنون مذکورہ بالا سب اُردو ميں پڑهائے جاوينگے مگر اسي کے ساتهہ هر ايک طالب علم کو دوسري کوئي زبان مفصلہ ذيل زبانوں ميں سے سيکهني پڑيگي انگريزي يا فارسي يا عربي *

تيسرا حصہ اس مدرسہ کا عربي فارسي کا هوگا اور يهہ حصہ اُن لڑکوں کے ليئے هوگا جو عربي يا فارسي کا علم ادب يا مسلماني مذهب کي الهيات پڑهني چاهتے هوں جو قسم پنجم تعليم هی اس ميں اکثر طالب علم دوسرے حصہ مدرسہ کي تحصيل تمام کرنے کے بعد ترقي کر کر آوينگے اور ايسے طالب علم بهي داخل هونگے جنهوں نے خارج از مدرسہ کهيں تعليم پائي هو اور صرف اُن هي دونو قسموں کے علوم کو پڑهنا چاهتے هوں اور اُن علموں کے پڑهنے کي لياقت و استعداد بهي رکهتے هوں *

## مدرسان و پروفسران

هر ايک حصہ مدرسہ ميں نهايت اعلی درجہ کي تعليم هوگي اور نهايت لايق و قابل پروفسر و مدرس هر حصہ کے ليئے هونگے پرنسپل انگريزي مدرسہ نهايت نيک اور نهايت لايق اور نامي شخص هوگا

مدرسة العلوم مسلمانان

جيسے كه ايک زمانه ميں ڈاکٹر بلنٹين بنارس کالج ميں تھے يا اب همارے زمانه ميں مسٹر گريفته صاحب بنارس کالج ميں اور مسٹر ڈيٹن صاحب آگره کالج ميں هيں *

انگريزي لٹريچر کا پروفسر بھي ايسا هي عالم اور نيک شخص هوگا جيسے که اس وقت ميں مسٹر ڈيارٹن صاحب بنارس کالج ميں هيں *

انگريزي نيچرل سئنز اور ميتھي مٹکس کا پروفسر بھي کوئي نهايت لايق اور نيک انگريز هوگا نهايت مضبوط اراده هي که کوئي دقيقه عمدگي اور عمدة تعليم کا فرو گذاشت نه کيا جاوے *

علاوه ان کے انگريزي حصه ميں هندوستاني ماسٹر بھي هونگے جنهوں نے انگريزي کالجوں ميں اعلی تعليم اور اور يونيورسٹيوں کے خطاب پائے هيں *

اُردو حصه بھي انگريزي حصه کے افسروں کے تابع اور اُن کي نگراني ميں رهيگا اور اُس کے هندوستاني پروفسر هونگے جو اُن علوم کو پڑها سکتے هونگے اور انسوان حصه انگريزي اُن کي مدد اور اُن کو هدايت کرتے رهينگے اور مضامين مشکله پتا ديا کرينگے *

عربي اور فارسي کے علم ادب کے ليئے ايک بهت بڑا مولوي اديب بيش قرار مشاهره پر نوکر هوگا اور وهي مدرس اول کهلاويگا اور اُسکے ماتحت بقدر حاجت اور بھي پروفسر يعني مدرسان ملازم هونگے *

مسلماني علم الهيات يعني قسم پنجم کي تعليم کے دو بڑے عالم ايک سني مذهب کا اور ايک شيعه مذهب کا نوکر هوگا تاکه اپني اپني جماعت کو علوم مذکورة کي تعليم دے *

مدرسة ميں هميشه مختلف علوم پر لکچر هوا کرينگے اور مهينے ميں ايک دفعه مذهبي مدرس بھي اپني مسجدوں ميں اپنے مذهب کے لڑکوں کو مذهبي لکچر سنايا کرينگے *

خود لڑکے بھي باهم ملکر ايک کلب جس کا نام انشاالله تعالے مثل کيمبرج کي کلب کے يونين کلب کهلاويگا جس کا ترجمه مجلس متفقه هي مقرر کرينگے اور اُس ميں باتوں اور دنياوي علوم ميں مباحثه هوا کريگا اور قواعد اسپيچ بعينه وهي هونگے جو کيمبرج يونين کلب ميں هيں *

مدرسة کي بنياد جس دن رکھي جاويگي وه دن هميشه مدرسة کي سالگره کا هوگا اُس دن هميشه مدرسة کي يادگاري کے ليئے مجلسيں اور خوشياں کي جايا کرينگي *

مدرسة کي بنياد کے دن جس قدر حکام انگريزي اور نامي رئيسان و راجگان و نوابان موجود هونگے اُن سب کے نام سنگ مرمر پر کنده هونگے اور وه پتھر مدرسة کے بڑے حال ميں لگايا جاويگا ـــ هم کو خدا سے اُميد هي که اُس پتھر پر سب سے اول لارڈ نارتھه بروک همارے زمانه کے ويسراے و گورنر جنرل هندوستان کا نام نامي هوگا *

علاوه اس کے سنگ مرمر پر اُن تمام لوگوں کے نام نامي جنهوں نے پانسو روپيه يا اُس سے زيادة چنده ديا هوگا معه تعداد چنده کنده هوکر مدرسة کے بڑے هال ميں لگايا جاويگا تاکه آينده کي نسليں ياد رکھيں که کون لوگ اُن کے مربي هوئے تھے *

جو لوگ بڑے بڑے حامي اس مدرسة کے هوئے هيں اُن کي روغني تصويريں قد آدم نهايت عمدة سنهري چوکھٹوں ميں لگي هوئي هميشه کي يادگاري کے ليئے مدرسة ميں رکھي جاوينگي *

اور اُميد هي که سب سے پهلے تصوير لارڈ نارتھه بروک همارے زمانه کے ويسراے و گورنر جنرل هندوستان کي هوگي اور هندوستانيوں ميں اپني قوم کے خيرخواه جناب عالي خليفه سيد محمد حسن صاحب وزير اعظم راج پٹياله کي هوگي جنهوں نے نهايت توجهه اس کام ميں فرمائي هي *

هم کو يهه بھي اُميد هي که حضور عالي جناب نواب محمد كلب علي خاں بهادر والي رام پور کي جانب سے اس مدرسة کے ليئے ايسي مدد مليگي که هندوستاني واليان ملک ميں سب سے اول اُن کي تصوير رکھي جاويگي اور خدا ايسا کرے که اُنهي کے پاس اُنکے وزير اعظم مولوي محمد عثمان خاں صاحب کو جگهه ملے *

يهه سب باتيں ابھي تو مثل ايک خواب کے هيں يا تو خدا نخواسته وهي مثل هوگي که اتنے ميں آنکهه کھل گئي يا انشا الله تعالے بعينه اُس کا ظهور هوا اور ٹھيک تعبير هوئي *

هم کو خدا سے اُميد هي که ٹھيک تعبير هي هوگي کيونکه الرؤيا جزء من النبوة نهايت متبرک قول هي *

اب دعا يهه هي که خدا همارے کام ميں برکت دے اور اس امر عظيم کو جو هماري طاقت سے باهر هي اپنے فضل و کرم سے پورا کردے آمين ثم آمين *

راقـــــــم
سيد احمد

تہذیب الاخلاق
یکم رجب سنہ ۱۲۸۹ ہجری۔ سنہ ۱۳۰۲ نبوی

نمبر ۱۰۱

## خط

# متعلق بحث وجود آسمان

سلامت

مخدومي مکرمي اڈیٹر اخبار تہذیب الاخلاق

بعد سلام نیاز گذارش یہہ ہی کہ نیازمند نے پرچہ میو گزٹ میں وجود آسمان کي نسبت ایک مضمون چھپا ہوا دیکھکر اُس کي نسبت ایک عریضہ خدمت میں مہتمم اخبار موصوف کے لکھا ہی چونکہ وہ آپ کے اخبار کے پڑھنے والوں کے بھي ملاحظہ کے قابل ہی اِس لیئے اُس کي ایک نقل حرف بحرف آپ کي خدمت میں اِس اُمید سے بھیجتا ہوں کہ آپ بھي از راہ نوازش اپنے اخبار میں اُسکو چھاپ دیں زیادہ نیاز و بس *

آپ کا خادم
محمد میر

سلامت

مکرم بندہ جناب ایڈیٹر صاحب میو گزٹ

آپ کے اخبار کے پرچے جن میں آپ نے اثبات وجود خارجي شیطان پر اور اثبات وجود آسمان پر بحث کي ہی اُن کو دیکھکر میں بہت خوش ہوا حقیقت میں راقمان تہذیب الاخلاق کي تحریر جمہور مفسرین اور علماے متقدمین کے برخلاف ہی پس جبکہ دلائل اُس کے برخلاف اور بتائید علماے متقدمین دیکھے جاتے ہیں تو دل نہایت خوش ہوتا ہی مگر ایک مشکل نظر آتي اور وہ یہہ ہی کہ راقمان تہذیب الاخلاق کا منشاء یہہ معلوم ہوتا ہی کہ دلایل علم ہیئت اور ریاضي اور علم طبیعات سے اُن کے نزدیک یہہ بات ثابت اور متحقق ہوچکي ہی کہ وجود آسمان کا جیسا کہ مسلمان خیال کرتے آئے ہیں ویسا فی‌الواقع نہیں ہی اور جو اعتراض کہ علوم مذکورہ کي روسے وجود آسمان کے تسلیم کرنے سے واقع ہوتے ہیں وہ اُن کي راے میں مرتفع نہیں ہوسکتے اور جو دلیلیں کہ علوم مذکورہ کي روسے عدم وجود آسمان پر قایم ہوتي ہیں اُن کي وہ تردید نہیں کرسکتے بلکہ سب کو صحیح اور ٹھیک تصور کرتے ہیں اور چونکہ وہ لوگ قران کو حق اور منزل من اللہ تعالی جانتے ہیں تو اُن کا یہي خیال ہی کہ قران مجید حقیقت واقع کے خلاف نہیں بلکہ مفسرین اور علماے متقدمین نے غلطي کي ہی جو قران مجید کے ایسے معني بیان کیئے ہیں کہ خلاف واقع ہیں پس آپ کا استدلال وجود آسمان پر آیات قرانی سے اُس وقت مفید ہوگا جب کہ اول آپ اُن اعتراضوں کا جواب شافي دیدیں جو علوم مذکورہ کي روسے بحالت تسلیم وجود آسمان وارد ہوتے ہیں اور نیز اُن دلیلوں کي بخوبي تردید کردیں جنسے از روے علوم مذکورہ عدم وجود آسمان ثابت ہوتا ہی کیونکہ اگر آپ ایسا نکرینگے اور بالفرض آپ قران مجید سے وجود آسمان ثابت کردینگے اُس کا نتیجہ کیا ہوگا یہہ ہوگا کہ نعوذ باللہ قران مجید حقیقت واقع کے برخلاف ہی مجھکو راقمان تہذیب الاخلاق کي خدمت میں نیاز ہی اور میں چند دفعہ اُن تحریروں کو اُن کے پاس لے گیا ہوں جو اُن کے مخالف چھپي ہیں اور اُن کو وہ تحریریں دکھلائیں اُن لوگوں نے اُنکو دیکھا اور کہا کہ مکڑي کے جالے سے بھي بودي ہیں بہت سے سوچنے کے بعد اس کا منشاء یہي معلوم ہوا کہ جو لوگ اُنکے مخالف گفتگو کرتے ہیں وہ بیچ میں سے بات کو لے لیتے ہیں جڑ کو نہیں پکڑتے اِسلیئے وہ لوگ اُس پر کچھہ توجہہ نہیں کرتے *

اُمید ہی کہ آپ اِس بات پر بخوبي غور کرینگے اور میري ان سطروں کو اپنے اخبار میں مشتہر فرماوینگے کہ راقمان تہذیب الاخلاق کے مضامین کے جواب میں جو لوگ کچھہ لکھنا چاہیں وہ اِسبات پر لحاظ کرکے لکھیں تاکہ پھر اُن کو جاے گریز باقي نرہے *

نمبر ۱۰۲

# چندہ مدرسۃ العلوم مسلمانان

## چندہ سابق

تعداد چندہ جسکي فہرست پہلے چھپ چکي ... عہ ماصہ ۷ء

## چندہ جدید

ہز ایکسلنسي دي ریٹ انریبل طامس جارج بیرنگ بیرن لارڈ نارتھہ بروک آف اسٹریٹن جي ایم ایس آئي ویسراے اور گورنر جنرل آف انڈیا ... عہ

شجاع الدولہ مختار الملک سید تراب علي خان بہادر سرسالارجنگ کے سي ایس آئي ... للعہ

بابو شبو پرشاد صاحب بہادر سي ایس آئي رئیس بنارس † ... الـعہ

جناب خلیفہ سید محمد حسن صاحب میر منشي سرکار پٹیالہ ... للما

† واضح ہو کہ اخیر شرط جو بابو صاحب نے چندہ میں لگائي تھي جسپر کمیٹي میں بحث ہوئي وہ اُنہوں نے منسوخ کردي ہے

مولوي خواجه محمد يوسف صاحب
رئيس عليگڈه ... صما

حضرت مولوي سيد امداد علي صاحب
رئيس بهاگلپور سب‌اردنيٹ جج گيا ... صمام

راجه شمبهو نراين سنگهه بهادر ... صمام

راجه جيكشن داس بهادر سي ايس آئي
رئيس مرادآباد ... صمام

راجه پرتاب سنگهه بهادر رئيس تاجپور
ضلع بجنور كمشنري روهيلكهنڈ ... صمام

مولوي شاه اسد علي صاحب رئيس غازيپور
وكيل هائي كورٹ الهآباد ... صمام

مولوي محمد حسن صاحب رئيس
بدايوں مدارالمهام نواب صاحب سابق
والي ٹونك ... للمام

مولوي فضل احمد خاں صاحب رئيس
دهلي ڈپٹي كلكٹر بهادر غازيپور ... ماڈ صـ

منشي خواجه غلام غوث خاں بهادر مير
منشي محكمه عاليه گورنمنٹ شمالي
و مغربي ... ماام

ايك بگم صاحبه كي طرف سے ( خ ) ... ما صـ

صاحبزادہ محمد عبدالكبير خاں صاحب
اقرباے نواب صاحب ٹونك ... مام

ايك بيدم صاحبه كي طرف سے ( چ ) ... مام

مولوي محمد معصوم علي خاں صاحب
پيشكار هاتهرس ... صـ

مولوي محمد اسمعيل صاحب رئيس
عليگڈه ... صـ

مولوي محمد لطف‌الله صاحب مدرس
اول مدرسه عربي عليگڈه ... صـ

مرزا محمد عزيز بيگ صاحب سردار
محكمه اسسٹنٹي بانسواڑه ... للعـ

محمد كرامت خاں صاحب كوتوال
هاتهرس ... عـ

سيد مظفر علي خاں صاحب ناظر منصفي
هاتهرس ... عـ

عبدالرحمن خاں صاحب داروغه توشخانه
نوابصاحب سابق والي ٹونك ... عـ

مولوي نجم‌الدين صاحب رئيس چريا كوٹ
ضلع اعظم گڈه ... عـ

لاله چني لال صاحب رئيس بنارس وكيل
عدالت ... عـ

مرزا ضياءالدين بيگ صاحب مدرس
اسكول هاتهرس ... عـ

محمد نور صاحب صوبه‌دار ملازم نوابصاحب
سابق والي ٹونك ... علام

مرزا محمد علي بيگ صاحب مدرس
هاتهرس ... سےام

منشي سراج‌الدين احمد صاحب محرر
بندوبست تحصيل هاتهرس ... صہم

احمد خاں صاحب از هاتهرس ... صہم

شيخ امجد علي صاحب محرر تحصيل
هاتهرس ... صہم

مير احمدعلي صاحب مختار ازمقام هاتهرس صہم

بهادر خاں صاحب مختار از هاتهرس ... صہم

مير امام علي صاحب از هاتهرس ... صہم

محمد سليمان خاں صاحب رسالدار ملازم
نواب صاحب سابق والي ٹونك ... صہم

محمد معزالله خاں صاحب رسالدار ملازم
نواب صاحب سابق والي ٹونك ... صہم

اعظم‌الدين صاحب جمعدار چوبداران ملازم
نواب صاحب سابق والي ٹونك ... صہم

محمد امان صاحب ملازم نواب صاحب
سابق والي ٹونك ... صہم

پانچ روپيه سے كم جو چندہ هوا ... ۱۵ر

ميزان كل ... ۹ر

بمقام عيگڈه —— مطبع عليگڈه انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق كے اهتمام سے شايع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER
تہذیب الاخلاق

جلد سوم ] ۲۰ رجب سنہ ۱۲۸۹ هجري سنہ ۱۳۰۲ نبوي [ نمبر ۱۴

بسم‌الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع
### تهذيب‌الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اِس پرچه کے بطور چنده خواه بطور قيمت وصول هو وه کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

مسلمانوں ميں سے جو شخص ساٹهه روپيه سالانه پيشگي بطور چنده دے وه اس پرچه کے متعلق معاملات ميں ممبر متصور هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي' اور اخراجات' روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

ممبروں کو بلا قيمت يهه پرچه مليگا اور اُن کو اُس کے تقسيم کا بهي بلا قيمت جسکو وه چاهيں اختيار هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين
### تهذيب‌الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چنده يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرماتا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسيم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيده جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هی که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام اُس ترقي کے مانع هيں وه مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ۱۰۳

# روئداد

## اجلاس مجلس خزنۃالبضاعۃلتاسیس

## مدرسۃالعلوم للمسلمین

منعقدہ ۲۶ اگست سنہ ۱۸۷۴ ع

نمبر ۵

### صدر انجمن

مولوی محمد عارف صاحب *

### ممبران موجودہ

سید محمد حامد خاں صاحب *

مرزا رحمت اللہ بیگ صاحب *

منشی محمد یار خاں صاحب *

### سکرتری

سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی *

روئدادیں اجلاس ہاے منعقدہ ۳۱ جولائی و ۸ اگست سنہ ۱۸۷۴ ع جو بدستخط سکرتری مرتب اور کتاب روئداد میں مندرج تھیں ملاحظہ ہوئیں *

سید محمد حامد خاں صاحب نے کہا کہ ہماری کمیٹی کے قواعد وصول چندہ میں جو یہہ امر قرار پایا ہی کہ چندہ صرف مسلمانوں اور عیسائیوں سے طلب کیا جاوے اور ہندوؤں کی نسبت یہہ بات تجویز ہوئی کہ اگر وہ مہربانی سے دیں تو نہایت شکر گذاری سے لیا جاوے مگر درخواست نہ کرنی چاہیئے *

جس اصول پر یہہ قاعدہ قرار پایا ہی وہ بلاشبہہ صحیح اور عمدہ ہی بیشک عیسائی گورنمنت جو ہم پر حاکم ہی اُس کا فرض ہی کہ مسلمانوں کی تعلیم و تربیت کے لیئے جو مثل اور قوموں کے اُس کی رعایا ہیں مدد کرے پس اُس سے درخواست چندہ کی کرنا کچھہ بیجا نہیں تھا اور مسلمانوں کا تو خاص فرض ہی کہ وہ اپنے ہم قوم و ہم مذہب لوگوں کی تعلیم اور بھلائی میں جہاں تک ممکن ہو مدد کریں اگر بعوض درخواست کرنے کے کوئی ایسا قاعدہ جاری کرنا ممکن ہوتا کہ بہ جبر اُن سے لیا جاوے تو بھی مضایقہ نہوتا اور میں سمجھتا ہوں کہ ہندوؤں سے درخواست نہ کرنے کی تجویز اسلیئے کی گئی تھی کہ اس مدرسۃ میں کوئی خاص طریقہ اُن کی تعلیم کا قرار نہیں دیا جاسکتا تھا بلا شبہہ عام طور پر اُن کا بھی تعلیم پانا ممکن ہی مگر جب کہ اُن کی تعلیم عام طور پر ہو تو اُن سے خاص چندہ طلب کرنا غیر مناسب تھا اور اس لیئے یہی بات مناسب تھی کہ جو ہندو رئیس ہموطن ہونے کی ہمدردی سے چندہ دے تو نہایت شکر گذاری سے قبول کیا جاوے یہہ پچھلا اصول عام لوگوں سے بالکل مناسبت رکھتا ہی الا اُن راجاؤں سے جو صاحب ملک ہیں اور ہزاروں مسلمان اُن کے ملک میں بطور اُن کی رعیت کے بستے ہیں کسی طرح مناسبت نہیں رکھتا مجوزہ مدرسۃالعلوم کسی خاص ملک کے مسلمانوں کو ہی فائدہ نہیں پہونچانیگا بلکہ تمام ہندوستان کے مسلمانوں کو فائدہ پہونچاویگا اور کچھہ شبہہ نہیں ہی کہ راجاؤں کے ملک کے مسلمان جو اُن کی رعیت ہیں وہ بھی اس مدرسہ میں تعلیم پانے کو آوینگے اور جو کتابیں علوم کی بذریعہ اس مدرسۃ کے جاری ہونگی اور مشتہر ہونگی اور ہو ہر ملک میں پھیلیں گی اُن سے راجاؤں کے ملک کے تمام مسلمانوں کو بھی فائدہ پہونچیگا اور جو طالب علم اس مدرسۃ میں تعلیم پاکر اطراف میں جاوینگے اُن سے بھی ہندوستانی ریاستوں کی مسلمان رعایا کو بہت کچھہ فائدہ ہوگا پس کوئی وجہہ نہیں ہی کہ اُن راجاؤں سے جو والیان ملک ہیں جن کی عملداری میں مسلمان بطور رعیت کے بستے ہیں چندہ کی درخواست نہ کی جاوے کچھہ شبہہ نہیں ہی کہ بوقت مرتب کرنے قواعد کے اس امر پر لحاظ نہیں ہوا تھا اس واسطے میں تحریک کرتا ہوں کہ دفعہ ۱۶ قواعد کی ترمیم کی جاوے تاکہ ممبران مجلس کو اُن راجاؤں سے بھی جن کی عملداری میں مسلمان بطور رعایا کے بستے ہیں چندہ کی درخواست کرنے کی اجازت ہو *

صدرانجمن نے اس تحریک کی تائید کی اور سب نے اتفاق ظاہر کیا جو کہ بلاطلب راے جملہ ممبران کمیٹی کے قواعد مذکورہ کی ترمیم نہیں ہوسکتی اس لیئے بالاتفاق یہہ تجویز ہوئی کہ باقی ممبران کمیٹی سے بھی جو اس وقت شریک جلسہ نہیں ہیں نسبت اس ترمیم کے راے طلب کی جاوے *

بعد اس کے شکریہ صدرانجمن کا ادا کیا گیا اور مجلس برخاست ہوئی *

( دستخط )

سید احمد خاں

سکرتری مجلس خزنۃالبضاعۃ

نمبر ۱۰۴

# روئداد

## اجلاس مجلس خزنة البضاعة لتاسيس

## مدرسة العلوم للمسلمين

منعقده ۲۵ ستمبر سنه ۱۸۷۲ ع

نمبر ۶

### صدر انجمن

نواب محمد حسن خاں صاحب بہادر *

### ممبران موجوده

مرزا رحمت الله بیگ صاحب *

سید محمد حامد خاں صاحب *

مولوي اشرف حسین خاں صاحب *

شیخ غلام علي صاحب *

مولوي محمد عارف صاحب *

منشي محمد یار خاں صاحب *

### سکرٹري

سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي *

روئداد اجلاس منعقده ۲۶ اگست سنه ۱۸۷۲ ع جو بدستخط سکرٹري مرتب اور کتاب روئداد میں مندرج تھي ملاحظه هوئي *

سکرٹري نے چٹھي سکرٹري حضور نواب لفٹننٹ گورنر بہادر اضلاع شمال و مغرب مورخه ۲۸ اگست سنه ۱۸۷۲ ع جسکے ساتھه نقل چٹھي سکرٹري حضور عالي جناب نواب گورنر جنرل بہادر مورخه ۹ اگست سنه ۱۸۷۲ ع نمبر ۳۳۶ شامل تھي پیش کي † جو توجهه که حضور نواب گورنر جنرل بہادر نے مدرسة العلوم مسلمانان کي نسبت فرمائي اور یهه وعده فرمایا هے که جو مدد که گورنمنٹ سے اس مدرسة العلوم کے لیئے هوسکتي هے وه کي جاویگي اور دلي توجهه حضور نواب لفٹننٹ گورنر بہادر نے فرمائي هے اُس سب سے مطلع هوکر تمام ممبروں کو ایک بڑي تقویت هوئي اور حضور عالي جناب نواب گورنر جنرل بہادر اور حضور جناب نواب لفٹننٹ گورنر بہادر کا شکریه بالاتفاق مجلس نے ادا کیا *

بعد اسکے سکرٹري نے اطلاع کي که واسطے ترمیم دفعه ۱۶ قواعد کمیٹي کے حسب تجویز اجلاس گذشته مہینے تمام ممبران کمیٹي سے سواے اُن دو ممبروں کے جو هندوستان میں موجود نهیں هیں راے طلب کي تھي جسکا نتیجه حسب تفصیل ذیل هے *

### مفصلۂ ذیل ممبروں نے ترمیم منظور کي

۱ مولوي محمد عارف صاحب *
۲ سید محمد حامد خاں صاحب *
۳ مرزا محمد رحمت الله بیگ صاحب *
۴ منشي محمد یار خاں صاحب *
۵ سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي *
۶ منشي محمد سبحان حیدر صاحب *
۷ مولوي اشرف حسین خاں صاحب *
۸ نواب محمد حسن خاں صاحب *
۹ شیخ غلام علي صاحب *
۱۰ مولوي سید فریدالدین احمد صاحب *
۱۱ شیخ محمد جان صاحب *
۱۲ شیخ محمد فیاض علي صاحب *
۱۳ مولوي محمد اکرام صاحب *
۱۴ مولوي فضل احمد خاں صاحب *
۱۵ سید محمد میر بادشاه صاحب *
۱۶ مولوي محمد حیدر حسین صاحب *
۱۷ مولوي خواجه محمد یوسف صاحب *
۱۸ مولوي سید زین العابدین صاحب *
۱۹ مولوي محمد عنایت رسول صاحب *
۲۰ نواب محمد احمد الله خاں صاحب *
۲۱ مولوي سید مهدي علي صاحب *
۲۲ مولوي محمد حامد حسن خاں صاحب *
۲۳ مختار الدوله نواب محمد فیض علي خاں بہادر سي ایس آئي *
۲۴ سید ظهور حسین صاحب *
۲۵ مولوي محمد اسمعیل صاحب *
۲۶ جناب خلیفه سید محمد حسن صاحب *
۲۷ مولوي سید امداد علي صاحب *
۲۸ حکیم محمد حکمت الله صاحب *
۲۹ منشي محمد صدیق صاحب *
۳۰ سید محمد احمد خاں صاحب *

### مفصلۂ ذیل ممبروں نے ترمیم کو نا منظور کیا

* * * * * * *

† یهه چٹھیات انگریزي معه ترجمه اخیر میں مندرج هیں *

## مفصلہ ذیل ممبروں کے پاس سے جواب نہیں آیا

۱ جناب مولوی محمد عثمان خاں صاحب *
۲ مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب *
۳ محمد عنایت اللہ خاں صاحب *
۴ شیخ خیرالدین احمد صاحب *
۵ منشی محمد الہی بخش صاحب *
۶ مولوی محمد امانت اللہ صاحب *
۷ حاجی مولوی محمد عبدالاحد صاحب *
۸ مولوی محمد نجم الدین صاحب *
۹ منشی محمد ذکاء اللہ صاحب *

## مفاصلہ ذیل ممبر ہندوستانمیں موجود نہیں ہیں

۱۰ حافظ احمد حسن صاحب *
۱۱ سید محمد محمود صاحب *

صدر انجمن نے تحریک کی کہ جو کہ کثرت رائے ممبروں کی اس دفعہ کی ترمیم پر ہوگئی اسلیئے اُس کی ترمیم عمل میں آوے چنانچہ حسب مندرجہ ذیل ترمیم کی گئی *

## دفعہ ۱۹ موجودہ حال

ممبروں کا اول کام جمع کرنے سرمایہ کا ہی اُن کو اختیار ہوگا کہ مسلمانوں سے جنکی قومی بہتری کے لیئے مدرسہ قایم ہوتا ہی اور عیسائیوں سے (جو اہل کتاب ہیں اور نیز اس سبب سے کہ وہ ہندوستان پر حکومت رکھتے ہیں اور مسلمانوں کی بھلائی اور بہتری میں بھی اُنکو ایسی ہی مدد کرنی فرض ہی جیسیکہ اور قوموں کی) چندہ دینے کی درخواست کریں اور سواء ان دو قوموں کے اور کسی قوم سے چندہ کی درخواست کرنا ممبران مجلس کو جائز نہوگا الا اگر کوئی اور قوم اور مذہب کا شخص اپنی خوشی سے بلا درخواست کچھہ چندہ دے تو ممبران مجلس کو نہایت شکرگذاری سے اُس کا قبول کرنا جائز ہوگا *

## دفعہ ۱۹ ترمیم شدہ

ممبروں کا اول کام جمع کرنے سرمایہ کا ہی اُن کو اختیار ہوگا کہ مسلمانوں سے جنکی قومی بہتری کے لیئے مدرسہ قایم ہوتا ہی اور عیسائیوں سے (جو اہل کتاب ہیں اور نیز اِس سبب سے کہ وہ ہندوستان پر حکومت رکھتے ہیں اور مسلمانوں کی بھلائی اور بہتری میں بھی اُن کو ایسی ہی مدد کرنی فرض ہی جیسیکہ اور قوموں کی) اور اُن راجاؤں اور مہاراجاؤں سے (جو صاحب ملک اور حکومت ہیں اور اُن کی عملداری میں مسلمان بطور رعایا بستے ہیں) چندہ دینے کی درخواست کریں اور سوائے ان لوگوں کے اور کسی سے چندہ کی درخواست کرنا ممبران مجلس کو جائز نہوگا اگر کوئی اور قوم و مذہب کا شخص اپنی خوشی سے بلا درخواست کچھہ دے تو ممبران مجلس کو نہایت شکرگذاری سے اُس کا قبول کرنا جائز ہوگا *

مرزا محمد رحمت اللہ بیگ صاحب نے کہا کہ ۳۱ جولائی سنہ ۱۸۷۲ع کو جو اجلاس ہوا اُسمیں میں شریک نہ تھا اُس اجلاس میں دفعہ ۱۶ و ۱۷ قواعد مجلس کی جو تشریح کی گئی ہی اُس میں مجھکو عذر ہی میں تسلیم کرتا ہوں کہ ممبران مجلس کو قواعد مجلس کی کسی دفعہ کے معنی اور مراد بیان کرنے اور اُس کی تشریح کرنے کا اختیار ہی مگر کوئی ایسے معنی یا تشریح بیان کرنے کا جو اصول قواعد مجلس کے برخلاف ہو یا جس سے ترمیم قواعد مجلس لازم آتی ہو اختیار نہیں ہی تشریحات مذکورہ کی تشریح دوم میں کمیٹی کو اجازت دی گئی ہی کہ صورت خاص میں مسلمانوں کا چندہ اِس شرط پر کہ جب مدرسہ قایم ہوگا اُس وقت چندہ دیا جاویگا منظور کرے *

اور تشریح چہارم کی ضمن سوم میں سوائے مسلمانوں کے اور شخصوں کو مجاز کیا گیا ہی کہ وہ بشرط منظوری کمیٹی شرط مذکورہ بالا پر اپنا چندہ منحصر کرسکتے ہیں *

یہہ تشریحیں بالکل مخالف اصول قواعد مجلس کے ہیں کیونکہ قواعد مجلس کا یہہ منشاء ہی کہ قبل قیام مدرسہ چندہ جمع کیا جاوے تاکہ چندہ کافی جمع ہوجانے کے بعد مدرسہ جاری ہو نہ یہہ کہ چندہ کا وصول ہونا قیام مدرسہ پر منحصر ہو اِس لیئے میں تحریک کرتا ہوں کہ اُن تشریحات کو منسوخ کیا جاوے یا اُن کی ترمیم عمل میں آوے *

منشی محمد یار خاں صاحب نے بیان کیا کہ اگرچہ میں اُس تاریخ کے جلسہ میں شریک تھا اور میری شرکت رائے سے تشریحات مذکورہ قایم ہوئی تھیں لیکن میں اپنے دوست مرزا محمد رحمت اللہ بیگ صاحب کی رائے سے اتفاق کرتا ہوں او اُس کی تائید کرتا ہوں *

● اِس پر قلیل مباحثہ درمیان ممبران موجودہ کے ہوا اور آخرکار اُن تشریحات کی ترمیم پر سب نے اتفاق کیا اور اُن کی ترمیم حسب تفصیل ذیل ہوئی *

## تشریح موجودہ حال

تشریح ۲ کسی مسلمان کا چندہ (سوائے کسی صورت خاص کے جسکو کمیٹی منظور کرے) اس شرط پر کہ جب مدرسہ قایم ہوگا اُس

نہ چندہ دیا جاویگا نہ منظور ہوگا نہ درج فہرست چندہ کیا جاویگا کیونکہ مسلمانوں کا فرض اسوقت چندہ جمع کرنا ہی تاکہ مدرسہ جاری ہو الخ *

## تشریح ترمیم شدہ

تشریح ۲ کسي شخص کا چندہ عیسائي ہو یا مسلمان یا ہندو اس شرط پر کہ جب مدرسہ قایم ہوگا اُسوقت چندہ دیاجاویگا نہ منظور ہوگا نہ درج فہرست چندہ کیا جاویگا کیونکہ ہر چندہ دینے والے کا فرض ہی کہ اِسوقت چندہ دے تاکہ مدرسہ جاري ہو الخ *

تشریح ۳ میں سے لفظ ( البتہ ) نکال ڈالا گیا اور تشریح ۳ حرف الف میں سے الفاظ ( جنکا ذکر قواعد مجلس مرتبہ سنہ ۱۸۷۲ ع میں ) نکالے گئے اُسکي جگہہ یہہ الفاظ قایم ہوئے ( جنکي تفصیل ان قواعد میں ) *

تشریح ۴ کي ضمن ۳ میں بالکل منسوخ اور خارج کي گئي *

بعد اسکے سکرٹري نے بیان کیا کہ جن صاحبوں نے چندہ پر دستخط کیئے ہیں اُنھوں نے چندہ بھیجنا شروع کیا ہی جن لوگوں نے اپنے چندہ کو مشروط بخرید جائداد کیا ہی اُسکي تفصیل میں علحدہ رکھتا ہوں اور جن صاحبوں نے کوئي شرط نہیں کي اُسکي تفصیل علحدہ میرے پاس موجود ہی — زر چندہ غیر مشروط میں سے دو پرامیسري نوٹ ہزار ہزار روپیہ کے میئنے خریدے ہیں اور منقریب اور پرامیسري نوٹ اور بعض موضع معافي خریدا جاویگا اگر یہہ کمیٹي حسب ایکٹ ۲۱ سنہ ۱۸۶۰ ع رجسٹري نہوگي تو تمام جائداد خاص میرے نام پر خریدي جاویگي اور میرے اور میرے وارثوں کي طرف سے منتقل ہوسکے گي میں اس بات کو پسند نہیں کرتا اس لیئے میں چاہتا ہوں کہ تمام جائداد کمیٹي کے نام خریدي جاوے اور اس لیئے ضرور ہی کہ کمیٹي کي رجسٹري حسب ایکٹ ۲۱ سنہ ۱۸۶۰ ع ہوجاوے پس مجھے اجازت دي جاوے کہ اس کمیٹي کي رجسٹري ہونے کي حسب ضابطہ درخواست کروں *

مرزا محمد [illegible] اللہ بیگ صاحب نے اس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور ہوئي *

سکرٹري نے کمیٹي سے کہا کہ زر چندہ جو مشروط بخرید جائداد ہی وہ بھي وصول ہونا شروع ہوگیا ہی اور روپیہ کو بیکار پڑا رکھنا مناسب نہیں ہی اور یہہ بھي میري راے ہی کہ اگر دیہات معافي ہاتھہ آویں تو اُنکا خریدنا بہ نسبت پرامیسري نوٹوں کے زیادہ مفید ہوگا کیونکہ اُن دیہات سے منافع بہ نسبت پرامیسري نوٹوں کے زیادہ حاصل ہوگا پس ہمکو جائداد خرید نے کي فکر درپیش ہی لیکن جائداد کا خریدنا حتی‌المقدور اُسي ضلع میں مناسب ہوگا جہاں کہ مدرسہ قایم ہو اور اگر اُس خاص ضلع میں کوئي جائداد نملے تو اُسکے قریب تر ضلعوں میں خرید کرني ہوگي اور اس لیئے مقام مدرسہ کے تصفیہ کرنے کي ضرورت پیش آئي ہی پس میں تحریک کرتا ہوں کہ ممبروں سے راے پوچھي جاوے کہ کس ضلع میں قایم کرنا مناسب ہوگا تاکہ اُس ضلع یا اُس کے قرب و جوار کے ضلعوں میں جائداد خریدي جاوے *

سید محمد حامد صاحب نے اس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور ہوئي *

مرزا رحمت‌اللہ بیگ صاحب نے یہہ بات کہي کہ صرف ایک دو حرفي خط متضمن طلب راے ممبروں کے پاس بھیج دینا کافي نہوگا بلکہ میں اس بات کي تحریک کرتا ہوں کہ سکرٹري کو اجازت دي جاوے کہ اس باب میں وہ ایک کیفیت تحریک کریں کہ کس ضلع میں مدرسہ قایم ہونا مناسب ہوگا اور جس ضلع میں وہ اُس کا مقام تجویز کریں اُس کي وجوہ اور دیگر اضلاع پر اُس کي ترجیح کي وجوہ تحریر کرکو کمیٹي کے اجلاس میں پیش کریں اور ممبران شریک جلسہ اُس پر بحث کرکو اپني اپني راے ظاہر کریں اور وہ کیفیت اور مباحثہ اور راے ممبران شریک جلسہ کي اُن ممبروں کے پاس بھیجي جاوے جو شریک جلسہ نہوں تاکہ وہ سب لوگ اُن مباحثوں پر غور کرکو اپني راے دیں *

صدرانجمن صاحب نے اس تحریک کي تائید کي اور بالاتفاق منظور ہوئي *

بعدہ بموجب دفعہ ۷ قواعد مجلس کے جناب محمد محمد . لی خاں صاحب خان بہادر رئیس چھتاري ضلع بلند شہر مجلس خزنۃالبضاعۃ کے ممبر مقرر کیئے گئے *

بعد اس کے شکریہ صدرانجمن کا ادا کیا گیا اور مجلس برخاست ہوئي *

[ دستخط ]
سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي
سکرٹري مجلس خز

THE MAHOMEDAN ANGLO-ORIENTAL COLLEGE FUND COMMITTE.

COPY No. 92 OF 1872.

From
THE SECRETARY TO THE GOVERNMENT,
N. W. Provinces.

To
SYUD AHMED KHAN, BAHADOOR, C. S. I.,
Secretary to the Select Committee,
for the better diffusion and advancement of learning among Mahomedans in India.

Dated Nynee Tal, the 28th of August 1872.

GENERAL (EDUCATIONAL) DEPARTMENT, N. W. P.

SIR,

In continuation of the docket from this office, No. 2395A, dated 1st June last, having reference to the scheme for the establishment of an Anglo-Oriental College for the education of Mahomedans, I am directed to forward, for the information of the Committee, the accompanying copy of a letter from the Secretary to the Government of India, Home Department, No. 339, dated 9th August 1872, and to state that it affords His Honor the Lieutenant-Governor sincere satisfaction to be the medium of conveying so gratifying and well deserved an acknowledgment of the labors of the Committee.

* * * * * * * *

I have &c.,
(Sd.) C. A. ELLIOTT,
Secy. to the Govt., N. W. P.

COPY No. 339.

From
H. L. DAMPIER Esq.
Offg., Secy., to the Govt. of India,

To
THE SECRETARY TO THE GOVERNMENT OF THE
N. W. Provinces.

Simla, the 9th August 1872.

HOME DEPARTMENT—EDUCATION.

SIR,

I am directed to acknowledge the receipt of your letter No. 2396, dated the 1st ultimo, forwarding, with other papers, copy of an able and valuable Report by the Select Committee for the better diffusion and

چٹھي

نمبر ۹۲

صاحب سکرتري نواب لفتننت گورنر بهادر اضلاع
شمال و مغرب

بنام

سيد احمد خان بهادر سي ايس آئي سکرتري سليکت کميتي
خواستگار ترقي تعليم مسلمانان هند

از مقام نيني تال مورخه ۲۸ اگست سنه ۱۸۷۲ع

صيغۀ تعليم

صاحب من — به تسلسل ڈاکٹ محکمه هذا نمبري ۲۳۹۵ حرف ( اے ) مورخه يکم جون گذشته بابت تجويز تقرر اينگلو اوريئينٹل کالج واسطے تعليم مسلمانان — ميں حسب هدايت نواب لفتننت گورنر بهادر ايک چٹھي صاحب سکرتري گورنمنٹ هند هوم ڈپارٹمنٹ نمبر ۳۳۹ مورخه ۹ اگست سنه ۱۸۷۲ع واسطے اطلاع کميٹي کے ارسال کرتا هوں اور يهه بهي اطلاع ديتا هوں که نواب لفتننت گورنر بهادر کو اس امر کي نهايت دلي خوشي هے که کميٹي کي کوششوں کي پسنديدگي کي خوشخبري اُنکي معرفت دي جاتي هے *

[ دستخط ] سي اے ايليت
سکرتري گورنمنٹ شمال و مغرب

نقل

نمبر ۳۳۹

چٹھي

ايچهه ايل ڈيمپيئر صاحب قايم مقام سکرتري گورنمنٹ هند

بنام

سکرتري گورنمنٹ اضلاع شمال و مغرب
از مقام شمله مورخه ۹ اگست سنه ۱۸۷۲ع

هوم ڈپارٹمنٹ
صيغۀ تعليم

ميں حسب هدايت جناب نواب گورنر جنرل بهادر آپ کو اس امر کي اطلاع ديتا هوں که آپ کي چٹھي نمبري ۲۳۹۶ مورخه يکم ماه گذشته معه عمده اور لايق

رپورٹ سلیکٹ کمیٹی ترقی تعلیم مسلمانان ہند اور نیز دیگر کاغذات کے پہنچی *

نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل کو تجویز مندرجہ رپورٹ کی اطلاع سے جو بابت قایم کرنے اینگلو اورینٹل کالج کے ہی نہایت خوشی حاصل ہوئی اور نواب صاحب ممدوح دل سے اُمید رکھتے ہیں کہ اِس تجویز میں جیسی کہ کامیابی ہونی چاہیئے ویسی ہی ہوگی *

۲ شمال مغربی اضلاع کے مسلمانوں کی یہہ تدبیر مستحق اِس بات کی ہی کہ جہاں تک ممکن ہو گورنمنٹ اُس میں مدد کرے *

سید احمد خاں بہادر اور اُن صاحبوں کی کوششیں جو اِس عمدہ کام میں اُن کے شریک ہیں نہایت تحسین اور آفرین کے قابل ہیں *

( دستخط ) ایچ ایل ڈیمپیئر
قایم مقام سکرٹری گورنمنٹ ہند

advancement of learning among Mahomedans of India, and in reply to state that His Excellency the Governor General in Council has received with deep interest and much gratification the account contained therein of a scheme for the establishment of an Anglo-Oriental College for the education of Mahomedans, and he earnestly hopes that the scheme will meet with the success it so well deserves.

2. This movement on the part of the Mahomedans of Upper India is entitled to every encouragement which the Government can give, and reflects the highest credit on Syud Ahmed Khan, Bahadoor, and those associated with him for the attainment of such a laudable object.

I have &c.,
(Sd.) H. L. DAMPIER,
Offg. Secy. to the Govt. of India.

مضمون نمبر ۱۰۵

# قانون

## وقفی اور رفاہ عام کی کمیٹیوں کی رجسٹری کا قانون

روئداد مجلس، خزنۃ البضاعۃ جو ہمارے تہذیب الاخلاق میں چھاپی ہی اُس سے تمام مسلمانوں کو معلوم ہوا ہوگا کہ اُس مجلس کی رجسٹری ہونے کی تجویز ممبران مجلس کی جانب سے عمل میں آئی ہی — ہم اُس قانون کو جسکے بموجب اُس مجلس کی رجسٹری ہوئی بجنسہٖ ا لیئے چھاپتے ہیں تاکہ تمام مسلمان اس بات سے واقف ہوں کہ نسبت حفاظت اُس سرمایہ کے تدبیر کافی کی گئی ہی کہ مدرسۃ العلوم کبھی قایم ہو وہ روپیہ بلا کسی قسم کے نقصان کے ہمیشہ اُسی کام کے لیئے جمع رہیگا اور اُس کے سوا کسی کام میں نہ آسکیگا — اُمید ہے یہہ سب انتظام چندہ دینے والوں کو بخوبی مطمئن کرینگے کہ اُنکا روپیہ دیا ہوا کسی طرح تلف نہوگا بلکہ اُسی کام میں آویگا جسکے لیئے اُنہوں نے دیا ہی اور وہ قانون یہہ ہی *

### ایکٹ ۲۱ سنہ ۱۸۶۰ ع

لیجس لیٹف کونسل کی تجویز سے حسب منظوری جناب نواب گورنر جنرل بہادر ملک ہند کے ۲۱ مئی سنہ ۱۸۶۰ ع کو صادر ہوا *

ایکٹ بمراد رجسٹری ہونے اُن جماعتوں کے جو واسطے ترغیب علوم ادب یا فلسفہ یا انتظام اشیاء وقف کے موضوع ہوویں *

ہرگاہ یہہ امر قرین مصلحت ہی کہ بمراد ترقی حیثیت قانونی اُن جماعتوں کے جو واسطے ترغیب علم ادب یا فلسفہ یا حکمت یا منتشر کرنے علم مفید خلایق یا انتظام اشیاء وقف کے موضوع ہوویں شرایط مناسب نفاذ پاویں لہذا حسب ذیل حکم ہوتا ہی *

دفعہ ۱ جائز ہی کہ منجملہ اُن اشخاص کے جو واسطے ترغیب علوم ادب یا فلسفہ یا انتظام اشیاء وقف کے یا کسی اور غرض سے جو دفعہ ۲۰ ایکٹ ہذا میں مذکور ہی شریک ہوویں سات یا زیادہ نفر شرکاء قطعہ یاد داشت پر جو بلفظ میمورینڈم آف ایسوسی ایشن نامزد ہوئی ہی اپنے دستخط ثبت کرکے اور اُسکو مطابق ایکٹ ۱۹ سنہ ۱۸۵۷ ع پاس صاحب رجسٹر جماعت ہاے مشترک کے بھیجکر اس ایکٹ کے مطابق اپنے تئیں سوسئیٹی مقرر کریں *

دفعہ ۲ یاد داشت مذکور میں یہہ مراتب مندرج ہونگے *

نام سوسئیٹی کا *

منشاء اور غرض سوسئیٹی کی *

نام اور پتہ اور پیشہ یا منصب اُن اشخاص کا جنکو مطابق قواعد سوسئیٹی کے انصرام کار و بار سوسئیٹی مفوض ہو اور جو سوسئیٹی میں حیثیت گورنر یا کونسل یا ڈائرکٹر یا کمیٹی کی یا اور

طرح پر حکومت کا اختيار رکهتے هوں اور لازم هی که نقل قواعد اور دستورالعمل سوسئيٹي مصدق بدستخط کم سے کم تين نفر عهدهداران اهل حکومت کے شامل ياد داشت مذکور کے داخل سررشته هووے *

دفعه ۳ جب ياد داشت اور نقل مصدقه مفصله بالا داخل هوجاويں تو رجسٹر کو لازم هی که سارٹيفکٹ بمضمون رجسٹري هوجانے سوسئيٹي مطابق ايکٹ هذا کے اپنے دستخط سے لکهديوے اور هر ايک رجسٹري کي بابت رجسٹر کو زر فيس بقدر پچاس روپيه يا کسي کم تعداد کے جو وقتاً فوقتاً بتجويز جناب نواب گورنر جنرل بهادر هند اجلاس کونسل مقرر هووے ديا جاويگا اور رجسٹر زر فيس مدخله کا حساب گورنمنٹ ميں داخل کيا کريگا *

دفعه ۴ مناسب هی که اُس تاريخ سے جو مطابق قواعد سوسئيٹي کے محفل عام سالانه کے اجتماع کے ليئے مقرر هو چوده روز بعد يا اگر اُن قواعد ميں محفل عام سالانه کي شرط نهو تو مهينه جنوري ميں قطعه فهرست به تفصيل نام اور پته اور پيشه يا منصب گورنو يا کونسل يا ڈائرکٹر يا کميٹي يا ديگر عهده داران اهل حکومت کے جنکو اُسوقت انصرام امور سوسئيٹي مفوض هو هر سال ميں ايک مرتبه صاحب رجسٹر جماعت هاے مشترکه کے سررشته ميں داخل هوا کرے *

دفعه ۵ اگر جائداد منقوله اور غير منقوله مملوکه اُس سوسئيٹي کي جو اس ايکٹ کے مطابق رجسٹري کي جاوے خاص امانت داروں کے نام نه لکهي گئي هو تو وه جائداد ايام بقاء سوسئيٹي تک سوسئيٹي کے عهده داران اهل حکومت کي ملکيت سمجهي جاويگي اور جمله عمل در آمد عدالت هاے فوجداري اور ديواني ميں جائز هوگا که وه جائداد ساتهه لقب مناسب عهدهداران ذي حکومت سوسئيٹي کے اُن عهدهداروں کي ملکيت قرار دي جاوے *

دفعه ۶ اگر کسي کو ايسي سوسئيٹي پر نالش کرني منظور هو جس کي رجسٹري مطابق ايکٹ هذا تعميل پا چکي هو تو جايز هی که نالش مذکور بنام پريزيڈنٹ يا مير مجلس يا سکرٹري اعلی يا امانه داران سوسئيٹي کے جس طرح پر سوسئيٹي کے قواعد اور دستور العمل ميں مشروط هو رجوع کي جاوے اور اگر اُن قواعد وغيره ميں اُس کي بابت کچهه شرط نهو تو جايز هی که نالش اُس شخص کے نام دائر کي جاوے جو عهده داران اهل حکومت کي طرف سے اُس وقت جوابدهي کے ليئے مقرر کيا جاوے مگر ملحوظ رهے که اگر بروقت گذرنے درخواست مدعي کے عهده داران ذي حکومت سوسئيٹي کسي اهلکار يا شخص ديگر کو جوابدهي کے ليئے نامزد نه کريں تو مدعي کو اختيار هوگا که خود پريزيڈنٹ يا مير مجلس يا سکرٹري اعلی يا امانت داران سوسئيٹي کے نام نالش کرے *

دفعه ۷ کوئي نالش يا مقدمه جو کسي عدالت ديواني ميں داير اور زير تجويز هو اس وجهه سے ساقط نهو جاويگا که وه شخص جس کي طرف سے يا جس کے نام نالش يا مقدمه رجوع هوا تها فوت هوگيا هی يا اُس کو وه حيثيت باقي نه رهے جو شروع نالش يا ابتداً جوابدهي ميں اُس کو حاصل تهي بلکه نالش اور مقدمه مذکور اُس شخص کے وارث کي طرف سے يا وارث کے نام داير اور قايم رهيگا *

دفعه ۸ اگر کوئي ڈگري اُس شخص يا اهلکار کے نام صدور پاوے جو سوسئيٹي کي طرف سے نامزد هوا هو تو جايز نهوگا که ڈگري اُس شخص يا اهلکار کي ذات خاص يا جائداد منقوله يا غير منقوله پر جاري هووے بلکه سوسئيٹي کي جائداد پر جاري هونا چاهيئے اور درخواست اجراے ڈگري ميں يهه مراتب درج هونگے که فلاں مضمون کي ڈگري صادر هوئي اور مديون ڈگري صرف سوسئيٹي کي طرف سے نالشي يا جوابده هوا تها اور اُس درخواست ميں يهه استدعا هوگي که ڈگري سوسئيٹي کي جائداد پر جاري کي جاوے *

دفعه ۹ جب حسب مراد کسي بائيلا يعني قاعده درمياني جو مطابق قواعد يا قوانين عام سوسئيٹي کے تحرير پايا هو يا اگر اُن قواعد ميں بائيلا کے تحرير کرنے کي شرط نهو تو حسب مراد اُس بائيلا کے جو به تجويز شرکاء سوسئيٹي بوقت اجتماع مجمع عام به منظوري تين حصه منجمله پانچ حصه شرکاء حاضرين کے قرار پاوے کوئي تاوان نقدي بپاداش انحراف کسي قاعدے يا بائيلا مقرره سوسئيٹي کے عايد کيا جاوے تو جايز هوگا که زر تاوان بذريعه نالش مرجوعه اُس عدالت کے وصول کيا جاوے جس کے علاقه ميں مدعا عليه مسکن گزين يا سوسئيٹي واقع هو يعني جس طرح پر راے عهده داران ذي حکومت سوسئيٹي کي قرار پاوے *

دفعه ۱۰ اگر کوئي شريک کسي قدر زر حصه جو مطابق قواعد سوسئيٹي اُس کے ذمه واجب هو باقي ميں ڈالے يا سوسئيٹي کي کسي جائداد پر اُس طريق سے متصرف هووے يا اسکو اپنے قبضه ميں رکهے جو خلاف قواعد سوسئيٹي هو يا سوسئيٹي کي جائداد کو ضرر پهونچاوے يا تلف کرے تو جايز هی که نالش حصول زر باقي يا زر هرجه بابت تصرف يا تقابض بيجا يا ضرر يا اتلاف جائداد مذکور کے اُسي طرح

قانون

رجوع کي جاوے جیسا اوپر لکها گیا هی اور اگر اُس نالش یا مقدمه میں جو حسب تحریک سوسئیٹي کے رجوع هووے مدعاعلیه غالب رهے اور اُس کے حق میں خرچه پانے کا حکم هووے اُس کو اختیار هوگا که زر خرچه اُس اهلکار سے جو نالش میں مدعي هوا تها یا خود سوسئیٹي سے وصول کرے اور اگر سوسئیٹي سے وصول کرنا چاهے تو اُس کو اختیار هوگا که حسب مرقومه بالا سوسئیٹي کي جائداد پر حکم نامه جاري کراوے *

دفعه ۱۱ اگر کوئي شریک سوسئیٹي سوسئیٹي کے کسي زر نقد یا دیگر جائداد کو چوري یا غبن یا تغلب کرے یا سوسئیٹي کے مال و اسباب کو دیده و دانسته به نیت فاسد نقصان پهونچاوے یا تلف کرے یا کوئي وثیقه یا تمسک یا ضمانت نامه یا رسید یا اَوْر دستاویز مصنوعي طیار کرے اور اُس جعل سے سوسئیٹي کے سرمایه میں نقصان پهونچنے کا اندیشه هو تو وه اُسي طرح مستوجب ماخوذي اور در صورت ثبوت جرم سزا پانے کے لایق هوگا جس طرح دیگر اشخاص جو سوسئیٹي کے شرکاء نهوں اُس جرم کي بابت ماخوذ اور سزا یاب هو سکتے هیں *

دفعه ۱۲ جب کوئي سوسئیٹي جو کسي خاص غرض یا اغراض سے موضوع هوئي هو رجسٹري سے مکمل هو جاوے اور اُس کے عهده داران ذي حکومت کو یهه امر منظور هو که وه اغراض کم یا زیاده کي جاویں یا اُنکے عوض دوسري اغراض قرار پاویں یا که سوسئیٹي مذکور کلًا یا جزًا کسي دوسري سوسئیٹي میں شامل کي جاوے تو عهده داران ذي حکومت کو اختیار هوگا که بذریعه رپورٹ مکتوبه یا مطبوعه کے اپني راے سوسئیٹي کے باقي شرکاء پر ظاهر کریں اور مطابق قواعد سوسئیٹي کے واسطے اجتماع مجمع خاص بغرض تنقیح اُس امر کے اشتهار دیویں مگر ملحوظ رهے که کوئي راے قسم بالا لایق تعمیل کے نهوگي الا اُس صورت میں که رپورٹ مذکور اُس تاریخ سے جو واسطے اجتماع مجمع خاص حسب تجویز اهالي حکومت مقرر هوئي هو دس روز پهلے هرایک شریک سوسئیٹي کو بالاے ڈاک مرسل هووے یا اور طرحپر پهنچائي جاوے معهذا اُس راے کے استحکام کے لیئے ضرور هی که تین حصه منجمله پانچ حصه شرکاء سوسئیٹي اصالتاً یا مختارتاً اُسپر رضامند هوں اور مجمع ثاني حسب اشتهار عهده داران ذي حکومت مجمع اول کي تاریخ سے ایک مهینے بعد مجتمع هوکر تین حصه منجمله پانچ حصه شرکاء حاضرین اُس راے کو منظور اور بحال رکهیں *

دفعه ۱۳ منجمله پانچ حصه شرکاء سوسئیٹي کے اگر تین حصه یا تین حصه سے زیاده شرکاء کو سوسئیٹي کا شکست کرنا منظور هو تو اُن کو اختیار هی که اُسي وقت یا کسي تاریخ آینده پر سوسئیٹي کو شکست کریں اور اُس صورت میں لازم هی که واسطے تصفیه اور وضداد جائداد اور مطالبه جات اور زر هاے یافتني اور ذمگي سوسئیٹي کے مطابق قواعد مقرره سوسئیٹي یا اگر قواعد مقرر نهوئے هوں تو حسب هدایت عهده داران ذي حکومت کے پیروي ضروري عمل میں آوے اور اگر مابین عهده داران ذي حکومت اور دیگر شرکاء سوسئیٹي کے کچهه نزاع برپا هو تو تصفیه کاروبار سوسئیٹي کا اُس ضلع کے محکمه ابتدائي درجه اعلی کي معرفت هوگا جس میں سوسئیٹي کا دفتر خانه کلاں واقع هو اور اُس صورت میں حاکم عدالت ایسا حکم صادر کریگا جو اُسکو مناسب معلوم هو مگر ملحوظ رهے که کوئي سوسئیٹي شکست نهوگي اِلا اُس صورت میں که منجمله پانچ حصه شرکاء کے جو بعد اجراء اشتهار کے مجمع عام میں حاضر هوویں بقدر تین حصه شرکاء اپني اپني راے مشعر رضامندي شکستگی سوسئیٹي اصالتاً یا مختارتاً ظاهر کریں اور یهه بهي شرط هی که اگر گورنمنٹ کسي سوسئیٹي کا شریک یا مددگار یا بطور دیگر واسطه دار هو اور سوسئیٹي مطابق ایکٹ هذا رجسٹري هوچکي هو تو وه سوسئیٹي بلا استرضاء گورنمنٹ شکست نه کي جاویگي *

دفعه ۱۴ اگر سوسئیٹي رجسٹري شده کي شکستگي کے وقت بعد ایفاے کامل دیون اور زر هاے ذمگي سوسئیٹي کچهه جائداد فاضل نکلے تو وه جائداد مابین شرکاء سوسئیٹي یا ایک یا چند شریک کے تقسیم نهوگي بلکه کسي اور سوسئیٹي کو حسکو تین حصه شرکاء منجمله پانچ حصه شرکاء بروقت شکستگي سوسئیٹي حاضر هوکر اصالتاً یا

مختارتاً نامزد کریں یا جو اُنکے سکوت کي حالت میں عدالت کي تجویز سے نامزد کیجاویگي مگر شرط یہہ هی کہ یہہ دفعہ اُس قسم کي سوسئیٹي سے متعلق نہوگي جو بطرز کمپني مشترک بذریعہ اداے زر حصص از جانب حصہ داروں کے موضوع یا مقرر هوئي هو *

دفعہ ۱۵ بمراد اس ایکٹ کے لفظ شریک سوسئیٹي اُس شخص پر صادق آویگا جو مطابق قواعد اور دستورالعمل سوسئیٹي کے بھرتي هوکر زر مقررہ ادا کرچکا هو مگر ملحوظ رهے کہ هر عمل درآمد حکمي ایکٹ هذا میں کوئي شخص جسکے ذمہ کا روپیہ تین مهینے سے زیادہ عرصہ تک باقي رها هو راے دینے یا شریک قرار پانے کا مستحق نہوگا *

دفعہ ۱۶ سوسئیٹي کے گورنر یا کونسل یا ڈائرکٹر یا کمیٹي یا امانت دار لوگ یا اور اشخاص جانکو مطابق قواعد اور دستورالعمل سوسئیٹي انصرام امور سوسئیٹي مفوض هوا هو سوسئیٹي کے عهدہ داران ذي حکومت متصور هونگے *

دفعہ ۱۷ هرایک کمپني یا سوسئیٹي جو واسطے ترغیب علوم ادب یا فلاسفہ یا انتظام اشیاء وقف کے موضوع هوکر حسب شرایط ایکٹ ۴۳ سنہ ۱۸۵۰ع مستفید رجسٹري هوئي هو اور هرایک سوسئیٹي جو بغرض مذکورہ صدر ایکٹ هذا کے نفاذ سے پهلے موضوع هوکر فایدہ رجسٹري مقررہ ایکٹ ۴۳ سنہ ۱۸۵۰ع حاصل نکرچکي هو مجاز هوگي کہ آیندہ اپنے تئیں اِس ایکٹ کے مطابق رجسٹري کراوے مگر کسي کمپني یا سوسئیٹي مسبوق الذکر کو اِس ایکٹ کے مطابق رجسٹري حاصل نهوگي الا اُس صورت میں کہ منجملہ پانچ حصہ شرکاء کے تین حصہ شرکاء مجمع عام میں جو بذریعہ اشتہار مشتہرہ عهدہ داران ذي حکومت کے مجتمع کیا جاوے اصالتاً یا مختارتاً حاضر هوکر رجسٹري کرانے پر راضي هوویں اور اگر کمپني یا سوسئیٹي مطابق ایکٹ ۴۳ سنہ ۱۸۵۰ع رجسٹري هوئي هو تو اُس کے ڈائرکٹر لوگ عهدہ داران ذي حکومت متصور هونگے اور اگر رجسٹري نهوئي هو اور شرکاء سوسئیٹي نے کوئي عهدہ دار ذي حکومت مقرر نہ کیا هو تو شرکاء کو اختیار هوگا کہ اشتہار ضابطہ جاري کرکے اپني تجویز سے سوسئیٹي کے امور کے انصرام کے واسطے عهدہ داران ذي حکومت مقرر کریں *

دفعہ ۱۸ واسطے حصول اس امر کے کہ کسي سوسئیٹي کو جو دفعہ ماسبق کے اقسام سے هو فایدہ رجسٹري مقررہ ایکٹ هذا دستیاب هووے کافي هی کہ عهدہ داران ذي حکومت سوسئیٹي قطعہ یادداشت موسومہ میموریلنڈم آف ایسوسیایشن مشعر تفصیل نام اور غرض اور مقصود سوسئیٹي اور نام اور پتہ اور پیشہ یا منصب هرایک عهدہ دار ذي حکومت معہ نقل قواعد اور دستورالعمل سوسئیٹي حسب محکومہ دفعہ ۲ اور نقل عمل تحریري اُس مجمع عام کي جسکي راے کے بموجب رجسٹري کي درخواست کي جاتي هی باطاعت شرایط ایکٹ ۱۹ سنہ ۱۸۵۷ع رجسٹر جماعت هاے مشترک کے سررشتہ میں داخل کریں *

دفعہ ۱۹ هر شخص کو اختیار هی کہ هر معاینہ کي بابت زر فیس بقدر ایک روپیہ ادا کرکے تمام دستاویزات مدخلہ سررشتہ رجسٹري کو معاینہ کرے اور اُجرت تحریر بحساب دو آنہ هر سو سو لفظ پیچھے داخل کرکے کسي دستاویز کي کل یا جزو و عبارت کي نقل یا انتخاب مصدق بدستخط رجسٹر کے حاصل کرے اور هرایک مقدمہ یا معاملہ دائرہ عدالت میں وہ نقل مصدقہ اُن مراتب کي بابت ثبوت کافي سمجھي جاویگي جو اُس میں مندرج هوویں *

دفعہ ۲۰ اقسام سوسئیٹي مفصلہ ذیل اس ایکٹ کے مطابق رجسٹري هوسکتے هیں یعني وہ سوسئیٹي جو واسطے انتظام امور وقف کے موضوع هووے اور سوسئیٹیاں جو پریزیڈنسي هاے هند میں واسطے خبرگیري سرمایہ یتیماں فوج کے مقرر هیں اور سوسئیٹیاں جو واسطے ترغیب اور ترقي علوم ادب اور فلسفہ اور حکمت اور هنر اور تعلیم اور انتشار علم مفید خلایق اور انتظام کتب خانہ عام اس سے کہ کتب صرف مالکوں یا عوام الناس کے ملاحظہ میں آتي هوں اور انتظام مکانات عجائب خانہ اور تصویر خانہ اور مکانات واسطے صنعت کاري نادر اور انبار اشیاء غریبہ پیدوار زمین اور مکانات ذخیرہ آلات فلسفہ و کیمیا وغیرہ اور اَوْر ذخیرہ کل هاے نو ایجاد کے موضوع هوویں *

بمقام علیگڈہ ـــ مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شایع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد سوم ] ۲۹ شعبان سنہ ۱۲۸۹ ہجری سنہ ۱۳۰۲ نبوی [ نمبر ۱۵

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاریگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساٹھہ روپیہ سالانہ پیشگی بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگی پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بھی بلا قیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرماتا ہو تو سید احمد خان صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے فرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنہی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے ـــ مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام اُس ترقی کے مانع ہیں وہ مٹائے جاویں *

## خط

## متعلق قصه آدم و وجود خارجي شيطان

مخدومي — پس از نراوان نيايش هاے چاکرانه عرض يهه هی میں نے دیکھا که آپ نے میرے خط مرقومه ۲۸ جون کو پرچه تهذيب الاخلاق مورخه ۱۵ جمادي الاولی سنه ۱۲۸۹ هجري میں چهاپ دیا هی نهایت خوش هوا — مگر از آنجا که وه خط خانگي جیسا آپ کي خدمت میں لکها کرتا هوں تها جس میں ضمناً آپ کي تحرير دلپذير کے ذکر میں دو ایک باتیں اپنے دلکي بهي لکهي تهیں — اسلیئے اب میں چاهتا هوں که اپنے خیالات کو جو آپ کي تحریرات کے پڑهنے اور مسئله قصه آدم اور وجود شیطان پر سوچنے سے دل میں گذرے هیں کسیقدر بسط و تفصیل کے ساتهه اس خط میں گذارش کروں — اگر حضور مناسب سمجهیں تو اسکو درج تهذيب الاخلاق فرماویں *

وهو هذا

۱ قصه حضرت آدم [ علیه السلام ] اور اُنکا بهشت سے نکالا جانا میري سمجهه میں یوں آیا هی که جب الله تعالی نے انسان کو پیدا کیا یهه انسان مثل اور انواع حیوان کے صرف ادراک جزئي رکهتا تها یعني اُس میں صرف عقل حیواني جسکو انگریزي میں انسٹنکٹ کهتے هیں تهي جس سے سارے حیوان دفع مضرت اور جلب منفعت پر قادر هوتے هیں — اُسوقت حضرت انسان میں ادراک کلي بالکل نهیں تها جس کے ذریعه سے وه بذریعه معلومات کے مجهولات کا استخراج کرے اور ترتیب قضایا سے قیاس کي ترکیب دیکر نتائج نکالے پس خوف و رجا جس کا منشاء گذشته اور آینده پر سوچنا هی — اور حال اور گذشته پر نظر ڈالکر آینده کو قیاس کرنا هی اُس میں نهیں تها لامحاله نه اُسکو موت کا خوف تها اور نه آخرت کا اندیشه — کچهه عجب نهیں که اسي عالم بیخبري کا نام وه بهشت هی جس میں الله تعالی نے آدم کو رکها تها —

عالم بیخبري طرفه بهشتے بوده است
حیف صد حیف که مادیر خبردار شدیم

آخر کو آدم نے شیطان کے وسوسه سے اُس درخت کا پهل کهایا جسکا نام شجرة العلم هی جسکو کسي نے درخت گندم اور کسي نے درخت سیب اور کسي نے درخت انگور سے تعبیر کیا هی — اب سمجهنا چاهیئے که حقیقت اُس درخت کي کیا تهي — حضور نے بجا لکها هی که اُس درخت سے للو نسان کا بویا یا کلو باغبان کا لگایا درخت مراد نهیں هی البته یهه درخت علم کا درخت هی جسکے پهل کے کهانے سے تجرید و تعمیم کي قوت انسان کے ذهن میں آئي هی اور بذریعه اس قوت تجرید و تعمیم کے انسان مدرک کلیات هوا اور حیوان ناطق بنا — تصریح اسکي یهه هی که بدو فطرت میں اُسکے ذهن میں صور جزئیه جو تماثیل و اشباه اشیاے خارجي کي هیں منطبع اور مرتسم هوتي تهي — اب تجرید و تعمیم کي قوت اُسکے ذهن کو دي گئي جسکے ذریعه سے وه صور جزئیه سے بعد حذف تشخصات کذائیه جزئیه کے مفهومات کلي کو انتزاع کرلیتا هی اور اُن مفهومات کلیه کے لیئے اسماے عام وضع کرلیتا هی جو افراد انسان کي معاش تمدني میں تفاهم و تعاون کا سرمایه بنتا هی — یهه قوت تجرید و تعمیم کي اب تک تمام افراد انسان میں موجود هی — چنانچه ایک چهوٹا لڑکا جس نے مثلاً کبهي گهوڑا نهیں دیکها پهلے گهوڑے کي صورت دیکهی بمجرد اُسکے مشاهده کرنے کے اُس خاص گهوڑے کي صورت اُس کے ذهن میں مرتسم هوگئي بعد اسکے پهر اُس نے جب متعدد گهوڑے بار بار دیکهے تو اُس پهلے گهوڑے کي صورت جزئیه یعني خصوصیات تشخص کذائي اُسکے ذهن سے جاتے رهے یعني ذهن نے اُن تشخصات کو حذف کرکے گهوڑے کي صورت کلي کو یاد رکها اور پهر اُس مفهوم کلي کے مقابل میں لفظ گهوڑا یا اسپ یا فرس بحسب خصوصیات لغات متنوعه اقوام مختلفه کے وضع کرلیا — اسي عمل ذهني کا نام منطقیین کے اصطلاح میں تجرید هی پس یهیں سے ادراک کلي کا منبع ذهن انسان میں جاري هوا اور ادراک کلي کي بدولت اُسکو معلومات سے مجهولات کے استخراج کي قوت حاصل هوئي جس سے اُسکا سرمایه علم برابر بڑهتا جاتا هی تجرید سے تعمیم اور تعمیم سے مقایسه برابر کرتا جاتا هی یهاں تک که اسرار ملکوت اور حقایق علویات اور سفلیات کے استکشاف پر قادر هوتا هی — پهر بعض افراد انسان حقایق اشیا کا استکشاف کرتے کرتے اقصی مدارج علمي میں پهونچ جاتے هیں پهر یهه اُس درخت تک پهونچتے هیں جسکو لسان رمز میں† سدرة المنتهی کها هی که وهیں تک ملایک کي پهونچ هی یعني قواے عقلیه جنکو حضور نے ملایک سے تعبیر کیا اُنکي رسائي وهیں تک هی —

اگر یک سر موے برتر پرم * فروغ تجلي بسوزد پرم

اور بعض خواص عباد نے اُس درجه سے بهي تجاوز کیا هی [ جسکي تفصیل انشاءالله تعالی قصه معراج کي حقیقت میں بیان کرونگا ] خلاصه یهه هی که جب یهه ادراک کلي آدم کو دیا گیا تو معرفت خیر و شر کي هوئي اور خوف و رجاے مستقبل میں گرفتار هوئے اور مفهوم موت کا اُن کے دل میں آیا اس لیئے توریت میں آیا هی که جب آدم نے اُس پهل کو کهایا تو

معروض موت کا هوا اور قران شریف میں جو هی کہ فبدت لهما سواتهما اور توریت مقدس میں بهي هی که وه یعني آدم و حوا اپني برهنگي پر

† قال البیضاوي في تفسیر قوله تعالی عند سدرة المنتهی التي منتهي الیها علم الخلایق و اعمالهم —

مطلع ہوکر شرمائیے تو میرے ذہن ناقص میں آتا ھی کہ جب تک آدم اپني حالت اصلي میں تھے تب تک اُن کو خیر و شر کا مطلقاً علم نہیں تھا اور اپني برائیوں سے آگاہ نہیں تھے جب اُنھوں نے اُس پھل کو کھایا یعني جب ادراک کلي ھوا تو مفہوم خیر و شر اُنپر ظاھر ھوا اور بھلے برے کي پہچان کي قوت اُن میں نمود ھوئي اور حیا اور شرم اُن میں پیدا ھوئي اُسوقت بیخبري کا لباس یا معصومیت کا پوشاک جو لڑکوں میں ابتک بھي ھی اُن سے اُتر گیا اُن کو ضرورت ھوئي کہ صناعي لباس سے اپني عورت کو ڈھانپیے اور پابند قیود شرعیہ و اخلاقیہ کا ھوں پس لفظ سوأۃ کے معني حقیقي و مجازي دونوں مراد ھوسکتے ھیں اگرچہ معني مجازي اقرب واطلق ھی محاورۂ عربي میں بھي لباس اور ثیاب سے عرض و ناموس مراد لیتے ھیں آپ نے اپني پہلي تحریر درمادۂ آدم میں لکھا ھی کہ ” جب انسان اُس حد کو پہونچتا ھی کہ عقل و علم کي قوت کو استعمال میں لانے کے قابل ھو جاوے تو اُس حالت کا نام انبیاء کي زبان میں شجرۂ ممنوعہ کا کھانا یا چکھنا ھی اور زبان شرع میں اُس کا مکلف ھونا اور زبان حکما میں اُس کا بالغ ھونا ھی “ یہہ نہایت سچي بات ھی اس لیئے کہ جب فکر و رویت کي قدرت انسان کو ھوتي ھی تب ھي وہ مکلف ھوتا ھی اور اپنے اعمال کا جوابدہ گنا جاتا ھی اسي لیئے اُس ھڈي کو جو بعد بلوغ کے لڑکوں کے گلو میں اُبھرتي ھی جسکو ھندي میں کنٹھہ کہتے ھیں زبان لاٹن میں فوسم آدمي کہتے ھیں جس کے معني سیب آدم ھیں یعني یہہ نتیجہ اُس درخت کے پھل کھانے کا ھی جس کو بعض نے درخت سیب سے تعبیر کیا ھی *

میں نے اوپر کہا کہ ذہن انساني کا پہلا عمل تجرید و تعمیم ھی وہ بذریعہ اُس کے صور جزئیہ سے بعد حذف خصوصیات شخصیہ کے مفہومات کلي کو انتزاع کرلیا کرتا ھی اور اُن مفہومات کلي کے لیئے اسماے عام وضع کرلیتا ھی جن کو ھر فرد ایک قوم کے جو متحداللغۃ ھیں سمجھتے ھیں تاکہ معاش تمدني میں جس کي جز ایک دوسرے کي معاونت ھی تفاھم و تخاطب کا باب مفتوح ھو اور ایک دوسرے کے ضمائر کو سمجھنے لگیں اسی وضع اسماے عام کي طرف اشارہ ھی آیۃ کریمہ میں کہ علم ادم الاسماء کلہا پس یہہ اسماء اجناس عالیہ ھیں تفسیر کشاف میں ھی کہ اے الاجناس التي خلقہا اسماء کي تخصیص کرنے میں نکتہ یہہ ھی کہ جب پہلے آدمي کا بچہ شعور کو پہونچتا ھی اور اُس کے حواس ظاھرہ اپنے اپنے کام میں لگتے ھیں تو پہلے بذریعہ باصرہ کے صور و تماثیل اشیاء خارجي کے جو مسمیات اسماء اور جواھر قارہ ھیں اُسکے ذہن میں منطبع ھوتے ھیں اور عمل تجرید و تعمیم اُنھي پر ھوتا ھی اور افعال و صفات من قبیل عوارض و حالات اُن مسمیات کے ھیں پس اُن کا وجود اسماء کے وجود سے متاخر ھی بلکہ اُن کا مفہوم اسماء کے مدلول سے منتزع ھیں چنانچہ اسي لیئے اطفال شکستہ گفتار جو پہلے بولنے لگتے ھیں اُن کے منہہ سے صرف اسماء نکلا کرتے ھیں پھر بتدریج جب حد کمال کو پہونچتے ھیں، اور اسناد اور نسبت کے مفہوم کو سمجھنے لگتے ھیں تب افعال و حروف کو جو بمنزلہ روابط کے ھیں اسماء کے ساتھہ ترتیب دیکر پورے جملے جو مشعر مفہوم تام ھیں بولنے لگتے ھیں اور اسي لیئے حالت اضطراري میں صرف اسم ھي منہہ سے نکلتا ھی جیسا جب سانپ کو چلے آتے دیکھتے ھیں تو کہتے ھیں سانپ سانپ *

۲ بعد آدم کے پیدا ھونے کے اللہ تعالی نے جو ملائک کو آدم کے سجدہ کرنے کا حکم کیا یہہ بات قران مجید میں ھی اگرچہ توریت میں سجود ملائک کا ذکر نہیں ھی مگر یہودوں کي حدیثوں کي کتاب میں جسے تلمود کہتے ھیں اس کا ذکر آیا ھی پس اس قصے میں اگر ملائک سے قواے ملکیہ مراد لیں جیسا آپ نے افادہ کیا ھی تو مضایقہ کیا ھی حضرات متعصبین نے خواہ نخواہ غوغا مچایا ھی کیونکہ جن کو لسان شرع میں. ملائک کہتے ھیں اُنھي کو لسان حکمت میں قواے سے تعبیر کرتے ھیں یہہ صرف نزاع لفظي ھی * خراب یک باشد ولیکن مختلف تعبیر ھا * للہ در من قال *

## رباعي

حق جان جہان است و جہان جملہ بدن
ارواح و ملائکہ قواے آں تن
ارکان و نجوم جملہ اکوان اعضاء
توحید ھمین است و دگر ھا ھمہ فن

جیسا آپ نے ملائک کو قوای کہا ھی اسي طرح بعض ندما نے قوی کو ملائک سے تعبیر کیا ھی چنانچہ شیخ امام محمد بن محمد القزویني نے جو مشاھیر علماے اسلام میں سے تھے اپني کتاب عجایب المخلوقات و غرایب المصنوعات میں کہا ھی — القوی صنف من الملائکۃ خلقہا اللہ تعالی لتدبیر الابدان و قوام منافع اعضاء ھا من الا فعال و الا دراکات الخ — یعني قوی ایک قسم ملائکہ ھیں جنکو اللہ تعالی نے واسطے تدبیر ابدان اور منافع اعضا کے ( جو افعال و ادراکات ھیں ) بحال رکھنے کے لیئے پیدا کیا ھی — علاوہ اس کے تمثیلي بیان کو بڑي وسعت ھی — چنانچہ شعرا نے بھي بعض جگہہ ملکات حسنہ کو ملائک سے تعبیر کیا اور قوت غضبیہ کو شیطان سے — سعدي *

چو لشکر بروں تاخت خشم از کمین * نہ انصاف ماند نہ تقوی نہ دین
ندیدم چنیں دیو زیر فلک * کزو میگریزند چندیں ملک

پس اس شعر میں خشم کو شیطان کہا اور انصاف اور تقوی اور دین کو ملائک سے تعبیر کیا *

بلاشبہہ جن ملائک کو شرع میں مدبرات الامر کہتے هیں یعني جو تمام اجسام مخلوقات میں مدبر هیں یہہ وهي هیں جنکو حکما قوی سے تعبیر کرتے هیں اِن قوی میں سے هرایک اپنے اپنے وظائف خاص میں مشغول هیں — باقي رهے ملائکہ مقربین یا کروبین سو اُن سے اگر عالم جبروت مرموز هوں تو کچھہ عجب نہیں — یہہ مطلب همارا لفظ جبرئیل کے معني سے بهي مستنبط هوتا هی جبرئیل معرب هی لفظ عبراني گبرائیل کا – یہہ لفظ مرکب هی گبر سے جو مرادف هی لفظ عربي جبر کے جو بمعني قوت کے هی – اور ایل بمعني الله کے – پس لفظ جبرئیل جو ایک بڑے فرشتہ کا نام هی بمعني قوۃ الله کے هی – اور اسي لیئے قرآن مجید میں بهي جبرئیل کو شدید القوی کہا گیا هی حیث قال الله تعالی علمہ شدید القوی پس اگر هم قوۃ الله یا قدرۃ الله کو جو اس عالم میں متصرف هی اور جسکو حکماے مشائیہ نے عقل فعال کہا هی جبرئیل کہیں تو مضایقہ کیا هوگا *

باقي رها وجود شیطان پس واضح هی کہ قدماے اشراقین یونان اور موابذہ ایران اور حکماے هند دو اصل کے قائل هیں جنکو لسان حکمت میں – نور و ظلمت یا فاعل و مادۃ یا پرروش و پریکرت – اور مذهبي اصطلاح میں هورمزد و اهریمن یا اصل الخیر و اصل الشر یا یزدان و دیو یا برهما و مهیش کہتے هیں اب اسلام میں انهیں دونوں اصل کو ملک و شیطان کہتے هیں – اگرچہ عقاید اسلام میں الله تعالی کو خالق خیر و شر دونوں جانتے هیں – مگر شیطان کو مغوي اور ملقی شر سمجھا کرتے هیں – تو اب تحقیق کیا چاهیئے کہ وہ کیا هستي هی – اِس میں کچھہ شک نہیں کہ شیطان مبداء قواے حیواني کا نام هی جسکي اصل مادۃ یا هیولی هی جیسا آپ نے اور دوسرے عرفا نے بهي تحقیق کیا هی پس وہ مبدا اگرچہ هر شخص میں علحدہ هی مگر اُس کي ماهیت منتزعہ ایک کلي طبعي هی پس شیطان کے موجود في الخارج هونے میں وهي جهگڑا هی جو کلي طبعي کے موجود في الخارج هونے کے مادۃ میں هی – باقي رها آیۃ کریمہ کان من الجن ففسق عن امر ربہ الایۃ پس حقیقت اُس کي یوں هی – کہ بہت سي ایسي چیزیں فطرت میں موجود هیں جنکا وجود خارجي صرف اُن کے آثار سے ثابت هوتا هی – ذات اُس شی کي خفي اور غیر محسوس رهتي هی جیسے الکٹریسٹي کہ تمام اجسام میں مخفي هی صرف بعض حالات خاص میں اُس کا وجود بذریعہ اُس کے آثار عجیبہ کے ظاهر هوتا هی پس عقل مان لیتي هی کہ وہ شی موجود هی اِسي طرح ایک شی هی جسکو کوئي مبدأ قواے حیواني اور کوئي شیطان کہتا هی انسان کے جسم میں موجود هی جسکا وجود صرف بذریعہ اُس کے آثار کے جو اغوا اور تلقین برے برے خیالات کے هیں ثابت هوتا هی — قرآن مجید میں جو اس پر جن کا اطلاق هوا هی اس کا بهید یہہ هی کہ لفظ جن مشتق هی جنین سے جسکے معني مخفي رهنا یا ڈهنپ جانا هی اور اسي سے لفظ جُنّہ یا مِجنّہ جو بمعني سپر هی نکلا هی کیونکہ وہ بهي سپردار کو ڈهانپ رکهتا هی – اِسیطرح جنون بهي اس سے مشتق هی کیونکہ وہ عقل کو ڈهانپتا هی علی هذا القیاس جنین کہتے هیں اُس لڑکے کو جو ماں کے پیٹ میں رهتا هی کیونکہ وہ بهي ڈهنپا رهتا هی اور قبر کے اندر کے مردہ کو بهي جنین کہتے هیں کیونکہ وہ بهي ڈهنپا رهتا هی — پس لفظ جن کا اطلاق اُن موجودات پر هوا کرتا هی جو ڈهنپي هوئي اور چهپي هوئي رهتي هیں اور آیۃ کریمہ خلق الجان من مارج من النار سے مستنبط هوتا هی کہ جن ایک لطیف نار سے مخلوق هیں پس قول الله جل شانہ کا ابلیس کے حق میں کہ کان من الجن ففسق عن امر ربہ نہایت ٹهیک هی کیونکہ محل تولد شیطان کا بهي وهي نار لطیف هی جسکو الکٹریسٹي کہتے هیں پس طبقہ جن سے هونا اُسکا کون انکار کرسکتا هی اور چونکہ شیطان برے برے خیالات کے مبدأ کا نام هی اس لیئے قرآن مجید میں اُس کو وسواس بهي کہا هی جو بمعني وسوسہ کے هیں پس فرمایا الله تعالی نے من شر الوسواس الخناس الذي یوسوس في صدور الناس یعني خدا کي پناہ میں آتا هوں بدي سے اُس چهپے هوئے وسوسہ کي جو لوگوں کے دلوں میں برے برے خیالات ڈالتا هی اور چونکہ وہ مبدأ شر مستور ومختفي هی اس لیئے اُسے خناس کہا جسکے معني مستور کے هیں *

• زمان قدیم میں عادت تهي کہ واقعات کو بطور تمثیل کے بیان کیا کرتے تهے مگر علما اُسي تمثیل سے اُسکے معني باطن کو سمجهتے چلے آئے هیں نہ معني ظاهري کو چنانچہ توریت مقدس میں جو قصہ آدم و شیطان هی اُس میں شیطان کا نام نہیں هی بلکہ لسان مرموز میں شیطان پر سانپ کا اطلاق کیا گیا هی کہ میدان کے حیوانوں میں سے سانپ بڑا شریر تها اُسنے بي بي حوا کو ترغیب دیکر اُس پهل کو کهلایا مگر باوجود اسکے علماے یهود و نصاری وهاں سانپ سے شیطان هي مراد لیتے هیں علاوہ اسکے انبیا علیهم السلام کے تمثیلي بیان کو اختیار کرنے میں حکمت یہہ تهي کہ عوام اور خواص دونوں پر حسب اپني اپني استعداد کے اُنکي تعلیمات سے فیضیاب هوں —

بہار عالم حسنش دل و جاں تازہ میدارد
برنگ اصحاب صورت را ببو ارباب معني را

هذا ما بدالی من التحقیقات والله اعلم بالصواب *

الراقم
عبیدالله عبیدي

مقام چهپرہ هوگلي کالج ۱۲ اگست سنہ ۱۸۷۲ ع

نمبر ۱۰۷

# طعام اہل کتاب

## محاکمہ مولوی سید احمد خاں کی کتاب طعام اہل کتاب اور اُس کے جواب امداد الاحتساب پر

چند روز ہوئے کہ سید احمد خاں صاحب نے ایک کتاب بہ نسبت حلت طعام اہل کتاب اور جواز مواکلت اُن کی تالیف کی اور مولوی امداد العلی صاحب نے اُس کا جواب لکھا مگر اب تک کسی شخص نے دونوں کتابوں کی نسبت نہ کوئی راے ظاہر کی نہ اُن کے مضامین کی صحت و غلطی سے بحث فرمائی اِس لیئے میں نہایت غور و تامل کے بعد اُن دونوں کتابوں کے خاص اہم مسائل کی نسبت اپنی راے ظاہر کرتا ہوں اور جو کچھ میری ناقص سمجھ میں اُن میں غلطی و صحت ہی اُسے لکھتا ہوں *

جس شخص نے سرسری نظر سے بھی دونوں کتابوں کو دیکھا ہی یہ سمجھ گیا ہوگا کہ دونوں کتابوں کی تالیف کا اصول مختلف ہی سید صاحب نے اپنی کتاب کو بلا پابندی تقلید کے لکھا ہی اور اپنے قول پر کتاب و سنت سے استدلال کیا ہی نہ فقہی کتابوں اور فقہا کے قولوں پر اور اگر کسی مقام پر کسی فقیہہ یا عالم کا قول نقل بھی کیا ہی تو صرف واسطے اطمینان خاطر مقلدین کے اور مولوی امداد العلی صاحب نے اپنے رسالہ کو اصول تقلید پر لکھا ہی اسیواسطے اپنے جواب میں اکثر فقہاء اور علما کے فتاوے اور فقہی روایات سے استناد فرمایا ہی اور اپنے کلام کو بہت خوبی سے بسند اقوال علما مدلل کیا ہی مگر میں اپنی راے بہ نسبت خوبی اور عمدگی اُس اصول کے ظاہر کرتا ہوں جسکا سید صاحب نے التزام کیا ہی کیونکہ میرے نزدیک تقلید نہ تحقیق حق کے لیئے کافی ہی نہ بمقابل کتاب و سنت کے کسیکا قول ماننے کے لایق ہی مگر چونکہ ہمارے بھائیوں کے نزدیک دنیا میں اب کوئی ایسا آدمی ہی نہیں ہی جو کتاب و سنت سے کسی مسئلہ کا استنباط کرسکے یا اُس کے معنی تک سمجھ سکے بلکہ مبداء فیاض کا فیض ہی اُن کے نزدیک اگلے لوگوں پر تمام ہو چکا اس لیئے اُن کے سمجھانے اور مطمئن کرنے کے لیئے اگلی کتابوں اور پرانے عالموں کے اقوال جو مطابق کتاب و سنت کے ہوں نقل کرنا اور اپنے کلام کی تائید تقریب میں اُسے بیان کرنا فائدہ سے خالی نہیں سمجھتا چنانچہ میںنے اپنے اس محاکمہ میں اسی اصول کا لحاظ کیا ہی *

میں دونوں کتابوں کے کل مسائل سے بحث نہیں کرتا بلکہ صرف اُنہیں باتوں سے جو نہایت ضروری اور اہم ہیں اور نہ اُن غلطیوں پر کچھ توجہ کرتا ہوں جو متعلق اُن خاص مسئلوں کے نہیں ہیں جن کی تحقیق منظور ہی کیونکہ میری غرض اس محاکمہ سے نہ مناظرہ ہی نہ مجادلہ نہ تردید کسی کی بلکہ صرف حق کا ظاہر کرنا ہی اور چونکہ ایک زمانہ ایسا مجھ پر گذرا ہی کہ میں سید صاحب کی تحریر پر معترض اور اُن کی تالیف کی تردید کرتا تھا اس لیئے میں اپنے اُوپر واجب سمجھتا ہوں کہ میں اپنی سچی راے کو جو اب ہی ظاہر کروں اور ایک غلط بات کی پیروی کرنے پر جہل مرکب کی بیماری میں مبتلا رہنے سے بچوں *

میں اول جواز و عدم جواز طعام اہل کتاب سے بحث کرتا ہوں پھر مواکلت سے ساتھ اہل کتاب کے بحث کرونگا *

سید احمد خاں صاحب نے اپنی کتاب کے صفحہ ۲ میں ایک حدیث ترمذی سے نقل کی ہی کہ ایک شخص نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے بہ نسبت طعام نصاری کے سوال کیا آپ نے فرمایا کہ لایتخلجن فی صدرک طعام ضارعت فیہ النصرانیۃ کہ نہ خلجان میں ڈالے تیرے دل کو کوئی کھانا کیا مشابہ ہوگیا تو نصرانی لوگوں کے اور ترمذی نے اس حدیث کو نقل کرکے لکھا ہی کہ والعمل علی ہذا عند اہل العلم من الرخصۃ فی طعام اہل الکتاب کہ عمل ہی اس حدیث پر اہل علم کے نزدیک رخصت اور جواز میں کھانے اہل کتاب کے *

مولوی امداد العلی صاحب بہادر اپنی کتاب کے صفحہ ۵۱ میں فرماتے ہیں کہ اس حدیث سے ترمذی اگرچہ رخصت طعام اہل کتاب کی سمجھتا ہی لیکن ظاہر ہی کہ اس حدیث میں منع ہی کھانے طعام نصاری سے بسبب مشابہت کے ساتھ نصرانیت کے پس ترجمہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کا یہ ہی کہ نہ چبھے تیرے دل میں ساتھ شک کے حرمت اُس طعام کی کہ مشابہ ہوتا ہو تو اُس میں نصرانیت کے اور اپنے اس قول کی تائید میں سیوطی اور ابوالطیب کے دو قول اور مجمع البحار کی ایک عبارت نقل کی ہی *

میری راے میں سید صاحب کی راے صواب پر اور مولوی صاحب کی راے غلطی پر ہی چند وجوہ سے *

پہلی وجہ — اگر اس حدیث سے حرمت طعام اہل کتاب ثابت ہو تو وہ مخالف ہوتی ہی نص قرانی کے جو اہل کتاب کے طعام کی حلت میں نازل ہوئی ہی یعنی آیۃ طعام الذین اوتوا الکتاب حل لکم *

دوسری وجہ — چونکہ مشرکین اور بت پرستوں کا کھانا بھی حرام نہیں ہی پس اہل کتاب کے کھانے کی حرمت کی کوئی وجہ نہیں رہی حلت طعام مشرکین و اہل کتاب کی وہ اگلے لوگوں میں ایسے مشہور اور صاف تھی کہ آیت مذکورہ میں طعام کے معنی ذبیحہ کے اسی لیئے لیئے گئے ہیں کہ تخصیص اہل کتاب کی ثابت ہو اور کلام

الهي کا نزول مہت اور بیفائدہ نہ ٹہرے اگر مقلدین کو الفاظ آیت اور حدیث سے حلت میں طعام اهل کتاب کے شبہہ ہو تو وہ مفسرین اور محدثین کے قولوں پر رجوع کریں اور اُن اقوال کو جو سید صاحب نے اپنی کتاب کے صفحہ ۱۳ اور ۱۴ میں نقل کیئے ہیں ملاحظہ فرماویں تاکہ طعام اهل کتاب کے حلال ہونے میں کچھہ شبہہ نہ رہے بلکہ خود مولوی امداد العلي صاحب نے اپني کتاب کے صفحہ ۳۶ میں جہاں آیۃ طعام الذین اوتوا الکتاب سے بحث کي هی صاف لکھہ دیا هی کہ "هاں اس قدر البتہ اس آیت سے ثابت هوتا هی کہ طعام اهل کتاب کا کهانا اور اُن کو اپنا کهانا جایز هی" پس جبکہ آیت سے طعام اهل کتاب کا حلال هونا مولوی صاحب نے قبول فرمایا تو پهر اس حدیث میں اُن سیدهے اور صاف معنوں سے جو بہ نسبت حلت اور جواز طعام کے هیں عدول کرنے کي کچھہ ضرورت نہ تهي مگر هاں شاید اس حدیث سے اُس کهانے کي حرمت مراد هو جس سے مشابہت نصاری کي پائي جاوے اور جو کهانا صرف اُنهیں سے مخصوص هو تاکہ مسلمان من تشبہ بقوم فهو منهم کي وعید میں داخل نهوں لیکن کیا خوب هوتا اگر مولانا صاحب اُس طعام کي کچھہ تهوڑي سي تفصیل بهي فرما دیتے تاکہ معلوم هو جاتا کہ کس کهانے میں تشبہ اُن کا هی اور کس میں نهیں *

تیسري وجهہ — اسي حدیث کو جسے ترمذي سے سید صاحب نے نقل کیا هی ابوداؤد نے اپني کتاب میں روایت کیا هی اور جس باب میں اُسے لکھا هی اُس باب کے عنوان پر یہہ تحریر کیا هی باب کراهیۃ التقذر للطعام یعني باب مکروہ هونے میں گهن کرنے سے کهانے میں لیکن اگر اس حدیث کے وہ معني هوتے جو مولوي صاحب نے فرمائے تو ابوداؤد کو یہہ لکهنا مناسب هوتا کہ باب مکروہ یا حرام هونے میں طعام نصاری کے *

چوتهي وجهہ — اس حدیث کو جس طرح سے ابوداؤد نے روایت کیا هی اُس کے الفاظ یہہ هیں و سئالہ رجل فقال ان من الطعام طعاماً اتحرج منہ فقال لایتخلجن في نفسک شي اور اس سے حلت طعام ثابت هوتي هی کیونکہ جب پوچهنے والے نے اپنے وسواس اور کراهیت کو بیان کیا اور اُس کے جواب میں پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و سلم نے یہہ فرمایا کہ کچھہ شک نہ کر تو یہہ فرمانا صاف حلت طعام پر اور منع کرنے وسواس پر دلالت کرتا هی نہ اُسکي حرمت پر اور اگر اسي سوال کے جواب میں ان لفظوں سے حرمت کے معني مراد لیئے جاویں اور نبي کے کلام مبین کي ایسي تفسیر کي جاوے تو اُس میں اور تحریف میں کیا فرق هوگا *

پانچویں وجهہ — واسطے اطمینان خاطر مقلدین کے میں چند عالموں کے قولوں کو بهي نقل کرتا هوں تاکہ اُس سے بهي حلت طعام اور منع وسواس ثابت هوجاوے *

مجمع البحار میں لکھا هی قولہ لایتخلجن ای لایتحرک فیہ شي من الشک ویروی بالحاء ای المهملۃ واصل الاختلاج الحرکۃ والاضطراب قولہ ضارعت ای شابهت النصرانیۃ والرهبانیۃ في تقذیرهم و تشدیدهم وکیف و انت علی الحنیفیۃ السهلیۃ یعني نہ آوے تیرے دل میں کچھہ شک اور اختلاج نهووے تجهي یعني حرکت اور اضطراب کیا تو مشابہ هوگا نصرانیوں اور رهبانیوں کے اپنے اوپر تنگي کرنے اور تشدد کرنے میں اور یہہ کیونکر هوسکتا هی کیونکہ تو ایسے دین پر هی جو سیدها اور آسان هی *

فتح الودود میں نقلاً من الطیبي لکھا هی کہ جملۃ ضارعت جواب شرط محذوف ای ان شککت شابهت فیہ الرهبانیۃ والجملۃ الشرطیۃ مستانفۃ لبیان سبب النهي والمعني لایدخل في قلبک ضیق و حرج لانک علی الملۃ الحنیفیۃ السهلیۃ فاذا شککت و شددت علی نفسک بمثل هذا شابهت فیہ الرهبانیۃ یعني ضارعت جواب هی شرط محذوف کا اور معني اُس جملہ کے یہہ هیں کہ اگر تو شک کریگا تو مشابہ هوگا رهبانیت کے اور جملہ شرطیۃ واسطے بیان سبب نهي کے هی اور معني یہہ هیں کہ نہ آوے تیرے دل میں کچھہ تنگي اور شک کیونکہ تو ایسے دین پر هی جو سیدها اور آسان هی پس اگر تو شک کریگا اور اپنے اوپر سختي اور شدت روا رکهیگا ایسي باتوں میں تو مشابہ هوگا تو رهبانیت کے فقط اور چونکہ نصارے میں رهبانیت جاري تهي اور رهبان حلال چیزوں کو اپنے اوپر حرام کرلیتے تهے اور اُسے نیکي اور عبادت جانتے تهے اور هر بات میں شک و شبہہ کرنے کو زهد سمجهتے تهے اور چونکہ حضرت نے اپنے دین میں ایسے تشدد اور وسواس کو منع کردیا اس لیئے شک کرنے کو حلت میں طعام اهل کتاب کے رهبانیت سے مشابہ فرمایا *

مرقاۃ شرح مشکواۃ میں لکھا هی کہ قولہ لایتخلجن معناہ بالمهملۃ لایدخل في قلبک فیہ شي فانہ مباح و بالمعجمۃ لایتحرکن في قلبک الشک *

غرضکہ همارے نزدیک جواز طعام اهل کتاب میں ازروے قران و حدیث کے کچھہ کلام نهیں رها یہہ امر کہ اهل کتاب سے وهي یهود و نصارے مراد هیں جو اپنے تئیں ملت موسوي اور مذهب عیسوي کا معتقد کہتے هیں یا نهیں چنانچہ سید احمد خاں صاحب اپني کتاب کے صفحہ ۷ میں اسي امر کے مدعي هیں مگر مولوي امداد العلي خاں صاحب اپني کتاب کے صفحہ ۵۵ اور صفحہ ۳۶ میں اسکے منکر هیں اور کہتے هیں کہ مراد اس آیت میں وہ اهل کتاب هیں کہ جنکي عادت

# طعام اهل کتاب

تسمیہ کي وقت ذبح کے تھي اور وہ موحدین یہود و نصارے میں سے تھے *

میرے نزدیک ثابت کرنا اس امر کا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بعض نصاری کي عادت تسمیہ کي وقت ذبح کے تھي اور وہ موحدین سے تھے اور بعض کي عادت تسمیہ کي نہ تھي اور وہ مشرکین سے تھے ایسا مشکل ھی کہ سواے دعوی کرنے کے شاید کوئي عالم اسکو ثابت نہیں کرسکتا کیونکہ کوئی فرقہ نصاری کا ایسا نہ تھا اور نہ ھی کہ جسمیں تسمیہ اور غیر تسمیہ کي عادت کا وقت ذبح کے اختلاف ھو *

یہہ خیال کرنا کہ نصاری بہ سبب اعتقاد مسئلہ تثلیث کے مشرکین میں ھیں اور اِس لیئے ذبیحہ اُنکا ناجائز ھی غلطي ھی کیونکہ وہ مدعي توحید ھیں اور جو کہ مدعي توحید ھو اُسپر اطلاق شرک نہیں ھوسکتا علماء حنفیہ کے کلام سے بھي ایسا ھي ثابت ھوتا ھی چنانچہ ھدایہ کي کتاب الذبائح میں لکھا ھی و من شرطہ ان یکون الذابح صاحب ملۃ التوحید اما اعتقاداً کالمسلم او دعوی کالکتابي اور کفایہ خوارزمي میں اُسکے حاشیہ پر لکھا ھی کہ فانہ یدعي التوحید پس ظاھر ھوا کہ جو شخص مدعي توحید ھو مثل یہود و نصاری کے اُسکا ذبیحہ ویسا ھي جائز ھی جو کہ موحد ھو اعتقاداً پھر اسکي تائید صاحب ھدایہ کے دوسرے قول سے ھوتي ھی وہ یہہ ھی کہ و ذبیحۃ الکتابي و المسلم حلال لماتلونا و لقولہ تعالی و طعام الذین او توا الکتاب حل لکم و اطلاق الکتابي ینتظم الکتابي الذمي و الحربي و العربي و التغلبي لان الشرط قیام الملۃ علی مامر اس سے ظاھر ھي کہ کتابي کا اطلاق سب اھل کتاب پر ھی خواہ وہ ذمي ھوں یا حربي عربي ھوں یا تغلبي اور اُنکا ذبیحہ جائز ھی کیونکہ قیام ملت واسطے جواز ذبح کے شرط ھی اور پھر صاحب ھدایہ لکھتے ھیں کہ لاتوکل ذبیحۃ المجوسي لانہ لایدعي التوحید فانعدمت الملۃ اعتقاداً و دعوی کہ ذبیحہ مجوسي کا کھانا جائز نہیں کیونکہ وہ توحید کا دعوی نہیں کرتا پس ملت معدوم ھی اعتقاداً اور نیز دعوی اور اُسکي تائید عیني شرح صحیح بخاري کے قول سے بھي ھوتي ھی قال ھذا الایۃ في معرض استدلال علی جواز اکل ذبائح اھل الکتاب من الیھود و النصاری من اھل العرب وغیرہ لان المراد من قولہ تعالی ذبائحھم بہ قال ابن عباس و ابو امامۃ و مجاھد و سعید بن جبیر و عکرمۃ و عطاء و الحسن و المکحول و ابراھیم النخعي و اسدي و مقاتل ابن حیان و ھذا امر مجمع علیہ بین العلماء ان ذبائحھم حلال للمسلمین لانھم لایعتقدون الذبائح لغیر اللہ تعالی و لایذکرون علی ذبائحھم الا اسم اللہ و ان اعتقدوا فیہ ماھو منزہ عنہ اگرچہ حلت ذبیحہ اھل کتاب میں کوئي شبہہ نہیں ھی لیکن اگر تسمیہ اور عدم تسمیہ پر وقت ذبح کے لحاظ کیا جاوے تو ابو داود کي حدیث پر رجوع کرنا چاھیئے جس سے ثابت ھوتا ھی کہ حکم تسمیہ وقت ذبح کے اھل کتاب سے متعلق نہیں ھی چنانچہ وہ حدیث ابن عباس کي ابوداؤد سے سید احمد خاں صاحب نے اپني کتاب کے صفحہ ۱۷ میں نقل کي ھی قال فکلوا مما ذکر اسم اللہ علیہ و لا تاکلوا مما لم یذکر اسم اللہ علیہ فنسخ و استثنی من ذلک فقال طعام الذین او توا الکتاب حل لکم و طعامکم حل لھم یعني یہہ آیت کہ نہ کھاؤ تم اُس چیز سے کہ جسپر خدا کا نام نہ لیا گیا ھو نسخ ھوئي اور کھانا اھل کتاب کا بموجب آیت طعام الذین او تو الکتاب کے مستثني ھوگیا مولوي امداد العلي صاحب بھي اپني کتاب کے صفحہ ۴۳ میں اس حدیث کي نسبت لکھتے ھیں کہ اس قول ابن عباس سے یہہ نہیں نکلتا ھی کہ اھل کتاب کے ذبح میں موافقت ھمارے قواعد ذبح کي شرط نہیں ھی بلکہ یہہ نکلتا ھي کہ تسمیہ ذبح میں شرط نہیں ھی کہ ذابح کتابي ھو یا مسلم جیسا کہ مذھب ابن عباس کا ھی کہ متروک التسمیہ مطلقاً عمداً ھو یا سہواً اُنکے نزدیک حلال ھی اگرچہ بعد اسکے مولوي امداد العلي صاحب نے عمداً متروک التسمیہ کي حرمت ثابت کي ھی لیکن اس قول کو حضرت ابن عباس کے تسلیم کیا ھی اب ھم اس بات کو ثابت کرتے ھیں کہ ایک جماعت عام صحابہ و تابعین کي آیۃ لاتاکلوا مما لم یذکر اسم اللہ علیہ کے منسوخ ھونے کي قایل ھی جیسا کہ تفسیر ابن الکمال میں لکھا ھی وروي من ابي الدرداء و عبادۃ ابن الصامت و جماعۃ من التابعین انھا منسوخۃ لقولہ تعالی و طعام الذین او توا الکتاب حل لکم و اجازوا ذبائح اھل الکتاب و ان لم یذکر اسم اللہ علیھا و لانسمي ذلک نسخا بل ھو تخصیص اور روایت خطابي سے شرح سنن ابو داؤد میں بذیل حدیث حضرت عایشہ کے عدم شرط ھونا تسمیہ کا ثابت ھوتا ھی کما قیل فیہ دلیل علی ان التسمیۃ غیر شرط علی الذبیحۃ لانھا لوکانت شرطا لم تبح الذبیحۃ بالامر المشکوک فیہ *

امام شافعي رحمت اللہ علیہ کے نزدیک ترکِ تسمیہ سے عمداً ھو یا سہواً حرمت ذبیحہ نہیں ھوتي وہ دو دلیلیں بیان کرتے ھیں ۔ اول ایک حدیث پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کي جسے صاحب ھدایہ نے نقل کیا ھي المسلم یذبح علی اسم اللہ تعالی سمی اولم یسم کہ مسلمان خدا ھي کے نام پر ذبح کرتا ھی خواہ اُس نے وقت ذبح کے تسمیہ کیا ھو یا نکیا ھو دوسرے ترک تسمیہ کا سہواً باعث حرمت ذبیحہ نہونا اسپر دلالت کرتا ھی کہ تسمیہ حلت ذبیحہ کے لیئے شرط نہیں جیسا کہ صاحب ھدایہ نے لکھا ھی و لان التسمیۃ لوکانت شرطا للحل لما سقطت بعذر النسیان کالطھارۃ في باب الصلوۃ و لوکانت شرطا فالملۃ

ابیمت مقامہا کماقي‌الناسي کہ اگر تسمیہ واسطے حلت ذبیحہ کے شرط ھوتا تو وہ شرط بعذر بھول کے ساقط نہوتي جیسے کہ طہارت نماز کے لیئے ھی اور اگر تسمیہ شرط بھي ھو تو ملت اور مذھب ھي قایم مقام تسمیہ کے ھی جیسے تسمیہ کے بھولنے والے کے ذبیحہ کي نسبت سمجھا گیا ھی پس موافق قول امام شافعي رحمۃ اللہ علیہ کے بھي تسمیہ شرط ذبیحہ نہیں اور غیر مقلدین کو ھر مسئلہ میں تقلید کسي امام کي لازم نہیں پس ترک تسمیہ کو شرط ذبیحہ نہ جاننے سے زیادہ اُس سے کوئي الزام نہیں دے سکتا جیسا کہ امام شافعي یا اُن کے مقلدین کي نسبت دیا جاسکتا ھی *

سید صاحب نے اپني کتاب کے صفحہ ۷ میں حدیث ابوداؤد کي سند پر جو اوپر مذکور ھوئي یہہ لکھا ھی کہ اگر اھل کتاب کسي جانور کي گردن توڑ کر مار ڈالنا یا سر پھوڑ کر مار ڈالنا ذکوۃ سمجھتے ھیں تو ھم مسلمانوں کو اُسي کا کھانا درست ھی اسکے جواب میں مولوي امدادالعلي صاحب نے اپني کتاب کے صفحہ ۹۳ میں لکھا ھی کہ اس روایت سے صرف یہہ نکلتا ھی کہ تسمیہ ذبح میں شرط نہیں ھی میرے نزدیک اس مسئلہ میں سید احمد خاں صاحب نے بڑي غلطي کي ھی کیونکہ جو دعوی اُنھوں نے کیا ھی وہ اس روایت سے ثابت نہیں ھوتا اور کتابي کا ذبیحہ بلا تسمیہ کے جائز ھونے کے سوائے اس قول سے اور کچھہ نہیں نکلتا اور چونکہ منخنقہ کي حرمت صراحۃ ایک دوسري آیت محکم سے ثابت ھی اور اُسکي تخصیص یا تنسیخ کسي دوسري آیت سے نہیں ھوئي تو تعجب ھی کہ کیونکر اُنھوں نے اس روایت سے یہہ خیال کیا کہ اھل کتاب کا گردن مروڑ کر مار ڈالنا بھي ذبیحہ میں داخل ھی اور جو قول ابن عربي اور معیار کا اُنھوں نے نقل کیا ھی وہ ایک عالم کي † راے ھی جو قران و حدیث کے ظاھري الفاظ سے مخالف ھی اس لیئے ھمکو اُسپر کچھہ اعتنا نہیں *

پھر سید صاحب اپني کتاب کے صفحہ ۴۲ میں لکھتے ھیں کہ طعام اھل کتاب میں ھمکو تفتیش اس بات کي کرني کہ کسنے ذبح کیا اور کیونکر ذبح ھوا ھی کچھہ حاجت نہیں بجواب اُسکے مولوي امدادالعلي صاحب اپني کتاب کے صفحہ ۶۷ میں لکھتے ھیں کہ جب نصاری ھمارے ملک کے ذبح نہیں کرتے اور کسي جانور کا گوشت ھو اور کسیکا مارا ھوا ھو کھالیتے ھیں تو اھل اسلام کو جب اُنکے یہاں کا گوشت پکا یا کچا سامنے آوے تفتیش اسکي بہت ضرور ھی ھمارے نزدیک اس میں بھي راے سید احمد خاں صاحب کي خطا پر ھی اُنکو سوچنا چاھیئے

† اس سے معلوم ھوا کہ اس مسئلہ میں سید احمد خاں صاحب متفرد نہیں ھیں بلکہ بعض علماء متقدمین نے بھي اُسکو حلال سمجھا ھی ۱۲ مہتمم

تھا نہ ذبیحہ مشرکین کا قطعاً حرام ھی اور اکثر مشرکین مثل چمار وغیرہ کے باورچي انگریزوں کے ھوتے ھیں اور پرند جانوروں کو وھي باورچي گردن مروڑ کر مارڈالتے ھیں تو بغیر تفتیش کے ایسے پرند جانوروں کا کھالینا گویا چماروں کے ھاتھہ کے گردن مروڑي ھوئے جانور کا کھالینا ھی اگر حسن ظن پر خیال کیا جاے تو یہہ اُسوقت ھوسکتا تھا جب کہ انگریزوں کا تعامل مسلمانوں سے ذبح کرانے یا خود ذبح کرنے کا ھوتا برتاو اُنکا بالکل برخلاف اسکے ھی تو ایسي صورت میں کوئي وجہہ حسن ظن کي نہیں لیکن مجھہ سے جب سید صاحب سے زباني گفتگو ھوئي تو اُنھوں نے کہا کہ میں جب جانتا ھوں کہ باورچي کسي انگریز کا ھندو ھی تو ضرور ذبیحہ کي تحقیق کرلیتا ھوں ھاں جہاں یہہ معلوم ھی کہ باورچي مسلمان ھی وھاں تحقیق نہیں کرتا *

سید احمد خاں صاحب اپني کتاب کے صفحہ ۲۵ میں لکھتے ھیں کہ اگر ھمکو بہت احتیاط ھو تو اھل کتاب سے پوچھہ لینا چاھیئے کہ یہہ ذبح کیا ھوا ھی یا نہیں مگر مولوي امدادالعلي خاں صاحب اپني کتاب کے صفحہ ۶۷ میں لکھتے ھیں کہ اھل کتاب کے قول کے معتبر ھونے میں اختلاف ھی میرے نزدیک اول تو اھل کتاب کے قول کے معتبر ھونے میں شبہہ کرنا اُسوقت چاھیئے تھا جبکہ جھوٹھہ بولنا اُنکي شریعت میں یا اُنکے نزدیک جایز ھوتا و اذلیس فلیس اور ظاھرا کوئي وجہہ بھي معلوم نہیں ھوتي کہ وہ غیر ذبیحہ کي نسبت کسي مسلم سے ذبیحہ ھونا اُسکا کہہ دیں دوسرے فقہا کے کلام سے بھي ایسا ھي ثابت ھوتا ھی جیسا کہ ھدایہ میں لکھا ھی کہ من ارسل اجیرا لہ مجوسیاً اوخادما فاشتری لحماً فقال اشتریتہ من یہودي اونصراني اومسلم وسعہ اکلہ پس مجوسي مشرک کا یہہ کہدینا کہ میںنے گوشت کو یہودي یا نصراني یا مسلم سے لیا ھی واسطے کھانے اُس گوشت کے کافي ھی پس خود اھل کتاب کا قول کیونکر لایق اعتبار کے نہوگا اور نوازل میں لکھا ھی کہ سئل ابو مطیع عن نصراني دعی رجل الی طعام وقال اشتریت اللحم من السوق انا کلہ قال ابومطیع سالت ابن ابی عروۃ عن ذالک قال کل و کذالک قال مقاتل ابن حیان اما اصحابنا فانہم قالوالانا کل حتی نریہ انہ قد ذبح یعني کسي نے ابو مطیع سے پوچھا کہ اگر ایک نصراني کسي کي دعوت کرے اور کھانے کو بلائے اور یہہ کہے کہ میںنے گوشت بازار سے مول لیا ھی تو ھم اُسے کھاویں ابو مطیع کہتے ھیں کہ میںنے ابن ابي عروۃ سے پوچھا اُنھوں نے کھانے کي اجازت دي اور ایسا ھي کہا مقاتل ابن حیان نے لیکن ھمارے اصحاب نے کہا ھی کہ ھم نہ کھاوینگے جب تک نہ دیکھہ لیں کہ اُس نے ذبح کیا ھی پس اس روایت سے ابو مطیع اور ابن ابي عروۃ اور مقاتل ابن حیان کے نزدیک

طعام اهل کتاب

نصاری کے گھر کا گوشت کھانا صرف اس کہنے پر کہ اُس نے بازار سے مول لیا هی جایز هی بغیر اس کے کہ اُس کا ذبیحہ خود اُس نے کیا هو اور مسلمان نے دیکھا هو لیکن جب اهل کتاب ذبح کا هونا خود بیان کرے تو اُسکی تکذیب کی کوئی وجہہ نہیں *

## دوسری بحث بہ نسبت مواکلت کے

سید احمد خان صاحب نے مواکلت کو ساتھہ اهل کتاب کے جایز قرار دیا هی اور مولوی صاحب نے اُسے نہ صرف ممنوع اور حرام ٹهرایا هی بلکہ نسبت کفر کی اُس کے مرتکب † کی طرف کی هی اور بہت سی وجوہ حرمت کی بیان کی هیں مگر جتنی وجوہ حرمت کی بیان کی گئی هیں وہ سب ایسی هیں کہ جنکا نقل کرنا اور رد کرنا بهی فضول هی کیونکہ اُن سے صرف مواکلت اهل کتاب کی حرمت ثابت نہیں هوتی بلکہ سوائے اعلی درجہ کے متقی پرهیز گاروں کے اور سب مسلمانوں کے ساتھہ کھانا کھانا بهی حرام اور ممنوع هوتا هی اور اهل کتاب سے ملنا اُن کی تعظیم کرنا اُن کی نوکری کرنا بهی نہ صرف حرام بلکہ قریب بکفر هوا جاتا هی لیکن جب هم میں سے اکثر مسلمان هیں جو غیر متقی مسلمانوں کی صحبت سے نفرت نہیں کرتے اور مشرکین اور بت پرستوں کے اختلاط وارتباط دوستانہ سے باز نہیں رهتے اور اُنہیں اهل کتاب کے سامنے جن کی مواکلت کو حرام بتاتے هیں اُس ادب اور تعظیم سے پیش آتے هیں کہ ایک ادنی درجہ کا خانہ زاد غلام اپنے اعلی مرتبہ کے آقا کے سامنے بهی اُس تذلل سے پیش نہ آویگا اور پهر نہ صرف عوام اور جاهل اس میں مبتلا هیں بلکہ بڑے بڑے جناب مولانا وسیدنا و قبلہ و کعبہ ادنی درجہ کے انگریزوں کی رضا کے خدا کی رضا سے زیادہ طالب هیں اور خلاف ماانزل اللہ الیہ کے احکام صادر کرکے اُن سے ترقی دنیا کی خواهش کرتے هیں اور پهر اُن میں سے نہ کوئی کافر ٹهرتا هی نہ کرستان تو پهر وہ شخص جو انگریزوں کے ساتھہ بہ دعوی مساوات کھانا کھاوے کیونکر کافر و کرستان هوگا ذلک ظن الذین لایعقلون *

جہاں تک میں غور کرتا هوں مولوی صاحب نے بہت مبالغہ کیا هی اور حد سے زیادہ تشدد فرمایا هی شاید مولوی صاحب نے جواب ترکی بہ ترکی کے مضمون پر عمل کیا هی کہ جب سید صاحب نے انگریزوں کے کھانے کو بلا تحقیق و تفتیش جایز کردیا. اور اهل کتاب کی گردن مروڑی هوئی مرغی کو بهی حلال ٹهرادیا تو اُس کا جواب یہی هی کہ انگریزوں کا کھانا اور اُن کے ساتھہ کھا لینا نہ صرف مکروہ اور خلاف تقوے ٹهرایا جاوے بلکہ ممنوع اور حرام اور قریب بہ کفر کردیا جاوے ورنہ جو شخص ذرا بهی انصاف کریگا اور اُصول شریعت کو غور سے دیکھیگا وہ هرگز نہ کہیگا کہ مسلمانوں کا مذهب کھانے پینے میں هندوؤں کاسا هی یا اُن کی طرح چهوت و پرهیز کا قاعدہ اُن میں بهی جاری هی کہ کسی کے ساتھہ کھا لینے یا کسی کے گھر کے کھانا کھا لینے سے دین جاتا رهتا هی نعوذ باللہ من ذلک اگر مولوی صاحب اسی پر قناعت فرماتے کہ انگریزوں کے ساتھہ کھانا کھانا بغیر تحقیق و تفتیش طعام کے مکروہ اور بعد تحقیق بهی خلاف تقوی هی تو بعض منصف مزاج سکوت کرجاتے مگر اُنہوں نے تو اسقدر مبالغہ کیا کہ مواکلت کو بمرتبہ شرک باللہ وانکار نبوۃ پہنا دیا پس سوائے اُن لوگوں کے جو رسموں میں هندوؤں کے مقلد هوگئے هیں اور چهوت و پرهیز میں اُن کی طرح کفر و اسلام کا اطلاق فرمانے لگے هیں کوئی دانشمند سمجھہ دار آدمی تو اس بات کو نہ مانیگا *

ان باتوں سے قطع نظر کرکے اگر هم عمل پر مسلمانوں کے نظر کریں تو بهی ثابت هوتا هی کہ نہ اگلے زمانہ میں احتراز مواکلت سے تها اور نہ اب اور ملک کے مسلمان معترز هیں چنانچہ هم نے کتاب اغاثۃ اللهفان سے ایک روایت نقل کرکے اُسے دکھا دیا هی کہ اصحاب نبوی نے ایک رومن کیتھلک عیسائی کی دعوت قبول کی. اور اُس کے عبادت خانہ میں جاکر اُس کا کھانا کھایا اور نوازل میں جو لکھا هوا هی کہ سئل ابو مطیع عن نصرانی دعا رجلا الی طعام وقال اشتریت اللحم من السوق أنأکلہ قال ابو مطیع سألت بن ابی عروۃ عن ذلک قال کل و کذلک قال مقاتل ابن حبان کہ کسی نے ابو مطیع سے پوچھا کہ اگر کوئی نصرانی هماری دعوت کرے اور کھانے پر بلاوے اور کہے کہ میںنے گوشت بازار سے مول لیا هی تو هم کھاویں یا نہ کھاویں تو اُنہوں نے ابن ابی عروۃ سے پوچھا اُنہوں نے اجازت دی پس اس سے صاف ظاهر هی کہ دعوت قبول کرنا نصرانی کی جایز هی اور اُس کے کہدینے پر کہ گوشت بازار کا خریدا هوا هی گوشت کا کھانا بهی درست هی پس اگر اُن کی دعوت قبول کرنا درست نہ هوتا تو یہی جواب کافی هوتا کہ اُنکی دعوت کی اجابت هی حرام اور کفر هی نہ کہ اُنکے گھر کا پکا هوا گوشت کھانا اور اُن کے قول کو دیانات میں معتبر جاننا *

سب سے زیادہ تصریح جواز مواکلت کی سیرت سلطان صلاح الدین سے هوتی هی جو قاضی بن عباس کی هی اور جس میں خود اُس نے اپنی آنکھہ دیکھی هوئی باتوں کو لکھا هی کہ اُس نے اُس کتاب میں چند مقام پر لکھا هی کہ سلطان صلاح الدین نے عیسائی بادشاهوں کو اپنے ساتھہ کھانا کھلایا اور اُن کی تعظیم و تکریم کی حالانکہ اُس

† مسلم همراہ کھانیوالے نصرانی کو نصرانی کہنا جہالت کی بات هی اس سے بلاشبہہ گنہگار هوتا هی کہنے والا توبہ کرے ــــ فتوی مولوی سعداللہ مفتی رامپوری ــ

پادشاہ کي سطوت اور صلابت مشہور هی اور بیت‌المقدس کا فتح ہونا اُس کے اسلام کي اب تک ایک بڑي نشاني موجود هی میں اُس کتاب سے دو نقلیں کرتا هوں جس کسیکو زیادہ اس سے دیکھنا منظور هو وہ اصل کتاب کو دیکھے صفحہ ۲۵ میں اُس کتاب کے یہہ لکھا هی و انا رأیتہ و قد دخل علیہ صاحب صیدا بالناصرۃ فاحترمہ و اکرمہ و اکل معہ‌الطعام و مع ذالک عرض علیہ الاسلام فذکر لہ طرفاً من محاسنہ و حثہ علیہ یعني میں نے خود دیکھا کہ سلطان صلاح الدین کے پاس امیر صیدا آیا تو سلطان نے اُس کا احترام اور اکرام کیا اور اُس کے ساتھہ کھانا کھایا اور پھر باوجود اس کے خوبیاں اسلام کي اُس کے سامنے بیان کیں اور مسلمان هونے پر اُسے برانگیختہ کیا اور پھر صفحہ ۴۰ میں لکھا هی کہ و صاحب الشقیق یرے ہ یدیفن معہ عدم‌السلامۃ فری ان اصلح حالہ معہ قد تعین طریقاً الی سلامتہ فنزل بنفسہ و ما حسسہا بہ الا وهو قایم علی باب خیمۃ السلطان فاذن لہ فدخل فاحترمہ و اکرمہ و کان من کبارالفرنجیۃ و عقلانہا و کان یعرف بالعربیۃ فحضر بین یدي‌السلطان و اکل معہ‌الطعام خلاصہ یہہ هی کہ والي شقیق جو بڑے امیروں اور دانشمندوں سے انگریزوں کے تھا سلطان کے پاس آیا تو سلطان نے اُس کي تعظیم و تکریم کي اور اُس کو اپنے ساتھہ کھانا کھلایا یہہ حال تو اگلے لوگوں کا تھا اور اب روم کے سلطان اور اُن کے علماء فضلاء کا حال ظاهر هی کچھہ پوشیدہ نہیں کہ شاہ فرانس اور ملکہ انگلستان کے مہمان هوئے اور خوب دعوتیں لیں اور خوب کھانے کھائے اور کسي نے علماء مکہ یا فقہاء مدینہ میں سے اُن کے کفر و ارتداد کا فتوی نہ دیا *

جہانتک میں نے سوچا اور غور کیا مجھے نفس مواکلت کے جواز میں کچھہ شبہہ نہیں یعني اگر اهل کتاب همارے یہاں آکر همارے ساتھہ کھانا کھاویں تو یہہ مواکلت بلاشبہہ جایز هی اور اگر هم اُن کے یہاں جاویں اور اُن کے گوشت کا ذبح کیا هوا هونا ثابت هوجاوے اور شراب و سؤر نہ هووے تو بھي اس مواکلت میں کچھہ کلام نہیں اور اگر گوشت کا ذبیحہ نہونا ثابت هوجاوے تو اُس گوشت کي حرمت میں کچھہ شک نہیں اور اگر شراب و سؤر بھي اُس میز پر هووے تو وہ شرکت اور مواکلت کراهت سے خالي نہیں اس سے زیادہ جو کوئي کچھہ کہے وہ افراط و تفریط اور عناد و تعصب هی واللہ اعلم بالصواب *

راقـــــــم
مہدي علي عفا عنہ

نمبر ۱۰۸

# اجماع

منجملہ اُن مذهبي الفاظ اور فقہي مصطلحات کے جنکي حقیقت نہ جاننے سے لوگوں کے خیالات غلط هوئے اور هوتے هیں اور جنپر استدلال کرنے سے بے اصل باتیں صحیح مسائل کي صورت پر هوگئیں اور هوتي جاتي هیں لفظ اجماع هی علماء نے کتاب و سنت کي طرح اُسے ایک شرعي حجت مانا هی فقہا نے اُس کے منکر کو کافر سمجھا هی پابندي هر رسم و عادت کي جو مسلمانوں میں جاري هی اُسي پر استدلال کرنے سے ایمان کي نشاني سمجھي جاتي هی اُنکے حسن و قبح سے بحث کرنے والے پر خرق اجماع کا الزام لگاکر تکفیر کي نسبت هوتي هی اسلیئے اُسکي حقیقت کا بیان کرنا اور اُن نتائج سے جو اُسپر مترتب کیئے جاتے هیں کچھہ بحث کرنا مناسب هی *

یہہ بات مسلمات سے هی کہ ایمان نام هی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کي تصدیق کا اُن سب باتوں میں جو وہ خدا کي طرف سے لائے پس حاضرین کے واسطے خود اُنکا زبان مبارک سے سننا حجت تھا اور اُسکي تصدیق کے لیئے دوسرے ذریعہ کي اُنکو حاجت نہ تھي لیکن هم لوگوں کے لیئے اُن باتوں کي تصحیح اُنکي تصدیق پر مقدم هی اسلیئے کسي ذریعہ کي ضرورت هی وہ ذریعہ کیا هی نقل اور روایت لیکن چونکہ اُس میں صدق و کذب دونوں کا احتمال هوتا هی اسلیئے کذب کے احتمال دور کرنے کے لیئے کوئي قطعي دلیل چاهیئے وہ کیا هی تواتر و اجماع پس اگر کسي خبر کي نسبت مخبر صادق کے وقت سے لیکر الی‌یومنا هذا سب کا اتفاق هو اور اُسکي صحت پر سب کا اجماع تو وہ خبر همارے حق میں بھي رویت کي برابر هی اور ایسي متواتر اور مجمع علیہ خبر حقیقت میں في نفسہ شرعي حجت هی لیکن اگر کسي خبر کي نسبت یہہ درجہ ثابت نہ هو یعني مخبر صادق کے وقت سے اُسکا تواتر اور اُسکي صحت پر اجماع نہو عام اس سے کہ وہ خبر پھر کسي اور زمانہ میں شہرت اور تواتر کے درجہ پر پہونچ جاوے یا آیندہ زمانوں میں بھي وہ اس مرتبہ پر نہ پہونچے تو وہ خبر اپني اصلي حالت پر رهیگي یعني مایحتمل‌الصدق والکذب پس پہلے زمانہ سے لیکر همارے وقت تک جتنے واسطے اُس کي نقل کے هوئے هوں اُن کي صداقت اور اعتبار ثابت هو اور وہ شمار میں بھي لایق لحاظ کے هوں تو اُسکا جانب صدق غالب هوگا اور اگر اُن میں سے کسي کي صداقت بخوبي ثابت نہو یا اُنکا تسلسل اور اتصال معلوم نہو یا اُس کے بیان کرنے والے ابتدا میں ایک دو سے زیادہ نہوں تو اُس کي دونوں جانب صدق و کذب کي برابر هونگي اور ایک کے رجحان کو دوسرے پر کسي

## اجماع

اجماع

اور دلیل کی حاجت ھوگی اور اگر اُس کے بیان کرنے والوں کی بےاعتباری پائی جاوے تو اُسکا جانب کذب راجح ھوگا بلکہ اگر اُنکا کذب بمرتبہ یقین ثابت ھو تو اُس میں احتمال صدق کا باقی نرھیگا *

پس منجملہ اخبار مخبر صادق کے وہ خبر جسکا تواتر اُس کے وقت سے لیکر ابتک ثابت ھی اور جسکی صحت پر اجماع ھی قران مجید ھی اور جو اُس مرتبہ پر نہیں ھی وہ حدیث ھی پھر بعض اُسمیں یعنی حدیث میں سے وہ ھیں جنکا جانب صدق غالب ھی اور بعض وہ ھیں جنکے دونوں پلے برابر ھیں اور بعض وہ ھیں جنکا جانب کذب غالب ھی اور بعض وہ ھیں جو نری غلط اور بالکل جھوٹی ھیں فرضکہ یہہ دونوں چیزیں ھمپر حجت ھیں پہلی چیز یعنی کتاب قطعی حجت ھی کیونکہ اُس کی صحت قطعاً ثابت ھی اور دوسری چیز یعنی سنت ظنی حجت ھی کیونکہ اُسکی صحت ظنی ھی اور باعتبار اپنے مرتبہ صحت کے وہ ھمپر حجت ھی — رھا اجماع پس اگر اُس سے مراد ھی اجماع سب کا اوپر صحت اُس خبر کے تو امنا و صدقنا کہ ایسا اجماع حجت شرعی ھی لکن لا فی ذاتہ بل بغیرہ کیونکہ حقیقت میں وہ اجماع ایک کامل شہادت اور قطعی دلیل اُس خبر کی صحت کی ھی اور وہ خبر فی نفسہ ھمپر حجت ھی اور اُسی اجماع کا منکر بھی یقینی کافر ھی کیونکہ وہ منکر اُس خبر کا ھی جسکی صحت ثابت ھوچکی اور جسکا انکار فی‌ذاتہ کفر ھی پس اگر کوئی کسی آیت کا قران مجید کی منکر ھو تو وہ ویسا ھی کافر ھی جیسا کہ صاحب‌الوحی کی زبان سے سنکر اُسکا منکر ھوتا کیونکہ تواتر اور اجماع نے اُس کی صحت کو ایسے یقین کے درجہ پر پہونچا دیا ھی کہ احتمال غلطی کا باقی نہیں رکھا لیکن اگر اُس سے مراد ھی اتفاق کرلینا لوگوں کا اوپر کسی معنی و مقصد کے جو مخبر صادق کے لفظوں سے صراحتاً ثابت نہو یا اوپر حقیقت کسی چیز کے جسکا بیان بہ تصریح خود مخبر صادق نے نہ کیا ھو یا اوپر تفصیل کسی اجمال کے جسے اُسنے مجمل ھی رھنے دیا ھو یا اوپر تصریح کسی شی کے جس میں اُسنے اشارہ استعارہ پر ھی کفایت کی ھو یا اوپر اُن باتوں کے جو شارع کی باتوں کی علت دریافت کرکے قیاساً اُسپر نکالی گئی ھوں جبکہ اُس علت کو خود شارع نے بیان نہ کیا ھو یا اوپر کسی ایسے مذھبی اعتقاد یا قول یا فعل کے جو اُس کے اخبار متواترہ سے ثابت نہ ھو یا اُسکے منصوصات کے مخالف اور اُس کے اصلی اصول کے معارض ھو تو ایسا اتفاق کچھہ قطعی حجت نہیں اور نہ ایسے اجماع کا منکر کافر ھی اور نہ اُن باتوں کا جو ایسے اتفاق پر مبنی ھوں نہ ماننا یا اُنسے مخالفت کرنا تکذیب رسول ھی کیونکہ یہہ اجماع ایک قیاس یا قول یا فعل ایسی جماعت کا ھی جس میں سے نہ کوئی مخبر صادق ھی نہ جس میں سے کسی کی راے معصوم ھی نہ جس میں سے کوئی صاحب الوحی والکتاب ھی نہ اُنکی تصدیق و تکذیب پر ایمان و کفر کا مدار ھی پس جبکہ بانفرادہ کوئی ایک اُن میں سے ایسا نہیں ھی جس کی راے یا قول یا فعل ھمپر حجت ھو تو بمجموعہ اُن کی راے یا قول یا فعل کی حجت ھونے کی کیا وجہہ ھی ھاں اُن کی بات کو ایک ایسی وقعت ھی کہ اُس کی صحت کا پلہ بہ نسبت اُس کی غلطی کے غالب سمجھا جاویگا اور جبتک کہ اُس کی غلطی ثابت نہو تب تک وہ ماننے کے لایق ھوگی مگر احتمال غلطی کا موجود رھیگا اور ممکن ھی کہ کبھی اُس کی غلطی ثابت ھوجاوے اور کسی زمانہ میں اُس کی غلطی پر دوسرا اتفاق ھو جاوے اور یہہ بھی اُس حالت میں ھی جبکہ اتفاق سب لوگوں کا ھو اور کوئی اُس راے یا قول یا فعل سے کسی زمانہ میں منکر نہوا ھو یا کم سے کم جو لوگ صلاحیت راے دینے کی رکھتے ھوں اُنہوں نے مخالفت نہ کی ھو لیکن اگر کسی جماعت یا کسی گروہ میں کوئی بات بغیر بحث و مباحثہ کے جاری ھوگئی ھو یا کسی عارضی وجہہ سے مثل خوف یا شرم یا لحاظ یا جہالت کے لوگوں نے مان لیا ھو اور امتداد زمانہ نے اُسے قوی کودیا ھو یا اُس کی صحت میں اھل راے نے اختلاف کیا ھو اور بعض مجتہدین نے اُسے صحیح نہ جانا ھو گو کسی خارجی سبب سے اُس انکار کو شہرت یا قوت نہ ھوئی ھو تو ایسے اتفاق کو وہ وقعت بھی نہیں ھی بلکہ اُسپر اتفاق یا اجماع کا اطلاق کرنا ھی غلطی ھی † پس یہہ مختصر حقیقت اجماع اور انکار اجماع کے کفر ھونے کی ھی اسپر غور کرنے کے بعد اب ھمکو

---

† میں اپنے علماء کے اقوال بھی بہ نسبت اس مسئلہ کے بیان کرنا مناسب سمجھتا ھوں تاکہ اُنکی راے بھی لوگوں کو معلوم ھوجاوے امام غزالی نے کتاب التفرقہ میں لکھا ھی و شرطہ ( ای‌الاجماع ) ان یجتمع اھل‌الحل والعقد علی صعید واحد فیتفقون علی امر واحد اتفاقاً بلفظ صریح ثم یستمرون علیہ مدۃ عند قوم و الی تمام انقراض‌العصر عند قوم اور مسلم میں لکھا ھی کہ قیل اجماع‌الاکثر مع ندرۃ‌المخالف اجماع والمختار انہ لیس باجماع لانتفاء الکل فقیل لیس حجۃ اصلاً وقیل ھو حجۃ ظنیۃ اور مرقات الاصول میں ھی کہ الاجماع اما بالتواتر اوالشہرۃ اوالاحاد واقوی‌التواتر اجماع الصحابۃ اذا انقرضوا حتی اذا لم ینقرضوا لم یکن‌الاجماع اتفاقیاً کما مر فہو کالایۃ القطعیۃ الدلالۃ والخبر المتواتر فیکفر جاحدہ وان‌لم یکن سکوتیاً حتی اذا کان سکوتیاً لم یکن متفقاً علیہ ایضا فلا یکفر لمخالفۃ ثم اجماع من بعد ھم بالشرط السابق فیما لم یرونیہ خلافہم فہو کالمشہور من‌الخبر یضلل جاحدہ ولایکفر اجماعا ثم‌الاجماع المختلف فیہ فہو کالصحیح من اخبار الاحاد لایضلل جاحدہ ایضا کمالا یکفر اور امام حجۃ‌الاسلام نے منخول میں لکھا ھی انہ قد یثبت‌الخلاف فی کون‌الاجماع حجۃ ولا یکفر منکرہ فمنکرالمجمع علیہ اذا

کوئی بتادے کہ جو عوام و خواص ہر جزئیۂ فقہیہ اور ہر مسئلۂ کلامیہ کی نسبت اجماع کا لفظ زبان پر لاتے ہیں اور اُس کے انکار کو بوجہہ انکار اجماع کے کفر بتاتے ہیں وہ کسقدر صحیح ہی اور کسقدر غلط سواے قرآن مجید کی نصوص صریحہ کے اُور عقائد و مسائل جو استخراج و استنباط کیئے گئے ہیں اور جو کتابوں میں بڑی شد و مد سے لکھے گئے ہیں اُن میں سے کتنے عقیدوں اور کتنے مسئلوں پر اجماع کا اطلاق ہوسکتا ہی اور کتنے پر نہیں اگر اجماع کا نام ہی چند کتابوں میں لکھا ہوتا اور اُس کو ایک مخصوص طائفہ سیکھتا اور تقلیداً اُسے تلقی بالقبول کرتا تو بلا شبہہ وہ اجماع اجماع ہی مگر اُسے ہم لابنیادیہ کہتے ہیں اور خود ہمارے ہی علماء کے بیان سے اُس پر اجماع کا اطلاق نہیں ہوسکتا نہ کہ معاذاللہ اُس کے انکار پر اطلاق کفر کا ہو پھر اکثر مسائل اعتقادی یا عملی ایسے ہیں جن کی بنا حقیقت میں ایک خبر احاد پر اور بعض حالت میں ایک خبر ضعیف پر یا فقط قیاس اور راے پر ہی مگر تقلید کی برکت سے اُسے عوام و خواص میں ایسی شہرت ہوگئی ہی کہ وہ خبر متواتر اور نص قطعی سمجھی جاتی ہی و حدالمتواتر مالا یمکن الشک فیہ کالعلم بوجودالانبیاء و وجودالبلاد المشہورۃ وغیرہا و انہ متواتر فی الاعصار کلہا عصراً بعد عصر الی زمان النبوۃ و لم ینقص عددالتواتر فی عصر من الاعصار فالقول بالتواتر فی غیر القرآن من اغمض الاشیاء *

پس ہمارا اپنے مسائل اعتقادی و عملی کی نسبت جس کا ثبوت بہ نص صریح قرآن مجید یا بحدیث متواتر نہو اجماع کا دعوی کرنا ہی غلط ہی اور اسی غلطی کی وجہہ سے بہت دھوکے ہوئے اور اکثر مغالطہ میں پڑ گئے ہر گروہ نے اپنے اپنے خیالات کے موافق ایک مذہب گھڑ لیا ہر طائفہ نے اپنی رسمیات اور عادات کو اجماع کی دلیل سے فرایض و واجبات سمجھ لیا اور اپنی چال چلن کو ایک غیر مبدل شریعت بنا لیا یہاں تک کہ جب اُن بڑی بڑی عالیشان عمارتوں کی جنکے کنگرے آسمان سے ملے ہوئے ہیں بنیاد دیکھی جاتی ہی تو ایک ریت کے ذرہ کے سوا کچھہ نظر ہی نہیں آتا اور کوئی بنیادی پتھر دکھلائی نہیں دیتا معلوم ہوتا ہی کہ وہ صرف لوگوں کے ہاتھوں پر رکھی ہوئی ہی نہ فی نفسہ اُسکی اصل مضبوط ہی نہ در حقیقت اُسکی بنا مستحکم ہی اگر لوگ اپنے ہاتھہ اُٹھالیں اور بنیاد کے سہارے پر اُسے چھوڑ دیں تو نہ اُسکی خوبصورت دیواروں کا نشان ملے نہ اُسکی خوشنما محرابیں نظر آویں نہ اُسکی ملمع کاری کی چوٹ باقی رہے بلکہ دکاالارض دکا کی کیفیت ہوجاوے اور تبدل الارض غیرالارض کی صورت نظر آوے یہہ حقیقت ہی اجماع کی جو میرے نزدیک ازروے اصول شریعت کے ثابت ہی من اعتقد غیر ذالک فلیجدد عقیدتہ و لیتب من تعصبہ ثم من ادعی بطلان ہذا البیان فعلیہ ان یظہر فی میدان البرہان اما بتقریراللسان و اما بتحریر البیان و الحق یعلو علی الباطل *

والسلام

مہدی علی عفا عنہ ربہ

---

لم یکن من ضروریات الدین لم یکفر اور امام الحرمین ابوالمعالی نے فرمایا ہی کیف نکفر من خالف الاجماع و نحن لانکفر من رد اصل الاجماع و انما نبدعہ و نضللہ والمعتمد عندالشافعیۃ عدم اطلاق تکفیر المجمع علیہ اور امام نووی نے روضۃ میں لکھا ہی کہ ایسی تکفیر جاحد المجمع علیہ علی اطلاقہ بل من جحد مجمعاً علیہ فیہ نص فہو من الامور الظاہرۃ التی یشترک فی معرفتہا الخواص و العوام کالصلوۃ و تحریم الخمر و نحوہما فہو کافر و من جحد مجمعاً علیہ لایعرفہ الا الخواص کاستحقاق بنت الابن السدس مع بنت الصلب و نحوہ فلیس بکافر اور ابن دقیق العید نے شرح عمدۃ میں لکھا ہی اطلاق بعضہم ان مخالف الاجماع یکفر والحق ان المسائل الاجماعیۃ تارۃ یصحبہا التواتر عن صاحب الشرع کوجوب الخمس و قد لا یصحبہا فالاول یکفر جاحدہ لمخالفۃ التواتر لا لمخالفۃ الاجماع اور تلویح میں لکھا ہی کہ اما الحکم الشرعی المجمع علیہ فان کان اجماعہ ظنیا فلا یکفر جاحدہ اتفاقاً و ان کان قطعیاً فقیل یکفر وقیل لا یکفر والحق ان نحو العبادات الخمس مما علم بالضرورۃ کونہ من الدین یکفر جاحدہ اتفاقاً و انما الخلاف فی غیرہ اور ان سب سے عمدۃ وہ ہی جو در مختار کے حاشیہ شامی میں لکھا ہی کہ اذا لم تکن الآیۃ اوالخبر المتواتر قطعی الدلالۃ اولم یکن الخبر متواتراً او کان قطعیاً لکن فیہ شبہۃ اولم یکن الاجماع اجماع الجمیع اوکان ولم یکن اجماع الصحابۃ او کان و لم یکن اجماع جمیع الصحابۃ او کان اجماع جمیع الصحابۃ و لم یکن قطعیاً فان لم یثبت بطریق التواتر او کان قطعیاً لکن کان اجماعاً سکوتیاً ففی کل ہذہ الصور لایکون الجحود کفراً کہ اگر آیۃ یا خبر متواتر قطعی الدلالۃ نہو یا خبر ہی متواتر نہو یا متواتر تو ہو مگر قطعی نہو اور اُس میں شبہہ ہو یا اجماع سب کا اجماع نہو یا سب کا اجماع ہو مگر صحابۃ کا اجماع نہو یا وہ بھی ہو مگر سب صحابۃ کا اتفاق نہو یا سب صحابۃ کا اتفاق بھی ہو مگر قطعی نہو یعنی بطریق تواتر ثابت نہو یا قطعی بھی ہو مگر اجماع سکوتی ہو پس ان سب حالتوں میں انکار اجماع کا کفر نہیں ہی *

## THE PROPOSED MUHAMMEDAN COLLEGE.

It is our belief that even truth does not possess any miraculous power of impressing itself on the minds of men. The only miracle it possesses is that it fears no discussion or contradiction.

Without reference to the fact whether the discussions lately published in Newspapers on the proposed Muhammedan College are favorable or unfavorable to our scheme, we beg to say that they afforded us very great pleasure. The subject has attracted the attention of the people and has induced them to discuss it, and this gives us a stronger hope of the ultimate success of our undertaking.

The writer of an article published in the excellent paper, the *Pioneer*, assures us that the proportion of Muhammedan pupils reading in Government Colleges and Schools is not low. This is indeed a very gratifying assurance for us. We congratulate ourselves on this glad tidings, but at the same time would remark that the number regarded by the writer as sufficiently large is still too small in our estimation. We are not satisfied with it, we wish it could increase considerably, and at the same time trust that this desire of ours will not be a subject of raillery or ridicule to any one who is a friend to mankind.

We see no reason why we should remain contented with the number of Musulman students at present attending Government Colleges and Schools, and why those who find fault with the Government system of education (though they may perhaps be mistaken in their views) should not attempt to improve it.

The writer of an article published in the *Indian Observer*, dated 28th September, delights to call us arrogant and bigoted, and states that these qualities prevent us from availing ourselves of the advantages of education afforded in Government Institutions.

A first perusal of the article above alluded to caused us much anxiety and a considerable amount of trepidation. We were anxious to know whether the article was written by Mr. D. P. I., or Mr. C. S.; for if written by the latter, we were afraid lest he might be a Lieutenant Governor in embryo, and thus at some future time have the lives of the poor Muhammedans in his hands. On a more careful perusal however of the article in question, we were delighted to find that the views it inculcated were precisely similar to those which we have often heard before, and thus our anxiety and fear were at once allayed.

We admit that we are both arrogant and bigoted, but this is no reason why we should not adopt a system of education which may not impair our arrogance and bigotry, but at the same time further our advancement in learning. The writer again aims a taunt at us, and says he does not understand why we should

نمبر ۱۰۹

## مدرسة العلوم مسلمانان

ہمارا یہہ عقیدہ ہی کہ سچی راے میں بھی کوئی ایسی کرامات نہیں ہوتی کہ وہ ازخود لوگوں کے دلوں میں بیٹھہ جاوے — اُس میں جو کچھہ کرامات ہوتی ہی وہ صرف اسیقدر ہوتی ہی کہ مباحثہ کا اُس کو خوف نہیں *

مجوزہ مدرسة العلوم مسلمانان پر جو بعض اخباروں میں ہوئی (بلحاظ اسبات کے کہ وہ ہماری تدبیر کے موافق تھی یا مخالف) اُس سے ہمکو نہایت خوشی ہوئی ہی اور اسبات کے دیکھنے سے کہ لوگوں نے اُسپر توجہہ کی اور مباحثہ کیا ہمکو اپنے مقصود کے حاصل ہونے کی قوی تر اُمید ہوئی ہی *

نہایت نامی اخبار پاینیر میں آرٹیکل لکھنے والا ہمکو یقین دلاتا ہی کہ گورنمنٹ کالجوں اور اسکولوں میں مسلمان طالب علموں کی تعداد کم نہیں ہی اس خوش خبر سے ہم نہایت خوش ہیں اور اپنے تئیں مبارکبادی دیتے ہیں مگر یہہ کہتے ہیں کہ جس تعداد کو اُس آرٹیکل لکھنے والے نے کافی سمجھا ہی وہ ہماری راے میں بہت کم ہی اَوْر بہت زیادہ ہونی چاہئیے اس تعداد سے ہماری تسلی نہیں اور زیادہ ہو اور زیادہ ہو پس یہہ ہماری خواہش غالباً کسی انسان دوست آدمی کی نگاہ میں کسی طعنہ یا نفریں کے قابل نہوگی — جو تعداد کہ مسلمان طالب علموں کی اب گورنمنٹ کالجوں اور اسکولوں میں ہی کیوں ہم اُسی پر قناعت کریں اور جو لوگ اُس تعلیم میں کچھہ نقصان دیکھتے ہیں (گو اُنکا ایسا خیال غلط ہی ہو) کیوں نہ اُنکی ترقی تعلیم کے لیئے کوشش کریں *

انڈین ابزرور مطبوعہ ۲۸ ستمبر سنہ ۱۸۷۲ع میں آرٹیکل لکھنے والے نے ہمکو سخت متکبر اور متعصب کہا ہی اور یہی سبب ہمکو گورنمنٹ کالجوں اور اسکولوں سے کم فائدہ حاصل کرنے کا قرار دیا ہی اس آرٹیکل کو پڑھکر اول اول تو ہمکو بہت تردد و خوف معلوم ہوا تردد تو اس بات کا ہوا کہ یہہ کس کا لکھا ہی مسٹر ڈی پی آئی کا یا مسٹر سی ایس کا اور خوف اس بات کا تھا کہ اگر پچھلے کا ہو تو ایسا نہو کہ وہ کبھی ہمارے ملک کا لفٹننٹ گورنر ہو جاوے اور مسلمانوں کی زندگی اُس کے ہاتھہ میں پڑ جاوے مگر جو کہ اُس آرٹیکل کے مضمون اکثر وہ ہیں کہ جو مدت ہوئی کہ ہم سن چکے تھے اسلیئے ہمارا وہ تردد اور خوف دونوں جاتے رہے *

مگر ہم کہتے ہیں کہ ہاں ہم متکبر بڑے ہیں اور متعصب بھی ہیں پر کیوں نہ ہم ایسا طریقہ تعلیم اختیار کریں جس سے ہمارے تکبر و تعصب میں بھی خلل نہ آوے اور ہم تعلیم بھی پاویں *

مدرسة العلوم مسلمانان

انڈین ایزرور کا آرٹیکل لکھنے والا ہمکو طعنہ دیتا ہی کہ "خاص مسلمانوں کے کالج قایم کرنے کے لیئے کافروں سے [ یعنی انگریزوں سے ] کیوں مدد لیجاتي ہی اور یہہ بھي لکھتا ہی کہ اگر ایسا مدرسہ خود مسلمانوں ہي کي کوششوں سے قایم ہوگا تو یہہ ترقي و بہتري کي دلي خواہش کا ثبوت ہوگا لیکن اگر لارڈ نارتھہ بروک صاحب سے لوگوں کي سخاوت سے قایم ہوا تو کچھہ دلي خواہش کا نشان نہوگا" اگرچہ ایسا لکھنا ایک عیسائي کو اور خصوصاً اُس قوم والے کو جس سے ہمنے مدد مانگي اور جو اپنے تئیں انسان کے خیرخواہ و سچے دوست سمجھتي ہی زیبا نہ تھا مگر ہم دل سے قبول کرتے ہیں کہ جو کچھہ اُس آرٹیکل لکھنے والے نے لکھا ہی بالکل صحیح اور بالکل سچ ہی اور ہم اپني قوم سے یہہ بات کہتے ہیں کہ درحقیقت وہ نہایت نالایق اور بے شرم اور بے حیا اور تمام دنیا کي قوموں میں ذلیل ہوگي جو اب بھي ایسے طعنے سنکر اس مدرسہ کے قایم ہوجانے میں دل و جان سے روپیہ سے اور کوشش سے مدد نکریگي *

انڈین ایزرور میں آرٹیکل لکھنے والا ہماري ناقص انگریزي کي ہنسي اوڑاتا ہی مگر ہمکو اس سے کچھہ رنج نہیں ہی کیونکہ یہہ جو کچھہ ہی انڈین ایجوکیشنل سسٹم کي عمدگي کا ثبوت ہی ہم مجبور ہیں کہ ہماري یونیورسٹیاں اور ہمارے ملک کے ڈائرکٹر پبلک انسٹرکشن کي ایسي ہي تعلیم ہی اور صرف ہماري ہي ایسي تعلیم نہیں ہی ہزاروں در ہزاروں کي ایسي ہي تعلیم ہی اسي لیئے ہم اُس سے بھاگتے ہیں و نفرت کرتے ہیں *

اُردو اخباروں کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہی کہ اس مدرسہ کے قایم ہونے کي تجویز کے مشتہر ہونے پر لوگوں کے دلوں میں بغیر کامل غور و فکر کرنے کے بیجا وارلے پیدا ہوئے ہیں کوئي یہہ سمجھتا ہی کہ اس مدرسہ میں کے آدمي تعلیم پاوینگے ایسا کالج خواہ ایک مقرر کیا جاوے خواہ دس مسلمانوں کي ترقي کا باعث نہیں ہوسکتا بلکہ وہ یہہ تدبیر بتاتے ہیں کہ چھوٹے اسکول مسلمانوں کے بہت کثرت سے جا بجا قایم کرائے جاویں تب مسلمانوں کي ترقي ہوگي ہم اس راے کے مخالف نہیں ہیں مگر اپني قوم کو سمجھاتے ہیں کہ اس راے میں کسیقدر نقص ہی ہم مسلمانوں کي قومي ترقي اور قومي عزت کي ترقي دینے کي خواہش کرتے ہیں اور یہہ ترقي جب ہي ہوسکتي ہی کہ ہماري قوم کے لڑکوں کو کوئي ایسا موقع ملے جس سے اُن کي عادت اور خصلت اور طریق معاشرت اور اخلاق درست ہوں اور نیز اُنکو علم میں اعلی درجہ تک کا کمال حاصل کرنے کا موقع حاصل ہو اور یہہ بات جب تک کہ کوئي ایسا دارالعلم جیسا کہ تجویز ہوا ہی قایم نہو حاصل ہوني غیر ممکن ہی ـــ قومي عزت جب ہي ہوسکتي

seek for the aid of Infidels, viz., the English, to establish a purely Muhammedan College. "The existence" "he says, of such an Institution, if it is owed solely "to their own exertions, will be a proof of desire for "improvement, and an earnest of better things. If "however, it is artificially produced, as we fear it will "be, by the generosity of men like Lord Northbrook, "it will be a sign of no inward life, and will be of "little use." It scarcely befitted a Christian, and above all one of that race whose aid we sought, one of that which purports to be the true friends and welwishers of mankind, to write thus. But we sincerely admit that what the writer has said is perfectly true. Whe would direct the attention of our co-religionists to such taunts and remind them that if they still turn a deaf ear to them, if they do not render help in establishing the college with all their heart, and with all their wealth, they will prove themselves the most shameless, and the lowest of all the nations on the face of God's earth.

The writer further laughs at our defective English, but we are not at all sorry for it. It is rather a proof of the excellence of the Indian Educational system. We cannot help it, for such is the instruction afforded us by our Directors of Public Instruction, and by our Universites. *Our* education only has not been defective; there are thousands and tens of thousands who, in point of training and education, are no better than ourselves; and it is for this reason that we dislike the system and keep ourselves aloof from it.

In certain Vernacular Newspapers, we find that the publication of the project of the establishment of the Muhammadan College has created a great agitation in certain quarters which is quite unnecessary, and which could have been avoided by a due consideration of the subject. Some seem to believe that the number of boys who would receive education in this College would be inconsiderable, and that the establishment of one or even of ten such Institutions would not go far towards improving the Muhammadan race. They therefore propose as the surest means of improvement that a large number of petty Muhammadan schools should be opened in different parts of the country. We are not entirely opposed to this view, but we wish it to be understood by our co-religionists that the view in question is not entirely free from faults. Our desire is to further the national improvement and to raise the national honor of the Muhammadans. This can only be accomplished when our children have opportunites of improving their manners and morals, and their modes of livelihood, and also when the means to attain to a high degree of knowledge are brought writhin their reach. This is however quite impossible without the establishment of an Educational Institution such as we have already proposed. National honor can only be attained when

مدرسۃالعلوم مسلمانان

we have in the nation a certain number of men who, owing to their perfection in learning may rightly take their position at its head. An average amount of knowledge must also be possessed by the middle class, and we may then think of the diffusion of general education amongst the masses. Let us suppose that we establish ten lacs of petty Muhammadan schools without providing for the attainment of higher and middle class education, the result will be that, our youth will always be in the same rude and ignorant state that we now find them in. They will read generation after generation, the same Mubadi-ul-Hisab, Soorajpore ki Kahani, and Mr. Kempson's English translation of the History of India, and the Director of Public Instruction will record in his report that his students cannot be useful members of society, but that they may be able to teach the books which they have themselves been taught. Thus, it is one of our first duties to provide means for the acquirement of the highest standard of education by the people of our nation, so that those who will may avail themselves of the opportunity and acquire that which may improve the honor of their nation. If a single individual belonging to our race attains to that high standard of learning which we have at heart by means of the system of instruction proposed in the projected College, he will add greatly to the national honor. Supposing however that not even one single such student emerged from the College, we shall at least have no reason to regret that, as at present, there are no means at hand by which to attain a high standard of education.

To neglect this most important action, and to allow themselves to be carried away by fond hopes of general education will prove a great misfortune to the Muhammadans. It is not at all difficult to open petty Muhammadan schools for general education. It is difficult however to accomplish the work we have at heart, and every effort should therefore be made by us to do it.

Another ambition by which the people of the Punjab seem more particularly to have been deluded is to establish a similar College for themselves in their own country instead of rendering any help to the people of the North Western Provinces. In support of their opinion they say that a single institution of the kind in the North Western Provinces cannot be sufficient for them and for the whole of India. They also assert that the people of the North Western Provinces rendered no assistance in the establishment of the Punjab University College. Such ideas at the outset are undoubtedly strong proofs of the misfortune of the Musalman race. Indeed the angel of darkness is trying to deceive them in disguise of the angel of light.

We have never said that one single Institution will suffice for the whole of India. We simply ask that

ہی جبکہ تمام قوم میں ایسے کچھہ اعلی درجہ کے عالم بھي موجود ہوں جو قوم کے لیئے بمنزل تاج کے ہوں پھر اُسکے بعد متوسط درجہ کے عالم لوگ موجود ہوں پھر اُسکے بعد عام لوگوں میں عام تعلیم پھیلائي جاوے اگر بالفرض ہم نے چھوٹے چھوٹے دس لاکھہ مسلماني اسکول قایم کردیئے اور اوسط اور اعلی درجہ کي تعلیم کا کچھہ سامان نہ کیا تو نتیجہ یہہ ہوگا کہ ہمارے لڑکے ویسے ہي گدھے کے گدھے رہینگے اور مبادي الحساب اور سورج پور کي کہاني اور انگریزي میں مسٹر کیمسن صاحب کا ترجمہ تاریخ ہندوستان پڑھتے پڑھتے نسلیں گذرجاوینگي اور پھر ڈائرکٹر صاحب اپني رپورٹ میں لکھدینگے کہ یہہ تو ابھي سوسئیٹي میں ملنے کے بھي لایق نہیں ہوئے شاید جو کتابیں اُنھوں نے پڑھي ہیں وہ پڑھا سکیں پس ہمارا فرض ہی کہ سب سے اول ہم اپني قوم کے لیئے اعلی سے اعلی تعلیم کا موقع پیدا کریں تاکہ جس کا دل ہو وہ وہاں آوے اور اُس چیز کو حاصل کرسکے جس سے اُس کي قوم کو عزت ہو اگر ایک شخص بھي ہماري قوم کا اس کالج سے ایسي تربیت پالیگا جیسي ہماري خواہش ہی تو اُسي سے ہماري قوم کو عزت ہوگي اگر فرض کرو کہ ایک بھي اس کالج میں تعلیم نہ پاویگا تو ہمارے دل کا یہہ داغ تو کہ ہاے ہماري قوم کے لیئے ایسي تعلیم کا جیسیکہ دل چاہتا ہی موقع نہیں ضرور مٹ جاویگا پس عام تعلیم کے دھوکہ میں پڑنا اور اس امر اہم سے درگذر کرنا نہایت بد قسمتي مسلمانوں کي ہوگي چھوٹے چھوٹے مسلماني اسکول عام تعلیم کے قایم کرنے کچھہ مشکل نہیں ہیں جو سب سے مشکل اور سب سے زیادہ ضروري اور مقدم ہی یہي ہی اس وقت اسي کے انجام پر سب کو توجہہ کرني چاہیئے *

ایک دوسرا بیجا ولولہ لوگوں کو اور بغیر کافي فکر کے خصوصاً اہل پنجاب کو یہہ اُٹھا ہی کہ ہم خود ہي اپنے لیئے ایسا کالج کیوں نہ قایم کریں کہ شمال مغربي اضلاع کے کالج کي مدد کریں اور وہ لوگ اپني راے کي تائید میں بیان کرتے ہیں کہ کیا وہ ایک کالج ہمارے لیئے اور تمام ہندوستان کے لیئے کافي ہوگا یہہ عذر بھي پیش کیا جاتا ہی کہ پنجاب یونیورسٹي کالج کي شمال مغربي اضلاع کے رئیسوں میں سے کسي نے مدد نہیں کي تھي مگر حقیقت میں اس قسم کے خیالات کا ابتدا میں پیدا ہونا پوري دلیل بد قسمتي مسلمانوں کي ہی در حقیقت تاریکي کا فرشتہ روشني کے فرشتہ کي صورت بنا کر اُنکو دھوکا دیتا ہی ہم کب کہتے ہیں کہ یہہ ایک کالج تمام ہندوستان کے لیئے کافي ہوگا مگر یہہ کہتے ہیں کہ پہلے ایک نمونہ بنانے میں سب لوگ یکدل و یک جان ہوکر کوشش کرو اُس نمونہ کو پورا پورا پہلے بنالو اُس کي خوبیاں اور اُس کے فوائد لوگوں کو دیکھنے دو پھر

کام سب سے مقدم اور سب سے زيادہ مشکل هی جب ايک نمونہ قايم هو جاويگا پهر از خود اُس کي مثاليں قايم هوتي جاوينگي پهلي دفعہ اس کا قايم هونا اور چل جانا مشکل هی پهر کچهہ مشکل نهوگي جو روپيہ اس کے ليئے تخمينہ کيا گيا هی جب کہ هماري قوم کے لوگ اس کے فوائد سے واقف هو جاوينگے تو اُس قدر روپيہ ايک پريسيڈنسي کيا ايک ايک ضلع سے جمع هوسکيگا اور هم هر هر ضلع ميں ايسا کالج بنا سکينگے ليکن اگر ابهي شروع هي ميں اس کي مزاحمت هوئي اور هر ايک نے اپني ڈيڑہ اينٹ کي مسجد جدا بناني شروع کي تو نہ يہہ هوگا نہ وہ هوگا اور هماري قوم اُسي طرح ذلت اور خدا کي پهٹکار ميں مبتلا رهيگي *

پنجاب يونيورسٹي کالج اگر غور کر کر ديکهو تو خالص پبلک کي جانب سے نہ تها بے شک وہ نهايت عمدہ چيز هی هم اُس کي بهت تعريف کرتے هيں اور اُس کے بانيوں کے بهت شکر گذار هيں الا اُسکو ايسا هي ايک رفاہ عام کا کام سمجهتے هيں جيسا کہ گورنمنٹ اپني رعايا کے فائدہ کے ليئے اَوْر کام رفاہ عام کے کيا کرتي هی مگر يہہ تدبير اس مجوزہ کالج کے قايم کرنے کي ايک ايسي تدبير هی جو خالص رعايا کے دل سے نکلي هی اور خود هماري قوم نے اپنے بهائيوں کي ترقي و بهتري کے ليئے اور خود اپني تجويز سے اور اپني مرضي کے موافق قايم کي هی اور اسي سبب سے اپنے بهائيوں هم قوموں سے بادعاے برادري و هم قومي چندہ مانگا جاتا هی پنجاب يونيورسٹي کا چندہ حکام کے خوش کرنے کے ليئے تها اور يہہ چندہ اپنے قريب المرگ جاں باب رسيدہ مال جائے بهائيوں کي جان بچانے کو هی پس ان دونوں کالجوں کے چندوں ميں زمين و آسمان کا فرق هی — اس کالج کا چندہ جمع کرنے کو همارا حق هی کہ هم اپنے قومي بهائيوں سے هاتهہ جوڑ کر چندہ ليں تهوڑي ميں هاتهہ ڈال کر چندہ ليں کان پکڑکر چندہ ليں سخت سست کہہ کر چندہ ليں چهين کر چندہ ليں کيا يونيورسٹي کالج پنجاب کو ايسا حق تها فرض هماري اس وقت يہہ هی کہ هماري قوم کو چاهيئے کہ اس وقت تمام خيالات کو دل سے دور کريں اور تمام ولولوں کو اپنے دل سے مٹا ديں اور صرف يهي ايک ولولہ اپنے دل ميں رکهيں کہ يہہ کالج مجوزہ قايم هو جاوے جهانتک ممکن هو اُس کي تائيد کريں کہ يهي بات اُن کے حق ميں بهتر هی — هم اپني سي کيئے جاتے هيں اور کہے جاتے هيں يهي همارا فرض هی آيندہ هونا يا نهونا خدا کے هاتهہ هی والله المستعان *

راقم
سيد احمد

all may first try with one heart to set up an example in its complete form and let people see its advantages and the ultimate good that can be derived from it. To make a good beginning is the most difficult of tasks. When once a sample is shewn, it will be speedily copied. The difficulty lies only in starting and continuing the work. When the first project is vigorously carried out, subsequent obstacles will be easily surmounted. When the people of our nation come to know the advantages to be derived from the proposed College, we shall be able to raise a sum of money equal to that estimated for the establishment of this College from each Division almost, not to speak of each Presidency, and we shall then be able to found similar Institutions wherever they may be found necessary. But on the contrary, if opposition be made at the very commencement, and if each individual desires to build his own castle in in the air according to his own ideas, neither the one nor the other will ever come into existence, and the Muhammadans will linger on in their present forsaken and degraded state. They will fall between two stools.

If my readers will just reflect for a moment they will find that the Punjab University College does not owe its foundation entirely to the public. We are far from lowering its value, nay, we highly admire it, and are deeply thankful to its founders for the benefits it confers, but we, at the same time can not help regarding it as a work of public utility erected by Government similar to many others which Government always erects for the benefit of its subjects. But the scheme for the establishment of the proposed College has originated entirely from the people themselves, and above all, men of our own nation have proposed it for the improvement and welfare of their brethren according to their own choice, and it is for this reason that subscriptions are invited from them with the claim of being of the same fraternity and of the same religion.

The subscriptions paid for the Punjab University College were intended to please the official authorities, whereas the pecuniary help now asked for is to save our own brothers who are now on the brink of mental ruin. The difference between the subscriptions now asked for and those paid for the Punjab University is as great as that between earth and heaven. In order to raise funds for the projected College we feel ourselves entitled to ask our co religionists for help by supplication and almost, we would say, by force! Could the Punjab University College claim the same privilege?

We therefore request our co-religionists to get rid of all their erroneous notions and ambitions, and to direct their chief aims towards the actual establishment of the proposed Muhammedan College, and to try all possible means in their power to support it. Their real good consists in their so doing. We say and we do what we think proper. To accomplish our desire, our success or failure rests with the Omnipotant and Omniscient God before whose will every other thing must bow.

SYED AHMED.

بمقام عليگڈہ — مطبع عليگڈہ انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شايع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تهذيب الاخلاق

جلد سوم ] ١٥ رمضان سنه ١٢٨٩ هجري سنه ١٣٠٢ نبوي [ نمبر ١٦

بسم الله الرحمن الرحيم

# اطلاع

## تشريح قيمت و مصرف منافع تهذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اِس پرچه کے بطور چندہ خواہ بطور قيمت وصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

مسلمانوں ميں سے جو شخص ساٹهه روپيه سالانه پيشگي بطور چندہ دے وہ اس پرچه کے متعلق معاملات ميں ممبر متصور هوتا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

ممبروں کو بلا قيمت يهه پرچه مليگا اور اُن کو اُس کے تقسيم کا بهي بلا قيمت جسکو وہ چاهيں اختيار هوگا *

# اطلاع

## بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين تهذيب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چندہ يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈہ ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هي اور وهاں سے تقسيم هوتا هي اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هي *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيدہ جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هي که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام اُس ترقي کے مانع هيں وہ مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ۱۱۰

## انڈین آبزرور اور مسلمان

هماري يهه راے هی که اس زمانه میں مسلمانوں کي ایسي حالت هی که جو لفظ سخت سے سخت اور خراب سے خراب اُنکي نسبت استعمال کیئے جاویں وہ سب درست و بجا هیں اور اسي سبب سے اُن ان سویلیزڈ الفاظ سے جو انڈین آبزرور میں آرٹکل لکھنے والے نے هم مسلمانوں کي نسبت لکھے هیں همکو کچھه ناراضي نهیں هوتي بلکه اس قسم کي تحریر سے همکو توقع هوتي هی که هماري قوم کو غیرت اور شرم آویگي اور وہ اپني حالت کي درستي اور اصلاح پر متوجهه هوگي پس اس آرٹکل میں همارا مطلب اسیقدر هی که هم اپني قوم کو جتلاویں که همارے زمانه کے علم کے دیوتا نے هماري نسبت کیا کها هی *

سلیکٹ کمیٹي خواستگار ترقي تعلیم مسلمانان میّں یهه سوال بحث میں ایا تها که "هندوستان میں انگریزي تعلیم کا اثر ایسا کیوں نهیں هوتا جیساکه انگلستان میں هوتا هی" پس اُس کا جواب انڈین آبزرور کا آرٹکل لکھنے والا یهه دیتا هی که "اُنکو (یعني مسلمانوں کو) گورنمنٹ کي ذات سے یهه توقع بهي نهیں کرني چاهیئے که وہ سور کے بالوں سے ریشم کي تهیلي بنادے" پس اب هم اپني قوم سے پوچھتے هیں که علم کے دیوتا نے همکو سور کا خطاب دیا هی پس همکو اسي خطاب میں خوش رهنا چاهیئے یا کوشش کرکر اور اپني حالت کو درست کرکر دنیا کو جتلانا چاهیئے که اس خطاب کا مستحق کون تها *

دوسرا جواب اسي سوال کا اُس آرٹکل کے لکھنے والے نے یهه دیا هی که "جس شی پر اُسکا (یعني تعلیم کا) اثر هوتا هی وہ دونوں ملکوں (یعني هندوستان اور انگلستان) میں مختلف هی گو آله دونوں کا ایک هي هو سنگریزہ یا کنکر سے ایک روشن هیرا یا لعل نهیں بن سکتا" پس اب هم پوچھتے هیں که آیا هماري قوم کو سنگریزوں میں اور کنکروں میں پڑا رهنا اور هر ایک کي ٹھوکریں کهانا اور دشنام سننا هي پسند هی یا اپني حالت میں کچھه ترقي کرنے کا بهي ارادہ هی *

یهه سچ هی که جو شخص بد زبان کسیکي نسبت استعمال میں لاتا هی وہ خود اولاً اپنے آپ کو ان سویلیزڈ ثابت کرتا هی اور یهه بهي سچ هی که اُس آرٹکل کا لکھنے والا همکو متکبر اور سخت متعصب بتاتا هی حالانکه وہ هم سے بهي زیادہ معلوم هوتا هی مگر همکو اس پر خیال کرنا نهیں چاهیئے بلکه جو لفظ همارے دشمن نے بهي همارے حق میں کهیں هوں اُن سے بهي همکو نصیحت پکڑني چاهیئے *

## THE "INDIAN OBSERVER" ON MAHOMMEDAN EDUCATION.

At the present time, the Mahommedans of India are in such a degraded state, that the worst language might reasonably be employed to describe it. Consequently we are not in least offended by the insolent tone of the *Observer*. Moreover we hope that the result of the Observer's reflections will be productive of some good, in as much as it will make the Musulmāns feel the really miserable condition in which they are, and will incite them to improve their *status*. Therefore, the views of the scientific oracle who speaks through the medium of the Indian Observer, ought to be known by our co-religionists.

The Select Committee discussed the question "why is the effect of education in India not similar to that in England?" In reply to this question the Indian Observer says that "they (Mahommedans) cannot expect Government to make a silk purse of a sow's ear." Thus we observe that we have been compared to swine and therefore it is for us to decide whether we ought to bow humbly to the compliment paid us by the Observer. Why not, improve our intellectual *status* and then let the world decide who deserves the epithet of swine.

It is further asserted that "the material on which it (education) works is very different. Tne tool used may be the same but cut it as you will, you cannot make a diamond out of a pebble or a sparkling ruby out of a lump of sandstones." Is it proper for us to suffer to be compared to such worthless things as pebbles or sandstones or is it necessary to rouse ourselves from the mental stupor in which we have fallen and shew signs of inward life and activity?

It is natural that bad language proves a man to be wanting in the essential characteristics of good breeding. The writer of the article in the Observer, calls us arrogant and begotted whereas he appears himself to be more the so. However we think it very mean to take notice of such words told by our opponent; we simply ought to learn something from his sayings.

We also come across the following passage :—

" It would be well for the Committees * * * * to search and see if any great philosopher or poet or man ever came out of a nation that could honestly describe as they have done." If this assertion refer to the period since which the Director of Public Instruction has had the management of the educational affairs, then we must confess that there *has* not been a single man worthy to be called great. If on the contrary the writer of the article does not refer to any particular period, we cannot help pitying at his ignorance of common subjects and we must advise him to take a trip to Cambridge, and devote his attention towards the study of the Histories of Philosophy and Oriental Literature.

SYED AHMED.

## PROCEEDINGS OF THE MEETING OF THE MUHAMMADAN ANGLO-ORIENTAL COLLEGE FUND COMMITTEE.

*Held on the 8th November*, 1872.

No. 9.

*Present :*

Sheikh Ghulam Ali, President.

*Members.*

Mirza Muhammad Rahmut-ullah Beg.
Munshi Muhammad Subhan Hyder.
Munshi Syed Ali Hassan.
Moulvi Muhammad Arif.
Syed Muhammmad Hamid Khan.
Munshi Muhammmad Yar Khan·
Syed Ahmed Khan, Bahadoor, C. S. I.—Member and Secretary.

The proceedings of the Meeting held on the 19th October 1872, No. 8, recorded in the book of proceedings under the signature of the Secretary, having been confirmed, the business of the Meeting was commenced.

The Secretary then addressed the Committee and said that as directed in the Meeting of the 25th September, 1872, he begged to submit his report as regards the selection of a suitable locality for the estab-

ایک مقام پر اُس آرٹکل کا لکھنے والا لکھتا هی کہ " کمیٹي کو مناسب هی کہ * * * اس امر کي تفتیش کرے کہ ایا اُس قوم میں ( یعني مسلمانوں میں ) کبھي کوئي بڑا فلسفي یا شاعر پیدا بھي هوا هی جو ایمانداري کے ساتھہ اپني نسبت خود یہہ باتیں بیان کرے جو کمیٹي نے بیان کي هیں " اگر اس عبارت کا یہہ مطلب هو کہ همارے ملک کے ڈائرکٹر پبلک انسٹرکشن کے وقت میں کوئي شخص هماري قوم کا ایسا هوا هی یا نہیں تو اُس کا تو جواب صاف هی کہ نہیں اور اگر کبھي کے لفظ سے غیر مقید زمانہ مراد هو تو اُسکا جواب یہہ هی کہ اس آرٹکل کے لکھنے والے کو دوبارہ کیمبرج یونیورسٹي میں جاکر هیسٹري آف فلاسفي اور هسٹري آف اورینٹل لٹریچر پڑھني چاهیئے *

راقـــــم

سید احمد

---

نمبر ۱۱۱

## روئداد

### اجلاس مجلس خزنۃ البضاعۃ لتاسیس مدرسۃ العلوم للمسلمین

منعقدہ آٹھویں نومبر سنہ ۱۸۷۲ع — مقام بنارس

نمبر ۹

### صدر انجمن

شیخ غلام علي صاحب

### ممبران موجودہ

مرزا محمد رحمت اللہ بیگ صاحب
منشي محمد سبحان حیدر صاحب
منشي سید علي حسن صاحب
مولوي محمد عارف صاحب
سید محمد حامد خاں صاحب
منشي محمد یار خاں صاحب

### سکرتري

سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي

اجلاس شروع هوا اور روئداد اجلاس منعقدہ ۱۹ اکتوبر سنہ ۱۸۷۲ع نمبر ۸ جو بدستخط سکرتري مرتب اور کتاب روئداد میں مندرج تهي ملاحظہ هوئي *

والوں سے ضروري ملاپ جائز هی — یہہ راز اگر اسرار تصوف کي طرح سینہ بسینہ چلا آتا تو شاید کچھہ کام کا بھي هوتا لیکن جب اُس سے کتابیں مرتب هوئیں اور چھاپي گئیں اور اُس کي بنا قران پاک کي اِس آیت پر قایم هوئي کہ الا ان تتقو منهم تقاة تو اب وہ راز مخفي نہیں رہ سکتا — نهاں کے ماند آں رازي کزو سازند محفل — غیر قومیں کوئي احمق یا غافل نہیں هیں جو همارے داؤ میں آجاوینگي وہ ایسي اندهي نہیں هیں کہ جب مسلمان اپني ضرورتوں کے وقت اُنکے سامنے خوشامد اور جهوٹے اظهارات محبت اور دوستي سے پیش آویں تو وہ اُن کي اس منافقانہ کارروائي سے نفرت نہ کریں اور همارے اس خود غرض اور ذلیل طریقہ کے سبب سے همکو وہ ذلت کي نظروں سے نہ دیکھیں — یاد رکھنا چاهیئے کہ جب تک مسلمان صفائي قلب سے کسي قوم سے نہ ملینگے تب تک هرگز وہ قوم همارے شریک حال نہیں هوسکتي نہ وہ همارے کسي کام میں مدد کرسکتي هی اور نہ هم سے صفائي کے ساتهہ مل سکتي هی *

اب خیال کرنا چاهیئے کہ جو حالت مسلمانوں کي هندوستان میں اور نیز اور ملکوں میں بالفعل هی وہ کسقدر غیر قوموں اور غیر مذهب والوں کي امداد اور دستگیري کي محتاج هی اور جب یہہ بات بهي همارے ایمان میں داخل هی کہ خدا کو یہہ سب کیفیت جو مسلمانوں پر اب طاري هی یا آیندہ طاري هوگي سب کچھہ روز ازل سے معلوم تهي اور اس پر بهي هم ایمان لائے هیں کہ اب اور کوئي نبي هماري شریعت کي اصلاح کے واسطے یا کوئي دوسري شریعت لیکر نہ آویگا اور هماري شریعت اب هر طرح کامل اور مختتم هی اور اُس شریعت کے وهي احکام صحیح فرض کیئے جاویں جن سے هم نے اوپر اختلاف کیا هی تو گویا زبان حال سے هم اس بات کا اقرار کرتے هیں کہ خدا کو باوجود اس تمام عظم و شان کے اتني بهي لیاقت نہیں هی جو وہ اپنے پیارے مسلمانوں کے واسطے ایسي شریعت مقرر کرتا جسکے احکام هر وقت کي تبدیلیوں کے لحاظ سے اُنکي بقاء عزت و آبرو اور اُنکي تمام ضروریات کے سرانجام کیواسطے کافي اور وافي هوتے — اگر یہہ نہیں تو دوسري بات یہہ تسلیم کرني پڑیگي کہ خدانے همکو دهوکہ میں رکھا اور همکو ایک ایسي شریعت میں پهانسا جسکے احکام خود بخود ایک وقت میں هماري تباهي اور بربادي کا موجب هوجاویں تمام اور قومیں هماري دشمن هوجاویں اور هرشخص حقارت کي نظر سے همارے اوپر تهوتهو کرے — نعوذبالله منها *

مگر الحمدالله کہ نہ همارا خدا ایسا بے وقوف هی اور نہ هماري شریعت غرہ مصطفویہ ایسي مهمل شریعت هی —

هرچہ هست از قامت ناسازي اندام ما است
ورنہ تشریف تو بر بالاے کس کوتاہ نیست

همارا خدا جس نے اپنے سچے نبي کے ذریعہ سے اپنے پر حکمت احکام هماري هدایت اور عمل کے واسطے بهیجے سب سے زیادہ دانا اور بینا اور حکیم هی — اُس حکیم مطلق نے جو شریعت همارے واسطے مقرر کي وہ جیسي وسعت میں کامل هی ویسي هي برتاؤ میں سہل هی اپنے برتاؤ کے لحاظ سے جیسي وہ شریعت ایک بہت عمدہ موسم میں کسي جوان آدمي کي جواني کے مناسب حال هی ویسے هي ایک نامناسب موسم میں وہ ایک پیر و ضعیف مرد کي ضعیفي کے مناسب هی — اپني وسعت کے لحاظ سے وہ تمام گذشتہ شریعتوں سے فراخ تر هی اُسکي هر حکمت اور نہایت آسان احکام کا یہہ قدرتي اثر هی کہ مسلمان هر ایک انقلاب کي حالت میں خوشي سے بسر کریں — مذهب اسلام کا هرگز یہہ منشاء نہیں هی کہ کسي قوم یا مذهب والے کي طرف سے دل میں عداوت اور کینہ اور بغض قایم کیا جاوے جو بالکل انسانیت کے برخلاف هی — قران شریف کي تمام مذکورہ بالا آیات کا مطلب یہہ هی کہ جو غیر مذهب والے مسلمانوں سے دین کے معاملہ میں لڑتے هیں اور مسلمانوں کو اُن کے گهروں سے نکالا هی اُن سے محبت اور دوستي نہ رکھنا چاهیئے اُن سے صرف اُس قدر معاملت جائز هی جس سے اپنا بچاؤ رهے اور یہہ اخلاق انساني کا ایک ایسا معتدل حصول هی جس سے کسي مذهب کا آدمي انکار نہیں کرسکتا — یہہ کسي طرح جائز نہیں هوسکتا کہ دو لشکر جو آپس میں مقابل هوں اُن میں سے ایک گروہ کے بعض لوگ دوسرے گروہ والوں سے دوستانہ راہ و رسم جاري کریں اور اپنے لشکر کي سب خبریں دوسرے لشکر والوں کو پهونچاویں اور لشکر کے ضعف اور غنیم کي قوت کا باعث هوں — پس جہاں جہاں مسلمانوں کو غیر مذهب والوں کي دوستي سے منع کیا گیا هی وہ سب اسي قسم کي دوستي اور محبت هی نہ وہ دوستي اور محبت جو من حیث المعاشرت ایک انسان کو دوسرے انسان سے لازمي هی *

فرمایا الله پاک نے قران بزرگ میں لاینهاکم الله عن الذین لم یقاتلو کم في الدین و لم یخرجو کم من دیار کم ان تبرو هم و تقسطو الیهم ان الله یحب المقسطین انما ینهاکم الله عن الذین قاتلوکم في الدین و اخرجوکم من دیار کم وظاهرو علی اخراجکم ان تولوهم ومن یتولهم فاولئک هم الظالمون "یعني الله تعالی تمکو اس بات سے منع نہیں کرتا کہ جو لوگ تم سے دین کے معاملہ میں نہیں لڑے اور جنهوں نے تمکو تمهارے گهروں سے نہیں نکالا اُن کے ساتهہ تم احسان اور انصاف کرو بے شک الله انصاف والوں کو دوست رکهتا هی — الله جس بات سے تمکو منع کرتا هی وہ یہہ هی کہ جو لوگ دین میں تم سے لڑے اور تمکو تمهارے گهروں سے نکالا یا تمکو تمهارے گهروں سے نکالنے میں اوروں کي مدد کي اُن

سے دوستي کرو اور جو لوگ اُن سے دوستي کرینگے وہ ظالم هیں " یہہ آیت تمام آیات ترک موالات اور ترک رفاقت وغیرہ کي صاف صاف تفسیر هی جس کے سامنے کسي اور تفسیر کي حاجت نہیں هی *

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے غیر مذهب والوں کے تحائف قبول کیئے اُن کي دعوتیں منظور کیں جو بالکل محبت کے مقدمات هیں — خدا نے همکو یہہ اجازت دي کہ جن غیر مذهب والوں سے تمهاري دیني لڑائي نہیں هی اُن سے ملو اور اُن کے ساتھہ اچھا سلوک کرو — همکو اپنے مذهب کي روسے لازم هی کہ جہاں هم محکوم هوں وهاں اپنے حاکم کي اطاعت کریں اور جہاں غیر قوموں پر حاکم هوں وهاں اپنے محکوموں کي واجبي رعایت کریں اُن کي شراب کي ایسي هي حفاظت کریں جیسي اپنے سرکہ کي اور اُن کے سوروں کي ایسي هي نگہداشت کریں جیسي اپنے دنبوں کي — همکو یہہ بھي تاکید هی کہ جب هم کسي سے عہد کرلیں تو مضبوطي سے اُسپر قایم رهیں — کہ یہہ سب باتیں مجموع من‌حیث المجموع باهم محبت اور دوستي کو مستلزم کرتي هیں *

خدا نے خود همکو اس بات سے مطلع فرمایا هی کہ نصاری تمهارے ساتھہ زیادہ دوستي کرینگے کما قال ولتجدن اقربهم مودةً الذین آمنوا الذین قالوانا نصاری ذالک بان منهم قسیسین ورهبانا وانهم لایستکبرون بعض دوستیاں اس قسم کي بھي هیں کہ گو ایک فریق دوستي کا اظہار کرے لیکن دوسرے فریق کو اُس سے کنارہ هي کرنا اولی هی لیکن خدا نے نصاری کي اُس دوستي کي علت بھي بیان فرما دي تاکہ کسي کو شبہہ نہ رهے کہ وہ دوستي کس قسم کي هوگي اور فرمایا کہ وہ اس واسطے تمهارے دوستدار هونگے کہ اُن میں عالم هیں اور درویش هیں اور وہ غرور نہیں کرتے یعني اُن کي طرف سے یہہ دوستي تمهاري نسبت کمال تہذیب کے سبب سے هوگي جیسا عام دستور هی کہ ایک مہذب انسان دوسرے مہذب انسان سے محبت اور دوستي سے پیش آتا هی پھر کیا مسلمان ایسے نامہذب اور وحشي هوجاوینگے کہ جو فرقہ اُن کا دوست هو اور دوست بھي ایسا دوست جسکي دوستي کي خبر خدا نے همکو دي اُس کے ساتھہ بھي وہ نفرت سے پیش آویں کیا مسلمان کبھي انگلستان اور فرانس کے نصاری کے اُن احسانات کو بھول سکینگے جو کریمیا کي لڑائي میں اُن کي طرف سے مسلمانوں کي سلطنت اعظم نہیں نہیں بلکہ مسلمانوں کي مذهبي عزت برقرار رکھنے اور مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں اسلام کا جھنڈا قایم رکھنے کے واسطے بہ تي گئي — اس لڑائي میں همارے یہہ مددگار جنکو خدا جزاے خیر دے خاص اپنے هم مذهب یعني روسیوں کے مقابلہ پر جنہوں نے ظلم پر کمر باندهي تھي کندھے سے کندھا اور سینہ سے سینہ ملاکر لڑے اور جہاں همارا خون گرا وهاں اُنہوں نے اپنے خونوں کي بھي دھاریں بہادیں اور همارے دشمنوں کو مغلوب کیا اور حرمین شریفین پر جنکا نام لے لیکو همارے عالم و جد میں آجاتے هیں همارا قبضہ قایم رکھا مگر یہہ سب اس لیئے هوا کہ سلطان روم خلداللہ ملکہ اپنے ان مددگاروں سے نہایت صفائي اور خلوص کے ساتھہ دوستانہ ملا — بخارا میں اس کے برخلاف اور علماء ناعاقبت اندیش کي مرضي کے مطابق کام هوا غارت هوگیا پھر کیا مسلمانوں پر یہہ فرض نہیں هی کہ جب کبھي خدا نخواستہ اور نصیب اعدا کوئي موقع آوے تو جہاں همارے ان مددگاروں کے پسینا گرنے کا احتمال هو وهاں اپنے خون کے نالے بہادیں — اب هم اپنے عالموں سے دریافت کرتے هیں کہ کیا ایسے ایسے معاملات کے بعد بھي دو مختلف قوموں کے باهم سچي محبت اور دوستي نہیں هوسکتي مگر افسوس جو شخص یہہ بھي نہ جانتا هو کہ انگلستان اور فرانس کي مدد کیسي اور کریمیا کسي جانور کا نام هی یا کسي زبان کا لغت هی اور کجا روس اور کجا مکہ و مدینہ وہ کیا خاک ان باتوں کا جواب دے سکتا هی — این از صدرے و از شمس بازغہ نمي آید *

خدا نے همکو اجازت دي کہ هم اهل کتاب عورتوں سے نکاح کریں پس جو اولاد اُن عورتوں سے هوگي کیا وہ اپني ماؤں سے دلي پیار اور محبت نکریگي معہذا جسقدر استحقاق بیبیوں کے خاوند پر هماري شریعت کے بموجب هیں اور جیسي کچھہ رعایت اور محبت اور حسن اخلاق همکو مسلمان بیبیوں کے ساتھہ برتنا چاهیئے وہ سب همکو اُن اهل کتاب بیبیوں کي نسبت برتنا ضرور هوگا ورنہ هم گنہگار هونگے پھر کیا یہہ هوسکتا هی کہ وهي خدا غیر مذهب والوں سے ایسے ایسے رشتوں اور قرابتوں کو جنمیں محبت ثواب اور ترک محبت گناہ هو همارے لیئے جائز کرے اور خود هي همارے واسطے اور قوموں کو همارا دوست ٹھہراوے اور پھر وهي خدا همکو یہہ حکم دے کہ تم اُن سے بغض اور عداوت کرو یہہ خدائي کاهیکو هی یونانیوں کي فلکیات یا لڑکوں کا کھیل هی — و هذا بہتان عظیم گر مسلماني همیں ست کہ واعظ گوید * واے گر درپس امروز بود فردائے

مسلمانوں کو یہہ بات بھولنا نہ چاهیئے کہ قران شریف تمام کتب سماوي کا مصدق هی جسمیں انجیل کي اخلاقي هدایتیں بھي شامل هیں اور یہہ بھي اُن کو معلوم هی کہ جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ و سلم کي بعثت سے ایک بڑي غرض یہہ بھي تھي کہ اخلاق انساني اپنے حد و کمال کو پہنچ جاوے مسلمان اُس نبي برحق کي اُمت میں هیں جسکي تعریف میں خدا ارشاد فرماتا هی * وانک لعلی خلق عظیم اور جسکا خطاب رحمۃ‌اللعالمین هی همارا مذهب تمام نیکوں کا سر چشمہ اور هر ایک قسم کے انساني اخلاق کا مکمل اور متمم هی پس مسلمانوں کو چاهیئے کہ گذشتہ خیالات پر صلوات کہکر آیندہ ٹھیک ٹھیک

خدا اور رسول كي مرضي اور منشاء كے مطابق كام كريں — همارا كمال اسي ميں هى كه كوئي مسلمان هو يا غير مسلمان دوست هو يا دشمن سب كے ساتهه هم سلوك اور محبت سے پيش آويں اور جس محبت سے اب تك هم اپني نا سمجهي كے سبب سے محروم رهے آينده أس كے حصول كے واسطے بدل كوشش كريں اور أس كهوباني اثر كو كام ميں لاويں جو همارے سچے مذهب نے هم ميں غيروں كو اپني طرف مائل كرنے كي غرض سے ركهديا هى — اب مسلمانوں كو ضرور هى كه جس غلط انداز مصلحت كے اثر نے هماري شريعت كے وسيع دائرة كو دو غير مساوي حصوں ميں تقسيم كركے ايك بهت چهوٹا حصة هماري بسر زندگاني كے قيدخانة كے واسطے خاص كرديا هى كه أسي ميں چاهيں هم مريں چاهيں هم زندة رهيں أس مصلحت خلاف كو درميان سے أٹهاكر اور تنگ قيد سے آزاد هوكر اپني شريعت كے پورے دايرة كي وسعت ميں خوشي اور خورمي سے گلگشت كريں اور ان خدا داد نعمتوں پر اپنے خدا كا شكر ادا كريں *

راقـــم
مشتاق حسين

نمبر ١١٥

## تعليم

ميں سمجهتا هوں كه انسان كي روح بغير تعليم كے چتكبرے سنگ مرمر كے پهاڑ كي مانند هى كه جب تك سنگ تراش أس ميں هاتهه نهيں لگاتا أس كا دهوندلا اور كهردرا پن دور نهيں كرتا أسكو خراش تراش كر سڈول نهيں بناتا أس كو پالش اور جلا سے آراستة نهيں كرتا أس وقت تك أس كے جوهر أسي ميں چهپے رهتے هيں اور أس كي خوش نما نسيں اور دلربا رنگتيں اور خوبصورت خوبصورت بيل بوٹے ظاهر نهيں هوتے — يهي حال انسان كي روح كا هى انسان كا دل كيسا هي نيك هو مگر جب تك أس پر عمدة تعليم كا اثر نهيں هوتا أس وقت تك هر ايك نيكي اور هر ايك قسم كے كمال كي خوبياں جو أس ميں چهپي هوئي هيں اور جو بغير اس قسم كي مدد كے نمود نهيں هوسكتيں ظاهر نهيں هوتيں *

ارسطو نے تعليم كے اثر كو مجسم صورتوں كے بنانے كي تشبيهه ميں نهايت خوبصورتي سے بيان كيا هى وه كهتا هى كه موهني مورت ايك پتهر كے ڈهوئے ميں چهپي هوئي هوتي هى مگر مورت بنانے كا هنر صرف فضول چيزوں كو أس ميں سے گهڑ ديتا هى — مورت تو پتهر هي ميں هوتي هى مگر آذر صرف أس كو نمود كرديتا هى — جو نسبت كه مورت گهڑنے والے كو أس پتهر كے ڈهوئے سے هى وهي نسبت تعليم كو انسان كي روح سے هى — بڑے بڑے حكيم اور عالم — ولي و ابدال — نيك و عقلمند — بهادر و نامور ايك گنوار آدمي كي سي صورت ميں چهپے هوئے هوتے هيں مگر أن كي يهه تمام خوبياں عمدة تعليم كے ذريعة سے ظاهر هوتي هيں جب ميں جاهل اور وحشي قوموں كے حالات پڑهتا هوں تو أن نيكيوں سے جو أن ميں هيں مگر ناشايستة اور أس دليري اور جرأت سے جو أن ميں هى مگر خوفناك اور أس استقلال سے جو أن ميں هى مگر بے ڈهنگا اور أس دانائي اور عقلمندي سے جو أن ميں هى مگر جانوروں كے سے مكر و فريب سے ملي هوئي اور أس صبر و قناعت سے جو أن ميں هى اور گويا نا أميدياں هي أن كي أميديں هيں نهايت خوش هوتا هوں — سچ هى كه انسان كے دل كے جوش مختلف طرح پر كام كرتے هيں اور جس قدر كم و بيش عقل كي هدايت أن كو هوتي هى اور جس قدر كه عقل أن جوشوں كو درست كرتي هى أسي قدر مختلف طور پر أن سے كام هوتے هيں — امريكا كے حبشي غلاموں كا جب هم يهه حال سنتے هيں كه اپنے آقا كے مرنے پر يا ايك كام پر سے چهڑا كر دوسرے كام ميں لگانے پر جنگلوں كے درختوں ميں لٹك كر اپني جان دے ديتے هيں يا ايك هندو عورت اپنے خاوند كي لاش كے ساتهه زندة جل كر ستي هوجاتي هى تو كون شخص هى جو أن كي وفا داري اور محبت كي تعريف نه كريگا گو كه كيسے هي ناشايستة اور نا مهذب طور سے ظاهر هوتي هى — اس قسم كي جاهل اور وحشي قوموں كے دلوں ميں بهي نهايت عمدة عمدة باتيں پائي جاتي هيں گو وه وحشي پنے هي كي حالت ميں كيوں نهوں ليكن اگر أن كي مناسب طور سے اور عمدة تعليم سے درستي كي جاوے تو وهي وحشيانة نيكياں كسقدر ترقي پا سكتي هيں اور كيسے كيسے عمدة كام اور مهذب و شايستة نيكياں أن سے پيدا هوسكتي هيں *

مجهكو اسي بات كا رنج هى كه ميں اپني قوم ميں هزاروں نيكياں ديكهتا هوں پر نا شايستة — أن ميں نهايت دليري اور جرأت پاتا هوں پر خوفناك — أن ميں نهايت قوي استقلال ديكهتا هوں پر بے ڈهنگا — أن كو نهايت دانا اور عقلمند پاتا هوں پر اكثر مكرو فريب اور زور سے ملے هوئے — أن ميں صبر و قناعت بهي اعلى درجة كي هى مگر غير مفيد اور بے موقع پس ميرا دل جلتا هى اور ميں خيال كرتا هوں كه اگر يهي أن كي عمدة صفتيں عمدة تعليم و تربيت سے آراستة هو جاويں تو دين اور دنيا دونو كے ليئے كيسي كچهه مفيد هوں *

ميري يهي خواهش هى كه اس قسم كي تحريرات سے نيكي كو ترقي دوں گو ميري يهه خواهش پوري نهو مگر ميں اس خيال سے تو بهت خوش هوں كه ميں هر پندرة روز ميں انسان كے دل كي درستي ميں كچهه كچهه مدد كرتا رهتا هوں *

راقـــم
اے ڈي سيد احمد

بمقام عليگڈه — مطبع عليگڈه انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ محمد عبدالرزاق كے اهتمام سے شايع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

# تهذيب الاخلاق

جلد سوم ] ١٥ شوال سنه ١٢٨٩ هجري سنه ١٣٠٣ نبوي [ نمبر ١٨

بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع تهذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اِس پرچه کے بطور چندة خواة بطور قيمت وصول هو وة کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

مسلمانوں ميں سے جو شخص ساتهه روپيه سالانه پيشگي بطور چندة دے وة اس پرچه کے متعلق معاملات ميں ممبر متصور هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار انه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

ممبروں کو بلا قيمت يهه پرچه مليگا اور اُن کو اُس کے تقسيم کا بهي بلا قيمت جسکو وة چاهيں اختيار هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين تهذيب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے لئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چندة يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هي اور وهاں سے تقسيم هوتا هي اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هي *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيدة جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هي که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام اُس ترقي کے مانع هيں وة مٹاے جاويں *

مضمون نمبر ۱۱۶

# وحشیانہ نیکي

انسان وحشیانہ طور پر ایک نیک کام کرتا هی اور جو کہ وہ اصل میں نیک هوتا هی لوگوں کے دل میں پیٹھہ جاتا هی اور اُس وحشیانہ پنے کي برائي جس وحشیانہ پن سے وہ کام هوا آنکھوں سے چھپ جاتي هی مگر عمدہ تعلیم میں یہہ اثر هی کہ اُن وحشیانہ حرکتوں کو چھوڑا دیتي هی اور صرف نیکي هي نیکي رہ جاتي هی *

نقل هی کہ ایک شخص کے پاس دو حبشي لڑکے تھے جوان نو عمر اور اپني قسم کے لوگوں میں نہایت حسین اور خوبصورت اور آپس میں اُن دونوں کے جاني دوستي اور دلي محبت تھي اُسي شخص کے پاس ایک حبشن نو عمر لڑکي بھي تھي جو اُس قوم میں نہایت هي خوبصورت سمجھي جاتي تھي اتفاقاً وہ دونوں جوان لڑکے اُس پر عاشق هوگئے اور دونوں نے اُس کو شادي کا پیغام دیا جو کہ وہ دونوں نہایت خوبصورت بھي تھے اور دونوں کا مزاج بھي اچھا تھا اور هم عمر بھي تھے وہ لڑکي دونوں میں سے جس کے ساتھہ شادي هو راضي تھي مگر اُس نے یہہ کہا کہ تم دونوں دوست آپس میں اس بات کا تصفیہ کرلو کہ دونوں میں سے کس کے ساتھہ شادي هو — دونوں لڑکے دل و جان سے اُس پر عاشق تھے عشق اس بات کي اجازت نہیں دیتا تھا کہ ایک تو اُس سے شادي کرلے اور دوسرا محروم رهے اور دوستي بھي اُن میں ایسي سچي تھي کہ ایک کو دوسرے کا رنج اور بغیر آپس کي صلح اور بغیر آپس کي خوشي کے دونوں میں سے کسي کو شادي کرلینا پسند نہ تھا — آخر کار عشق اور دوستي میں جھگڑا هوا وہ چاهتا تھا کہ میں غالب آؤں اور وہ چاهتي تھي کہ میں فتح پاؤں مگر کوئي جیت نہ سکا دونوں برابر رهے تب وہ دونوں لڑکے اپني معشوق کو ایک دن جنگل میں لیگئے اور دونوں نے اُس کو چھوري مارکر مار ڈالا اور جب اُس کا خون بہنے لگا تو دونوں اُسے چاٹنے لگے دونوں نے مردہ لاش کو خوب گلے لگایا اور دلي محبت سے اُس کے دلفریب گالوں کا بے گناہ بوسہ لیا اور پھر اُس کي لاش کے گرد بیٹھہ کر رونے اور پیٹنے لگے خوب ماتم کیا خوب چھاتي پیٹي اور پھر دونوں نے اپنے تئیں بھي مار ڈالا *

اس عجیب واقعہ سے انسان کے دل کے جوشوں کي جو تعلیم و تربیت سے شایستہ نہیں هوئیں عجیب و غریب حالتیں معلوم هوتي هیں جو واقعہ کہ میںنے ابھي بیان کیا وہ حیرت اور گناہ سے بالکل بھرا هوا هی تو بھي ایسے نیک دل اور دلي ایمانداري سے سرزد هوا هی کہ اگر اُس کي عمدہ طور سے تعلیم و تربیت هوتي تو اُس سے نہایت عمدہ عمدہ نتیجے حاصل هوتے *

انسان کا ایسے ملک میں پیدا هونا یا وهاں جاکر رهنا اور تربیت پانا جہاں تعلیم و تربیت کا چرچا هو اور علم و شایستگي پھیلي هوئي هو نہایت خوش قسمتي کي بات هی — گو اُن ملکوں میں ایسے لوگ بھي هوتے هیں جو اُن حبشي لڑکوں سے کچھہ بہتر نہیں هوتے مگر ایسے بھي ضرور هوتے هیں جن کو تعلیم و تربیت کے بے شمار فائدے حاصل هوتے هیں اور مختلف درجہ کا اُس میں کمال رکھتے هیں *

شایستہ ملک کي مثال مورت بنانے والے سنگ تراش کے کارخانہ کي سي هی کہ جب آدمي وهاں جاتا هی تو دیکھتا هی کہ ابھي تو کوئي پتھر اُسي طرح ڈهونے کا ڈهوا هي رکھا هوا هی اور کسي میں صرف ابھي ٹانگیں هي بني هیں اور کسي میں هاتھہ پاؤں منہہ سب بن چکا مگر ابھي انگھڑ هی اور کسي میں انسان کے تمام اعضا درستي سے بن چکے هیں مگر صاف هونے اور جلا هونے باقي هیں اور کوئي مورت نہایت خوبصورت اور دلربا بالکل بنکر طیار هوچکي هی اُس وقت انسان کے دل میں ضرور یہہ خیال پیدا هوتا هی کہ وہ پتھر کا ڈهوا کہاں تک ترقي پاسکتا هی اور هر ایک انگھڑ صورت سوائے شاذ و نادر کے آخر سے بت تراش کے هاتھہ سے نہایت خوبصورت یا قریب قریب خوبصورت کے هوسکتي هی *

نا مہذب ملک کي مثال منڈے پہاڑوں کي سي هی جہاں بجز پتھر کے ڈهوڑوں کے اور کچھہ نظر نہیں آتا کوئي مثال ایسي نظر نہیں آتي جس سے انسان کو یہہ خیال هو کہ وہ کہاں تک ترقي کرسکتا هی اور اُسمیں کیا چیز نہیں هی جو وہ اب تک انگھڑ پتھر کي مانند هی — جو نیکیاں خود اُس میں هیں اُن سے بھي وہ ناواقف هی کیونکہ وہ نیکیاں مثل پتھر کے ڈهونے کے اُس کے جگر میں چھپي هوئي هیں اور بے تعلیم و تربیت کے وہ ظاهر نہیں هوسکتیں *

یہي خیالات مجھکو اس بات پر برانگیختہ کرتے هیں کہ میں اپني قوم کو مہذب قوم سے ملنے اور شایستہ ملک میں جانے کي ترغیب کرتا هوں اور اس خیال سے همیشہ رنج میں رهتا هوں کہ هماري قوم میں جس قدر نیکیاں هیں وہ بھي نامہذب هیں دنیاوي برتاؤ آپس کا ملاپ دوستوں کي دوستي دینداروں کي دینداري امیروں کي امیري نہایت ناشایستہ اور نا مہذب طور سے واقع هوئي هی اگر وہ عمدہ تعلیم و تربیت سے آراستہ هو جاوے تو انسان کے لیئے اس زندگي میں اور آنے والي زندگي میں دونوں میں نہایت هي مفید هو *

راقـــــــم

اے - ڈي - سید احمد

مضمون نمبر ۱۱۷

# اُمید

## دنیا بامید قایم ھی

موجودہ حالت گو وہ کیسي ھي اچھي یا بري ھو انسان کے دل کے مشغلہ کو کافي نہیں ھوتي — موجودہ رنج و خوشي محبت و دوستي کي چیزیں اتني نہیں ھوتیں کہ انسان کے دل کي قوتوں کو ھمیشہ مشغول رکھیں اس لیئے اُس بڑے کاریگر نے جسنے انسان کے پتلے کو اپنے ھاتھہ سے اور اپني ھي مانند بنایا اُس میں چند اور قوتیں دي ھیں جن کے سبب سے دل کے لیئے کاموں کي کبھي کمي نہیں ھوتي اور ھمیشہ و ھر وقت دل کے مشغول رھنے کا سامان مہیا اور موجود رھتا ھی — اُنھیں قوتوں کے ذریعہ سے گذري ھوئي باتیں پھر دل میں آتي ھیں اور آیندہ کي باتوں کا اُنکے ھونے سے پیشتر خیال ھوتا ھی *

وہ عجیب قوت جس کو ھم یاد کہتے ھیں ھمیشہ پیچھے دیکھتي رھتي ھی جب کوئي موجودہ چیز ھمکو شغل کے لیئے نہیں ملتی تو وہ قوت پچھلي باتوں کو بلا لاتي ھی اور اُسي کے ذکر یا خیال سے ھمارے دل کو بہلائے رکھتي ھی اُس کي مثال جگالي کرنے والے جانوروں کي ھی کہ وہ پہلے تو گھانس دانہ سب کھالیتے ھیں اور جب ھوچکتا ھی تو ایک کونے میں بیٹھکر پھر اُسیکو پیٹ میں سے نکال کر چبائے جاتے ھیں *

جسطرح کہ یاد پچھلي باتوں کو خالي وقت میں ھمارے دل کے مشغلہ کو بلا لاتي ھی اسي طرح ایک اَوْر قوت ھی جو آیندہ ھونے والي باتوں کے خیال میں دل کو مشغول کردیتي ھی اور جسکا نام اُمید و بیم یا خوف و رجا ھی — اِنھي دونوں قسم کے خیالوں سے ھم آیندہ زمانہ تک پھونچ جاتے ھیں اور جو باتیں کہ دور زمانہ میں شاید ھونے والي ھیں اور ظلمات کے پردوں میں چھپي ھوئي ھیں اور بڑے گھرے اندھیرے کوٹھوں میں پڑي ھوئی ھیں اُن کو ایسا سمجھتے ھیں کہ ابھي ھو رھي ھیں — اُنکے ھونے سے پہلے اُنکي خوشي یا رنج اُٹھانے لگتے ھیں یہاں تک کہ اُس زمانہ کا بھي جب نہ یہہ زمین ھوگي نہ آسمان اور ھر چہار طرف سے لمن الملک الیوم کي آواز آتي ھوگي ابھي خیال کرلیتے ھیں — پھر کون کہھسکتا ھی کہ انسان کي زندگي صرف موجودہ وقت پر محدود ھی *

میرا ارادہ ھی کہ میں اس تحریر میں صرف اُسي کا کچھہ بیان کروں جسکو اُمید کہتے ھیں — ھماري خوشیاں اسقدر کم و چند روزہ ھیں کہ اگر وہ قوت ھم میں نہوتي جس سے انسان اُن عمدہ اور دل خوش کن چیزوں کا اُن کے ھونے سے پہلے مزے اوٹھاتا ھی جنکا کبھي ھو جانا ممکن ھی تو ھماري زندگي نہایت ھي خراب اور بدمزہ ھوتي ایک شاعر کا قول ھی کہ " ھمکو تمام عمدہ چیزوں کے حاصل ھونے کي اُمید رکھني چاھیئے کیونکہ کوئي چیز ایسي نہیں ھی جسکي اُمید نہوسکے اور کوئي چیز ایسي نہیں ھی جو خدا ھمکو دے نسکے " — فارسي زبان میں مشہور مقولہ ھی کہ " تمنا را عیبی نیست " ایک ظریف نے کہا کہ دنیا میں مجھے کسي چیز کا رنج نہیں ھی کیونکہ اُمید مجھے ھمیشہ خوش رکھتي ھی — دوستوں نے پوچھا کہ کیا تمکو مرنے کا بھي رنج نہیں ھی اُسنے کہا کہ کیا عجب ھی کہ میں کبھي نہ مروں کیونکہ خدا اسپر بھي قادر ھی کہ ایک ایسا شخص پیدا کرے جسکو موت نہو اور مجھکو اُمید ھی کہ شاید وہ شخص میں ھي ھوں — یہہ قول تو ایک ظرافت کا تھا مگر سچ یہہ ھی کہ زندگي کي اُمید ھي موت کا رنج ھمسے مٹاتي ھی اگر ھمکو زندگي کي اُمید نہوتي تو ھمسے زیادہ بدتر حالت کسیکي نہوتي — زندگي ایک بیجان چیز کي مانند ھی جس میں کچھہ حرکت نہیں ھوتي اُمید اُس میں حرکت پیدا کرتي ھی — اُمید ھي کے سبب سے انسان میں سنجیدگي اور بردباري اور خوش مزاجي کي عادت ھوجاتي ھی — گویا اُمید انسان کي روح کي جان ھی ھمیشہ روح کو خوش رکھتي ھی اور تمام تکلیفوں کو آسان کردیتي ھی — محنت پر رغبت دلاتي ھی اور انسان کو نہایت سخت اور مشکل کاموں کے کرنے پر امادہ رکھتي ھی — اُمید سے ایک اور بھي فائدہ ھی جو کچھہ کم نہیں ھی کہ ھم موجودہ خوشیوں کي کچھہ بہت قدر نہیں کرتے اور اُسي میں مصر نہیں ھوجاتے سیزرنے جب اپنا تمام مال اسباب اپنے دوستوں کو بانٹ دیا تو اُس سے لوگوں نے پوچھا کہ آپ نے اپنے لیئے کیا رکھا اُس نے کہا کہ اُمید — اُس کي عالي طبیعت اُن چیزوں کي کچھہ قدر نہیں کرتي تھي جو اُسکے پاس تھیں بلکہ ھمیشہ اُسکا خیال کسي بہتر چیز کي طرف رھتا تھا *

اگلے زمانہ کے لوگ بغیر اُمید کے زندگي کو نہایت ھي برا سمجھتے تھے نقل ھی کہ خدا نے انسان کے پاس ایک صندوقچہ بھجوایا جب اُسکو کھولا تو اُس میں سے ھر ایک قسم کي بلائیں اور مصیبتیں اور بیماریاں جو انسان کو ھوتي ھیں سب نکل پڑیں اُمید بھي اُسي صندوقچہ میں تھي وہ نہ نکلي بلکہ ڈھکنے میں چمٹ رھي اور صندوقچہ ھي میں بند ھوگئي تاکہ مصیبت کے وقت انسان کو تسلي دے پس جس زندگي میں اُمید ھی اُس سے بڑھکر کوئي خوش زندگي نہیں ھی خصوصا جبکہ اُمید ایک عمدہ چیز کي اور اچھي بنا پر ھو اور ایسي چیز کي ھو جو اُمید کرنے والے کو حقیقت میں خوش کرسکتي ھو اسبات

کي حقیقت وهي لوگ خوب جانتے هیں جو سمجھتے هیں کہ زیادہ سے زیادہ خوشحال آدمي کے لیئے بھي زمانہ موجودہ میں کافي خوشي نہیں هی *

میں یہہ بھي سمجھتا هوں کہ مذهبي زندگي میں عمدہ عمدہ چیزوں کي بہت سي امیدیں هوتي هیں اور ایسي چیزوں کي هوتي هیں جو همکو پورا پورا خوش کرسکتي هیں دیني چیزوں کي اُمیدیں دنیوي چیزوں کي اُمیدوں سے بہت زیادہ قوي اور مضبوط هوتي هیں کیونکہ اُن میں عقل کے علاوہ مذهبي اعتقاد کي بھي نہایت قوت هوتي هی اس قسم کي اُمیدوں کا خیال هي همکو پورا پورا خوش رکھتا هی بلاشبہہ امید کے اثر سے انسان کي زندگي نہایت شیریں هوجاتي هی اگر وہ موجودہ حالت سے خوش نہیں رهتا تو اُسپر صبر تو ضرور آجاتا هی — مگر مذهبي اُمیدیں اس سے بھي زیادہ فائدہ مند هیں تکلیف کي حالت میں دل کو سنبھال لیتي هیں بلکہ اُسکو اس خیال سے خوش رکھتي هیں کہ شاید یهي تکلیف اُس اُمید کے حاصل هونے کا ذریعہ هو مذهبي اُمید گویا مردہ کو زندہ کردیتي هی اور اُس کے دلکو غایت درجہ کي خوشي بخشتي هی انسان اپني تکلیفوں میں خوش رهتا هی اور روح اُس بڑي چیز کے لپک لینے کو اوچھلتي هی جو همیشہ اُس کي نظر میں رهتي هی اور آخر کار اس اُمید کي خوشي میں اس فاني جسم کو چھوڑ دیتي هی کہ قیامت کے دن اُس سے مل جاویگي *

حضرت داؤد علیہ السلام نے اپنے نہایت مصیبت اور تکلیف کے وقت میں خدا کي مناجات میں اس مضمون کا گیت گایا تھا *

” میں همیشہ خدا کو اپنے سامنے رکھتا هوں وہ میري دائیں طرف هی اسي لیئے میں گھبراتا نہیں میرا دل خوش هی میرا گوشت بھي اسي اُمید میں رهیگا کہ تو میري روح کو جهنم میں نڈالے — تو اپني چیز کو خراب هوتے هوئے نديکھیگا — تو هي مجھکو زندگي کے طریق دکھلائیگا — تیري هي حضور میں خوشي کا کمال هی — تیري هي دائیں طرف همیشہ کي خوشي هی آمین “ *

راقم
اے - ڈي - سید احمد

---

نمبر ۱۱۸

# اخلاق

مسٹر اڈیسن کا قول هی کہ مذهب کے دو حصہ هوسکتے هیں ایک اعتقادیات دوسرا عملیات مسٹر اڈیسن کي غرض اعتقادیات سے صرف وہ مسائل هیں جو وحي سے معلوم هوئے هیں اور جو عقل سے یا کارخانہ قدرت پر غور کرنے سے معلوم نہیں هوسکتے — مگر هم کو آنکے اس بیان سے کسي قدر اختلاف هی — هم اعتقادیات اُن مسائل کو کہتے هیں جن کا هونا عقل و نیچر یعني کارخانہ قدرت کے اصول پر ناممکن نہیں هی الا هم اُن دونوں کي بنا پر اُن کے هونے کا یقین نہیں کرسکتے تھے وحي نے صرف اُن کے هونے پر جب وہ هوں همکو یقین دلایا هی یا اُن کا هونا بتلایا هی — هم نے اس مقام پر حرف تردید کو اس لیئے استعمال کیا هی کہ هم کو اس بات میں شبہہ هی کہ اُن مسائل پر جن کو همنے اعتقادیات میں داخل کیا هی یقین لانا جزو ایمان هی یا نہیں — عملیات میں مسٹر اڈیسن نے اُن مسائل کو داخل کیا هی جن کو عقل و نیچر کے مطابق مذهب نے بھي هدایت کي هی پس وہ پہلے حصہ کا نام عقاید رکھتے هیں اور دوسرے حصہ کا نام اخلاق *

پھر وہ لکھتے هیں کہ هم اکثر لوگوں کو دیکھتے هیں کہ وہ اعتقادیات پر اس قدر خیال کرتے هیں کہ اخلاق کو بالکل بھول جاتے هیں اور بعضے اخلاق پر ایسے متوجہہ هوتے هیں نہ اعتقادیات کا کچھہ خیال نہیں کرتے — صاحب کمال آدمي کو ان دونوں میں سے کسي بات میں ناقص نہ رهنا چاهیئے — جو لوگ اس بات پر غور کرتے هیں کہ هر ایک سے کیا کیا فائدہ حاصل هوتا هی وہ دل سے همارے اس بیان کي تصدیق کرینگے *

افسوس هی کہ اس مقام پر بھي مجھکو مسٹر اڈیسن سے کچھہ تھوڑا سا اختلاف هی پچھلا حصہ اُن کے اس مضمون کا نہایت سچ هی مگر پہلے حصہ میں کچھہ غلطي هی — میں سمجھتا هوں کہ اعتقادیات میں اور عملیات میں جس کو مسٹر اڈیسن اخلاق کہتے هیں کچھہ علاقہ نہیں هی انسان اعتقادیات پر کتنا هي زیادہ خیال کرے اُس کے اخلاق میں کچھہ تفاوت نہیں هوسکتا — اسي طرح اخلاق پر کیسا هي متوجہہ هو اُس کے اعتقادیات میں کچھہ نقصان نہیں آسکتا کیونکہ یہہ دونو کام دو جدا جدا آلوں اور دو جدا جدا شخصوں سے متعلق هیں پہلا همارے دل یا هماري روح اور خدا سے — دوسرا هماري ظاهري حرکات اور جذبات اور انسان سے *

پھر وہ لکھتے هیں کہ گو مذهب اخلاق اور اعتقاد پر منقسم هی اور اُن دونوں میں خاص خاص خوبیاں هیں مگر اخلاق کو اعتقاد پر اکثر باتوں میں ترجیح هی *

۱ کیونکہ اخلاق کي اکثر باتیں نہایت صحیح اور بہت مضبوط هیں یہاں تک کہ اگر اعتقاد بالکل قایم نہ رهے تب بھي وہ باتیں ( یعني اخلاق کے مسائل ) بدستور قایم رهتي هیں *

۲ جس شخص میں اخلاق هی اور اعتقاد نہیں وہ شخص بہ نسبت اُس شخص کے جس میں اعتقاد هی اور اخلاق نہیں انسان

کے لیئے دنیا میں بہت زیادہ بہتري کرسکتا هی — اور میں اس قدر اور زیادہ کہتا هوں کہ انسان کے لیئے دین اور دنیا دونوں میں بہت زیادہ بھلائي کرسکتا هی *

۳ اخلاق انسان کي فطرت کو زیادہ کمال بخشتا هی کیونکہ اُس سے دل کو قرار و آسودگي هوتي هی دل کے جذبات اعتدال پر رهتے هیں اور هر ایک انسان کي خوشي کو ترقي هوتي هی *

۴ اخلاق میں ایک نہایت زیادہ فائدہ اعتقاد سے یہہ هی کہ اگر وہ تھیک هوں تو تمام دنیا کي مہذب قومیں اخلاق کے بڑے بڑے اصولوں میں متفق هوتي هیں گو کہ عقاید میں وہ کیسي هي مختلف هوں *

۵ کفر سے بھي بد اخلاقي زیادہ بدتر هی یا اس مطلب کو یوں کہو کہ اکثر لوگوں نے اس بات کو تسلیم کیا هی کہ ایک نیک چلن ڈیٹ جاهل وحشي جس کو خدا کي باتوں کي کچھہ خبر بھي نہیں پہونچي نجات پاسکتا هی مگر بد چلن معتقد آدمي نجات نہیں پاسکتا *

۶ اعتقاد کي خوبي اِسي میں هی کہ اُس کا اثر اخلاق پر هوتا هی اگر هم اِس بات پر غور کریں کہ اعتقاد کي یعني خدا کے دیئے هوئے مذهب پر ایمان رکھنے کي خوبیاں کیا هیں تو همکو اِس بات کي صحت جو همنے ابھي بیان کي بخوبي معلوم هوجاویگي — میں سمجھتا هوں کہ مذهب کي خوبیاں اِن باتوں میں هیں جنکو میں بیان کرتا هوں *

۱ اخلاق کي باتوں کو سمجھنا اور اُن کو اعلی درجہ پر پہنچانا *

۲ نیک اخلاق پر عمل کرنے کے لیئے نئے نئے اور قوي قوي اغراض کو بہم پہنچانا *

۳ خدا کي نسبت عمدہ خیالات پیدا کرنا اور اپنے همجنسوں میں اچھا برتاؤ کرنا جس سے آپسمیں محبت زیادہ هو اور خود انسان اپني سچي حالت کو کیا بلحاظ اپنے نیچر کي خوبي کے اور کیا بلحاظ اُس کي بدي کے بخوبي سمجھے *

۴ برائي کي برائیوں کو ظاهر کرنا *

۵ نجات کے لیئے نیک اخلاق کو عام ذریعہ ٹھہرانا *

مذهب کي خوبیوں کا یہہ ایک مختصر بیان هی مگر جو لوگ اِس قسم کے مباحثوں میں مشغول رهتے هیں وہ نہایت آساني سے اِن خیالوں میں ترقي دے سکتے هیں اور مفید نتیجے اِن سے نکال سکتے هیں — مگر میں یقیناً کہہ سکتا هوں کہ ان سب باتوں کا ظاهر نتیجہ یہہ هی کہ کوئي شخص اخلاق میں کمال حاصل نہیں کرسکتا جب تک اخلاق کو عیسائي مذهب کا سہارا نہو — یہہ قول مستر اڈیسن کا هی مگر میں یہہ کہتا هوں کہ کوئي اعتقاد یا کوئي مذهب سچا هو هي نہیں سکتا جسکا نتیجہ اخلاق کي عمدگي نہو پس اخلاق کو کسي مذهب کا کچھہ سہارا درکار نہیں هی بلکہ مذهب یا اعتقاد کے سچ سمجھنے کو اخلاق کا سہارا درکار هی *

مستر اڈیسن اور بھي دو ایک اصول قایم کرتے هیں جو اِس گفتگو سے علاقہ رکھتے هیں *

۱ وہ کہتے هیں کہ همکو ایسي بات کو اعتقاد کي جز نہ قرار دینا چاهیئے جس سے اخلاق کو استحکام اور ترقي نہوتي هو *

۲ کوئي اعتقاد صحیح بنیاد پر هو هي نہیں سکتا جس سے اخلاق خراب یا اُن میں تنزل هوتا هو *

یہہ دونوں اصول مستر اڈیسن کے ایسے عمدہ هیں کہ دنیا میں کوئي شخص جسکے دل کي آنکھہ خدا نے اندھي نہ کي هو اُن سے انکار نہیں کرسکتا *

اِس کے بعد مستر اڈیسن اِنہیں اصلوں پر ایک اور مسئلہ متفرع کرتے هیں وہ کہتے هیں کہ تمام مشتبہہ مقاموں میں همکو نہایت غور کرني چاهیئے کہ اگر بالفرض وہ غلط هو تو اُس سے کیا کیا بد نتیجے پیدا هوسکتے هیں — مثلاً اپنے ایمان کے مضبوط کرنے اور خیالي ثواب حاصل کرنے کي اومنگ میں لوگوں کو تکلیف دینا — لوگوں کے دلوں میں رنج اور نفرت غصہ اور سخت عداوت پیدا کرنا اور جس چیز پر اُن کو اعتقاد نہیں هی بزبردستي اُن سے قبول کروانا ایسے جذبات میں هم اسي پر بس نہیں کرتے بلکہ ان سب باتوں کے سوا هم اُن کو دنیا کے فائدہ اور خوشي سے بھي محروم کرتے هیں — اُن کے جسم کو تکلیف دیتے هیں اُن کي دولت کو خراب کرتے هیں اُن کي ناموریوں کو خاک میں ملاتے هیں — اُن کے خاندانوں کو برباد کرتے هیں اُن کي زندگیوں کو تلخ کر ڈالتے هیں — یہاں تک کہ آخرکار اُن کو مار ڈالتے هیں — پس جب کسي مسئلہ سے ایسے بد نتیجے نکلیں تو سمجھکر اُس مسئلہ کے مشکوک هونے میں کچھہ شبہہ نہیں رهتا جیسیکہ علم حساب میں دو اور دو چار هونے میں کچھہ شبہہ نہیں هوتا پس ایسے مسئلہ کو اپنے مذهب کي بنیاد نہیں ٹھہرا سکتا اور نہ اُس پر عمل کرسکتا هوں *

اِس قسم کے معاملات میں هم صریح اپنے همجنسوں کو ضرر پہنچاتے هیں اور جس مسئلہ سے هم ایسا کرتے هیں بلاشبہہ وہ مشکوک اور قابل اعتراض هی اخلاق اُس سے بالکل خراب هوجاتے هیں *

یہہ مضمون مسٹر اڈیسن کا غالباں عیسائي مذھب کے اُس زمانہ پر اشارہ ھی جب کہ رومن کیتھلک اور پروٹسٹنٹ فرقہ میں دشمني کي آگ بھڑک رھي تھي اور مرد اور عورت و بچے مذھب نہ ماننے پر آگ میں جلائے جاتے تھے اور نہایت بد بخت خونریزیاں جو در حقیقت کرسچانٹي کے بالکل برخلاف تھیں ھو رھي تھیں *

لوگ خیال کرتے ھیں کہ مسلمانوں کے مذھب میں بھي ایسا ھي خونخوار امر اور اخلاق کے برخلاف جہاد کا مسئلہ ھی اگر وہ مسئلہ در حقیقت ایساھي ھو جیساکہ بعض یا اکثر حقیقت تک نہ پہنچنے والے یا خود غرض لوگوں نے سمجھا ھی یا اکثر ظالم و مکار مسلمان حکمرانوں نے برتا ھی تو تو اُسکے اخلاق کے برخلاف ھونے میں کون شبہہ کرسکتا ھی مگر ھمارا اعتقاد یہہ نہیں ھی — بلکہ جو حقیقت جہاد کي درحقیقت مذھب اسلام کي رو سے ھی وہ اخلاق کے برخلاف نہیں ھی — اُس میں کسي قسم کا جبر یا کسي کے مذھب کو بجبر چھڑانا یا مذھب کے لیئے کسیکا خون بہانا مطلق نہیں ھی وہ صرف نیشنلا پر یعني اُس قانون پر جو مختلف قوموں کو آپس میں برتنا چاھیئے مبني ھی اور جو آج کل مہذب سي مہذب قوموں میں جاري ھی *

اس مسئلہ کا ذکر ھمنے اپني متعدد تصنیفات میں کیا ھی اور اُمید ھی کہ کبھي اُس مضمون پر کوئي تحریر اس پرچہ میں بھي چھاپینگے *

مسٹر اڈیسن اپنے اس مضمون کو کسي مصنف کے نہایت عمدہ اور دل میں اثر کرنے والے کلام پر ختم کرتے ھیں اور وہ کلام یہہ ھی " آپس میں نفرت پیدا کرنے کو تو ھمارے لیئے مذھب کافي ھی مگر ایک دوسرے میں محبت پیدا کرنے کے لیئے کافي نہیں " *

میں اسبات کو تسلیم کرتا ھوں کہ جو برتاؤ مذھبوں کا اس زمانہ میں ھی وہ ایسا ھي ھی اور مسلمانوں کا برتاؤ سب سے زیادہ برا ھی مگر سچے مذھب کا یعني اسلام کا سچا مسئلہ یہہ ھی کہ " خدا کو ایک جاننا اورانسان کو اپنا بھائي سمجھنا " پس جو کوئي اس مسئلہ کے برخلاف ھی وہ غلطي پر ھی *

راقم
اے - ڈي - سید احمد

---

نمبر ۱۱۹

# ریا

دنیا میں ایسے لوگ بھي بہت ھیں جنکا ظاھر کچھہ اور باطن کچھہ ھوتا ھی — دنیا دار اور رند مشرب آدمي جسقدر کہ در اصل وہ بد ھیں اُس سے زیادہ اپني تئیں بد بناتےھیں — دینداري کي بناوت کرنے والے جسقدر کہ ھوتے ھیں اُس سے زیادہ نیک اپنے آپ کو جتلاتے ھیں — وہ تو دینداري کي ذرا ذرا سي باتوں سے بھي بھاگتے ھیں اور دن رات عشق و تماش بیني اور لچ پنے کي باتوں کي جنکو در اصل اُنھوں نے کیا بھي نہیں گپیں اڑاتے ھیں — اور یہہ حضرت بیشمار گناھوں اور بدیوں کو ایک ظاھري دینداري کے پردہ میں چھپاتے ھیں اور تقوی کي اوجھل شکار کھیلتے ھیں — میں سمجھتا ھوں کہ یہہ دونوں قسم کے آدمي چنداں برے نہیں ھیں مگر ایک اور تیسري قسم کے لوگ ھیں جو ان دونوں قسموں سے علحدہ ھیں اوڑر اُنہیں کا کچھہ ذکر میں اِس تحریر میں کرنا چاھتا ھوں — اُن کي بناوت ایک اور ھي عجیب قسم کي ھی وہ اپني بناوٹ سے دنیا کے لوگوں ھي کو فریب نہیں دیتے بلکہ اکثر خود آپ بھي دھوکہ میں پڑتے ھیں — وہ بناوٹ خود اُن سے اُنہیں کے دل کے حال کو چھپاتي ھی جسقدر کہ در حقیقت وہ نیک ھیں اُس سے زیادہ اُن کو نیک جتاتي ھی — پھر تو وہ لوگ یا اپني بدیوں پر خیال ھي نہیں کرتے یا اُن بدیوں کو نیکیاں سمجھتے ھیں مقدس داؤد نے نہایت دلچسپ لفظوں میں اس برائي سے پناہ مانگي ھی اور اس طرح پر خدا کي مناجات کي ھی " کون اپني غلطیوں کو سمجھہ سکتا ھی تو ھي مجھکو میرے پوشیدہ عیبوں سے پاک کر " جو لوگ علانیہ بدي کرتے ھیں اگر اُن کو بدیوں اور گناھوں سے بچانے کے لیئے نصیحت کي ضرورت ھی تو وہ لوگ جو در حقیقت موت کي راہ چلتے ھیں اور اپنے تئیں نیکي اور زندگي کے رستہ پر سمجھتے ھیں کسقدر رحم کے لایق ھیں اور کتني نصیحت کے محتاج ھیں — پس میں چند قاعدے بیان کرنا چاھتا ھوں جن سے وہ بدیاں جو دل کے کونوں میں چھپي ھوتي ھیں اور جنکے چھپے رھنے سے اِنسان خود اپنے دل کا سچا حال آپ نہیں جان سکتا معلوم ھوسکیں *

عام قاعدہ تو اس کے لیئے یہہ ھی کہ ھم خود اپنے آپ کو اُن مذھبي اصلوں سے جو ھماري ھدایت کے لیئے مقدس کتاب اللہ میں لکھے ھیں جانچیں اور اپني زندگي کو اُس پاک شخص کي زندگي سے مقابلہ کریں جس نے یہہ فرمایا کہ " انا بشر مثلکم یوحي الي انما الھکم اللہ واحد " اور جو اُس درجہ کمال تک پہنچا جہاں تک انسانکا پہنچنا ممکن ھی — اور جسکي زندگي ھماري زندگي کے لیئے نمونہ ھی اور جو اپني پیروي کرنے والوں کے لیئے بلکہ تمام دنیا کے لیئے بڑا ھادي اور بہت بڑا دانا اُستاد ھی — ان دونوں قاعدوں کے برتنے میں بڑي بڑي غلطیاں پڑتي ھیں کچھہ تو لوگوں کي سمجھہ

میں غلطیاں ہوتی ہیں اور کچھہ آپس میں اختلاف راے ہوتا ہی جو بن ہوئے رہ نہیں سکتا اور کچھہ زمانہ کے گذرنے سے ٹھیک ٹھیک حالت اور کیفیت اُن واقعات کی جوگذرے معلوم نہیں ہوسکتی اِسلیئے برخلاف اگلے مسلمان مصنفوں کے صرف انہی قاعدوں کے بیان کرنے پر میں اکتفا نہیں کرتا بلکہ اور بھی قاعدے بیان کرتا ہوں جو انسان کو ٹھیک ٹھیک مطلوبہ راہ پرلے آتے ہیں *

اپنے پوشیدہ عیبوں کے معلوم کرنے کا ایک عمدہ قاعدہ یہہ ہی کہ ہم اِس بات پر غور کریں کہ ہمارے دشمن ہمکو کیا کہتے ہیں — ہمارے دوست اکثر ہمارے دل کے موافق ہماری تعریف کرتے ہیں یا تو ہمارے عیب اُن کو عیب ہی نہیں معلوم ہوتے اور یا ہماری خاطر کو ایسا عزیز رکھتے ہیں کہ اُس کو رنجیدہ نہ کرنے کے خیال سے اُن کو چھپاتے ہیں یا ایسی نرمی سے کہتے ہیں کہ ہم اُن کو نہایت ہی خفیف سمجھتے ہیں — برخلاف اس کے دشمن ہمکو خوب ٹٹولتا ہی اور کرنے کرنے سے ڈھونڈ کر ہمارے عیب نکالتا ہی — گو وہ دشمنی سے چھوٹی بات کو بہت بڑا کر دیتا ہی مگر اکثر اُس کی کچھہ نہ کچھہ اصل ہوتی ہی *

تا نبا شد چیز کے مردم نگویند چیز ہا

دوست ہمیشہ اپنے دوست کی نیکیوں کو بڑھاتا ہی اور دشمن عیبوں کو اس لیئے ہمکو اپنے دشمن کا زیادہ احسانمند ہونا چاہیئے کہ وہ ہمکو ہمارے عیبوں سے مطلع کرتا ہی اگر ہم نے اُس کے طعنوں کے سبب اُن عیبوں کو چھوڑ دیا تو دشمن سے ہمکو وہی نتیجہ ملا جو ایک شفیق اُستاد سے ملنا چاہیئے تھا *

دشمن جو عیب صحیح یا غلط ہم میں لگاتا ہی ہمارے فائدہ سے خالی نہیں اگر وہ ہم میں ہوتا ہی تو ہم اپنے عیب سے مطلع ہوتے ہیں اور اگر نہیں ہوتا تو خدا کا شکر کرتے ہیں کہ وہ عیب ہم میں نہیں سچ ہی کہ " دشمن از دوست ناصح تراست این جز نگوئی نگرید وان جز بدی نجوید " *

پلوٹارک کا دشمنی کے فائدوں پر جو مضمون ہی اُس میں اُس نے یہہ بات لکھی ہی کہ " دشمن جو ہمکو بدنام کرتے ہیں اُس سے ہمکو ہماری برائیاں معلوم ہوتی ہیں اور ہماری گفتگو میں اور ہمارے چال چلن میں اور ہماری تحریر میں جو نقص ہیں وہ بغیر ایسے دشمن کی مدد کے کبھی معلوم نہیں ہوتے " *

علی ہذا القیاس اگر ہم خود اپنے آپکو سمجھنا چاہیں کہ ہم کیا ہیں تو ہم کو اسبات پر غور کرنی چاہیئے کہ جو لوگ ہماری تعریف کرتے ہیں اُس میں سے ہم کسقدر کے مستحق ہیں اور پھر یہہ سوچنا چاہیئے کہ جن کاموں کے سبب سے وہ تعریف کرتے ہیں وہ کام ہم عمدہ غرض سے اور نیک نیتی سے دنیا کو فائدہ پہنچانے کے لیئے کرتے ہیں یا نہیں اور پھر ہمکو یہہ بھی سمجھنا چاہیئے کہ وہ نیکیاں جنکے سبب ہماری تعریف کرنے والے ہماری تعریف کرتے ہیں در اصل ہم میں کہاں تک ہیں — ان باتوں پر اِنسان کو بخوبی غور کرنا نہایت ضرور ہی کیونکہ ہمارا یہہ حال ہی کہ کبھی تو ہم لوگوں کی رایوں کو جو ہماری نسبت ہیں پسند کرکر اپنے تئیں بہت برا سمجھنے لگتے ہیں اور کبھی اُن کو ناپسند کرتے ہیں اور جو کچھہ ہمارا دل کہتا ہی اُس کے مقابلہ میں اُن تمام رایوں کو نہیں مانتے *

ہمکو ایسی نیکی پر بھی جسکو ہم نے اپنے خیال میں نیک سمجھا ہی مگر در حقیقت اُس کی نیکی مشتبہہ ہی زیادہ اصرار کرنا نہیں چاہیئے بلکہ اُن لوگوں کی رایوں کی بھی نہایت قدر و منزلت کرنی چاہیئے جو ہم سے اختلاف رکھتے ہیں اور جو عقلمند اور نیک دل ہیں اور جسطرح ہم نیک دلی سے بات کہتے ہیں اُسی طرح وہ بھی نیک دلی سے ہم سے مخالفت کرتے ہیں — مگر یہہ بھی دیکھنا چاہیئے کہ اُن اختلاف کرنے والوں نے صرف آزادی راے اور اُس دلی نیکی سے جسکے سرچشمہ کی سوت قدرت نے ہرایک اِنسان کے دلمیں کھولی ہی اختلاف کیا ہی یا کسی بیرونی دباؤ — پابندی رسم و رواج اور تعصب اور تقلید نے ان کے دل کو پھیرا ہی کیونکہ اگر یہہ پچھلی بات اختلاف راے کا سبب ہو تو وہ نہایت بیقدر ہوجاتی ہی *

جہاں ہمکو دھوکا کھانے کا احتمال ہی وہاں ہمکو نہایت ہوشیاری اور بہت خبرداری سے کام کرنا چاہیئے — حد سے زیادہ سرگرمی اور تعصب اور کسی خاص فرقہ کو یا کسی خاص راے کے لوگوں کو برا اور حقیر سمجھنا یہہ ایسی باتیں ہیں جنسے ہزاروں آفتیں پیدا ہوتی ہیں — وہ فی نفسہ نہایت بری ہیں گو کہ وہ ہم سے کمزور دل آدمیوں کو اچھی معلوم ہوتی ہوں — مگر اِسپر بھی خیال رکھنا چاہیئے کہ ایسے لوگ بھی دنیا میں ہیں جو دینداری اور نیکی کے لیئے نہایت مشہور ہیں مگر نہایت لغو اور نرے شیطانی اصولوں کو نیکی سمجھکر اپنے دلوں میں اُس کی جڑ گاڑ دی ہی — میں اِس بات کا اقرار کرتا ہوں کہ میں نے آج تک کوئی ایسا عقلمند اور انصاف پسند شخص نہیں دیکھا جسمیں پوری پوری یہہ سب باتیں ہوں اور پھر بھی وہ گناہ سے پاک ہو *

اِسی طرح ہمکو اُن کاموں سے بھی ڈرنا چاہیئے جو اِنسان کے کمزور دل کی قدرتی بناوٹ سے یا کسی خاص شوق سے یا کسی خاص تعلیم کے اثر سے یا کسی اور سبب سے ہوتے ہیں جسمیں ہمارا دنیوی

فائدہ هی — ایسي حالت میں اِنسان کي سمجھہ نہایت آساني سے حق بات کیطرف سے پھر جاتي هی اور اُس کا دل غلطي کي طرف مایل هوجاتا هی اور یہي باتیں هیں جن کے سبب سے تعصب اور هزاروں غلطیاں اور پوشیدہ برائیاں اور لا معلوم عیب اِنسان کے دل میں گھس جاتے هیں — جس کام کے کرنے میں عقل کے سوا اور جذبوں کي بھي ترغیب هو اُس کے کرنے میں عقلمند آدمي کو همیشه ڈرتا اور همیشه اُس پر شبہہ کرنا چاهیئے که ضرور اس میں کوئي نه کوئي برائي چھپي هوئي هوگي *

ان اصولوں پر اپنے خیالوں کو جانچنا اور اپنے دل کو ٹٹولنا اور دل کے تاریک جذبوں کو ڈھونڈنا همارے لیئے اُس سے بڑہ کر کوئي چیز مفید نہیں هی — اگر هم اپنے دل میں ایسي مضبوط نیکي بٹھاني چاهیں جو قیامت کے دن همارے کام آوے — جس دن که همارے بھیدوں کا جاننے والا همارے دل کو جانچیگا جسکي عقل اور اِنصاف کي کچھہ اِنتہا نہیں — تو ان اصولوں پر چلنے سے بہتر همارے لیئے کوئي راہ نہیں — همارے باني اسلام نے جب همکو یہہ سکھلایا هی که خدا هر جگہہ حاضر و ناظر هی همارے دل کے چھپے بھیدوں کو جانتا هی تو اُس نے کس خوبي اور خوبصورتي سے اُس ریاکاري کي برائي همکو بتلا دي جس سے انسان دنیا کو دھوکا دیتا هی اور خود اپنے آپ کو بھي فریب میں ڈالتا هی داؤد نے بھي اپني مناجات میں اُس ریاکاري کے خوف کو جس سے اِنسان خود اپنے آپ کو دھوکا دیتا هی نہایت دلچسپ لفظوں میں ادا کیا هی جہاں اُس نے کہا هی که " ای خدا مجھکو جانچ " میرے دل کي تہہ کو ڈھونڈ " میرے خیالوں کو دیکھہ " مجھکو ٹٹول " مجھکو بخوبي پرکھہ " که مجھہ میں کس برائي نے راہ کي هی اور مجھکو ایسي راہ پر لیچل جو همیشه کو قایم رهے " سلا *

راقم

اے - ڈي - سید احمد

## اشتہار

### معاوضۂ اخبار

هم نے کچھہ عرصه سے تہذیب‌الاخلاق کا معاوضه اور اخباروں سے صرف اس خیال سے نہیں کیا تھا که جو اخبار معاوضه میں همارے پاس آوینگے اُن سے صرف مجھکو فائدہ هوگا اور تہذیب‌الاخلاق کے اور ممبروں کو اُن سے کچھہ فائدہ نه پہونچیگا — لیکن اب اکثر ممبروں کي راے یہہ هی که معاوضه کرنا چاهیئے اسلیئے اب هم اطلاع دیتے هیں که جو مہتممان اخبار همارے پرچه تہذیب‌الاخلاق سے معاوضه کرنا چاهینگے تو هم بہت خوشي اور شکرگذاري سے معاوضه کو منظور کرینگے *

راقم

سید احمد

منیجر اور ممبر تہذیب‌الاخلاق

## اطلاع

### بخدمت خریداران تہذیب‌الاخلاق

جو که ماہ محرم قریب آیا هی اور سال سنه ۱۲۸۹ هجري ختم هونے کو هی اسلیئے خریداران تہذیب‌الاخلاق کي خدمت میں التماس هی که قبل اختتام سال هجري چار روپیه زر قیمت تہذیب‌الاخلاق بابت سال سنه ۱۲۹۰ هجري پیشگي مرحمت فرماویں جس صاحب کے پاس سے پیشگي زر قیمت قبل اختتام سال هجري نه آجاویگا اُن کے نام پر یکم محرم سنه ۱۲۹۰ هجري سے تہذیب‌الاخلاق روانه نہوگا *

راقم

سید احمد

از بنارس

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شایع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد سوم ] یکم ذیقعدہ سنہ ۱۲۸۹ ہجري سنہ ۱۳۰۳ نبوي [ نمبر ۱۹

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاریگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساتھہ روپیہ سالانہ پیشگي بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني ہوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو في پرچہ چار انہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بھي بلا قیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور ہو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر ہو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے فرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسیم ہوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق هیں چھاپے ہوتے هیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ هی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي ہو اور جو غلط اوهام اُس ترقي کے مانع هیں وہ مٹاے جاویں *

مضمون نمبر ۱۲۰

## مسلمانوں اور عیسائیوں کا جلسہ

۲۶ نومبر سنہ ۱۸۷۲ع کو مولوي سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي نے جو ایک معقول اور دور اندیش رئیس ہیں اپنے بیٹے سید محمد محمود صاحب کي اُس کامیابي کي خوشي میں جو ساڑھے چار برس کیمبرج یونیورسٹي اور لنکن اِن کي تحصیل علم میں اُنکو حاصل ہوئي اور جو ایک مدید مرصہ کے بعد بہ نیل مرام اپنے وطن کو واپس تشریف لائے بنارس میں ایک ڈنر دیا اس عمدہ جلسہ میں چند نامي اور معزز مسلمان بھي شریک تھے جن میں سے ایک تو نواب صاحب سنواني اور دوسرے مولوي مہدي علي ڈپٹي کلکٹر مرزاپور اور مولوي زین العابدین منصف بلند شہر تھے میں یقین کرتا ہوں کہ ان اضلاع کي تواریخ میں یہہ اول ہي یادگار ہوگي کہ چند مسلمانوں نے انگریزوں کے ساتھہ ایک جلسہ میں کھانا کھایا اور دوستانہ طور پر ایک جگہہ باہم ملجلکر سب نے خوشي کي یقیناً یہہ اُس مدبر اور مستقل مزاج شخص کي عمدہ کوششوں کا نتیجہ ہوا جو اس جلسہ کا میزبان تھا اس شخص کے استقلال کو یہاں تک رسوخ اور استحکام حاصل ہوگیا ہی کہ اب گو اکثر اُسکے ہم مذہب بھي اُسکو برا بھلا کہتے ہیں اور اکثر اہل یورپ بھي اُسکو ایک اکھڑ آدمي بتاتے ہیں مگر وہ صرف اس اُمید پر کہ کبھي نہ کبھي مجھکو میري کوششوں کا ضرور نتیجہ ملیگا ایسي باتوں کا خیال بھي نہیں کرتا اور اُسکي ثابت قدمي میں ذرا کو بھي لغزش نہیں آتي اُس دور اندیش شخص کے ذہن میں یہہ بات بخوبي جم گئي ہی کہ غیر قوموں کے ساتھہ مسلمانوں کا میل جول نہونا اور اُن کے جلسوں اور دعوتوں میں اُنکا شریک نہونا نہایت ہي مضر ہی اور مسلمانوں کا یہہ اصرار کہ غیر قوموں کے ساتھہ کھانا پینا جایز نہیں ہی بالکل ایک اچھی سمجھہ کے برخلاف ہی ایسے خیالات ان میں صرف ہندوؤں کے پاس صدھا برس رہنے سہنے سے پیدا ہوگئے ہیں وہ اسباب کو بھي خوب سمجھے ہوئے ہیں کہ انگریزوں کے ساتھہ نہ کھانے سے انگریزوں کو اسباب کا کسقدر خیال ہی کہ ایسے مسلمان جن کے خیالات کي عمدگي کے سبب سے ہمکو اُنکے ساتھہ کھانا خوش معلوم ہو بہت ہي کم ہیں اور وہ ہندوستاني شرفا کي اس شکایت کو بھي خوب سمجھتے ہیں کہ انگریز ہمارے ساتھہ ایسے نہیں ملتے جس میں ہمکو اُن کے ساتھہ کچھہ تکلف نہو اور اُنکو ہمارے سبب سے کچھہ تکلیف نہو اور اُنکو یہہ بات بھي اچھي طرح معلوم ہی کہ سب سے بڑا خلل انداز باہمي میل جول میں زبان کا اختلاف ہی جس کے لحاظ سے اس قسم کے ہندوستاني جو انگریزوں کے جلسوں میں مجلسي گفتگو کرسکیں نہایت ہي قلیل ہیں اور نیز ایسے انگریز بھي بہت کم ہیں جو ایسے جلسوں میں اچھي طرح اُردو بول سکیں مگر چونکہ بالفعل اس قلت کے سبب سے آیندہ کي نسبت مولوي سید احمد خاں صاحب کو کچھہ

## A CHRISTIAN cum MAHOMMEDAN ENTERTAINMENT.

On the 26th November 1872, that fine old gentleman, Syed Ahmed, gave a public dinner at Benares to welcome his son, Syed Mahmood, who has just returned from a most successful career of four and a half years at Cambridge and Lincoln's Inn. A very noticeable feature in the evening's entertainment was the presence of a number of Mahomedan gentlemen, amongst them the Nawab of Sinwanee, Moulvi Mehdee Ally of Mirzapore, Moulvi Zianool Abadeen and others, all of whom ate at table in common with their European friends. This is, I believe, the first time in the history of these Provinces that Mahomedans in any number have sat down to dinner with Englishmen. This result is owing to the steady exertions of that excellent and talented man, the host on this occasion, who, although abused by some of his co-religionists and looked on askance by some of the European community, has nevertheless worked continuously and steadfastly, trusting to time and his exertions for his reward. He has long perceived how prejudicial it is to his race not to have that great social banner—a dinner, in common with men of every nation and every creed; and how contrary to his religion and to common sense is that custom prevalent amongst his race in India of not eating with Europeans—a custom entailed on his people by centuries of contact with Hindooism. He knows full well the aspect of the matter from both sides; how English gentlemen complain, and with reason too, that there are but a very limited number of Mahomedan gentlemen, whose habits and ways of thought would make it at all a pleasure to sit at the dinner table with; how native gentlemen complained, and with just as much reason, that many English gentlemen look upon them as intruders and take no trouble whatever to make them feel at ease. He knows also what difficulties the difference of language presents in the way of real social intercourse; how few natives know English sufficiently well to enable them to join thoroughly in that social chit-chat which is the very essence of good dinner conversation, and how few Englishmen there are, comparatively, who can keep up an ordinarily intellectual conversation in Oordoo. He does not, however, despair. There are signs in the times now that real social in-

داغوں کے مٹانے کے لیئے یہہ پرچہ جاری ہوا ہی اور جن امور کو تم اپنے خیالات کے مخالف پاتے ہو بہ مجبوری اُن دونوں صاحبوں کو لکھنے پڑتے ہیں اور مانا کہ اُن کی راے ہمیشہ صائب نہیں اور جو امور کہ وہ کہیں بالکلیہ لایق تسلیم کے نہیں مگر یہہ ضرور نہیں کہ اُن کی راے یا مضمون کے سنتے ہی تیوڑانے لگو اور مضحکہ میں ڈال دو و چشم انصاف بند کرکے دیدۂ تعصب کھول دو بلکہ اولاً بفکر و تامل اُن کے خیالات کے حسن و قبح کو جانچو اور اُس مضمون کو جو مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی نے اول پرچہ میں درج کیا ہی اُس سے مطابق کرو اور پھر جو چاہو کہو ہاں اگر تمکو اُس کی بابت کچھہ کہنا ہی اور اُن کی راے سے مخالفت کرنا منظور ہی تو تم میں سے جسکو توفیق اور اہل اسلام کی رعایت اور حمایت اور ہمدردی کا جوش ہو وہ اُس پرچہ کے متعلق معاملات کا ممبر ہوجاوے اور اپنے خاطر خواہ مضامین پرچہ مذکور کا انتظام کرے یہہ بہتر ہی یا وہ بہتر کہ مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر کی مخالفت پر کمر باندھو اور ادھر اودھر کے اُن صاحبوں میں کہ جنہیں چند روزہ ولولۂ طرفداری رسوم دینی اور جوش تائید خیالات مذہبی ہی شریک ہوکر بیکار روپیہ ضایع کرو اور اپنی ڈیڑہ اینٹ کی مسجد الگ بناؤ ذرا تم مسٹر ایڈورڈ ہنری پالمر صاحب بہادر کی سنجیدہ راے کو جو اودہ اخبار مطبوعہ ۱۳ مارچ سنہ ۱۸۷۵ع میں چھپی ہی غور سے پڑھو اور بقول خود صاحب موصوف کے یہہ کہکر کہ ایک کافر نے لکھا ہی ایسے ہی جھٹ پٹ خفا نہو جاؤ جیسے کہ مولویین موصوفین کا نام سنتے ہی بیزار ہوجاتے ہو— وہاں تک تو پڑھو کہ دو دل یک شود بشکنند کوہ را * پراگندگی آرد انبوہ را * بعد اُس کے اُس نیک نہاد خیر خواہ اہل ہند کے شفیقانہ اور بیغرضانہ مشورہ کو دیکھو اور ترک معاندت و مخالفت فیمابین کرو اسواسطے کہ مخالفت ہی کی وجہہ سے تمہارے دین میں بہت سے عجیب و غریب فرقہ ہوگئے ہیں اور تمہاری پھوٹ اور نزاع ہی کے سبب سے یعنی جو اقوال مختلفہ اور احکام مؤتلفہ تمہارے اسلاف کے ہیں اُنہیں سے اسلام کے نورانی چہرہ پر غیروں کو دھبہ لگانے کی گنجایش ملی اور ملتی جاتی ہی بخلاف اس کے جہاں تک تم لوگ دیکھوگے اور جانچوگے پرچہ تہذیب الاخلاق کے مطالب خالی تعصب و نفاق سے پاؤ گے اور شاید تم سب کو اس بات پر یقین ہوگا کہ مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر کو جہاں تک خود اُن کو اپنی ذاتی غرض دنیا اور عقبی نہیں ہی اپنا خیرخواہ پاؤ گے اور چاہے تم مسلمانوں میں سے کسی فرقہ اور مذہب کے مقلد و مؤید و پابند ہو اپنے فرقہ و مذہب کا اُن کو دشمن نہ پاؤ گے وہ ایسے آدمی نہیں معلوم ہوتے کہ اگر وہ خودگردن مروڑی مرغی عیسائیوں کے

یہاں کی حلال جانکر کھائیں تو نہ کھانے والوں کے دشمن ہوجائیں وہ ایسے نہیں ہیں کہ جو لونڈی و غلام کا رکھنا اچھا جانتے ہوں اُن کے بدخواہ بنیں وہ ایسے نہیں ہیں کہ وہابی ہوکر اُن لوگوں سے جو وہابیوں کو اچھا نہیں سمجھتے عداوت کرنے لگیں وہ ایسے اہل سنت نہیں ہیں کہ معاذاللہ شیعوں کو واجب القتل جانیں اور اُن سے مجالست و مواکلت و مکالمت میں اکراہ کریں بلکہ اُن کو خلاف اس کے عام معاملات میں جہاں تک اخلاق و تہذیب کی درستی میں خود متوجہہ ہوگے اپنا معین و مدد پاؤ گے اور ایک نہایت قوی اعانت اُن سے تمکو ملیگی جبکہ یہاں تک تمکو آگاہی ہوچکی اور یہہ سمجھہ چکے کہ مخالفت و ممانعت میں سراسر زیاں ہی اور مخالفت ہی کی وجہہ سے تمہارے دین میں بہت سا کچھہ نقصان آچکا ہی تو اب تم اپنی ہٹ اور ضد چھوڑ کے اُس پرچہ کے مؤید ہو اور ممبری حاصل کرنے اور پرچہ کی اشاعت اور خریداری میں معین و موفق ہو اور خود سوچ سوچ کر جن امور کو دین و تہذیب سے علاقہ اور رسم و رواج پر مبنی پاؤ اور اُن کو مخالف تہذیب و شایستگی دیکھو اُس کی درستی میں متوجہہ ہو اور حتی‌الوسع تہذیب و شایستگی کو پھیلاؤ اور اپنے دین و اسلام کو جیسا وہ نورانی ہی کو دکھاؤ اگر تمکو یہہ معلوم نہیں ہی کہ تمہارے مذہب اور اسلام میں کون سے ایسے امور ہیں کہ جن پر وہ قوم کہ جو تہذیب و شایستگی پر دم بھر رہی ہی اور تمہارے بعضے ہموطنوں نے جنہوں نے کسی وجہہ سے یا جو تمہارے جی میں ہو اُسی سبب سے مذہب اسلام کو چھوڑ دیا ہی مخالف تہذیب و اخلاق کہتے ہیں تو اُسی کی بابت بشراکت مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر اُن امور غیر مہذب کے یکجا اور تنقیح کرنے کے لیئے خاص ایک مجلس مقرر کرو اُس میں اُن صاحبان عیسائی ولایت را اور ہندوستانیوں کو جو تہذیب و اخلاق کے دعویدار ہیں اور تعصب و غلو مذہبی میں ڈوبے ہوئے ہیں اور ایسے ہی یہودیوں کو شریک کرو اور اپنے علماے نامی جو ہر مذہب اور روساء گرامی نی رتب کو تکلیف دو اور اُس مجلس کے ذریعہ سے بلا رد و قدح ٹھنڈے دل سے پہلے گردن نیچی کیئے ہوئے عیسائیوں اور یہودیوں کو اعتراض کرنے دو اور جو جو اعتراض وہ کریں اُن کو اس پرچہ میں چھپنے دو جب اعتراض تمام ہوجاویں تو سلسلہ وار جس جس فعل سے وہ متعلق ہوں یکجا کراکے اُن سب کو عربی اور انگریزی کرڈالو اور تب اُن پرچوں کو یورپ و امریکہ کے عمدہ اور مشہور عالموں اور حکیموں کے پاس بھیجو اور اپنے ملت و دین کے علماء نامی و گرامی ترک عرب مصر ایران کی خدمات میں بھی ارسال کرو اور سب کو تکلیف دو کہ براہ مہربانی وہ اپنی اپنی راے اُن اعتراضوں کی بابت لکھیں

نہ آیا موافق اخلاق تمام دنیا کے وہ اعتراض صحیح اور مخالف تہذیب و شایستگی ہیں یا نہیں اور اگر ہیں تو اُن کو تہذیب اسلام کی شریعت سے کیا تعلق ہی اور وہ ایسا تعلق ہی کہ جس کے ترک میں گناہ ہی یا نہیں جبکہ اس طور سے جواب حکماء یورپ و علماء بلاد مختلفہ کے آلیں تب ممبران مجلس اُن پر غور کریں اور جو امور علی الاتفاق منافی اخلاق ٹہریں اور جن کے ترک میں گناہ نہ سمجہیں اُنہیں چہوڑ دیں اور ایسا چہوڑیں کہ پہر جو اہل اسلام میں سے اُس کے ارتکاب پر رغبت کرے اُس کو مخالف تہذیب سمجہکر معاشرت ترک کریں اور اس سامان کے مہیا ہونے میں جسقدر تاخیر ہو نہ گہبراویں اور جب تک تصفیہ نہوجاوے چپ نرہیں یہہ ایک ایسی عمدہ تدبیر ہی کہ اس سے سارے اوصاف و ذمائم اخلاق کالشمس فی وسط النہار سارے مسلمانوں پر ظاہر ہو جائینگے اور اُن کے رفع اور دفع کرنے کا ایسا ذریعہ ہاتہہ آویگا کہ اُس سے بہتر کوئی نہوسکیگا *

راقـــــــم

سید غلام حیدر

از مقام لکھم پور کہیری ملک اودہ

---

نمبر ۱۲۷

## تہذیب

مجہے تعجب ہی کہ کسی زمانہ میں مسلمانوں کو کس لیئے مہذب و شایستہ کہا جاتا تہا اور اب کس لیئے بعض قوموں کے ہاں اُن کو ایسے القاب ناملایم یعنی جاہل جانور وحشی سے پکارا جاتا ہی یہہ بات غیر قوم ہی پر منحصر نہیں ہی بعضے مسلمان بہی ایسے ہیں کہ وہ مسلمانوں کی نسبت یہہ القاب کہتے ہیں اگرچہ وہ کسی مصلحت یا درد برادری سے ہی کہوں نہوں اور اکثر مسلمان ان الفاظ کو سنکو برا مانتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہہ جہوٹ اور اتہام ہی ہم ایسے نہیں ہیں جب اپنے بہائیوں کی نسبت یہہ صدا میرے کان میں پڑی مجہکو نہایت ملال ہوا اور کہا کہ یہہ تہمت ہی ہم مسلمان ہرگز ایسے نہیں ہیں لیکن جب اُس کا زیادہ غل مچا تو مینے اپنے دل میں کہا کہ اس کو سوچو اور میزان عقل و انصاف میں تراو تعصب و ناانصافی کو دخل ندو آیا یہہ قول بالکل جہوٹ اور بہتان ہی یا کسی قدر اس میں سچ بہی ہی اور سچ ہی تو کس دلیل سے مدت تک میرے دل میں اس بات کی کاوش رہی اور طرح طرح کے خیالات گذرا کیئے جو خیالات آتے تہے اُن کو بدلائل و براہین دفع کرتا رہا کوئی قول فیصل قرار نہ پاتا تہا ایک مرتبہ یہہ خیال آیا کہ جن مسلمانوں کی نسبت جانور و جاہل کا الزام لگایا جاتا ہی وہ کون ہیں اور کہاں کے رہنے والے ہیں آیا ترکی و مصری وغیرہ کی بہی یہی کیفیت ہی یا صرف ہندوستان ہی کے رہنے والے اس بلا میں مبتلا ہیں بعد تامل و غور کے معلوم ہوا کہ یہہ برائی صرف ہندوستان ہی کے حصہ میں آئی ہی دیکہو اُن لوگوں کو جو اب بحالت موجودہ موجود ہیں اور ہندوستان کے رسم و رواج کی پابندی کو مثل احکام شرعی فرض جانتے ہیں تحصیل علوم و کسب فنون کی طرف مطلق توجہہ نہیں نہ مسائل دینی سے واقف نہ احکام شرعی سے ماہر قطع نظر اس کے اس جہالت کی بدولت ہزاروں طرح کی خرابیوں اور لاکہوں آفتوں میں مبتلا ہوتے ہیں میرے نزدیک ہندوستان کے مسلمانوں کو اُن الفاظ سے برا ماننا اور اُن مسلمانوں کو جو اُن کی تائید کرتے ہیں برا جاننا بیجا ہی بلکہ اُن کے مافی الضمیر اور دلی مقصد پر غور کرنا چاہیئے وہ حقیقت میں خیر خواہ ہیں اُن بیچاروں کی ان الفاظ سے کچہہ اَور ہی غرض تہی اُن کو نہ مسلمانوں کے مذہب پر اعتراض نہ قواعد اصولی و فروعی کی نسبت بحث اور اختلاف وہ اُس مذہب کو دل سے نہایت سچا اور اچہا جانتے ہیں اور جہانتک اُن سے ہو سکتا ہی اپنی سمجہہ کے موافق اُس کی پیروی اور شایع کرنے میں کوشش کرتے ہیں معاذ اللہ اگر اُن کی نسبت ہم یہہ سمجہیں کہ مذہب یا قواعد مذہب کی نسبت اُن کو اعتراض یا انکار ہی تو ہم سب سے زیادہ اُن کو برا کہیں اور برا جانیں اور جس قدر ممکن ہو لعن طعن کریں مسلمانوں کا سچا مذہب مثل آفتاب کے چمکتا ہوا خدا نے بنایا ہی جس کی روشنی قیامت تک تمام عالم کو گہیرے رہیگی اُس کے احکام قابل تبدیل و تغیر نہیں مگر قواعد معاشرت دنیاوی اور اخلاق و عادات کی تبدیل و اصلاح سے کچہہ قواعد مذہبی کی تبدیل و تغیر لازم نہیں آتی اور اگر کوئی اُس کی یعنی قواعد مذہبی کی تغیر و تبدیل کا قایل ہوجاوے تو پہر اُس کے کفر و الحاد میں کیا شک رہا نعوذ باللہ من وساوس الشیاطین — بلکہ بیچارے ناصحین کی اصلی غرض یہہ ہی کہ مسلمان سستی و کاہلی کو چہوڑیں اور دریاے جہالت میں جو ڈوبے ہوئے ہیں اُس سے سر نکالیں بے علمی سے اُن کی حالت خراب ہی نہ کوئی فن اُن کو آتا ہی نہ کوئی پیشہ سیکہتے ہیں جہالت سے عقبی تو یوں خراب ہوئی کہ رسوم نا مشروع اور بدعات کے پابند ہوئے اور دنیا یوں برباد گئی کہ لوگوں کی نگاہوں میں حقیر ہیں نہ عہدہ جلیلہ کے مستحق نہ حضوری حکام کے سزاوار اُن کے ارادے سست اور ہمتیں پست ہو گئی ہیں اگر خواب غفلت سے بیدا ہوں اصلاح معاش و معاد کے طلبگار ہوں تحصیل علوم کا خیال رہے مد نظر کسب کمال رہے تمام

علوم پڑھیں جمیع فنون سیکھیں نئی نئی کلیں ایجاد کریں نئے نئے آلات بناویں ہر کام میں عقل دوڑاویں تو مقبول اہل جہاں ہوجائیں ہر محکمہ میں اعلی اعلی عہدے پاویں تحسین و آفرین کے سزاوار ہوں غیر قوموں کے دلوں میں جگہہ پائیں شایستہ اور مہذب کہلائیں خدا نے عقل کو اس واسطے بنایا ہی کہ اس سے کام لیا جاوے اگلے مسلمانوں نے کیا کچھہ نہیں کیا وہ بھی ہمارے واسطے نمونہ ہی مسلمانوں کے ہاں سواے علوم دین کے جو اب مروج ہو رہے ہیں اور جس کی نسبت ہم یہہ کہیں تو بجا ہی کہ پرانی لکیر پیٹتے ہیں وہ اُن کے مذہبی علم نہیں بلکہ وہ غیر زبان سے اُن کو حاصل ہوئے ہیں نہایت مشکل اور بڑی محنتوں اور جاں فشانیوں سے اُن کو سیکھا حالانکہ وہ غیر زبان میں تھے اول اُس زبان کو سیکھا پھر اُن کی کیفیت و ماہیت سے واقف ہوئے بعد اس کے اُس کا ترجمہ اپنی زبان عربی میں کرایا اور اپنے بھائی مسلمانوں کو سکھایا کون سا دن تھا کہ مسلمان نہیں جانتے تھے کون سا علم تھا کہ مسلمان نہیں پڑھتے تھے اب جو قومیں مسلمانوں کو وحشی اور جانور بتاتی ہیں اُنہوں نے بھی تو مسلمانوں سے ہی سیکھا ہی لیکن اس میری تقریر کے سننے والے مجھہ سے یوں فرماتے ہیں کہ جو مسلمان جاہل وحشی کہنے والے ہیں اور جس کی تاویل مطلب اسطرح ہمارے سامنے کی گئی اس کا یہہ مطلب یہہ طرز بیان نہیں ہی وہ نہایت سخت اور درشت الفاظ کہتے ہیں اور تہذیب اور شایستگی سے یہہ غرض اُن کی نہیں جو اس وقت ہمارے روبرو بیان کی گئی اور یہہ ایسا مطلب ہی کہ ہم اُس کو دل سے اچھا جانتے ہیں اور اُسکو ہمارے دل نے مان لیا اور ہمنے سچ جان لیا بے شک یہہ سچ ہی ایسی تہذیب اور شایستگی ہم کو حاصل کرنی چاہیئے برخلاف اس تقریر و تاویل کے اُن کا مطلب یہہ ہی کہ جس طرح بعض قوم جن کو وہ مہذب کہتے ہیں آزاد ہیں ہم بھی ایسی ہی آزادی حاصل کریں جس طرح وہ کھاتے ہیں ہم بھی اُسی طرح کھائیں جو اُن کا لباس ہی ہم بھی وہی لباس اختیار کریں جس طرح وہ پابند مذہب نہیں ہیں ہم بھی نرہیں بلکہ تمام معاملات میں اُنہوں نے اپنی عقل و آرام کو دخل دیا ہی ہم بھی دخل دیں جو بات دین کی ہماری سمجھہ میں نہ آوے تو اس تاویل سے کہ بلحاظ امتداد و تغیر زمانہ کے اب قابل عمل نہیں ہی عمل نہ کریں اگر اسی کا نام شایستگی و تہذیب اور روشن ضمیری ہی تو ہم درگذرے ہمارا سلام ہی ہم کو جاہل و جانور وحشی رہنا قبول خدا تعالی خسرالدنیا والآخرۃ نہ کرے مگر میرا یہہ جواب کافی ہوتا ہی یہہ آپ کے خیالات ہیں اُن ناصحین کا دلی مطلب ان الفاظ سے یہہ نہیں ہی بلکہ وہی ہی جو میںنے اوپر بیان کیا البتہ اس قدر میں تسلیم کرتا ہوں کہ یہہ طریقہ نصیحت کا برا ہی شیریں زبانی اور ملک گیری کی مثل مشہور ہی میٹھی باتوں سے غیر اپنے ہوجاتے ہیں اور سخت کلامی سے اپنے چھوٹ جاتے ہیں اگر یہہ کہا جاوے کہ نصیحت کڑوی معلوم ہوتی ہی تو اُس کا بھی یہہ موقع نہیں ہی کڑوی نصیحت کیسے ہی میٹھے میٹھے بیان سے کیجاویں کڑوی معلوم ہوگی اس کے الفاظ ہی کڑوے ہیں جو لوگ اسکی حقیقت کو اچھا جانتے ہیں وہ بھی ان الفاظ اور اس طریقہ کو پسند نہیں کرتے کھانے اور نگل لینے کی ایک حقیقت ہی مگر لفظوں میں فرق ہی اگر کوئی ناصح طریق نصیحت سے فہمایش کرے بے شک اثر ہوگا مجھے اندیشہ ہی کہ اگر یہی طریقہ نصیحت ہی تو ساری محنت رایگاں ہوجائیگی اگر یہہ کہا جاوے کہ الفاظ اور طریقہ نصیحت اور برتاو ناصح نہ دیکھو اصل مطلب کو خیال کرو تو ایسے لوگ بہت کم ہیں جو ایسے ہیں حضرت اُنکو نصیحت کی کچھہ حاجت نہیں ہی وہ خود تہذیب اور شایستگی کے خواہاں ہیں اور جہاں تک ہوسکتا ہی ترقی اور رفاہ عام میں کوشش کر رہے ہیں یہہ نصیحت تو عام لوگوں کے واسطے ہی اور جب تک اُنکے دل خیال ناصح کی طرف سے درست اور ٹھیک نہونگے اُس کی بات کب اُن کے دل میں بیٹھیگی یہہ سب کچھہ سچ مگر جو لوگ محبت اور عشق میں ڈوبے ہوئے ہیں اُنکو کچھہ معلوم نہیں ہوتا کہ ہم کیا کہہ رہے ہیں اور کیا ہماری زبان سے نکلتا ہی اس طرح اُن بیچاروں ناصحین مسلمانوں کا حال ہی کہ وہ بھی مسلمانوں کی ایسی ترقی کے خواہاں ہیں اور اُن کی خیر خواہی کے جوش کے دریا میں ڈوبے ہوئے ہیں اُنکو کچھہ اصلا خبر نہیں ہی کہ کیا ہمارا مطلب ہی اور ہم کیا کہتے ہیں جب کوئی غیر قوم مسلمانوں کی نسبت کوئی کلمہ حقارت کا کہتی ہی یا جب مسلمانوں کو وہ تنزل کی حالت میں دیکھتی ہی تو اُن کا دل کباب کی طرح بھن جاتا ہی اور وہ خود مثل ماہی بے آب بیچتاب کھاتے ہیں اور جو اُنکے دل میں آتا ہی سناتے ہیں ایسے خیرخواہوں کے الفاظ کو دیکھنا اور اعتراض کرنا اور اُس کے دلی شوق و ہوا خواہی کو چھوڑنا بالکل خلاف انصاف اور جادۂ راستی و عدل سے منحرف ہونا ہی *

راقم

محمد یوسف

وکیل عدالت دیوانی علیگڈہ

نمبر ۱۲۸

# هر وقت کي مصلحت

هر زمانة کي ضرورت اور هر وقت کي مصلحت کا لحاظ ایک ایسي چيز هی جس سے کوئي مسئلة کسي شريعت کا يا کوئي حکم کسي ملت کا خالي نهيں هو سکتا اور اُس کي پابندي بغير کسي شخص کو کوئي چارة نهيں رهتا مگر جس طرح اس چيز کي ضرورت عام هی اور جيسي وة ناگزير هی اُس طرح خدا تعالی نے اُس کا علم عام نهيں کيا ( جسميں ايک بڑي باريک مصلحت هی ) بلکه اُس کے علم کو صرف خاص هي خاص طبائع کے تفويض کيا هی اور جو مصلحتيں اُس ميں مستور هيں وةخاص هي لوگوں کو بتاتي هيں جب يهة بات معلوم هوچکي تو اب اس بات سے کسي کو تعجب نهوگا کة هميشة هر زمانة ميں جب کبهي دورانديش اور خاص لوگ کسي ضروري انتظام يا مناسب تهذيب کو پيش کرتے هيں تو عوامالناس کيوں اُس کي مخالفت پر کمر باندة کر مستعد هوجاتے هيں اور کيوں اُس کے ذمة اس بات کي تهمت لگانے لگتے هيں کة يهة شخص ايسي باتوں کو ايجاد کرتا هی جو کبهي نهيں هوئيں بلکة صريح شريعت کے خلاف هيں حالانکة يهة ايک ايسي مشکل بات هی جس کو عام آدميوں کي سمجهة کبهي دريافت نهيں کرسکتي اور نة ايسے لوگوں کا يهة قول صحيح هی کة وة شريعت کے خلاف هی کيونکة شريعت کے خلاف ثابت کرنا تو کسي ايسے هي شخص کا کام هو سکتا هی جو اسرار دين پر شريعت کے هي مضبوط طريقة سے آگاة هوگيا هواور جس نے احکام شريعت کے مصالح کے خلاف هونا بهمة وجوة ثابت کرليا هو اور جب تک يهة بات کسي کو ميسر نهو اُسوقت تک کسيکا ادعا محض اسباب ميں هرگز کارآمد نهيں هوسکتا کة زمانة کي مصلحت اور وقت کي ضرورت کوئي چيز نهيں هی خصوصا اس حال ميں جبکة کسي شريعت نے جابجا ضرورت وقت کي خود بهي بڑي پرواة کي هو اور اپنے احکام کو هميشة اُسکا تابع رکها هو پس يهي کيفيت فيزماننا اُن تمام مسلمانوں کي هی جو ايک هندوستان کے گهيرے ميں پڑے هوئے هيں اور جنکو نة اپنے شريعت پر کامل اطلاع هی نة ضرورت اور مصلحت وقت کي خبر هی صرف وة ايک بات جانتے هيں کة جب کوئي بات اُن کے قديمي عادت اور اُن کي محدود معلومات کے خلاف معلوم هو اسکو وة دين ميں ايجاد کهديتے هيں اور ايسے دور انديش کو جو ضرورت وقت پر نظر کرے دهرية بتاتے هيں حالانکة جو شخص اسرار شريعت غرای اسلامية سے واقف هيں بلکة اسرار بهي نهيں بعض بعض احکام خاصة سے بهي آگاة هيں وة اسبات کو خوب سمجهتے هونگے کة خلفاء شريعت اسلامية بلکة خود رسول مقبول صلیالله عليه و سلم نے ضرورت وقت کی کيسي کچهة مراعات فرمائي هی ايک مرتبة حضرت سلمان فارسي رضی الله تعالی عنه نے آنحضرت سے فرمايا کة فارس والے دشمن سے بچنے کے ليئے لڑائي کے وقت اپنے شهروں کے گرد خندقيں کهود ليتے هيں تو آنحضرت نے اِس تدبير کو ضرورت وقت کے مناسب ديکهکر يوم خندق ميں خود خندق کهدوائي اور ايک مرتبة آنحضرت صلیالله و سلم نے حضرت عاصم ابن ثابت سے فرمايا کة من قاتل فليقاتل کما يقاتل الخ پس لفظ (کما) سے جو تائيد هماري اِس راے کي هوتي هی وة کيسي پخته هی علاوة اسکے خلافت کے زمانة ميں حضرت صديق اکبر رض نے حضرت خالد سے لشکر کشي کے وقت صاف يهة فرمايا تها يا خالد عليک بتقوي الله و الرفق بمن معک الی ان قال و الحرب عند اهل اليمامة فاذ دخلت بلاد هم فالحذر الحذر ثم اذا لاقيت القوم فقاتلهم بالسلاح الذي يقاتلونک الخ پس اب انصاف کرنا چاهيئے کة جب هماري شريعت نے ضرورت وقت اور مصلحت کی اس قدر مراعات کي هو تو همکو يهة کب زيبا هی کة هم اپني ناداني سے اُس ضرورت کو نة سمجهيں اور اُس کے موافق عمل نکريں اور اگر کوئي شخص يهة کهے کة ان سب امور کو جو آنحضرت نے يا صحابة کرام نے ضرورت کے موافق کيا احکام دين کي تغير ميں کچهة دخل نهيں هی بلکة ضرورت دنياوي کے تغير سے علاقة هی تو اول تو هم يهة بات تسليم نة کرينگے اور اگر فرضا تسليم بهي کريں تو کچهة هماري مخل مطلب نهيں هی کيونکة همارا بهي اصلي مدعا يهي هی کة جس دنيوي تهذيب اور ضرورت کو هماري شريعت نے هر زمانة ميں ضرورت کے موافق تجويز کيا هو اُسکو تم بهي جائز سمجهو اور اسبات ميں هم تمهارے ساتهة هيں کة بلا شبهة تغيرات دين کو برا جانتے رهو مگر يهة بات سمجهنا کة کس بات ميں کچهة تغير دين کا هی کس ميں نهيں هی نهايت هي مشکل اور ايک بڑے بے نظير عالم کا کام هی وة ايسے لوگوں کا کام نهيں هی جو صرف نزاع لفظي کو اپني کامليت اور واقفيت کا نشان سمجهتے هيں اور جو سراسر اپنے پاس سخن کے غلام بنے رهتے هيں هم انکو اسبات کا يقين دلاتے هيں کة جب تک وة ضرورت وقت کے موافق عمل در آمد نکرينگے اسوقت تک نة انکي عزت هوگي نة انکے دين کي عظمت رهيگي بلکة جو رهي سهي حرمت باقي هی اس ميں بهي تزلزل آجاويگا پس اگر انکو اپنے دين کي کچهة محبت هی اور اپني شريعت کے نام کا پاس هي تو وة ايسے وقت ميں ضرورت وقت کو ايک بڑي زبردست بات سمجهيں اور جو ذليل حالت اور قوموں کے سامنے اُنکي هي اسکا خيال کريں *

راقم
عبدالله

بمقام عليگڈة —— مطبع عليگڈة انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شايع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

[ جلد دوم ] ۱۵ ذیحجہ سنہ۱۲۸۹ ہجری سنہ۱۳۰۳ نبوی [ نمبر ۲۱

بسم‌اللہ الرحمن الرحیم

# اطلاع

## تشریح قیمت و مصرف منافع تہذیب‌الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساتھہ روپیہ سالانہ پیشگي بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني ہوگي' اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو في پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بھي بلا قیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

مضمون نمبر ۲۰۱

## روایت تلک الغرانیق العلی

یہہ روایت منقول ہی ابن جریر مفسر اور قتادہ اور مقاتل اور زہري اور کلبي سے اور منجملہ ان روایتوں کے ایک حدیث مرفوع ہی جو سعید ابن جبیر نے عبداللہ بن عباس سے روایت کي ہی اور باقي روایت کلبي کي بن صالح سے اور روایت ابن شہاب کي ابوبکر بن عبدالرحمن سے غیر مرفوع ہیں اور جس طرح پر یہہ قصہ بیان کیا جاتا ہی اُس کا حاصل یہہ ہی کہ ایک مرتبہ پیغمبر خدا صلی‌اللہ علیہ و سلم کافران قریش کے سامنے سورہ والنجم پڑہ رہے تھے جب اس آیت پر پہونچے کہ افرأیتم اللات والعزی و منات‌الثالثۃ الاخری تو آپ نے یہہ پڑھا کہ تلک الغرانیق العلی و ان شفاعتہا لترتجی یہہ سنکر کافران قریش خوش ہوئے اور سمجھے کہ پیغمبر خدا بھي ان بتوں کي شفاعت کے قایل ہوگئے اور بعد ختم ہونے سورۃ کے جب آنحضرت نے سجدہ کیا تو کافران مکہ بھي سجدہ میں شریک ہوئے *

یہہ قصہ اور یہہ روایت محض بے اصل اور غلط اور یہہ حدیث بالکل موضوع ہی اور جنہوں نے اسے نقل کیا ہی اُن کو دھوکہ ہوگیا اور بطلان اس کا عقلاً و نقلاً و اعتقاداً ثابت ہی *

عقلاً بطلان اس کا ظاہر ہی کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم بتوں کی برائیاں اور اُن کی عبادت کرنے اور شفاعت پر اعتقاد رکھنے کو کفر و شرک فرماتے رہے اور ابتدا بعثت سے آخر تک اس وعظ پر ثابت قدم رہے کفار مکہ نے اسی وجہہ سے طرح طرح کی تکلیف دی تو کیونکر قیاس میں آسکتا ہی کہ آنحضرت کی زبان سے ایسا کلمہ نکلا ہو — مردود یا نادان یا احمق ہی جو اس پر یقین کرے کبرت کلمۃ تخرج من افواھھم ان یقولون الاکذبا *

پھر یہہ کلمات ایسے بے ربط و بے ضبط ہیں کہ اول کو آخر سے کچھہ نسبت نہیں اور پیغمبر خدا کی فصاحت و بلاغت مسلم تھی تو کیونکر خیال میں آسکے کہ ایک فقرہ بیچ میں اپنے کلام کے حضرت نے فرمایا ہو جس کو کچھہ بھی مقام اور موقع سے مناسبت نہو *

نقلاً اس کی موضوعیت ظاہر ہی دو طرح سے اول نفس روایت میں اس درجہ اختلاف ہی کہ وہ اختلاف ہی اُس کی موضوعیت پر شاھد ہی کوئی کہتا ہی کہ آنحضرت نے ان شفاعتہا لترتجی فرمایا کوئی بکتا ہی کہ لترتضی ارشاد کیا کوئی کہتا ہی کہ الغرانقۃالعلی تلک الشفاعۃ ترتجی فرمایا کوئی لکھتا ہی کہ انہالمع الغرانیق العلی زبان مبارک سے نکلا پھر کوئی نادان کہتا ہی کہ شیطان نے آنحضرت کی زبان سے یہہ لفظ پڑہ دیئے کوئی کہتا ہی کہ شیطان نے لوگوں کے کانوں میں آواز ایسی کہدی کہ اُنہوں نے جانا کہ حضرت فرماتے ہیں اور حضرت کو خبر نہوئی جب تک کہ جبرئیل امین آئے اور اُنہوں نے اس واقعہ کی خبر دی *

دوسرے اس روایت کا سلسلہ منقطع ہی اور رواۃ مشتبہ اور جھوٹے ہیں کلبی ایک جھوٹا ساری دنیا کا ہی گو وہ مفسر ہو اور گو چند جہلا نے اُس کی تفسیر کو عمدہ تفاسیر سمجھا ہو مگر محققین نے اُس کو کذاب اور ضعیف لکھا ہی جیسا کہ ابوبکر بزاز نے کہا ہی کہ اما حدیث الکلبی فما لا یجوزالروایۃ عنہ بقوۃ ضعفہ و کذبہ اور باقی روایتوں کے سلسلے منقطع ہیں کوئی متصل نہیں اور وہ حدیث جس میں روایت شعبہ سے ہی وہ معنعن ہی کماروی شعبۃ عن ابی بصیر عن سعید بن جبیر عن ابن عباس اور اُس کی نسبت قاضی عیاض نے لکھا ہی کہ ولم یسندہ عن شعبۃ الا امیۃ بن خالد وغیرہ یرسلہ عن سعید بن جبیر اور یہہ واقعہ عبداللہ بن عباس کی پیدایش یا ھوش سے پہلے کا ہی اور اُنہوں نے راوی کا نام نہیں بتایا مگر حقیقت میں یہہ تہمت ہی عبداللہ بن عباس پر اور یہہ امر تحقیقات سے ظاہر ہی کہ سلسلے روایت عبداللہ بن عباس کے اکثر جھوٹے اور غلط اور موضوع ہیں کیونکہ لوگوں نے اُن پر بہت سی تہمتیں کی ہیں اور اکثر تفسیروں کی غلط روایتوں کو اُن سے منسوب کیا ہی کہ ایسے ہم تفسیر کے مضمون میں بخوبی ثابت کرچکے ہیں *

اعتقاداً غلطی اس روایت کی اس طرح ثابت ہی کہ ہم مسلمان پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی عصمت کے معتقد ہیں اور اگر عیاذاً باللہ یہہ روایت تسلیم کی جاوے تو عصمت کا اعتقاد باقی نہیں رہتا پس قتادہ اور مقاتل نے جو روایت کی ہی اُس سے ظاہر ہوتا ہی کہ پیغمبر خدا وقت پڑھنے اس سورۃ کے اونگھہ گئے اور اُس حالت میں یہہ کلمے بتوں کی تعریف میں زبان مبارک سے نکل گئے پس اگر یہہ روایت مانی جاوے اور وقت قرأت قرآن کے پیغمبر خدا پر خواب کا طاری ہونا اور اُس حالت میں بتوں کی تعریف کے کلمات زبان پر لے آنا تسلیم کیا جاوے تو بلا شبہہ پیغمبر خدا کی نبوت اور عصمت سے انکار کرنا پڑے و نعوذ باللہ من ھذہ الھفوات *

اور کلبی نے یہہ کہا کہ ان النبی صلی اللہ علیہ و سلم حدث نفسہ فقال ذلک الشیطان علی لسانہ کہ شیطان نے آنحضرت کی زبان سے یہہ لفظ کہدیئے یہہ ایک ایسی بات ہی کہ قطع نظر مسلمان کے کوئی دانشمند کافر بھی نہ مانے گا اور ہم تو کلبی کی صداقت اور ثقاہت کے سبب سے جسکا ثبوت اکثر روایتوں سے ہوچکا ہی ایک جو کے برابر بھی اُنکی باتوں کو نہیں سمجھتے *

اس سے بڑھکر موسی بن عقبہ نے اپنے فتاوی میں یوں تحقیق کی داد دی ہی کہ ان المسلمین لم یسمعوھا وانما القی الشیطان ذلک فی اسماع المشرکین و قلوبھم کہ مسلمانوں نے یہہ کلمہ نہیں سنا بلکہ شیطان نے صرف مشرکین کے کانوں اور اُنکے دلوں میں یہہ بات ڈال دی اس روایت کو وہی لوگ مانیں جو شیطان کو ایسا قادر جانتے ہوں اور ایسی باتوں کو مانتے ہوں اس زمانہ میں تو ایک نادان بچہ بھی سوائے ھنسنے کے ایسی روایتوں پر کچھہ توجھہ نکریگا *

پھر مجاھد رحمۃاللہ علیہ نے اس قصہ کو یوں روایت فرمایا ہی کہ وہ لفظ جو آنحضرت کی زبان سے نکلے وہ الغرانقۃالعلی تھے اور بڑے بڑے مفسرین نے اسکی یہہ توجیھہ کی ہی کہ لایبعد ان ھذا کان قرانا والمراد بالغرانقۃالعلی و ان شفاعتھن لترتجی الملائکۃ کہ اِن لفظوں کا قرآن سے ہونا کچھہ بعید نہیں اور مراد اُن سے ملائکہ ہیں ورجوالشفاعۃ من الملائکۃ صحیح اور اُنکی شفاعت صحیح ہی پھر بعد اس تاویل کے یہہ فرمایا ہی کہ اب یہہ لفظ جو قرآن میں نہیں ہیں اُسکا سبب یہہ ہی کہ کلمات منسوخ التلاوۃ † میں داخل ہوگئے

† میں اس مقام پر اس سے زیادہ بحث نہیں کرتا اس لیئے کہ میرے نزدیک منسوخ التلاوۃ کوئی چیز نہیں ہی اور اس بحث کو میں نہایت تفصیل سے علحدہ لکھونگا —

چنانکہ قاضي عیاض بایں فضیلت فرماتے ھیں کہ و رفع تلاوۃ تلک
الغطتین اللتین وجدالشیطان بھما سبیلا للالباس کما نسخ کثیر من القران
رفعت تلاوۃ وکان في انزال اللہ تعالی لذلک حکمۃ و في نسخۃ حکمۃ
یضل بہ من یشاء و یھدي من یشاء و مایضل بہ الا الفاسقین جو شخص
را بھي پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و سلم کے رتبہ اور عزت اور مرتبہ
ور منزلت سے واقف ھوگا وہ کبھي ایسي باتوں کو نہ مانیگا نہ وہ
یسي تاویلیں کریگا مگر ھمارے بعض عالموں کو راویوں کي عصمت
ے خیال نے اس بلا میں ڈالا کہ اُنھوں نے براہ حسن ظن ھر شخص
ي روایت کو حتی الوسع تسلیم کیا اور ناقلین کو معصوم جانا اور جہاں
ک ھوسکا اُنکي عصمت کو بچایا مگر افسوس کہ اُنھوں نے پیغمبر خدا
ي عصمت کا ذرا بھي لحاظ نہ فرمایا اور قران اور نبوۃ کے محفوظ
ھنے سے روایتوں کي صحت کو مقدم سمجھا ورنہ ایسي پوچ بیھودہ
وایتیں جسے کوئي غیر مذھب کا دانشمند آدمي بھي نہ مانیگا ھماري
تابوں میں درج نہوتیں اور ھمارے یہاں کے حضرات علما ایسي باتوں
پ تاویلات رکیکہ کرنے میں اپني عمر عزیز کا حصہ ضایع نہ کرتے *

راقـــــم
مہدیعلي عفاعنہ

نمبر ۲۰۲

## روئداد

## اجلاس ممبران مجلس خزنۃ البضاعۃ لتاسیس مدرسۃ العلوم للمسلمین منعقدہ دسویں فروري سنہ ۱۸۷۳ع

نمبر ۱۰

### صدر انجمن

نواب محمد حسن خاں بہادر *

### ممبران موجودہ

مرزا محمد رحمت اللہ بیگ صاحب *
مولوي اشرف حسین خانصاحب *
مولوي محمد عارف صاحب *
منشي سید علي حسن صاحب *
شیخ غلام علي صاحب *
سید محمد حامد صاحب *
سید محمد محمود صاحب *

### سکرتري

سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي *

اجلاس شروع ھوا اور روئداد اجلاس منعقدہ آٹھویں نومبر سنہ ۱۸۷۲ع نمبر ۹ جو بدستخط سکرتري مرتب اور کتاب روئداد میں مندرج تھي ملاحظہ ھوئي *

جو رائے کہ نسبت مقام مدرسۃ العلوم کے ممبران کمیٹي سے طلب ھوئي تھي اُس کے کاغذات پیش ھوئے جنکي کیفیت حسب تفصیل ذیل ھي *

پچیس ممبروں نے اِس سے پہلے اِس بات پر اتفاق کیا تھا کہ مدرسۃ العلوم علیگذہ میں قایم کیا جاوے اُن کے علاوہ مفصلہ ذیل ممبروں نے بھي اُسي جگھہ کو پسند کیا ھي *

۲۶ مولوي اشرف حسین خاں صاحب *
۲۷ سید میر بادشاہ صاحب *
۲۸ حافظ محمد نظام الدین صاحب *
۲۹ مولوي محمد امانت اللہ صاحب *
۳۰ مولوي فضل احمد خاں صاحب *
۳۱ حضرت مولوي امداد علي صاحب *
۳۲ نواب محمد احمد اللہ خاں صاحب *
۳۳ منشي محمد ذکاء اللہ صاحب *
۳۴ حکیم محمد حکمت اللہ صاحب *
۳۵ مولوي محمد حامد حسن خاں صاحب *
۳۶ سید محمد احمد خاں صاحب *
۳۷ شیخ محمد فیاض علي صاحب *
۳۸ میر سید نواب علي صاحب *
۳۹ مولوي محمد عنایت رسول صاحب *
۴۰ شیخ خیرالدین احمد صاحب *
۴۱ مولوي سید فریدالدین احمد صاحب *
۴۲ منشي محمد اکرام صاحب *
۴۳ مولوي نجم الدین صاحب *
۴۴ شیخ محمد جان صاحب *
۴۵ نواب محمد فیض علي خاں بہادر سي ایس آئي *
۴۶ منشي محمد صدیق صاحب *
۴۷ جناب مولوي محمد عثمان خاں بہادر نے اگرچہ کوئي صاف رائے نہیں دي مگر علیگذہ کے پسندیدہ ھونے کو تسلیم کیا ھي *

### ممبران مفصلہ نے اختلاف راے کیا

۱ مولوي محمد حیدر حسین صاحب نے الہ آباد تجویز کیا *
۲ میر سید ظہور حسین صاحب نے مراد آباد تجویز کیا *

### مفصلہ ذیل ممبروں پاس سے جواب نہیں آیا

۱ محمد عبدالشکور خاں صاحب *
۲ مولوي عبدالاحد صاحب *
۳ منشي محمد الھي بخش صاحب *

صدر انجمن نے فرمایا کہ ہرگاہ باون ممبروں میں سے سینتالیس ممبروں نے علیگڈہ میں مدرسۃالعلوم قایم ہونے پر اتفاق راے کیا تو اب اس بات کا تصفیہ قطعی ہوگیا کہ علیگڈہ میں مدرسۃالعلوم قایم ہوگا اور اس بات کی تحریک کی کہ سکرتری کو اجازت دی جاوے کہ علیگڈہ میں خواہ اُس کے قرب و جوار کے اضلاع میں مدرسۃالعلوم کے لیئے جائداد خرید کریں *

مرزا رحمت اللہ بیگ صاحب نے اس تحریک کی تائید کی اور بالاتفاق منظور ہوئی *

بعد اس کے سکرتری نے کہا کہ دفعہ ۲۰ قواعد کمیٹی میں زر چندہ سے صرف گورنمنٹ پرامیسری نوٹ یا روزینہ ہاے دوامی جنکا ذکر ایکٹ ۲۳ سنہ ۱۸۷۱ ع میں ہی یا بنک آف بنگال کے حصہ یا اراضی معافی دوامی کے خرید نے کی اجازت ہی مگر سواے پرامیسری نوٹ کے جسکو ہم خود اس وجہہ سے کہ اُس سے منافع بہت قلیل حاصل ہوتا ہی خریدنا نہیں چاہتے اور کسی قسم کی جائداد اقسام جائداد مذکورہ بالا میں سے دستیاب نہیں ہوتی یا قدرے قلیل بہت گراں قیمت پر ملتی ہی *

تمام تجربہ کار آدمیوں کی یہہ راے ہی کہ دیہات زمینداری مالگذاری کے خرید نے میں بھی کچھہ نقصان و ہرج متصور نہیں ہی پس میں تحریک کرتا ہوں کہ دفعہ مذکورہ ترمیم ہو اور دیہات زمینداری مالگذاری کے خرید نے کی بھی اجازت دی جاوے *

مولوی اشرف حسین خاں صاحب نے اس تحریک کی تائید کی اور بالاتفاق یہہ راے قرار پائی کہ واسطے ترمیم دفعہ مذکورہ کے جملہ ممبران کمیٹی سے حسب منشاء دفعہ ۲۰ قواعد کمیٹی کے راے طلب کی جاوے *

سید محمد محمود صاحب نے کمیٹی سے مخاطب ہوکر یہہ کہا کہ جب میں ولایت میں تھا اور اس کمیٹی کے اس ارادہ کا حال سنا کہ بعد تحقیقات اسباب موانع ترقی تعلیم مسلمانان یہہ ٹہرا ہی کہ مدرسہ خاص مسلمانوں کے لیئے بنایا جاوے جس میں تعلیم مسلمانوں کے حال کے مناسب ہو اور نیز اس بات کی اطلاع پاکر کہ کمیٹی نے مجھکو حقوق ممبری سے مشرف کیا ہی مینے اس بات پر توجہہ کی کہ ولایت کے اسکولوں اور کالجوں اور یونیورسٹیوں کے انتظام اور طریقہ تعلیم کو دیکھوں اور ایک تدبیر جو کہ میری راے میں ہماری قوم کے حالات کے مناسب ہو بصلاح و مشورہ ولایت کے نامی و قابل احباب کے اس مدرسۃالعلوم کے لیئے طیار کرکے کمیٹی میں پیش کروں چنانچہ وہ تجویز مینے مرتب کی ہی اور کمیٹی کے سامنے اس اُمید سے پیش کرتا ہوں کہ اگر اور ممبر بھی اُسکو پسند کریں تو اُس تجویز کے موافق عمل کیا جاوے *

اِس تجویز میں مینے مدرسوں کو دو حصوں پر منقسم کردیا ہی ایک صیغہ اسکول کا ہی جسکا نام مدرسہ رکھا ہی اور ایک صیغہ کالج کا ہی جسکا نام مدرسۃالعلوم رکھا ہی اور یہہ دونوں صیغے علحدہ علحدہ قایم کیئے ہیں اور قبل قایم ہونے مدرسۃالعلوم کے اُن مدرسوں کا جو اُس کے تحت میں ہونگے قایم ہونا ممکن ہی پس اگر ممبران کمیٹی اس تجویز کو پسند کریں تو میں یہہ بھی تحریک کرتا ہوں کہ بہت جلد مدرسہ مقام مجوزہ میں قایم کیا جاوے اور جبکہ روپیہ کافی جمع ہوجاویگا اُسوقت مدرسۃالعلوم بھی قایم ہوجائیگا *

میری تجویز میں جو مینے پیش کی ہی اُس میں مینے یہہ بھی خواہش کی ہی کہ اس کمیٹی کا نام بجاے کمیٹی مدرسۃالعلوم کے کمیٹی دارالعلوم رکھا جاوے اور میں تحریک کرتا ہوں کہ اس تھوڑے سے تبدیل نام کے لیئے بھی اور ممبروں سے راے طلب کی جاے *

بعد اس کے سید محمد محمود صاحب نے اپنی تجویز پیش کی جو روئداد کے اخیر میں مندرج ہی اُس کے سننے کے بعد ممبران موجودہ نے اُس کو پسند کیا اور صدر انجمن نے اس بات کی تحریک کی کہ امور مذکورہ بالا کی نسبت ممبروں سے راے طلب ہو اور یہہ تجویز چھاپہ ہوکر جملہ ممبروں کے پاس اور نیز جن اخبار نویسوں کے پاس مناسب ہو اُن کے پاس بھی بھیجی جاے اور جو کہ گورنمنٹ شمالی مغربی اضلاع اور نیز گورنمنٹ ہندوستان نے بذریعہ اپنی چٹھیات کے اس مدرسہ کے لیئے گرینٹ ان ایڈ مرحمت کرنے کا وعدہ کیا ہی اس لیئے چند کاپیاں اِن دونوں گورنمنٹوں میں بھیجی جائیں اس اُمید سے کہ گورنمنٹ بھی یہہ تجویز پسند فرماویگی اور اگر اس تدبیر کے موافق کالج یا اسکول قایم ہو تو اُس کو گرینٹ ان ایڈ سے مدد دیگی *

مولوی محمد عارف صاحب نے اس تحریک کی تائید کی اور بالاتفاق منظور ہوئی *

بعد اس کے شکریہ صدر انجمن کا ادا کیا گیا اور مجلس برخاست ہوئی *

دستخط

سید احمد خاں بہادر سی ایس آئی
سکرتری

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

# A SCHEME

FOR THE PROPOSED

## MOHAMMEDAN ANGLO-ORIENTAL COLLEGE,

BY

SYED MOHD. MAHMOOD ESQUIRE,

*Member of the Mohammedan Anglo-Oriental College Fund Committee.*

---

Before offering any remarks upon the scheme to be adopted at the proposed Institution, I may be allowed to bring to the notice of the Committee, a word which appears to me to have been used by mistake. This Committee calls itself "The Mohammedan Anglo-Oriental *College* Fund Committee." I think what we mean to found is not a *College*, but a *University*, and I hope the members will consent to my proposal, that instead of the word *College* the word *University* may be substituted.

I beg to lay before the Committee the following remarks, on the management and the course of study, to be adopted at the proposed University :—

1*stly*. I have to mention first of all that the management of this Institution should be perfectly free from any control of the Government, beyond mere supervision.

2*ndly*. That the University should secure for itself sufficient annual income to keep it independent of any external aid.

3*rdly*. That subjects which are not exactly of any practical importance, but which improve the mind, should also be taught.

# طریقه انتظام و سلسله تعلیم

جسطرح پر

مجوزه مدرسة العلوم مسلمانان میں هونا چاهیئے

مجوزه

سید محمد محمود ممبر مجلس خزنة البضاعة لتاسیس مدرسة العلوم للمسلمین *

---

قبل اسکے که میں اپنی رای طریقه تعلیم پر جو مجوزه مدرسة العلوم میں هونا چاهیئے بیان کروں کمیٹي کو اسکے نام کي طرف توجهه دلانیکي آرزو رکهتا هوں جس میں ایک لفظ میں سمجهتا هوں که سهواً داخل هوا هی—اس کمیٹي نے انگریزي زبان میں اپنا نام محمدن اینگلو اورینٹل کالج فنڈ کمیٹي رکها هی اور کالج کي جگهه عربي نام میں مدرسة العلوم ترجمه کیا هی میں سمجهتا هوں که هماري غرض صرف ایک مدرسه یا کالج هي قایم کرنا نهیں هی بلکه ایک یونی ورسٹي قایم کرنا هی اور جسکو دارالعلوم کهنا چاهیئے اور میں اُمید کرتا هوں که ممبران کمیٹي اسبات کو پسند کریں گے که بجای لفظ کالج کے لفظ یونی ورسٹي کا اور بجای لفظ مدرسة العلوم کے لفظ دارالعلوم کا داخل کیا جاوے ●

دفعه ۲—اب میں اس کمیٹي کے سامنے مفصله ذیل تجویزیں نسبت بندوبست اور سلسله تعلیم کے جو مجوزه دارالعلوم میں هونا چاهیئے پیش کرتا هوں :—

۱—سب سے پهلے مجهکو یهه بیان کرنا چاهیئے که بجز اسکے که گورنمنٹ نگران حال رهے اور کسي قسم کي مداخلت گورنمنٹ کي اس دارالعلوم میں نهوني چاهیئے ●

۲—اس دارالعلوم کے پاس مستقل آمدني اسقدر هو جانے چاهیئے که کسي بیروني مدد کي محتاج نرهے ●

۳—وه علوم بهي جو که روز مره کار آمد تو نهیں هوتي مگر اونسے ذهن کو اور لیاقت اور استعداد کو ترقي هوتي هی اس دارالعلوم میں پڑهائي جاویں ●

۴—ایسا انتظام هونا چاهیئے که جو طالب علم سلسله تعلیم

*4thly.* That success in the course of study appointed by the University, should bring with it pecuniary advantages to the students.

*5thly.* That at the end of a successful course of study, emoluments should be offered to successful students without any special duties attached to them.

*6thly.* That residence within the precincts of the University and under its discipline, should be as indispensable as education in the course of study itself.

The above-mentioned six conditions I consider to be of the greatest importance to any Educational Institution, particularly to a University in India. I am so convinced of this, that I can without hesitation say, that unless these are adopted any attempt toward real education and enlightenment of my countrymen must be a failure.

With regard to the *first* condition, I have to state, that unless a sum, large enough to afford a revenue sufficient to cover the necessary expenditure of the University is raised, the thought of founding any thing like the Institution now proposed by the Committee should be at once discharged from the mind. As long as we depend upon Government for wants which are essentially of a domestic nature, as education necessarily is, we really expect to get what is simply impossible to obtain. The best Educational Institutions in Europe are either entirely or next to entirely free from any control of the Government of the country, and this, in countries where the rulers belong to the nation whose education is to be conducted. With how much greater force does this argument hold good in the case of India where the Government is almost wholly composed of persons belonging to a nation, totally different from us in language, in religion, and in mode of thought

میں کامیاب هو اوسي کے ساتهه اوسکو انعام اور وظیفه بهي ملے ●

٥—سلسله تعلیم ختم هونے کے بعد اگر کسي طالب علم کي عمدہ کامیابی تحصیل علوم میں ثابت هو تو اوسکو بلا شرط خدمت صرف اوسکے ترقي علوم میں مصروف رهنے کے صله میں ایک معتدبه وظیفه ملنا چاهیئے ●

٦—طالب علموں کا اور وظیفه ترقي علوم پانے والوں کا دارالعلوم میں رهنا اور اوسکي قواعد کا پابند هونا مثل تعلیم کے ضروري سمجهنا چاهیئے ●

دفعه ٣—میں سمجهتا هوں که یهه امور ششگانه هر ایک مدرسة کے لیئے اور بالتخصیص ایک دارالعلوم کے لیئے جو هندوستان میں مسلمانوں کے لیئے قایم هو نهایت مقدم هیں—اور مجهکو اسبات پر ایسا یقین هی که میں بلا تامل کهتا هوں که جب تک یهه باتیں نه اختیار کي جاوینگي اوسوقت تک کوئي کوشش میرے هموطنوں کي اصلي تعلیم و تربیت کي ترقي کے لیئے کامیاب نهوگي ●

## بیان امر اول

دفعه ٤—نسبت پهلي امر کے مجهکو یهه بیان کرنا هی که جب تک اسقدر روپیه اور جایداد جسکي آمدني ضروري اخراجات دارالعلوم کو کافي هو جمع نهو جاوے اوسوقت تک اس قسم کي شی کے قایم کرنے کا خیال دل سے کمیٹي کو نکال ڈالنا چاهیئے—جب تک که هم ایسي حاجتوں کي نسبت بهي جو همارے ذاتي باتوں سے متعلق هیں (جیسیکه تعلیم) گورنمنٹ پر بهروسا کرینگے تو در حقیقت اوس شی کے حاصل کرنے کي توقع کرتے هیں جسکا حاصل کرنا بالکل ناممکن هی—سب سے عمدہ مدارس تعلیم علوم کے یورپ میں بهي بالکلیه یا قریب اوسکے اوس ملک کي گورنمنٹ کي مداخلت اور انتظام سے علاحدہ هیں اور یهه بات اون ملکوں میں هی جهاں کي گورنمنٹ اوسي قوم کي هی جسکي که تعلیم منظور هی پس یهه دلیل هندوستان میں کسقدر زیادہ قوي هو جاتي هی جهاں که گورنمنٹ قریباً کل کے مرکب هی اون لوگوں سے جو اوس قوم کے هیں جنکي زبان اور مذهب اور خیالات هم سے بالکل مختلف هیں—اس بیان سے میري یهه غرض نهیں هی که میں اون تینوں چیزوں کے کچهه برخلاف کهنا چاهتا هوں یا اونمیں اور اپنے میں مجهکو کچهه مقابله کرنا منظور هی بلکه صرف اپني دلیل کو قوي کرنے کے لیئے کهتا هوں که یهه بات قریباً غیر ممکن کے هی که برٹش گورنمنٹ همارے حاجتوں کو جو تعلیم و تربیت سے تعلق رکهتي هیں پورا پورا سمجهے یا اونکا کامل طرز پر بندوبست کر سکے—حد سے حد جو

By saying so, I simply mean to support my argument that it is next to impossible for the British Government in India to understand fully our wants with respect to education, or to superintend it in any perfect manner. The utmost that we can expect from an enlightened Government is to receive—what we in fact do receive from our Government,—encouragement and patronage. If our University is intended to give sound education, the English Government as a matter of course will patronize such an Institution, and if any direct pecuniary aid is given to us we should not be unwilling to put our University under the Government supervision, provided no interference is made in the management of the Institution. Under the liberal patronage of the Government, we can carry out our plans with far greater facility and success than the Government, under the existing circumstances, can possibly do. I therefore hope that the Committee will not refuse to concede this point which I consider to be of the greatest significance.

The *second* consideration hardly needs any elucidation. It is evident that no great project can be undertaken without first securing the means for its accomplishment. Colleges supported by mere annual or monthly subscriptions, have invariably failed in India, and it would simply be absurd to establish a University without a certainty of its continuance and prosperity hereafter.

But the *third* point, I am afraid, will call forth some opposition from you. You will perhaps say that the wants of our community in India, are chiefly of a practical nature, and it is useless to attempt to give what is not urgently needed at present. For my own part, I certainly think that our wants *at present* are more of a theoretical than of a practical nature. Any education must be unsound which does not enlighten the mind, and if we content

ایک تربیت یافتہ اور روشن ضمیر گورنمنٹ سے ہو سکتی ہی وہ اوس شی کا حاصل کرنا ہی جو اب بہی ہمکو حاصل ہی یعنی دل بڑھانا اور مربی ہونا—اگر ہمارے دارالعلوم سے عمدہ تعلیم پانی مقصود ہی تو انگریزی گورنمنٹ خود بخود ہمارے دارالعلوم کی مربی ہوگی—اور اگر کچھہ روپیہ کی مدد ہمکو گورنمنٹ دیگی تو ہمکو گورنمنٹ کی نگرانی کرنے پر کچھہ عذر نہوگا بشرطیکہ ہمارے انتظام میں کچھہ مداخلت نہو—گورنمنٹ کی مربیانہ اور فیاضانہ مدد سے ہم اپنے تدبیر کو بہ نسبت اسکے جو گورنمنٹ موجودہ حالات میں کر سکتی ہی بہت زیادہ آسانی اور کامیابی سے انجام کو پہونچا سکتے ہیں اسلیئے میں امید کرتا ہوں کہ کمیٹی اس امر کے منظور کرنے میں کچھہ بہی تامل نکرے گی جسکو میں سب سے زیادہ مقدم سمجھتا ہوں ●

بیان امر دویم

دفعہ ۵—دوسرا امر جو میں نے بیان کیا کچھہ تشریح کا محتاج نہیں ہی—ظاہر ہی کہ کوئی بڑا کام اختیار نہیں کیا جا سکتا جب تک کہ اوسکے تکمیل کی وسیلے اول مہیا نہو جاویں مدارس جو کہ سالانہ یا ماہواری چندوں سے جاری کیئے جاتی ہیں اونکی استحکام پر کچھہ بھروسا نہیں ہوتا اور نہ اوس چندہ کے بھروسہ پر کوئی عمدہ اور مستقل کام کیا جا سکتا ہی اور تجربہ سے ظاہر ہوا ہی کہ ہندوستان میں جسقدر مدرسہ اسطرح پر جاری ہوی بغیر کسی استثنا کے انجام کو ناکامیاب ہوی اور یہہ بات نہایت ہی بیہودہ ہوگی اگر ایسا بڑا عظیم الشان دارالعلوم اوسکے ہمیشہ چلنے اور سرسبز رہنے کی طمانیت کے بغیر بنا کیا جاوے ●

بیان امر سوئم

دفعہ ۶—مجھے اندیشہ ہی کہ آپ اس امر کی نسبت مجھسے کچھہ مخالفت کریں گے شاید آپ یہہ کہیں کہ ہمارے قوم کی حاجتیں فی زمانتا روز مرہ کی بکار آمد چیزوں کی ہیں اور اسلیئے اون چیزوں کے مہیا کرنے کی طرف کوشش کرنا جنکی بالفعل ہمکو ضرورت نہیں ہی بیفایدہ ہی—مگر میں یقیناً خیال کرتا ہوں کہ اب بہی ہمکو بہ نسبت روز مرہ کے بکار آمد تعلیم کے اصولی تعلیم کی زیادہ تر حاجت ہی—جو تعلیم کہ دل کو روشن نہیں کرتے اور عقل اور اخلاق کو کامل ترقی پر نہیں پہونچاتی وہ ہمیشہ ناکامل متصور کیجاتی ہی اور اگر ہم صرف روز مرہ کی بکار آمد تعلیم پر قناعت کریں تو ہمارے قوم کے عمدہ سے عمدہ طالب علم اپنے قوم کے لیئے اون لوگوں سے جنہوں نے ہمارے اس دارالعلوم میں تعلیم نہ پائی ہو کچھہ زیادہ فایدہ پہونچانے والے نہوں گے—میں سمجھتا ہوں

ourselves with mere practical education, our best students will be of no greater use to the community than those who never go through the course of our University. I consider that, by far the greatest benefit, which ought to accrue from our University, is to change the mode of thought of our students, and thus to produce men who may afterwards prove as so many instruments in the hands of the University, for spreading enlightened notions amongst the people at large. If we fail in gaining this object, we must really consider the University as a failure too. But if the University succeeds in producing a class of young Musalmans, having enlightened and progressive ideas, I have no doubt, the result will be of unbounded benefit. Wherever a student of our University will go, there will also go with him the notions which it is the object of our endeavours to spread, and the Musalman community will every day become more alive to their present condition, and more zealous to further the cause of enlightened education. Mere practical education is really no enlightened education, and if the University does not afford sound and deep knowledge, it can hardly be supposed to be worthy of any great consideration.

Respecting the *fourth* and *fifth* points, I have only to say that pecuniary rewards are a great encouragement to study, even in the most civilized countries of Europe, and in India, where wealth and intellectual exertion seldom go together, they are more than encouragement. It often happens that those who wish to learn most have least to maintain themselves, and in such cases pecuniary emoluments can not fail to produce good scholars.

The *sixth* point is of the most vital importance. It is to be the chief distinctive feature between our own Institution and the Universities which already exist in India. The mode

که سب سے بڑا فایدہ ہمارے اس دارالعلوم کا یہہ ہونا چاہیئے کہ مباحث علمي میں ہمارے طالب علموں کے طرز خیال میں تبدیلي اور ترقي ہو—اور اس تعلیم سے ایسے اشخاص پیدا ہوں کہ گویا وہ اس دارالعلوم کے لیئے عام لوگوں میں علم پھیلانے اور مہذب خیالات اور عمدہ اخلاق سکھانے کے لیئے مثل اوزار کے ہوں—اگر اب ہم اپنے اس مقصد کے حاصل کرنے پر نا کامیاب ہوں تو ہمکو اپنے اس دارالعلوم کو بھی ایک نا کامیاب شی تصور کرنا چاہیئے—لیکن اگر یہہ دارالعلوم جو ان مساءانوں کي ایک ایسي جماعت پیدا کرنے میں کامیاب ہو جنکي خیالات مہذب اور ترقي کي طرف مایل ہوں تو مجھکو کچھہ شک نہیں ہی کہ اوسکا نتیجہ بے انتہا فواید سے ماله مال ہوگا—جہاں کہیں ہمارے دارالعلوم کا طالب علم چلا جاویگا اوسکے ساتھہ ہي وہ عمدہ اور مہذب اور ترقي کرنے والی خیالات اور زندہ علم اور اعلی اخلاق جاویں گي جنکا تعلیم دینا اور پھیلانا ہمارے دارالعلوم کا مقصد ہی اور مسلمان روز بروز زیادہ تر اپني حالت موجودہ پر غور کریں گے اور روشن ضمیر تعلیم پھیلانے میں نہایت گرمجوشي سے کوشش کرنے لگیں گے—صرف روز مرہ کي بکار آمد تعلیم جو ایک اوپري تعلیم ہوتي ہی کچھہ روشن ضمیر تعلیم شمار نہیں کي جا سکتي—اور اگر یہہ دارالعلوم نہایت عمیق اور مستحکم اور اعلي علوم نہ بخشیگا تو اوسکو ادب اور عزت اور فخر قومي کے لایق سمجھنا مشکل ہوگا ●

بیان امر چہارم و پنجم

---

دفعہ ۷—ان دونوں امروں کي نسبت مجھکو اسقدر کہنا ہی کہ روپیہ هي کا فایدہ علم سیکھنے پر بہت بڑا رغبت دلانے والا اور تعلیم کو ترقي کرنے والا ہی نہایت تربیت یافتہ ملکوں میں بھي اور ہندوستان میں بھي جہاں کہ دولت اور علم ایک جگہہ بہت کم جمع ہوتا ہی روپیہ کا فایدہ تعلیم پر صرف رغبت دلانے اور تعلیم کي ترقي کرنے سے بھي زیادہ فایدہ مند ہوگا—یہہ اکثر ہوتا ہی کہ وہ لوگ جو بہت زیادہ علم حاصل کرنا چاہتے ہیں اونکے پاس اپني گذران کرنے کے لیئے بھي بہت کم وسیلے ہوتی ہیں اور ایسي حالت میں روپیہ کا فایدہ ہمیشہ لایق طالب علم پیدا کرنے میں خطا نہ کریگا ●

بیان امر ششم

---

دفعہ ۸—یہہ امر سب سے زیادہ مقدم ہی اور وہ بڑا امتیاز ہی درمیان ہمارے مجوزہ دارالعلوم کے اور ان یونی ورسٹیوں کي جو کہ اب ہندوستان میں موجود ہیں—میں سمجھتا ہوں کہ طرز معاشرت مسلمانوں کي اونکے تعلیم سے بھي زیادہ محتاج ترقي کي

of life amongst the Musalmans of India requires far greater reform than even their mode of education. And unless we bring a large number of students and able teachers together in one place, and form a society of their own, whose notions and objects should be different from the present society of Indian Musalmans, no educational project can be carried out to any considerable extent. The Government Educational Institutions have lost a great deal of their utility on account of the difficulty of introducing any change in the life of their students, and our University can do no better if residence of students within the precincts of the University and under its discipline, is not enforced.

If the Committee will consent to adopt the above-mentioned *primary* considerations, I have to submit to their notice the following scheme of the course of study to be pursued at the proposed University :—

The University should be divided into two departments :—

I. THE SCHOOL.

II. THE COLLEGE.

## I. THE SCHOOL.

The object of the School Department is to secure for the College, a certain number of undergraduates properly prepared to go through the course of the University, and also to give facilities to boys, too young to reside within the precincts of the school, whose parents, residing in the University Town or where the University has established a school, should intend to send them afterwards to the College. These schools should be considered no more than a preparatory step for those who ultimately intend to join the University. In fact this Department will have no

هی اور جب تک کہ هم ایک بڑي گروہ طالب علموں اور اتالیقوں کو ایک جگہہ جمع نکریں گے اور اونکو ایسي صحبت میں نہ رکھیں گے جسکي خیالات اور مقاصد مسلمان لڑکوں کي حال کي صحبت کي بُرائي اور خرابي اور عیوب سے پاک هوں اوسوقت تک کوئي تدبیر تعلیم کي اور اپنے قوم کو اخلاق اور عادات نا ملایم سے محفوظ رکھنے کي نہیں چل سکنے کي—گورنمنت کالجوں کا فایدہ اِس وجہہ سے کہ گورنمنت طرز معاشرت طلباء میں کچھہ اِصلاح نہیں کر سکتي کچھہ بہت کامیاب نہیں هوا هی اور اگر همارا دارالعلوم طالب علموں کا اور اتالیقونکا ایک جگہہ ساتھہ رهنا اور طالب علموں کا خراب صحبتوں سے علاحدہ کرنا اور اونکا دارالعلوم هی میں سکونت اختیار کرنا اور اوسکے قواعد کو بجالانا ضرور نہ تصور کریگا تو اوس سے کچھہ بہتر نتیجہ حاصل نہوگا ٭

دفعہ ۹—اگر کمیتي امورات مذکورہ بالا کو جو سب سے اقدم هیں منظور کر لے تو اون کے روبرو مفصلہ ذیل تدبیر سلسلہ تعلیم کي جو همارے مجوزہ دارالعلوم کو اختیار کرني چاهیئے پیش کرتا هوں ٭

دفعہ ۱۰—همارے دارالعلوم کي دو ڈپارٹمنٹ یعني صیغے هوني چاهیئیں ٭

اول—اسکول ڈپارٹمنٹ یعني صیغہ مدرسہ ٭

دویم—کالج دپارٹمنٹ یعني صیغہ مدرسۃالعلوم ٭

## بیان صیغہ اول یعنے صیغہ مدرسہ

دفعہ ۱۱ ضمن ۱—صیغہ مدرسہ کا مقصد یہہ هی کہ دارالعلوم کي مدرسۃالعلوم کے لیئے ایک گروہ طالبعلموں کا جو دارالعلوم میں علوم سیکھنے کے لایق هوں مهیا کرے اور یہہ بھي غرض هی کہ وہ لڑکے جنکي عمر مدرسہ میں رهنے کے لایق نہیں هی اور جنکي والدین اوسي شہر میں رهتي هوں جہاں دارالعلوم قایم هو یا اوس شہر میں رهتي هوں جہاں همارے دارالعلوم نے اپنا کوئي مدرسہ قایم کیا هو اور اپنے لڑکوں کو مدرسہ کي تعلیم کے بعد دارالعلوم میں داخل کرنا چاهتے هوں اِس مدرسہ میں اپنے لڑکوں کو پڑھا سکیں اِس مدرسہ کو اون لوگوں کے لیئے جو دارالعلوم میں داخل هونے کا ارادہ رکھتے هیں آیندہ کے ترقي کي سیڑھي سے زیادہ نہ سمجھنا چاهیئے در حقیقت اِس صیغہ کو بجز اِسکے کہ دارالعلوم سے اوسکا اهتمام اور نگراني هو اور کچھہ زیادہ تعلق نہوگا ٭

۲—اِس مدرسہ کے لیئے مکانات اوس روپیہ سے بنني چاهیئیں جو کمیتي جمع کرے اور اوس میں پڑھانے کي کمرے اور

connection with the University beyond mere supervision and management.

The buildings for these schools should be erected from the funds raised by this Committee. And the buildings will consist of lecture rooms and a boarding house to hold a suitable number of boys.

The expenses of the establishments are to be paid partly from the University chest, and partly from the tuition fees. The expenses of the boarding-house should be paid by the boarders themselves. The University might only undertake to keep the school and boarding-house buildings in proper repairs.

Residence in the boarding-house should be quite optional since residence at the University will count only from the date of Matriculation.

The education given by these schools will be of an elementary nature, and the admission of boys will be left entirely to the judgment of the Head of the School.

The Head Master of the school may be a Fellow of the University.

The average age of a student entering the School may be not more than 10 years if he joins the lowest Form. But in exceptional cases the Headmaster will have power to admit boys above that age, after recording the especial reasons which induce him to make such an exception.

The School course is to extend over 5 years and will include:—

1. Persian,—*Language, Literature and Composition.*
2. Arithmetic.
3. Algebra. *(Elementary).*
4. Elements of Euclid.
5. History of India.

طالب علموں کے رهنے کي مکانات هوني لازم هیں جنمیں مناسب تعداد کے لڑکے رة سکیں ◉

۳—اِس مدرسة کے اخراجات کچهه دارالعلوم کي طرف سے دي جاوینگے اور کچهه اوس فیس سے جو طالب علموں سے لیجاوے گي اور اِخراجات سکونت هر ایک شخص اپنا آپ دیگا صرف مکانات کي درستي اور مرمت دارالعلوم سے متعلق رهیگي ◉

۴—اِس مدرسة میں سکونت اختیار کرنا طالب علم کي مرضي پر منحصر هوگا کیونکة طالب علمونکا دارالعلوم میں سکونت پذیر هونا اوسوقت سے شمار هوگا جبکة طالب علم مدرسةالعلوم میں داخل هوں گے ◉

۵—اِس مدرسة میں صرف اپتدای تعلیم هوگي اور طالب علمونکا داخل هونا مدرس اول کي رای پر منحصر هوگا ◉

۶—اِس مدرسة میں مدرس اول جو شخص هوگا وة دارالعلوم کا فلو یعني رفیق وظیفة دار هوگا ◉

۷—تخمیني عمر طالب علم کي جو اِس مدرسة کي سب سے ادني جماعت میں داخل هووے دس برس سے زیادة هونے نهیں چاهیئے مگر خاص صورتوں میں مدرس اول کو اختیار هوگا کة کسي لڑکے کو جسکي عمر اوس سے زیادة هو مدرسة میں داخل کر لے اور اون خاص وجوهات کو کتاب داخلة میں لکهدے جنکي سبب سے اوسکو داخل کیا هی ◉

۸—اِس مدرسة میں پانچ برس تک برابر پڑهنا پڑیگا اور مفصلة ذیل علوم اوس میں پڑهائي جاویں گے ◉

۱—فارسي زبان * اور فارسي کا علم انشاء ◉
۲—حساب ◉
۳—جبر مقابلة ابتدائی ◉
۴—تحریر أقلیدس ◉
۵—تاریخ هندوستان ◉
۶—جغرافیة ◉
۷—انگریزي زبان اپتدای ◉
۸—عربي زبان اپتدای اور ضروري کتب مذهبي ◉

* فارسي زبان کي تعلیم اِسطرح پر هوني چاهیئے جسکے ساتهة أردو زبان کي صرف نحو اور فرق محاورات فارسي و أردو معلوم هوتا جارے ◉

6. Geography. *(General).*
7. English. *(Elementary).*
8. Religious Instruction.
9. Arabic *(Voluntary).*

There may be not more than five hour's attendance at the School.

Boarding students will have to observe the discipline which the Headmaster may think proper for the management of the school.

The Staff of Teachers may consist of:—

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | The Headmaster who will receive (besides his fellowship allowance,) .. .. | Monthly Salary of | Rs., 200 |
| 2. | Teacher of English, .. .. | | 60 |
| 3. | " Arabic and Mahomedan Theology, . | *Two,* | 60 |
| 4. | " Mathematics, .. | | 30 |
| 5. | " Persian, ... .. | | 20 |
| 6. | " History and Geography, | | 20 |
| 7. | " Hand writing, *(Persian,)* | | 20 |
| 8. | " Do. *(English,)* .. | | 20 |
| | Total, Rs., | | 430 |

At the end of every year the University may appoint a Committee to examine the boys, and award prizes and scholarships to deserving students. There may be twenty Scholarships, each tenable for one year. At the end of the year, the student may be appointed a Scholar again, if the result of his examination deserves such a favour. The Scholarships may be :—

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 10 | of Rs. 5, monthly,... | = | Rs. | 50 |
| 6 | " 7, .. .. | = | " | 42 |
| 4 | " 10, .. ... | = | " | 40 |
| | Total, Rs., | | | 132 |

۹—هر روز پانچ گهنٹه مدرسه میں پڑهائي هوني چاهیئے —یعني اپنے مکان پر پڑهنے اور پڑها هوا یاد کرنے کے سوا ◉

۱۰—جو طالب علم که مدرسه میں سکونت بهي اختیار کریں اونکو اون قواعد کي پابندي ضرور هوگي جو مدرس اول مقرر کرے ◉

۱۱—اِس مدرسه میں حسب تفصیل ذیل مدرس هوني چاهیئیں ◉

| | |
|---|---|
| ۱—مدرس اول جسکي تنخواه علاوه اوس وظیفه کے جو بسبب رفیق دارالعلوم هونے کے اوسکو ملیگا هوگي .. .. ... . | ماـ |
| ۲—مدرس انگریزي ... ... ... | ســه |
| ۳—مدرسان عربي و مذهب شیعه و سني دو مدرس ... ... ... .. | ســه |
| ۴—مدرس حساب و ریاضي ... ... | مــه |
| ۵—مدرس فارسي ... ... ... | عــه |
| ۶—مدرس تاریخ و جغرافیه ... ... | عــه |
| ۷—خوش نویس فارسي ... ... ... | عــه |
| ۸—خوش نویس انگریزي ... ... | عــه |
| میزان کل | اماســه |

۱۲—هر سال کے اخیر پر دارالعلوم کي طرف سے طالب علموں کي امتحان کے لیئے ایک کمیٹي مقرر هوگي اور لایق طالبعلموں کو انعام اور وظیفه ملیگا ◉

۱۳—اِس مدرسه میں بیس وظیفه حسب مندرجه ذیل مقرر هوني چاهیئیں جو که هر ایک طالب علم کو ایک سال تک ملیں گے اخیر سال پر اگر نتیجه طالب علم کے امتحان کا اچها هو تو پهر وه وظیفه دار مقرر هو سکیگا ◉

نفصدل وظیفوں کي یهه هی

| تعداد وظیفه | تعداد تنخواه ماهواري | میزان |
|---|---|---|
| ۱۰ | صمر | صــه |
| ۶ | سعر | معــه عــ |
| ۴ | عــه | للعــه |
| ۲۰ | | ماســه عــ |

The amount of Prizes will depend upon the funds of the school and the income arising from the tuition fees of the boys.

It is to be hoped, that benevolent persons may endow the school with money whose interest may be spent in awarding Prizes for merit in some especial subjects of study.

The Head Master will have power to hold any examinations before the Annual Examination above mentioned. But these examinations will be no test to the University nor any Prizes or Scholarships will be awarded for merit. But if the result of a Scholar's examination is very unsatisfactory the Head Master will have power to report accordingly to the University for withdrawal of the Scholarship from such student.

The examination held at the end of the five years' course at the School, will also serve to be the test for admitting boys to the College Department of the University. No student should be admitted to the College Department who fails to show sufficient proficiency in the subjects of Examination, or who has passed his 18th birth day.

In the School there will be an hour every day during the five years, for religious instruction in simple and necessary points of Mahomedan Theology. No controversial point of Theology should be included in the course, and strict regard should be paid to choosing books, which contain doctrines received in general by the Musalmans of India.

Boys of the Imamea persuation will have to receive religious instruction from a teacher of their own persuation

A boy entering the College Department of the University is expected to be acquainted with the general principles and doctrines of the Mohamedan religion, to make it unnecessary

۱۴—مقدار انعاموں کي مدرسة کي آمدني اور فيس کي آمدني پر منحصر هوني چاهيئے ●

۱۵—اُمید هی کہ نیک دل آدمي اِس مدرسة کو اِسقدر روپية دیں گے جسکي آمدني سے خاص خاص مضمونوں میں لیاقت پیدا کرنے پر طالب علموں کو انعام مل سکے ●

۱۶—مدرس اول کو اختیار هوگا کہ سالانة امتحان مذکورة بالا سے پہلے جو امتحان مناسب سمجھے لیوے مگر ان امتحانوں سے دارالعلوم کو کچھہ غرض نہوگي اور نہ اوس امتحان کے نتیجوں پر امتحان یا وظیفة دیا جاویگا لیکن اگر نتیجة کسي وظیفة دار طالب علم کے امتحان کا نہایت خراب هو تو مدرس اول کو دارالعلوم میں اوسکي رپورٹ کرنیکا اختیار هوگا تاکہ اوس طالب علم کا وظیفة بند هو جاوے ●

۱۷—جو امتحان کہ پانچ برس کي پڑھائي کے بعد هوگا وة صیغة مدرستةالعلوم میں داخل هونے کے لیاقت کي ثبوت کا وسیلة بهي سمجھا جاویگا—کوئي طالب علم جوکہ اِس امتحان کے مضامین میں کافي لیاقت نہ دکھای گا یا اوسکي عمر اٹھارة برس سے زیادة هو گئي هوگي کالج میں داخل نہو سکیگا ●

۱۸—اِس مدرسة میں هر روز پانچ برس تک ایک گھنٹة مذهبي تعلیم کا هوگا اور سیدهي سادي ضروري مسایل اِسلام کي سکھائي جاوینگے مباحث مذهبي اور دقایق احکام اِسلام جو علم کلام سے علاقہ رکھتے هیں اِس سلسلة تعلیم میں داخل نہولگي اور اِسبات کا بہت لحاظ کیا جاویگا کہ جو کتابیں مذهبي پڑھانیکو انتخاب کي جاویں وة ایسے هوں جن کي تعلیم پر عموماً مسلمانان هندوستان متفق هوں لڑکے جو امامیة مذهب کے هوں گے اونکو اونهي کي مذهب کا مدرس مذهبي تعلیم دیگا ●

۱۹—اِس مدرسة کي تعلیم کے بعد هر ایک طالب علم جو مدرستةالعلوم میں داخل هوگا اوسکو بالضرور ایسي لیاقت هوگي جو عام اور ضروري اصول اور مسایل اِسلام سے واقف هوگا اور اِسلیئے آیندة مدرستةالعلوم میں مذهبي علوم کے پڑھنے پر جبر کرنے کي ضرورت نرهیگي بلکہ جس طالب علم کو اور زیادة دینیات کا پڑھنا اور اوسکو اعلي درجة کي تکمیل تک پہونچانا منظور هوگا اوسکو پڑھے جانیکا اختیار هوگا جیسا کہ آیندة اِسکا بیان آویگا ●

for the University to enforce any further compulsory religious instruction. Of course every student will have a perfect right to study the Theology of his religion in particular, as will hereafter be detailed.

## II. THE COLLEGE.

The College may be divided into two Departments:—

1 The Lower.
2 The Upper.

The object of the Lower department is to afford instruction in the *general* branches of knowledge necessary for a liberal education.

The Upper Department is meant to afford sound and deep education in one *Special* branch of knowledge, at the choice of the student.

The course of the Lower Department will extend over 4 years. There may be not more than three hour's Lectures every day.

The course of study for the Lower Department of the College will comprise the following subjects:—

I Any two of the following languages:—

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | Arabic, *(language and literature).* | | |
| 2 | English. | Do. | Do. |
| 3 | Sanskrit. | Do. | Do. |
| 4 | Latin. | Do. | Do. |
| 5 | Greek. | Do. | Do. |

II * MATHEMATICS:—*i. e.*

Algebra.
Theory of Equations.
Plane Trigonometry.
Spherical Trigonometry.

* This course is required for the B. A. Examination of the London University.

## بیان صیغه دویم یعنے صیغه مدرسة‌العلوم

دفعه ۱۲ ضمن ۱—مدرسة‌العلوم کے دو درجے هونگے •

ایک—ادنی
دوسرا—اعلی

۲—مدرسة‌العلوم کے درجه ادنی کا مقصد علوم کی عام شاخوں میں تعلیم دینا هوگا جو ایک روشن ضمیر اور ذهن اور عقل کی کهول دینے والی تعلیم کے لیئے ضرور هی •

۳—مدرسة‌العلوم کے اعلی درجه کا مقصد کسی خاص علم میں جسکو که طالب علم پسند کرے نهایت عمیق اور قوی اور انتهای تعلیم دینا هوگا •

۴—ادنی درجه مدرسة‌العلوم کی پڑهائی چار برس تک هوگی •

۵—تین گهنته سے زیاده مدرسة‌العلوم میں سبق نه پڑهائی جاوینگی •

۶—ادنی درجه مدرسة‌العلوم میں علوم مفصله ذیل پڑهنے هونگے •

اول—کوئی دو زبانیں مفصله ذیل زبانوں میں سے •

۱—عربی—معه زبان دانی و علم ادب •
۲—انگریزی — ایضاً
۳—سنسکرت — ایضاً
۴—لیٹن — ایضاً
۵—گریک — ایضاً

دویم—ریاضی جسمیں مفصله ذیل علوم شامل هیں •

۱—الجبرا یعنی جبر ومقابله •
۲—تهیوری آف ایکویشنز یعنی اصول مسایل معادلات •
۳—پلین ترگنامتری یعنی علم مثلث مستوی •
۴—اسفریکل ترگنامتری یعنی علم مثلث کروی •
۵—کانکس یعنی علم مخروطات •
۶—سالڈ جامتری یعنی علم مجسمات •
۷—ڈفرنشل کلکولس یعنی حساب‌التجربیات •

Conics.
Solid Geometry.
Differential Calculus.
Integral Calculus.

STATICS.

Elementary Statics, including the Resolution of Forces, the Mechanical Powers, the Centre of Gravity, and simple cases of Equilibrium of bodies or systems of bodies under the action of Gravity.

DYNAMICS.

Elementary Dynamics including the Laws of Motion, and Propositions required for determining the Rectilinear Motion of a body whether free or along inclined planes.

Motion of Projectiles, and the simpler cases of motion round centres of force.

HYDROSTATICS, HYDRAULICS, AND PNEUMATICS.

Elementary Propositions respecting the nature, transmission, and intensity of Fluid Pressures and the Conditions of Equilibrium of floating bodies.

Nature and simple properties of Elastic Fluids; and the Pressures produced by them.

Specific Gravity and modes of Determining it.

The common Pump and Forcing Pump.

The Hydrostatic Press.

The Barometer.

The air-Pump.

The Steam-Engine.

OPTICS. (*Geometrical.*)

Laws of Reflexion and Refraction:

Reflexion at plane mirrors, Reflection at spherical mirrors, and Refraction through lenses, the incident pencils being direct.

Separation of Solar light into rays of different colours; Description of the Solar Spectrum. Description of the Eye; Simple Optical Ins-

۸—انٹگرل کلکولس یعني حساب الکیات ۞

۹—استیٹکس—یعني علم السکون—اس علم کے بہہ مضامین پڑھائي جاوینگے ۞

ابتدای مسایل حل کرنے قوتوں کے—قوای جرثقیل—مرکز ثقل—حالتیں میزان اجسام کي جو ثقل سے پیدا هوتي هیں ۞

۱۰—ڈینامکس—یعني علم الحرکت - اس علم میں سے مفصلہ ذیل مضامیں پڑھائي جاویں گي ۞

ابتدای مسایل معہ قانون حرکت اور اشکال جوکہ ایک جسم کي مستقیم حرکت قایم کرنے کے لیئے ضرور هیں خواہ وہ جسم بے کسي روک کے رکھا هوا هو یا ڈھلاو پر هو—حرکت اشیاء مدفوعہ اور حالتیں حرکت کي گرد مرکز قوۃ کے ۞

۱۱—هیڈراستیاٹکس یعني علم ثقل المایعات هیڈرالکس یعني علم حرکات المایعات نیو میاٹکس یعني علم ثقل و حرکت هوا ۞

ان علوم میں سے مفصلہ ذیل مسایل پڑھائي جاوینگي ۞
ابتدای شکلیں نسبت خاصیت و انتقال اور مقدار دباو

مایعات کے اور حالتیں میزان تیرتي هوئي اجسام کي ۞
خاصیت لچک دار مایعات کي اور دباو جو اونسے پیدا هوتے هیں ۞

ثقل اور طریقے اونکي مقرر کرنے کے ۞

عام پمپ اور زور دینے والا پمپ ۞

شکنجہ پاني کے دباو سے ۞

بیرو میٹر یعني مقیاس الموسم ۞

هوا کا پمپ ۞

دخاني کل ۞

۱۲—اپٹکس (جیؤ متریکل) یعني علم مناظر بالہندسہ اس علم کے یہہ مضامین تعلیم میں هونگے ۞

قوانین عکس و انعکاس— عکس مسطح اینہ پر—عکس کروي آینہ پر—انعکاس شیشہ میں هوکر ۞

تفرق ضیاء شمس مختلف رنگ کي کرنوں میں—بیان آفتاب کي مجمع النور کا ۞

truments; Camera-Obscura; Reflecting and Refracting Telescopes.

ACOUSTICS.

Nature of Sounds; mode of Propagations; Musical Tones, and simple propositions respecting them.

OPTICS. (*Physical.*)

Fundamental Hypothesis of the Undulatory theory respecting the Origin and Propagation of light.

General explanation of Interferences; formation of Newton's Rings with the description of simple experiments which elucidate the effects of Interference.

Polarized Light, with the description of simple experimental modes of producing it.

ASTRONOMY.

Systems of Great Circles to which the positions of Heavenly Bodies are referred. Principal phenomena depending on the Motion of the Earth round the Sun, and its Rotatory Motion round its own axis.

General description of the Solar System.

General Explanation of Lunar and Solar Eclipses

III. LOGIC AND RHETORIC.

IV. MENTAL AND MORAL PHILOSOPHY.

V. POLITICAL ECONOMY.

VI. GENERAL HISTORY. (*Anceint and Modern.*)

VII. NATURAL SCIENCE. *i. e.* Chemistry and one of the following :—

1. Animal Physiology.
2. Geology and Mineralogy.
3. Botany.
4. Zoology.

بیان آنکھ کا—آلات متعلق علم مناظر—کیمرہ ابسکورہ یعني وہ تاریک خانہ جو ھر دیکھنے والي چیزیں میں ھی اور جسمیں شکلیں مبصرات کے معکوس منعکس ھوتي ھیں— دور بینیں عکسي اور انعکاسي ●

۱۳—اکوسٹکس یعني علم آواز—اِس علم کے یہہ مضامیں تعلیم میں ھوں گے ●

خاصیت آوازوں کي—طریقہ منتشر ھونے آوازوں کا—پیدا ھونا موسیقي آوازوں کا—اشکال جو اوس سے متعلق ھیں ●

۱۴—آپٹکس (فزیکل) یعني علم مناظر طبعي اِس علم میں مضامیں مندرجہ ذیل تعلیم ھونگے ●

اصولي مسئلہ نسبت اصلیت و پھیلاو روشني کي ●

عام بیان عوارض کا—بناؤ نیوٹن کے چھلوں کا معہ حال اونکے تجربوں کا جنسے کہ اون عوارض کي اثر ظاھر ھوتي ھیں ●

قطبي روشني معہ اون تجربوں کے حال کے جنسے وہ پیدا ھوتي ھی ●

۱۵—اسٹرانمي یعني علم ھئیتہ النجوم—اِس علم میں مضامیں مندرجہ ذیل درس میں ھونگي ●

انتظام دوایر عظام کا جنسے کہ اجرام سماوي متعلق ھیں ●

مقدم فنامنا یعني تغیرات جوالسماء جو زمین کي حرکت گرد آفتاب پر منحصر ھیں—زمین کي مستدیر حرکت گرد اپني محور کي ●

عام حال نظام شمسي کا ●

عام بیان کسوف و خسوف کا ●

سویم لاجک اور رٹورک یعني علم منطق و علم بیان ●

چہارم منٹل اور مارل فلازفي یعني فلسفہ ذھني و اخلاقي ●

پنجم پولیٹکل اکونمي یعني اصول علم انتظام و سیاست مدن ●

ششم تاریخ عام قدیم و جدید ●

VIII. MOHAMMEDAN THEOLOGY. *(Voluntary).* The above-mentioned course will occupy the first four years of the student in the College Department. Out of the three daily Lectures, one is to be devoted to Languages, one to Mathematics, and one to the secondary subjects mentioned above.

The Secondary subjects may be taken in this order :-

1st year. General History *(Ancient and Modern).*

2nd „ Logic, Rhetoric, and Political Economy.

3rd „ Mental and Moral Philosophy.

4th „ Natural Science.

The Educational year will be divided into two Terms, each equal to four months and a half. About the end of each Term the students will be examined in the subjects which have engaged their attention during the Term. These examinations will be tests of their diligence, and if the result of the examination of a student holding a scholarship, is very unsatisfactory, the College authorities will have power to withdraw the scholarship from such student.

Besides these examinations, there will also be Annual Examinations, and Prizes and Scholarships will be awarded to deserving students.

At the end of the above-mentioned four years course, an examination will be held, which will correspond to the B. A. Examination in other Universities. It will be indispensable to pass this Examination before a student can be admitted into the Upper Department of the College.

After passing this Examination, the student

هفتم نیچرل سائنس یعني علوم طبعي—اس علم کي مفصلۂ ذیل شاخیں پڑھائي جاویں گي ●

کمسٹري یعني علم کیمیا ●

اور ایک علم مفصلۂ ذیل علموں میں سے ●

۱—اینمل فزیالجي یعني علم تشریح حیوانات ●

۲—جیالوجي—یعني علم اندروني حالات زمیں کا اور منرالجي یعني علم معدنیات ●

۳—باٹني یعني علم نباتات ●

۴—زوالجي یعني علم الحیوان ●

هشتم دینیات یعني فقه و حدیث و تفسیر وغیرہ مذهب * اسلام ●

۷—مذکورۂ بالا سلسلۂ تعلیم میں طالب علم کو چار برس مدرسة العلوم میں صرف کرنے هونگے اور روز مرہ ایک سبق زبانوں کا هوگا اور ایک علوم ریاضي پر اور ایک باري باري سے دیگر علوم مختلف پر ●

۸—علوم مختلف مذکورہ باري باري سے اس ترتیب سے پڑهائي جاوینگي ●

سال اول میں—تاریخ عام قدیم و جدید ●

سال دویم میں—منطق علم بیان و علم سیاست مدن ●

سال سویم میں—فلسفۂ ذهني و اخلاقي ●

سال چهارم میں—علوم طبعیات ●

۹—هر سال دو تعلیمي زمانوں میں منقسم هوگا اور هر ایک زمانہ ساڑهے چار مهینۂ کا هوگا اور اوسکا نام موعدالتعلیم رکها جاوے گا—قریب ختم هونے هر موعد کي طالب علموں کا امتحان ان علوم میں هوگا جو اس موعد میں اونهوں نے پڑهي هونگے ان امتحانوں سے اونکي محنت کا حال معلوم هوگا اور اگر کسي وظیفه دار طالب علم کے امتحان کا نتیجه نهایت خراب هوگا تو منتظمان مدرسة العلوم کو اوسکے وظیفه کے بند کر دینے کا اختیار هوگا ●

* اسلام میں دونوں فرقے شیعه و سني داخل هیں جو اپني اپني مذهب کے مدرسوں سے پڑهینگے ●

will have a right to enter the Upper Department of the College, and prosecute his studies in one particular branch of knowledge, in order to take Honours. The course for the Honour Examination will extend over two years, but a student may, at his choice, be a candidate for Honours after the expiration of only one Academical year, if he thinks himself prepared for the Examination. If a student failing to take Honours in his first chance, appears again and succeeds in taking Honours, his name will not stand in the list of successful candidates in order of merit, but at the bottom of the list separate from the names of other successful students.

The student may choose one of the following branches of knowledge :—

I. LANGUAGE. *i. e.* one of the following :—

1. *Arabic* with Hebrew and Syriac and Comparative Philology of the SemeticLanguages.
2. *English* with Anglo-Saxon and Comparative Philology of the Teutonic Stock of languages.
3 *Sanskrit* with Zend, Persian, and Philology.
4. *Sanskrit* with Prakrit and Pali, and Philology.
5. *Greek* and *Latin* with Philology.

II. MORAL SCIENCE. *i. e.* one of the following :—

1. *Logic, Rhetoric, Mental and Moral Philosophy.*
2. *Political Economy,* Political Philosophy and Science of History.

۱۰—علاوہ ان امتحانوں کے سالانہ امتحان بھی ہونگے جنکے نتیجوں کے مطابق انعام اور وظیفے مستحق طلباء کو عطا کیئے جاوینگے ۝

۱۱—اس سلسلہ تعلیم کے چوتھے برس کے اخیر میں تمام علوم میں جو اس سلسلہ تعلیم میں پڑھے ہونگے ایک امتحان لیا جاوے گا جو کہ سمجھا جاوے گا اور یونیورسٹیوں کے بی اے کے امتحان کے مانند اور ہر طالب علم کو درجہ اعلی مدرسۃالعلوم میں داخل ہونے سے پہلے اس امتحان میں کامل نکلنا ضرور ہوگا ۝

دفعہ ۱۲ ضمن ۱—اس امتحان کی تکمیل کے بعد طالب علم کو مدرسۃالعلوم کے اعلی درجہ میں داخل ہونے اور کسی خاص علم کو مفاخرت کا امتحان دینے کے ارادہ سے بدرجہ کامل تحصیل کرنے کا حق حاصل ہوگا امتحان مفاخرت کے لیئے دو برس تک پڑھائی ہوگی مگر طالب علم کو اسبات کا اختیار ہوگا کہ اگر وہ ایک ہی برس کی پڑھائی کے بعد اپنے تئیں مفاخرت کا امتحان دینے کے قابل سمجھے تو امتحان دینیکو بیٹھے—مگر وہ طالب علم جو ایک دفعہ امتحان میں نا کامل نکل کر دوسری امتحان میں کامل نکلے گا تو اوس کا نام فہرست میں ان کامیاب طالب علموں کے ساتھہ جو پہلے ہی امتحان میں کامل نکلے ہیں بہ ترتیب لیاقت مندرج نہوگا بلکہ فہرست کے اخیر میں اور ان کامیاب طالب علموں کے نام سے علاحدہ لکھا جاوے گا ۝

۲—مفاخرت کا امتحان دینے کے لیئے طالب علم کو اختیار ہی کہ مفصلہ ذیل علوم میں سے ایک علم جونسا چاہے پسند کر لے ۝

اول زبان یعنی کوئی ایک قسم مفصلہ ذیل میں سے

---

۱—عربی معہ عبری و سریانی معہ علم اونکی مطابقت کی ۝

۲—انگریزی معہ اینگلو سیاکسن اور معہ علم اونکی مطابقت کی ۝

۳—سنسکرت معہ ژند و فارسی اور معہ علم اونکی مطابقت کی ۝

۴—سنسکرت معہ پراکرت و پالی اور معہ علم اونکی مطابقت کی ۝

۵—گریک و لیٹن معہ علم اونکی مطابقت کی

دویم علوم اخلاق یعنی کوئی ایک قسم مفصلہ ذیل میں سے ۝

III. NATURAL PHILOSOPHY. *i. e.* one of the following :—

1. Mathematics (*Pure and Mixed.*)
2. Natural Sciences.

IV. MAHOMEDAN LAW, JURISPRUDENCE AND THEOLOGY.

The application for permission to appear in the Honour Examination, must be accompanied by a Dissertation on some important point of the subject in which the Candidate wishes to take Honours. The permission to appear in the Examination will depend on the approval of the Dissertation. The Candidate will have to aver by a written statement that he wrote the Dissertation without any one's assistance. This Examination will correspond to the M. A. Examination of other Universities.

Towards the end of the Term succeeding the one in which the Honour Examination is held, successful Candidates may compete in an examination held for awarding Fellowships. Each Candidate will be examined in his own particular branch of knowledge. The Examination for Fellowships may consist only of writing Essays in the Hall of the College. The examination may last three days. On each day the Candidate will be required to write an Essay on one of a number of subjects given by the Examiner. Six hours may be allowed for each Essay.

After the result of this examination is known, the Examiners will submit to the authorities of the College the number of marks which each Candidate has obtained in the examination. The marks thus gained by each Candidate, added to the marks which he obtained in his examination for Honours, will decide his election to a Fellowship.

There may be 30 Fellowships, each of the

۱—منطق معة علم بیان و فلسفة ذهني و اخلاقي ◉

۲—علم انتظام و سیاست مدن معة فلسفة متعلق به سیاست و فن تاریخ ◉

سویم فلسفد طبعي یعني ایک مفصلة ذیل میں سے ◉

۱ علوم ریاضی ◉

۲ علوم طبعئي ◉

چہارم دینیات * إسلامي یعني فقة حدیث و تفسیر وغیرة ◉

۳—درخواست امتحان مفاخرت کے ساتهة طالب علم کو هميشة اپنا تصنیف کیا هوا رسالة پیش کرنا هوگا جو اوسنے اوس علم کے کسي مشکل مسئلة پر تصنیف کیا هو جسمیں کة وة امتحان مفاخرت دینا چاهتا هی امتحان میں داخل هونیکي اجازت اِس رسالة کے پسند هونے پر منحصر هوگي اور طالب علم کو تحریراً یهة اقرار کرنا پڑیگا کة اِس رسالة کے تصنیف میں کسي دوسرے شخص سے مدد نهیں لي هی ◉

۴—یهة امتحان اور یوني ورسٹیوں کي ایم اے کے امتحان کي مانند تصور کیا جاویگا ◉

دفعة ۱۴ ضمن ۱—اوس موعد کي ختم هونیکے قریب جو اوس موعد کے بعد آوے جسمیں مفاخرت کا امتحان هوا تها امتحان میں کامل نکلے هوئے طالبعلموں کا واسطے عطا کرنے فلو شپ یعني وظیفة رفاقت دارالعلوم کے پهر امتحان لیا جاویگا اور هر طالب علم کا امتحان اوسي علم میں هوگا جو اوسنے اختیار کیا هی اور یهة امتحان بیان مضمونوں کي لکهنے کے ذریعة سے لیا جاویگا جو مدرستةالعلوم کي ایوان میں ممتحنوں کے سامنے لکهنے هوں گي تین دن تک برابر یهة امتحان هوگا اور ممتحن متعدد مضمون طالب علم کو لکهة کر دے گا اور اون میں سے ایک کا بیان مضمون طالب علم کو هر روز لکهنا هوگا اور چهة گهنتة اوس بیان مضمون کي لکهنے کو مهلت دي جاویگي ◉

۲—اِس امتحان کے ختم هونے پر منتظمان مدرستةالعلوم کے سامنے ممتحن لوگ اون نمبروں کي تعداد پیش کرینگے جو هر طالب علم کو اِس امتحان میں ملي هیں—یهة نمبر اون نمبروں کے ساتهة جمع کیئے جاوینگي جو هر ایک طالب

* إسلامي اِس لفظ میں دینیات شیعة و سني دونوں داخل هیں ◉

value of Rs. 600 a year. A Fellow of the University will receive board and rooms in College free.

Every Fellow of the University will be required to reside within the precincts of the University or in the University Town. But this obligation may be dispensed with in the case of those who leave the University Town with the *express* intention of prosecuting study in any other place of education.

A Fellow will also have to make a promise, not to receive any pecuniary compensation for teaching privately any student who belongs to the College.

Of the 30 Fellowships the number allotted for each subject will be as follows :—

| | |
|---|---|
| Languages, ... ... ... ... | 8 |
| Mathematics, ... ... ... ... | 5 |
| Logic, Rhetoric and Philosophy. ... | 4 |
| Political Economy, Political Philosophy and Science of History, ... ... | 4 |
| Natural Sciences, ... ... ... | 4 |
| Mohamedan Law and Jurisprudence, ... | 5 |

Besides these Fellowships, there may be sixty scholarships varying from Rs. 120 to 300 a year.

The annual amount of money spent in Fellowships and Scholarships will be as follows :—

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 30 | Fellowships at | Rs. | 600 | = Rs. | 18,000 |
| 20 | Scholarships | ,, | 120 | ,, ,, | 2,400 |
| 20 | ,, | ,, ,, | 180 | ,, ,, | 3,600 |
| 14 | ,, | ,, ,, | 240 | ,, ,, | 3,360 |
| 6 | ,, | ,, ,, | 300 | ,, ,, | 1,800 |
| | | | | Rs. | 29,160 |

علم نے امتحان مفاخرت میں پائي تھی اور اسطرح پر جمع کرنے سے اسباب کا فیصلہ ہو جارے گا کہ وظیفہ رفاقت پانے کا کون کون طالب علم مستحق ہی ◉

۳—تیس وظیفے رفاقت دارالعلوم کے ہوني چاهیئیں اور ہر وظیفہ چهہ سو روپیہ سالانہ کا هو— اور رفیق دارالعلوم کو علاوہ اوس وظیفہ کے کهانا اور رهنے کا مکان مفت دارالعلوم سے مایگا ◉

۴—هر رفیق دارالعلوم کو حدود دارالعلوم میں یا اوس شہر میں جہاں دارالعلوم هی رهنا پڑیگا مگر یہہ شرط ایسي حالت میں موقوف هو سکتي هی جبکہ طالب عام اس پر مطمئین کر دے کہ وہ درحقیقت دارالعلوم کو چهوڑ کر کسي علم کے تحصیل کو دوسري جگہہ جانا چاهتا هی ◉

۵— رفیق دارالعلوم کو یہہ بهي اقرار تحریري کرنا پڑیگا کہ وہ مدرستہ‌العلوم کے کسي طالب علم سے جو بطور خانگي اوس سے پڑهتا هو کچهہ معاوضہ دایگا ◉

۶—تیس وظیفے رفاقت دارالعلوم کے مفصلہ ذیل علوم کي کامیابي پر طالب علموں کو دي جاوینگي ◉

| | |
|---|---|
| زبانوں کے تکمیل کي کامیابي کے لیئے .. | ۸ |
| علوم ریاضي کے تکمیل کي کامیابي کے لیئے .. | ۵ |
| علم منطق و بیان و فلسفہ کے تکمیل کي کامیابي کے لیئے .. .. .. | ۴ |
| علم انتظام و سیاست مدن و فن جغرافیہ و تاریخ کے تکمیل کي کامیابي کے لیئے .. | ۴ |
| علم طبعي کي تکمیل کي کامیابي کے لیئے .. | ۴ |
| فقہ و حدیث و دینیات اسلامي* کے تکمیل کي کامیابي کے لیئے .. .. .. | ۵ |
| میزان | ۳۰ |

دفعہ ۱۵ ضمن ۱—رفاقت دارالعلوم کے وظیفوں کے سوا ساٹهہ وظیفے اور طالب علموں کے لیئے هوني چاهیئیں جنکي مقدار ایکسو بیس روپیہ سالانہ سے تین سو روپیہ سالانہ تک هو ◉

۲—پس سالانہ خرچ رفقای دارالعلوم کي وظیفوں اور طالب علموں کے وظیفوں کا حسب تفصیل ذیل هوگا ◉

* لفظ دینیات اسلامي میں دونوں فرقے شیعہ و سني داخل هیں ◉

A Fellowship will be tenable for seven years, and a Scholarship only for one year. But at the end of every year, a scholar who has done well in his Annual Examination will be elected to another scholarship of an equal or higher value.

A Fellow should not be elected again at the end of the seven years of his fellowship, unless for some extraordinarily especial reason.

If a Fellow is appointed to a Lecturership in the College, he will cease to receive his yearly allowance from the Fellowship Fun l, but will continue to be an Honorary Fellow of the University with the rest of the privileges of a Fellowship, as long as he remains a Lecturer in the University. There will be as many Lecturerships in the College as may be necessary for instruction in the different branches of knowledge above-mentioned. The allowance to each Lecturer will vary in amount, and the office will be tenable for life unless there is any special reason against such a course. In case of infirmity either on account of age or any accident which unfits the Lecturer for the performance of his duties, the University may give a pension and appoint a new Lecturer instead. A retired Lecturer who also held an Honorary Fellowship, will continue to hold it for life.

The Fellows will form the governing body of the University. They will meet at least once a Term in the Combination Room to decide points concerning the management of the University. The Senior Fellow will be considered as the President of the Meeting, and will have the casting vote. He will also be considered as the Head of the College.

Whenever the Fellows meet for deciding any point concerning education, the Lecturers who at the same time are not Honorary Fellows, will also have a right to appear in the Combination

وظیفہ ھای رفقای دارالعلوم

| تعداد وظیفہ | ماھواري | سالانہ | میزان |
|---|---|---|---|
| ۳۰ | صـــہ | سما | عہگ |

وظیفہ ھای طالب علمي

| تعداد وظیفہ | ماھواري | سالانہ | میزان |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | عــہ | [illegible] | [illegible] |
| ۲۰ | عــہ | [illegible] | [illegible] |
| ۱۲ | عــہ | [illegible] | [illegible] |
| ۶ | عــہ | [illegible] | [illegible] |
| ۶۰ | | | [illegible] |

۳—وظیفہ رفاقت دارالعلوم سات برس تک جاري رھے گا اور وظیفہ طالبعلمي ایک سال تک لیکن ھر سال کے اخیر میں جو طالب علم سالانہ امتحان اچھا دیگا اوسکو اوسیقدر یا اوس سے بھي زیادہ وظیفہ پھر ملیگا ●

۴—رفیق دارالعلوم سات برس کے بعد بجز کسي نہایت خاص حالت کے دوبارہ مقرر نہو سکیگا ●

۵—اگر کوئي رفیق مدرستہ العلوم میں مدرس مقرر ھو جاوے تو اوسکو سالانہ وظیفہ رفاقت ملنا موقوف ھو جاویگا مگر اعزازي رفیق دارالعلوم کا متصور ھوگا اور وظیفہ کے سوا جو اور حقوق رفقای دارالعلوم کے لیئے ھیں جب تک کہ وہ مدرس رھے بحال و قایم رھینگے ●

دفعہ ۱۶—علوم مذکورہ بالا کي تعلیم کے لیئے جسقدر مدرسوں کي ضرورت ھوگي نوکر رکھے جاوینگے اونکي تنخواھیں مختلف ھونگي اور وہ عہدہ اونکے لیئے بجز کسي خاص حالت کي اونکے زندگي بھر کے لیئے ھوگا اگر کوئي مدرس ناطاقت یا ضعیف ھو جاوے یا کوئي ایسا صدمہ پہونچے جس سے کہ وہ اپنے عہدہ کا کام انجام نکر سکے تو دارالعلوم سے اوسکو ایک پنشن مناسب ملني چاھیئے اور نیا مدرس اوسکے جگہہ مقرر ھوگا اور پہلا مدرس اگر اعزازي رفیق بھي ھو تو بدستور اپنے زندگي تک اعزازي رفیق رھیگا ●

دفعہ ۱۷—یہي رفقای دارالعلوم منتظمای دارالعلوم بھي ھوں گے اور ھر موعد میں کم سے کم ایک دفعہ دارالعلوم کے ایوان میں امورات متعلق دارالعلوم کي انتظام و تصفیہ کرنیکو اجلاس کیا کریں گے سب سے پہلا رفیق دارالعلوم کا میر مجلس ھوگا اور اوسکو ترجیح

Room, and give votes like the Fellows of the University.

Under the superintendence of the Senior Fellow, the Fellows of the University will write Annual Reports to this Committee, and receive their sanction as to the expenditure for the succeeding year.

Any person desirous of joining the University, without an intention to pursue exactly the fixed course, but only for the study of some especial subject, may, on receiving the especial permission of the College authorities, enter the University; but he will be barred from obtaining any pecuniary rewards offered by the University. He will however have to reside within the precincts of the University and under its discipline.

The College authorities will also have power to allow persons desirous of attending lectures only upon some especial subjects, to do so on payment of fees. But such persons will not be considered students of the University, nor will they be required to reside within its precincts or under its discipline.

The College should be situate, as has been decided by this Committee, at Allygurh. But the School Department of the University will comprise schools, similar to the one above-mentioned, situate in other towns wherever it will be possible to establish a school for preparing students for the College Department of the University.



S. M. M.

This rule gives an opportunity to the Hindoos of availing themselves of the University Lectures.

ایک رای زیادہ دینے کا حق ہوگا اور وہ مدرستہ‌العلوم کا افسر
ی بھي سمجھا جاویگا ●

دفعہ ۱۸ــــجبکہ رفقای دارالعلوم کسي امر متعلق بہ تعلیم کي
فصال کے لیئے جمع ہوں تو وہ مدرس بھي جو اعزازي رفیق نہیں
یں ایوان اجلاس میں آنے اور مثل رفیق دارالعلوم کي رای دینے
ے مجاز ہونگے ●

دفعہ ۱۹ رفقای دارالعلوم بذریعہ اوس رفیق کے جو میر مجلس ہو
پني سالانہ رپورٹ کمیٹي خزنۃالبضاعتہ لتاسیس مدرستہ‌العلوم
لمسلمین میں (جسکو میں لتاسیس دارالعلوم للسلمین کہنا چاھتا
وں) پیش کرینگے اور اخراجات سال آیندہ کي منظوري کمیٹي سے
یں گے ●

دفعہ ۲۰ ـ کوئی شخص جو کہ اِس دارالعلوم میں کسي خاص
لم کي تحصیل کرنے کو داخل ہونا چاہے اور اِس تمام سلسلہ تعلیم
و جو دارالعلوم میں مقرر ہو پڑھنا نہ چاہے تو اِجازت خاص منتظمان
ارالعوم سے حاصل کرکر مدرستہ‌العلوم میں داخل ہو سکتا ہی لیکن
سي وظیفہ کے پانیکا جو دارالعولوم سے ملتہ ہی مستحق نہوگا تاہم
سکو اندرون حدود دارالعلوم اور بہ تبعیت قواعد معینہ دارالعلوم
ے رھنا ہوگا ●

دفعہ ۲۱ منتظمان مدرستہ‌العلوم کو یہہ بھي اختیار ہوگا
ہ ' ایسے اسخاص کو جو کہ مدرستہ‌العلرم میں کوئي خاص علم یا
لوم پڑھنا چاھیں باداي فیس پڑھنے کي اِجازت دیں لیکن یہہ
شخاص طالب علم دارالعلوم کے متصور نہونگے اور نہ اونکو حدود
ارالعلوم میں اور بہ تبعیت قواعد دارالعلوم کے رھنا پڑیگا ●

دفعہ ۲۲ ـ دارالعلوم کا بلا شبہہ علیگدہ میں مقرر ہونا چاھیئے
یسا کہ کمیٹي فیصل کر چکے ہی مگر مدرسے دارالعلوم کے مختلف
قاموں اور شہروں میں بھي جہاں کہیں کہ ممکن ہو مقرر ہوني
اھیئیں اور جو مدرسہ مشابہ مدرسہ مجوزہ دارالعلوم کے ہوں
نکو اپنے ساتھہ شامل کر لینا چاھیئے تاکہ مدرستہ‌العلوم کے لیئے
ہت سے طالب علم ہر ایک مقام سے طیار ہو سکیں ●

العبد المفتقر الي اللہ الودود
محمد محمود

* اِس قاعدہ سے ہندونکو بھي مدرستہ‌العلوم میں پڑھنے کا موقع
ہاتھہ آجارے کا ●



…L HALL …S, BENARES 26 2 75—750